اسلامی قوانین کا شہرۂ آفاق اور مایۂ ناز مجموعہ

۲۵

# فتاویٰ عالمگیریہ

تالیف

[illegible]



اہتمام

سلطان ابو المظفر محی الدین محمد اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ

نگرانی

الشیخ نظام الدین برہانپوری رحمۃ اللہ علیہ صدر مجلس علما

معاونِ نظرِ ثانی

حضرت شاہ عبد الرحیم والد حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہما

عربی متن مع اردو ترجمہ نمبر وار احکام کے ساتھ

پیشکش: مجلس منتظمہ اشاعتِ فتاویٰ عالمگیریہ





اسلامی قوانین کا شہرۂ آفاق اور مایۂ ناز مجموعہ

جلد ۲۵

# فتاویٰ عالمگیریہ

تالیف

[illegible] عظیم تر جماعت

اہتمام

سلطان ابو المظفر محی الدین محمد اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ

نگرانی

الشیخ نظام الدین برہانپوری رحمۃ اللہ علیہ صدر مجلس علماء

معاون نظر ثانی

حضرت شاہ عبد الرحیم والد حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہما

نمبروار احکام کے ساتھ



# فہرست تصحیح اغلاط جلد ۲۵، کتاب الشھادات

| حوالہ | غلط | درست |
|---|---|---|
| ص۱۹ ۲/ح۱۷ | نہ گنجائش | یہ گنجائش |
| ″ ۳/ح۱۷ | اسے کے | اس کے |
| ″ ″ | اس گواہی | اس کی گواہی |
| ص۲۱ حاشیہ ۲ | ضرور | ضرر |
| ص۲۳ ۱۰/ح۱۷ | ڈالی | ڈال |
| ص۲۵ ۱۱/ح۱۷ | گواہوں کے نام | گواہوں نے نام |
| ص۲۶ ۱۴/ح۱۷ | عماء نار؟ | علماء نار؟ |
| ص۳۱ سطر ۲ | ان کا | ان کانا |
| ص۳۲ ″ | نہما | انہما |
| ص۴۷ ۵۳/ح۱۷ | عادیوں | عادلوں |
| ص۷۱ ۲/ح۱۹ | پالی | پاتی |
| ص۱۰۳ ۳۴/ح۲۱ | ہونے لبعد | ہونے کے بعد |
| ص۱۰۵ ۳۷/ح۲۱ | وکیل تبایا | وکیل بنایا |
| ص۱۳۲ ۱۱۳/ح۲۱ | ادعی الاالاب | ادعی الاب |
| ص۱۴۴ ۸/ح۲۲ | لوادعی لوادعی | لوادعی |
| ص۱۴۵ ۹/ح۲۲ | قیاس بیر | قیاس پر |
| ص۱۴۷ ۱۶/ح۲۲ | گواہی بنا پر | گواہی کی بنا پر |
| ص۱۵۴ ۳۵/ح۲۲ | بدبذر | بذر |
| ص۱۵۵ ″ | بیج | بیج (چار بار) |
| ص۱۸۲ عنوان | التنافص | التناقص |
| ص۱۸۲ حاشیہ نمبر ۱ | نہیں گناہ | نہیں گیا |
| ص۱۸۳ ۳/ح۲۴ | مدعاتہ | مدعا بہ |
| ص۲۰۹ سطر ۱ | کی با | کی یا |
| ص۲۱۵ ۷/ح۲۷ | گواہوں دوماہ | گواہوں نے دوماہ |
| ص۲۳۱ ۲۷/ح۲۸ | نے فلا | نے فلان |
| ص۲۳۳، ۳۱/ح۲۸ | درس | دس |
| ص۲۳۳، ۳۲/ح۲۸ | کالے | کالے یا پیلے |
| ص۲۴۳ ۵۲/ح۲۸ | صیفہ | صیغہ |
| ص۳۲۰ ۱۱/ح۳۲ | اغمی | اعمی |
| ص۳۳۹ سطر ۵ | اس ر | اس پر |




اسلامی قوانین کا شہرۂ آفاق اور مایۂ ناز مجموعہ

جلد ۲۵

# فتاویٰ عالمگیریہ

تالیف

نامور علماءِ اسلام کی عظیم تر جماعت



اہتمام

سلطان ابو المظفر محی الدین محمد اورنگ زیب عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ

نگرانی

الشیخ نظام الدین برہانپوری رحمۃ اللہ علیہ صدر مجلس علماء

معاونِ نظرِ ثانی

حضرت شاہ عبدالرحیم والد حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہما

عربی متن مع اُردو ترجمہ نمبر وار احکام کے ساتھ

پیشکش: مجلس منتظمہ اشاعتِ فتاویٰ عالمگیریہ




# جلد ۲۵

## کتاب الشہادات، گواہیوں کی بحث

*

## فتاویٰ عالمگیری مترجم حامل المتن، اُردو مع عربی نمبر وار احکام کے ساتھ


مترجم ــــ حضرت مولانا قاضی محمد صادق بن حافظ رح قادری
کتابت ــــ دارالکتابت حضرت کیلیانوالہ ضلع گوجرانوالہ
طباعت ــــ عکسی
تعداد اشاعت ــــ ایک ہزار
ناشر ــــ ناظم مجلس منتظمہ اشاعت فتاوی عالمگیری

نظر ثانی ــــ اراکین مجلس منتظمہ، ممتاز علماء کرام و مفتیان عظام
کاغذ ــــ اعلی سفید
تاریخ اشاعت ــــ اپریل ۱۹۸۶ء بمطابق رجب المرجب ۱۴۰۶ھ
مطبع ــــ فضل ربی پریس راولپنڈی
مقام اشاعت ــــ اعوان ٹاؤن گرجا روڈ صدر راولپنڈی


*

### طبع شدہ اوراق کی قیمتیں علاوہ محصول ڈاک از یکم جون ۸۶ء

علمی شاہکار (تعارفی و سوانحی کتاب) مجلد ۔/۲۲

جلد ۲، نماز کی بحث، احکام ۲۶۱۹، قیمت ۔/۷۰
جلد ۴، روزہ کی بحث، احکام ۵۱۰، قیمت ۔/۱۷
جلد ۶، نکاح کے ابواب، احکام ۷۰۵، قیمت ۔/۴۸
جلد ۱۳، احکام المرتدین، احکام ۳۹۰، قیمت ۔/۳۰
جلد ۴۶، ۴۷، ذبح اور قربانی کی بحثیں، احکام ۴۰۰، قیمت ۔/۲۵
جلد ۴۸، نذر، کھانے اور قبروں کی زیارت کے احکام ۴۴۴، قیمت ۔/۲۶

جلد ۱، طہارت کی بحث، احکامات ۱۲۳۶، قیمت ۔/۳۵
جلد ۳، زکوٰۃ کی بحث، 〃 ۵۳۱، قیمت ۔/۱۷
جلد ۵، حج کی بحث، احکامات ۱۰۱۹، قیمت ۔/۵۵
جلد ۱۱، ۱۲، حدود و سرقہ کی بحث، احکامات ۸۵۵، قیمت ۔/۵۰
جلد ۲۵، شہادتوں کی بحث، احکامات ۸۱۱، قیمت ۔/۵۶
جلد ۴۸، ذکر و مصحف اور مسجد کے احکام، احکامات ۱۹۵، قیمت ۔/۱۲
جلد ۵۵، قصاص و دیت کی بحث، احکامات ۹۸۸، قیمت ۔/۵۴

*

### سکولوں اور کالجوں کی لائبریریوں کیلئے منظور شدہ

منظوری برائے متعلقہ کتب بموجب چٹھی نمبر ۔ ۷۱-۱۰-۲ /۲/ GM ــــ ۹۰۰۹/۹۷۰۰۹/۹۶۹۰۴۔ ایجوکیشن ڈائریکٹریٹ راولپنڈی پنجاب۔
منظوری برائے متعلقہ کتب بموجب چٹھی نمبر ۔ ۷۱-۴-۱۲/ D.S.E /A-۲/ M ۲۸-۵۶/۲۸۳۸۷ ڈائریکٹر محکمہ تعلیم صوبہ سرحد،
منظوری برائے متعلقہ کتب بموجب چٹھی نمبر ۔ ۷۱-۱۴/۱۹۹۷۴/۱۹۶۵/ B-All B. V. P. F/ DE ایجوکیشن ڈائریکٹریٹ کراچی،
منظوری برائے متعلقہ کتب بموجب چٹھی نمبر ۔ ۷۲-۱۲-۲۰/ ۲۲۱۴۵/ ۲۲۰۲۵ ناظم تعلیمات مظفر آباد، ــــ حکومت آزاد کشمیر۔


صوفی محمد رفیق طارق، المکتبۃ القاسمیۃ الرحمانیۃ النقشبندیہ، کلڈھالہ آزاد کشمیر، معاون ناظم مجلس
ملنے کا پتہ: مولانا محمد صادق ناظم مجلس منتظمہ اشاعت فتاوی عالمگیریہ، مکان نمبر ۵ اعوان ٹاؤن گرجا روڈ، ڈاکخانہ جی پی او، صدر راولپنڈی



اسلامی احکام کا مستند و مرتب مجموعہ زندگی کے ہر شعبہ پر حاوی اور حنفیوں کے ہر مکتب فکر میں مقبول

# فتاویٰ عالمگیریہ

المعروفة بين الناس بالفتاوى الهندية، فى مذهب الامام الاعظم، ابى حنيفة النعمان صاحب القدر الافخم، تاليف جماعة من علماء الهند الاعلام، وكان رئيسهم فى تاليفها العلامة الهمام مولانا الشيخ نظام، وذلك بأمر السلطان ابى المظفر محى الدين محمد اورنگزیب بهادر عالمگیر، عليه وعليهم رحمة المولى اللطيف الخبير۔ آمین۔

## (جلد ۲۵)

الجلد الخامس والعشرون كتاب الشهادات — پچیسویں جلد، شہادتوں کی بحث،

| ابواب ۱۲ | عنوانات ۲۳ |
|---|---|
| تعريف الشهادة وركنها وسبب ادائها وحكمها وشرائطها واقسامها | شہادت کی تعریف، رکن، سبب ادا، حکم، شرائط اور اس کی قسموں کے احکام |
| تحمل الشهادة وحد ادائها وصفة اداء الشهادة والاستماع الى الشهود | شہادت کے تحمل و ادائیگی کی حد اور اسکی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کی صفت کے احکام |
| من لا تقبل شهادته لعدم اهليته والفسق والتهمة والتناقض ونقض القضاء | جنکی گواہی بوجہ نااہلی، فسق، تہمت، تناقض اور نقض قضا کے قبول نہیں ہوتی انکے احکام |
| الشهادة على الحدود والمواريث والاختلاف بين الدعوى والشهادة فى المال والملك والعقد وسبب الملك | حدود اور مواریث کے متعلق شہادت اور مال، ملک، عقد اور سبب ملک کے دعوی و شہادت میں اختلاف کے احکام |
| الاختلاف بين الشاهدين والشهادة على النفى والبينات وشهادة اهل الكفر | گواہوں میں اختلاف، نفی اور بینات پر گواہی اور اہل کفر کی شہادت کے احکام |
| الشهادة على الشهادة والجرح والتعديل ومما يتصل بذلك مسائل | شہادت علی الشہادۃ، جرح و تعدیل اور مذکورہ سے ملتے جلتے مسائل کے احکام |
| دفعات ۱۱۷ تا ۷۳۳ | تعداد شق ۸۱۱ |

عربی متن مع اردو ترجمہ، ※ نمبر وار احکام کے ساتھ

پیشکش

قاضی محمد صادق مثل بن حافظ رو القادری، فاضل درس نظامی، فاضل عربی، فاضل فارسی، فاضل اردو، او۔ ٹی (سابق)، صدر شعبہ عربی، اردو، اسلامیات، بھنگل ماڈل ہائی سکول، خطیب جامعہ راشدیہ و سرپرست مدرسہ تبلیغ الاسلام بھنگل آباد، مؤلف، جمہوریہ اسلامیہ کا مقدس یوم، عمدۃ القواعد، علمی شاہکار تعارف فتاوی عالمگیری مترجم و ناظم مجلس منتظمہ اشاعت فتاوی عالمگیریہ (المتوطن) بیانہ موہڑہ ڈاکخانہ فریال ضلع راولپنڈی (خط و کتابت کا پتہ) مکان ۱۲ اعوان ٹاؤن گریار روڈ ڈاکخانہ جی پی او، صدر راولپنڈی (پاکستان)

مجلس منتظمہ اشاعت فتاوی عالمگیریہ کے زیر اہتمام فتاوی عالمگیریہ مترجم (عربی متن مع اُردو ترجمہ نمبر وار احکام کیساتھ) کی اشاعت پر

# اہل علم حضرات کے تبصروں کا خلاصہ

سلطنت مغلیہ کے درویش صفت سلطان، حافظ قرآن، عالم دین، محی الدین محمد اورنگ زیب عالمگیرؒ نے اپنے دور میں شیخ نظام الدین برہانپوریؒ کی زیر نگرانی اور علماء ربانیؒ کی عظیم جماعت کی وساطت سے مسلمانوں کی انفرادی اور اجتماعی ضرورت کے پیش نظر، فقہ اسلامی کی ترتیب کا جو سنہری کارنامہ

# فتاوی عالمگیریہ

کے نام سے سرانجام دیا ہے وہ زندگی کے ہر شعبہ پر حاوی اور اسلام کے تفصیلی احکام کا ایسا بے نظیر مجموعہ ہے جس سے امت محمدیہ ہر دور میں رہنمائی حاصل کر سکتی ہے اسلامی احکام کا یہ شہرۂ آفاق مجموعہ، فقہ حنفی کا ایسا جامع، معتمد اور مستند فتاوی ہے کہ اس کا نام آتے ہی سب قیل و قال دھری رہ جاتی ہے۔

اِس فتاوی کے متعلق ایک عرصہ سے یہ ضرورت شدت سے محسوس کی جارہی تھی کہ اس کا ترجمہ موجودہ سلیس اردو میں عمدہ طباعت کے ساتھ ہو۔ اللہ تعالیٰ عزّ برہانہ نے اس اہم اور مہتم بالشان کام کے لئے مجلس منتظمہ اشاعت فتاوی عالمگیریہ کو اپنے خصوصی فضل و کرم سے اس گرانمایہ خدمت کے آغاز کی توفیق عطا فرمائی۔ مجلس کے ناظم فاضل عالم محقق حضرت مولانا ابو السعید محمد صادق بن حافظ قادریؒ نے دینی جذبہ کے عزم کے ساتھ کافی محنت، تندہی اور سعی سے اس عظیم کام کو شروع کیا ہے۔

انہوں نے دین کے انمول موتیوں کو نکھار نکھار کر پیش کرنے اور اس کی افادیت عام کرنے کے لئے ایک طرف عربی عبارت اور دوسری طرف سلیس اردو میں ترجمہ پیش کیا ہے۔ نمبر وار عنوانات اور باحوالہ تشقیں سونے پر سہاگہ ہیں۔ ترجمہ محتاط انداز میں اور عام فہم ہے۔ اور اردو ایسی شگفتہ ہے کہ یہ ترجمہ ایک علیحدہ کتاب میں بھی مفید ہو سکتا ہے۔ عربی اور اردو یکجا ہونے سے ائمہ مساجد اور اردو دان سبھی ارباب ذوق فقہ کے تفصیلی مسائل خود معلوم کر سکتے ہیں۔ اور یہ کتاب تمام مسلمانوں کے لئے ہر لحاظ سے مفید ہے۔

اس اشاعت میں کاغذ اعلیٰ سفید، دیدہ زیب ٹائیٹل اور طباعت آفسٹ ہے۔ اور باایں ہمہ اس حسین و جمیل مرقع کی قیمت بھی مناسب رکھی گئی ہے۔

اس فتاوی کی ہمہ گیر مقبولیت تو پہلے ہی بین الاقوامی ہے اور اب مذکورہ خصوصیات کے ساتھ منظر عام پر آنے سے اس کی افادیت بھی عام ہو گئی ہے۔ ہمیں امید ہے کہ اس نادر تحفہ سے ہزاروں، لاکھوں مسلمان فائدہ اٹھائیں گے۔ ہمارے تعلیمی ادارے اور لائبریریاں مستفید ہوں گی۔ اور یہ اشاعت پاکستان کی جدید اسلامی مملکت کے لئے دلیل راہ ثابت ہو گی۔

مجلس منتظمہ اشاعت فتاوی عالمگیریہ کا یہ کام ہماری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔ یہ کوشش دنیائے علم اور دنیائے اسلام کی عظیم خدمت ہے۔ اس کی یہ محنت پوری قوم کے شکریہ اور حوصلہ افزائی کی مستحق ہے۔ اور یہ کوشش سعی مشکور کی حیثیت رکھتی ہے۔ ہماری دعا ہے کہ خداوند تعالیٰ مترجم کو ہمت، فرصت، صحت اور اسباب بخشے۔ مجلس منتظمہ کو توفیق اور ذرائع مہیا کرے۔ اور جملہ رفقاء و معاونین کے لئے اس دینی خدمت کے صدقہ جاریہ کو شرف قبولیت عطا فرما کر سب کے لئے سعادت دارین کا ذریعہ بنا دے۔ آمین!

٭ الحاج محمد اسحق نائب ناظم نشر و اشاعت مجلس منتظمہ اشاعت فتاوی عالمگیریہ ٭



# فہرست فتاوی عالمگیری مترجم، حامل المتن جلد ۲۵ کتاب الشہادات، شہادتوں کی بحث

جس میں شہادت کی تعریف، اس کا رکن، اس کا سبب ادا، اس کا حکم، اس کی شرطوں اور اس کی قسموں، شہادت کے تحمل و ادائیگی کی حد شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کی صفت، جس کی گواہی بوجہ نااہلی، فسق، تہمت، تناقض اور نقض قضا کے قبول نہیں ہوتی، محدود اور مواریث کے متعلق شہادت، دعوی اور شہادت میں اختلاف جبکہ دعوی مال، ملک، عقد اور سبب ملک کا ہو، گواہوں میں اختلاف، نفی پر گواہی، بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنا، اہل کفر کی شہادت، شہادت علی الشہادۃ، جرح اور تعدیل اور مذکورہ سے ملتے جلتے مسائل کے احکام مذکور ہیں۔

ابواب ۱۲، دفعات ۱۷۱۱ تا ۱۷۳۳، عنوانات ۲۳، تعداد شق ۸۱۱

| دفعات وشق نمبر | الباب الاول فی تعریفها ورکنها وسبب ادائها وحکمها وشرائطها واقسامها — تعریف الشهادة ورکنها | حوالـــه |
|---|---|---|

وتمت كلمت ربك صدقا وعدلا

مجلس منتظمه شرح فتاوى عالمگیریه

بسم الله الرحمن الرحيم ٥

الحمد لله رب العالمين والصلوة والسلام على سيدنا محمد سيد المرسلين

وعلى آله واصحابه وعلى عباد الله الصالحين اجمعين ، آمين -

# کتاب الشهادات

وهو مشتمل على ابواب

ابواب ١٢ ، دفعات ٧١١ تا ٧٣٣ ، عنوانات ٢٣ ، تعداد شق ٨١١

## الباب الاول فی تعریفها ورکنها وسبب ادائها وحکمها وشرائطها واقسامها

دفعات ٧١١ تا ٧١٤ ، عنوانات ٦ ، تعداد شق ٣٩

### ٧١١ تعریف الشهادة — تعداد شق ١

١ اما التعريف فهو اخبار صدق لاثبات حق بلفظ الشهادة فی مجلس القضاء — هكذا فی فتح القدير

### ٧١٢ رکن الشهادة — تعداد شق ١

١ واما رکنها فلفظ اشهد بمعنى الخبر دون القسم — هكذا فی التبيين

---

ﻟﻪ حکم نمبر ١/١٠٨٢ ، ١/١٠٨٦ اور ١/٣٣١ کے ابواب کے حواشی ملاحظہ ہوں نیز جلد ہذا کتاب الشهادات جس میں شہادت کی تعریف ، رکن ، ادا کرنے کا سبب ، حکم شرائط اور اقسام کے احکام ، شہادت کے متحمل ہونے ، اس کی ادائیگی اور عدم ادائیگی کی حد کے احکام : گواہی ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام ، قابل قبول اور ناقابل قبول شہادت ، شہادت کی عدم قبولیت بوجہ عدم اہلیت ، بوجہ فسق اور بوجہ تہمت ، تناقض اور نقض قضا لازم ہونے کے متعلق احکام ، حدود والی چیز کے متعلق شہادت کے احکام ، وراثتوں کے متعلق شہادت کے احکام ، دعوی اور شہادت میں اختلاف ہونا جبکہ مدعا بہ مال ہو ، ملکیت ہو ، عقد اور سبب ملکیت ہو ان کے متعلق احکام ، گواہوں میں اختلاف ہونے کے احکام نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام ، اہل کفر کی

| دفعات شق نمبر | پہلا باب، شہادت کی تعریف، رکن، سبب ادا، حکم، شرائط اور اقسام کے احکام — شہادت کی تعریف اور اس کے رکن کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |

وتمت كلمت ربك صدقا وعدلا

مجلس منتظمہ فتاوی عالمگیریہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سب تعریفیں اللہ تعالےٰ کے لئے ہیں جو سب جہانوں کا رب ہے اور درود وسلام ہمارے سردار حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر، جو سب رسولوں کے سردار ہیں اور ان کی آل پر، ان کے اصحاب پر اور اللہ تعالےٰ کے نیک بندوں پر، سب پر ہو، آمین

# شہادتوں کی بحث

اور یہ بحث کئی ابواب پر مشتمل ہے

ابواب ۱۲ ، دفعات ۷۱۱ تا ۷۳۳ ، عنوانات ۲۳ ، تعداد شق نمبر ۸۱۱

## پہلا باب، شہادت کی تعریف، رکن، سبب ادا، حکم، شرائط اور اقسام کے احکام[۱]

دفعات ۷۱۱ تا ۷۱۶ ، عنوانات ۶ ، تعداد شق ۳۹

۷۱۱ **شہادت کی تعریف** اور اسمیں ۱ شق ہے

۱ شہادت (یعنی گواہی) کی (شرعی) تعریف یہ ہے کہ مجلس قضا میں شہادت (یعنی گواہی) کے لفظ کے ساتھ حق ثابت کرنے کے لئے سچی خبر دینا شہادت (یعنی گواہی) ہے [۲] — فتح قدیر

۷۱۲ **شہادت کا رکن** اور اسمیں ۱ شق ہے

۱ شہادت کا رکن، اشہد (یعنی میں گواہی دیتا ہوں) کا لفظ ہے جو کہ خبر دینے کے معنی میں ہو قسم کھانے کے معنی میں نہ ہو — تبیین

---

[۱] شہادت کے احکام، شہادت پر شہادت کے احکام، جرح اور عادل قرار دینے کے احکام اور ان سے ملتے جلتے مسائل مثلاً جھوٹی شہادت دینے پر سزا کے احکام، کا بیان ہے یہ بطور انتخاب ہے جو کہ فتاوی عالمگیری عربی کی بحث ۲۵ ہے اور اردو مع عربی کی اس اشاعت میں بطور جلد ۲۵ اشاعت پذیر ہے (مترجم) [۲] شہادت کی تعریف کے متعلق حکم نمبر ۱/۷۱۱ اس کے رکن کے متعلق ۱/۷۱۲، اس کے ادا کرنے کے سبب کے متعلق ۱/۷۱۳ اس کے حکم کے متعلق ۱/۷۱۴، اس کی شرائط کے متعلق حکم نمبر ۷۱۵ اور اس کی اقسام کے متعلق حکم نمبر ۷۱۶ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات شق نمبر | الباب الاول فی تعریفها و رکنها و سبب ادائها و حکمها و شرائطها و اقسامها — سبب اداء الشهادة و حکمها و شرائطها | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۱۳ | **سبب اداء الشهادة** تعداد شق ۱ | |
| ۱ | واما سبب ادائها فاما طلب المدعی منه الشهادة او خوف فوت حق المدعی اذا لم یعلم المدعی کونه شاهدا | كذا فی العناية |
| ۴۱۴ | **حکم الشهادة** تعداد شق ۱ | |
| ۱ | واما حکمها فوجوب الحکم علی الحاکم بمقتضاها | كذا فی العناية |
| ۴۱۵ | **شرائط الشهادة** تعداد شق ۲۸ | |
| ۱ | واما الشرائط فنوعان نوع هو شرط تحمل الشهادة و نوع هو شرط اداء الشهادة اما الاول فمنه ان یکون عاقلا وقت التحمل فلا یصح تحملها من مجنون وصبی لا یعقل | هكذا فی البدائع |
| ۲ | وان یکون بصیرا فلا یصح التحمل من الاعمی | هكذا فی البدائع |
| ۳ | ومنه ان یکون التحمل بمعاینة المشهود به بنفسه لا بغیره الا فی اشیاء مخصوصة یصح التحمل فیها بالتسامع من الناس | هكذا فی البدائع |
| ۴ | ولا یشترط للتحمل البلوغ والحریة والاسلام والعدالة حتی لو کان وقت التحمل صبیا عاقلا او عبدا او کافرا او فاسقا ثم بلغ الصبی واعتق العبد واسلم الکافر وتاب الفاسق فشهدوا عند القاضی تقبل شهادتهم | كذا فی البحر الرائق |

۱ جیساکہ درمختار مع ردالمحتار میں ہے کہ صاحب حق کے مطالبہ کی صورت میں یا اس حق کے فوت ہونے کے خدشہ کی صورت میں جبکہ صاحب حق کو اس گواہی کا علم نہیں اور گواہ کو اس کے حق کے فوت ہونے کا خدشہ ہو تو صاحب حق کے مطالبہ کے بغیر بھی گواہی دینا لازم ہے یہ فتح میں ہے اور ردالمحتار میں ہے کہ اس میں مقدسی نے یہ تنقیح کی ہے کہ اس صورت میں (جبکہ صاحب حق کو اس گواہی کا علم نہ ہو) گواہ، اپنی شہادت مدعی کے علم میں لے آئے پھر اگر وہ شہادت کا مطالبہ کرے تو گواہ پر لازم ہے کہ وہ شہادت دے ورنہ نہیں اس لئے کہ اس کا احتمال ہے کہ مدعی نے خود اپنا حق ترک کر دیا ہو مفہوم ماخوذ از درمختار و ردالمحتار ج ۴ ص ۴۱۱ مطبوعہ مطبع ماجدیہ طوغی روڈ کوئٹہ پاکستان نیز حکم نمبر ۱/۴۱۷ ملاحظہ ہو (مترجم) اور درمختار میں ہے کہ جہاں مضارع "اشهد" کی شرط نہیں ہے مثلاً پانی کی طہارت وغیرہ تو وہ شہادت نہیں خبر دینا ہے۔ مفہوم ماخوذ از درمختار و ردالمحتار ج ۴ ص ۴۱۳ (مترجم)

۲ شہادت کی شرطوں میں سے جن کا تعلق گواہی کے تحمل سے ہے ان کے متعلق حکم نمبر ۱ تا ۴/۴۱۵ اور جن شرطوں کا تعلق گواہی ادا کرنے سے ہے ان میں سے جن کا تعلق گواہ سے ہے ان کے متعلق حکم نمبر ۵ تا ۱۷/۴۱۵ اور جن کا تعلق نفس گواہی سے ہے ان کے متعلق حکم نمبر ۱۸ تا ۲۶ اور جن کا تعلق مشہود بہ سے یعنی جس امر کی گواہی دی گئی ہے اس سے ہے تو اس کے متعلق حکم نمبر ۲۷، ۲۸/۴۱۵، حکم نمبر ۱/۴۱۷، ۱۹/۴۱۷ نیز ۱/۱۱۷۴ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم) ۳ حکم نمبر ۱/۴۱۵ کا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)، ۴ حکم نمبر ۱۹، ۲۲، ۲۹/۴۱۷ ملاحظہ ہوں اور فتاوی بزازیہ میں ہے کہ محض سن لینے کی بنا پر گواہی جائز نہیں

| دفعات وشق نمبر | پہلا باب شہادت کی تعریف، رکن، سبب ادا، حکم، شرائط اور اقسام کے احکام — شہادت ادا کرنے کے سبب، حکم اور شرائط کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ے۱۳ | **شہادت ادا کرنے کا سبب** — اور اسمیں ۱ شق ہے | |
| ۱ | شہادت ادا کرنے کا سبب یا تو شہادت کے لئے مدعی کا مطالبہ ہے اور یا مدعی کی حق تلفی کا خوف ہے جبکہ مدعی کو اس گواہ کا گواہ ہونا معلوم نہ ہو[1] | عنایہ |
| ے۱۴ | **شہادت کا حکم** — اور اسمیں ۱ شق ہے | |
| ۱ | شہادت کا حکم (اور اثر) یہ ہے کہ حاکم (مجاز یعنی فیصلہ کرنے والے) پر (معتبر و مقبول) شہادت کے تقاضا کے بموجب حکم کرنا (یعنی فیصلہ دینا) لازم ہے۔ | عنایہ |
| ے۱۵ | **شہادت کی شرائط** — اور اسمیں ۲۸ شقیں ہیں | |
| ۱ | شہادت کی شرطیں دو قسم پر ہیں۔ ایک قسم شہادت کے تحمل (یعنی گواہی اٹھانے) کی شرط اور دوسری قسم شہادت ادا کرنے کی شرط ہے۔ پس پہلی قسم (یعنی شہادت کے تحمل کی تین شرطوں میں) سے (پہلی شرط) یہ ہے کہ گواہی اٹھانے کے وقت وہ گواہ عاقل ہو پس مجنون شخص یا ایسا لڑکا جو سوجھ بوجھ نہیں رکھتا ان کا گواہ اٹھانا صحیح نہیں قرار پاتا[2] | بدائع |
| ۲ | اور (ان میں سے دوسری شرط) یہ ہے کہ گواہ بینائی والا ہو پس نابینا شخص کا گواہی اٹھانا صحیح نہیں قرار پاتا[3] | بدائع |
| ۳ | اور (ان میں سے تیسری شرط) یہ ہے کہ وہ گواہ جس امر کی گواہی اٹھاتا ہے وہ امر اس نے خود دیکھا ہو نہ یہ کہ وہ کسی اور کے دیکھنے سے گواہی کا متحمل ہوا ہو لیکن ان چند خاص امور کے متعلق یہ حکم نہیں ہے جن میں لوگوں سے سن لینے کی بنا پر گواہی کا تحمل صحیح قرار پاتا ہے[4] | بدائع |
| ۴ | شہادت کے تحمل کے لئے بلوغت، آزاد ہونا، مسلمان ہونا اور عادل ہونا شرط نہیں ہے حتی کہ اگر شہادت کے تحمل کے وقت وہ گواہ سوجھ بوجھ والا لڑکا تھا یا غلام یا کافر یا فاسق تھا پھر وہ لڑکا بالغ ہو گیا یا وہ غلام آزاد ہو گیا یا وہ کافر مسلمان ہو گیا یا اس فاسق نے توبہ کر لی پھر انہوں نے قاضی (یعنی حاکم مجاز) کے ہاں شہادت دی تو ان کی وہ شہادت قبول کی جائے گی[5] | بحر رائق |

لیکن چار صورتوں میں جائز ہے نسب، نکاح، موت اور قاضی کی قضا یعنی جب گواہ نے لوگوں سے سنا کہ فلاں شخص فلاں شہر کا قاضی ہے یا یہ سنا کہ فلاں شخص فلاں کا بیٹا ہے تو وہ گواہی دے سکتا ہے کہ فلاں شخص فلاں شہر کا قاضی ہے یا فلاں شخص فلاں کا بیٹا ہے اگرچہ اس نے وہ ولادت آنکھوں سے نہیں دیکھی اس لئے کہ کیا ایسا نہیں ہے کہ (مثلاً) ہم گواہی دیتے ہیں کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ابن ابی قحافہ رض ہیں۔ نیز لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص کسی شہر میں آکر رہ پڑے اور کہے کہ میں فلاں کا بیٹا ہوں تو اس سے کسی آدمی کو یہ گنجائش نہیں کہ وہ گواہی دے کہ وہ شخص فلاں کا بیٹا ہے جب تک کہ اس کے شہر کے دو آدمی یہ گواہی نہ دیں کہ وہ فلاں کا بیٹا ہے۔ مفہوم ماخوذ از فتاوی بزازیہ علی ہامش عالمگیری عربی ج ۵ ص ۲۳۸، ص ۲۳۹ نیز حکم نمبر ۱/ے۱۷۳ کا دوسرا حاشیہ اور حکم نمبر ۱۹/ے۱۵ ملاحظہ ہوں (مترجم) ۵ عادل ہونے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۱۲/ے۱۵ اور ۴/ے۲۶۷ کا چوتھا حاشیہ ۲۱/ے۲۲ مع حاشیہ اور توبہ صحیح قرار پانے کے متعلق ۶/۴۷۳ کے حاشیہ میں درمختار و رد المحتار کا حوالہ ملاحظہ ہو اور فتاوی قاضیخاں میں ہے کہ فاسق شخص جب توبہ کرے تو اس کی شہادت اس وقت تک قبول نہ ہو گی جب تک کہ اس پر اتنا عرصہ نہ گذرے جس میں اس کی توبہ کا اثر ظاہر ہو جائے اور اس عرصہ کے متعلق بعض مشائخ رح نے چھ ماہ اور بعض نے ایک سال کی مقدار مقرر کی ہے اور صحیح حکم یہ ہے کہ اس کا مدار قاضی اور تعدیل کرنے والے کی رائے پر ہے۔ مفہوم ماخوذ از فتاوی قاضیخان علی ہامش عالمگیری عربی ج ۲۔ حکم نمبر ۲۸/ے۲۰ نیز ۹ تا ۱۳/۳۳۴ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الاول فی تعریفها ورکنها وسبب ادائها وحکمها وشرائطها واقسامها — شرائط الشهادة | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۵/۷ ۵ | اما الثانی فانواع منها ما یرجع الی الشاهد وهو العقل | هکذا فی البدائع |
| ۶ | والبلوغ | هکذا فی البدائع |
| ۷ | والحرية | هکذا فی البدائع |
| ۸ | والبصير | هکذا فی البدائع |
| ۹ | والنطق | هکذا فی البدائع |
| ۱۰ | وان لا یکون محدودا فی قذف عندنا | هکذا فی البدائع |
| ۱۱ | وان یشهد لله تعالی ولا یجر الشاهد الی نفسه مغنما ولا یدفع عن نفسه مغرما | هکذا فی البدائع |
| ۱۲ | وان لا یکون خصما | هکذا فی البدائع |
| ۱۳ | وان یکون عالما بالمشهود به وقت الاداء ذاکرا له عند ابی حنیفة رح لا عندهما رح | هکذا فی البدائع |
| ۱۴ | والعدالة وهی شرط وجوب القبول علی القاضی لا جوازه | کذا فی البحر الرائق |
| ۱۵ | والشرط هو العدالة الظاهرية عند ابی حنیفة رح واما الحقیقیة وهی الثابتة بالسوال عن حال الشهود بالتعدیل والتزکیة لیست بشرط وعند ابی یوسف رح ومحمد رح انها شرط | کذا فی البدائع |
| | والفتوی علی قولهما رح فی هذا الزمان | کذا فی الکافی |
| ۱۶ | واحسن ما قیل فی تفسیر العدل ما نقل عن ابی یوسف رح ان العدل فی الشهادة ان یکون مجتنبا عن الکبائر ولا یکون مصرا علی الصغائر ویکون صلاحه اکثر من فساده وصوابه اکثر من خطئه | کذا فی النهاية |
| ۱۷ | واختلفوا فی تفسیر الکبائر واصح ما قیل فیه ما نقل عن الشیخ الامام شمس الائمة الحلوانی رح انه قال ما کان شنیعا بین المسلمین وفیه هتک حرمة الله تعالی والدین فهو من جملة الکبائر وکذلك ما فیه نبذ المروة والکرم فهو من جملة الکبائر وکذلك الاعانة علی المعاصی والفجور والحث علیهما من جملة الکبائر وما عداها من الصغائر | هکذا فی المحیط |

ل۔ حکم نمبر ۱/۱۵ کا حاشیہ اور ۵ تا ۱۷/۱۵ ملاحظہ ہوں (مترجم) ۲۔ حد قذف کے متعلق حکم نمبر ۲۶۶ ملاحظہ ہو نیز حکم نمبر ۱۳۱/۲۶۶، ۱۰، ۱۲/۳۳۴ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم) ۳۔ عدالت کے مفہوم کے متعلق حکم ۱۶/۱۵، ۷/۲۹۷ کا چوتھا حاشیہ، ۲۱، ۲۲/۷۳۲ مع حاشیہ نیز حکم نمبر ۱۰، ۱۱، ۱۲/۳۳۴ مع

| دفعات وشق نمبر | | پہلا باب: شہادت کی تعریف، رکن، سبب، اہلیت، حکم، شرائط اور اقسام کے احکام — شہادت کی شرائط کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۱۵/۷ | ۵ | (شہادت کی شرطوں میں سے) دوسری قسم[۱] (یعنی شہادت ادا کرنے) کی کئی نوع ہیں ان میں سے بعض وہ ہیں جن کا تعلق گواہ سے ہے اور وہ (یعنی شہادت ادا کرنے میں گواہ سے متعلق دس شرطوں میں پہلی شرط) عقل ہے۔ | بدائع |
| | ۶ | اور (ان میں سے دوسری شرط) بلوغت ہے | بدائع |
| | ۷ | اور (ان میں سے تیسری شرط) آزادی ہے | بدائع |
| | ۸ | اور (ان میں سے چوتھی شرط) بینا ہونا (یعنی دیکھ سکنے والا ہونا) ہے | بدائع |
| | ۹ | اور (ان میں سے پانچویں شرط) بات کرسکنے والا ہوتا ہے | بدائع |
| | ۱۰ | اور (ان میں سے چھٹی شرط) یہ کہ اس پر حد قذف نہ لگی ہو یہ حکم ہمارے ہاں ہے[۲] | بدائع |
| | ۱۱ | اور (ان میں سے ساتویں شرط) یہ کہ وہ خالص اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے گواہی دے وہ گواہ (اس گواہی کی وجہ سے) اپنے لئے غنیمت حاصل نہ کرے اور نہ وہ گواہ (اس گواہی کی بنا پر) اپنے آپ سے تاوان دور کرے | بدائع |
| | ۱۲ | اور (ان میں سے آٹھویں شرط) یہ کہ وہ گواہ (اس مدعی کا) خصم (یعنی مدعا علیہ) نہ ہو | بدائع |
| | ۱۳ | اور (ان میں سے نویں شرط) یہ کہ وہ گواہ مشہود بہ (یعنی جس امر کی گواہی دینا ہے اس) کا علم رکھنے والا اور گواہی کی ادائیگی کے وقت تک اسے یاد رکھنے والا ہو یہ حکم امام ابو حنیفہ رح کے ہاں ہے صاحبین رح (یعنی امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح) کے ہاں نہیں ہے | بدائع |
| | ۱۴ | اور (ان میں سے دسویں شرط) گواہ کی عدالت ہے اور یہ قاضی کے ہاں اس گواہی کی لازمی قبولیت کی شرط ہے گواہی (کی ادائیگی) کے جواز کی شرط نہیں ہے | بحر رائق |
| | ۱۵ | (ا) (گواہی کی ادائیگی کے وقت گواہ میں) شرط ظاہری عدالت ہے اور حقیقی عدالت جو تعدیل و تزکیہ کے لئے گواہوں کا حال دریافت کرنے سے ثابت ہوتی ہے وہ شرط نہیں ہے یہ حکم امام ابو حنیفہ رح کے ہاں ہے (ب) اور امام ابو یوسف اور امام محمد رح کے ہاں حقیقی عدالت (بھی) شرط ہے | بدائع |
| | | (ج) اور (مذکورہ حکم میں فتوی اس زمانہ میں امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح کے (مذکورہ) قول پر ہے[۳] | کافی |
| | ۱۶ | (گواہ کے) عادل ہونے کے متعلق سب سے اچھی تشریح وہ ہے جو امام ابو یوسف رح سے منقول ہے کہ شہادت میں عادل (یعنی معتبر گواہ) وہ قرار پاتا ہے جو کبیرہ گناہوں سے بچنے والا ہو اور صغیرہ گناہوں پر اصرار نہ کرنے والا ہو اور عمل صالح اس کے عمل فاسد سے زیادہ اور اس کی راست کاری اس کی خطا کاری سے زیادہ ہو[۴] | نہایہ |
| | ۱۷ | کبیرہ گناہوں کی تشریح میں مشائخ رح نے اختلاف کیا ہے اور اس کے متعلق زیادہ صحیح قول وہ ہے جو الشیخ الامام شمس الائمۃ الحلوانی رح سے منقول ہے کہ جو فعل مسلمانوں کے ہاں قبیح ہو اس (کے ارتکاب) میں اللہ تعالیٰ اور دین کی حرمت کی ہتک ہوتی ہے تو وہ فعل کبیرہ گناہوں سے ہے اور اسی طرح جس فعل سے مروت اور شرافت کو چھوڑ دینا لازم آتا ہو تو وہ کبیرہ گناہوں سے ہے اسی طرح گناہوں اور بدکاریوں پر اعانت اور ان پر برانگیختہ کرنا کبیرہ گناہوں سے ہے اور جو گناہ ان کے علاوہ ہوں وہ صغیرہ گناہوں سے ہیں[۵] | محیط |

[۱] ... حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم) [۲] حکم نمبر ۱۴، ۱۶، ۱۵، ۱۷ / ۷۱۵، ۷ / ۲۶۷ کا چوتھا حاشیہ اور ۵، ۲ / ۴۶۱ کا پہلا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم) [۵] حکم نمبر ۱۹ / ۷۱۵ اور حکم نمبر ۲۰ / ۷ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات/شق نمبر | الباب الاول فی تعریفها ورکنها وسبب ادائها وحکمها وشرائطها وفيما شرائط الشهادة | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۱۵ ۱۸ | ومنها ما يرجع الى نفس الشهادة وهو الدعوى في الشهادة القائمة على حقوق العباد من المدعى او نائبه. | هكذا في البدائع |
| ۱۹ | وان تكون موافقة للدعوى. | هكذا في البدائع |
| ۲۰ | والعدد في الشهادة فيما يطلع عليه الرجال. | هكذا في البدائع |
| ۲۱ | واتفاق الشاهدين. | هكذا في البدائع |
| ۲۲ | والذكورة في الشهادة في الحدود. | هكذا في البدائع |
| ۲۳ | والاسلام اذا كان المشهود عليه مسلماً. | هكذا في البدائع |
| ۲۴ | وعدم التقادم في الشهادة على الحدود كلها الاحد القذف حتى لا تقبل الشهادة عليها اذا تقادم العهد بخلاف الاقرار لما عرف في كتاب الحدود. | هكذا في البدائع |
| ۲۵ | والاصالة في الشهادة على الحدود والقصاص. | هكذا في البدائع |
| ۲۶ | وتعذر حضور الاصل في الشهادة على الشهادة. | هكذا في البحر الرائق |
| ۲۷ | ومنها ما يرجع الى المشهود به وهو ان يكون بمعلوم فان كان بمجهول لا تقبل لهم لان علم القاضي بالمشهود به شرط صحة قضائه فما لم يعلم لا يمكنه القضاء به. | هكذا في البدائع |
| ۲۸ | وعلى هذا يخرج ما اذا شهد رجلان عند القاضي ان فلاناً وارث هذا الميت لا وارث له غيره انه لا يقبل شهادتهما لانهما شهدا بمجهول لجهالة اسباب الوراثة واختلاف احكامها. | هكذا في البدائع |

لہ حکم نمبر ۱/۶۱۵ کا حاشیہ اور ۱۸ تا ۲۶/۶۱۵ نیز حکم نمبر ۲۵/۳۶۳ کے حاشیہ میں ہدایہ کا حوالہ ملاحظہ ہو (مترجم)

لہ دعوی اور شہادت میں اختلاف کی صورت کے متعلق حکم نمبر ۶۲۲ تا ۶۲۷ ملاحظہ ہوں (مترجم)

لہ مذکورہ تعداد کے متعلق حکم ۶۱۶ ملاحظہ ہو (مترجم)

لہ گواہوں میں اختلاف کی صورت کے متعلق حکم ۶۲۸ ملاحظہ ہو (مترجم)

لہ حکم نمبر ۱/۳۶۱، ۱/۳۶۴، ۱/۳۶۵ مع حواشی نیز حکم نمبر ۶۱۶، ۷/۶۱۹ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| حوالہ | پہلا باب شہادت کی تعریف، رکن، سبب، حکم، شرائط اور اقسام کے احکام — شہادت کی شرائط کے احکام کا بیان | دفعات وضمنی نمبر |
| --- | --- | --- |
| بدائع | (شہادت کی شرطوں میں سے دوسری قسم یعنی شہادت ادا کرنے کی) بعض نوع وہ ہیں جن کا تعلق نفس شہادت سے ہے اور ان (نو شرطوں) سے (پہلی شرط) یہ کہ ایسی شہادت جو حقوق العباد پر قائم ہو اس میں مدعی یا اس کے نائب کی طرف سے دعویٰ ہونا شرط ہے [1] | ۱۵، ۱۸ |
| بدائع | اور (ان میں سے دوسری شرط) یہ کہ وہ شہادت دعویٰ کے موافق ہو۔ | ۱۹ |
| بدائع | اور (ان میں سے تیسری شرط) یہ کہ جس امر میں مرد مطلع ہو سکتے ہیں اس کے متعلق گواہی میں تعداد شرط ہے [2] | ۲۰ |
| بدائع | اور (ان میں سے چوتھی شرط) یہ کہ اس شہادت میں ان گواہوں کا اتفاق ہو [3] | ۲۱ |
| بدائع | اور ان میں سے پانچویں شرط) یہ کہ حدود کے متعلق گواہی مذکروں کی ہو [4] | ۲۲ |
| بدائع | اور (ان میں سے چھٹی شرط) یہ کہ اگر مشہود علیہ (یعنی جس پر گواہی قائم کی گئی ہے وہ) مسلمان ہو تو گواہی ادا کرنے والے (بھی) مسلمان ہوں۔ [5] | ۲۳ |
| بدائع | اور (ان میں سے ساتویں شرط) یہ کہ حد قذف کے سوا باقی سبھی حدود سے متعلق گواہی میں تقادم العہد (یعنی وہ زائد المیعاد) نہ ہو حتیٰ کہ جب تقادم العہد ہو جائے تو ان حدود پر گواہی قبول نہ ہوگی اور اقرار کی صورت میں حکم اس کے خلاف ہے جیسا کہ حدود کی بحث میں واضح شدہ ہے [6] | ۲۴ |
| بدائع | اور (ان میں سے آٹھویں شرط) یہ کہ حدود و قصاص پر شہادت اصالتاً ہو۔ | ۲۵ |
| بحر رائق | اور (ان میں سے نویں شرط) یہ کہ شہادۃ علی الشہادۃ کی صورت میں اصل گواہ کا حاضر ہونا متعذر (یعنی دشوار) ہو [8] | ۲۶ |
| بدائع | اور (شہادت کی شرطوں میں سے دوسری قسم یعنی شہادت ادا کرنے کی) بعض نوع وہ ہیں جن کا تعلق مشہود بہ (یعنی جس امر کی گواہی دی گئی ہے اس) سے ہے اور وہ شرط یہ ہے کہ مشہود بہ امر معلوم ہو پس اگر مشہود بہ مجہول ہو تو وہ گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے قاضی کو مشہود بہ کا علم ہونا اس کے فیصلہ کی صحت کے لیے شرط ہے پس قاضی کو جس امر کا علم نہ ہو اسے اس کے متعلق فیصلہ ممکن نہیں ہوتا۔ [9] | ۲۷ |
| بدائع | اور اسی (مذکورہ) شرط کی بنا پر اس صورت کا حکم برآمد ہوتا ہے کہ جب دو مردوں نے قاضی کے ہاں یہ گواہی دی کہ فلاں شخص اس میت کا وارث ہے اس کے سوا اس میت کا کوئی وارث نہیں ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی کیونکہ انہوں نے مجہول امر کی گواہی دی ہے اس لیے کہ وراثت کے اسباب مجہول ہیں اور ان اسباب کے احکام مختلف ہوتے ہیں۔ [10] | ۲۸ |

[6] حکم نمبر ۳۰ اور $\frac{۳۴}{۲۲۲}$ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[7] حکم نمبر $\frac{۸۵ \text{ تا } ۸۸}{۲۶۲}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[8] شہادۃ علی الشہادۃ کے احکام کے متعلق حکم نمبر $\frac{۱}{۴۳۱}$، $\frac{۸}{۴۳۲}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[9] حکم نمبر $\frac{۲۸}{۵۱۵}$ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[10] حکم نمبر $\frac{۲۷}{۵۱۵}$، $\frac{۱}{۲۲۲}$، $\frac{۱۸}{۲۲۵}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | الباب الاول فی تعریفہا ورکنہا وسبب ادائہا وحکمہا وشرائطہا واقسامہا — اقسام الشرائط | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۷/۱۶ | **اقسام الشہادۃ** — تعداد شق ۷ | |
| ۱ | اما اقسام الشہادۃ فمنہا الشہادۃ علی الزنا وتعتبر فیہا اربعۃ من الرجال ومنہا الشہادۃ ببقیۃ الحدود والقصاص تقبل فیہا شہادۃ رجلین ولا تقبل فی ہذین القسمین شہادۃ النساء۔ | ھٰکذا فی الھدایۃ |
| ۲ | ومنہا الشہادۃ فی الولادۃ والبکارۃ وعیوب النساء فیما لا یطلع علیہ الرجال وتقبل فیہا شہادۃ امرأۃ واحدۃ مسلمۃ حرۃ عدلۃ والثنتان احوط۔ | ھٰکذا فی فتح القدیر |
| ۳ | وھل تشترط لفظۃ الشہادۃ قال مشائخ بلخ و مشائخ بخارا تشترط وقال مشائخ عراق لا تشترط۔ والقدوری اعتمد علی الاول وعلیہ الفتوی۔ | کذا فی المحیط<br>کذا فی الخلاصۃ |
| ۴ | ولو شہد بذلک رجل بان قال فاجأتہا فاتفق النظر الیہا فالجواب ان لا یمتنع قبول شہادتہ اذا کان عدلا فی مثل ہذا الموضع۔ | ھٰکذا فی المبسوط |
| ۵ | والصحیح انہ لا یشترط العدد لان شہادۃ الرجل اقوی من شہادۃ المرأۃ فلما ثبت المشہود بہ ہٰہنا بشہادۃ امرأۃ واحدۃ فبشہادۃ رجل واحد اولی۔ | کذا فی النہایہ |
| ۶ | ومنہا الشہادۃ بغیر الحدود والقصاص وما یطلع علیہ الرجال وشرط فیہا شہادۃ رجلین او رجل وامرأتین سواء کان الحق مالا او غیر مال کالنکاح والطلاق والعتاق والوکالۃ والوصایۃ ونحو ذلک مما لیس بمال۔ | کذا فی التبیین |
| ۷ | وما یتوقف علیہ کمال العقوبۃ وھو الاحصان من ہذا القسم حتی یثبت الاحصان بشہادۃ رجل وامرأتین عندنا۔<br>واللہ اعلم | کذا فی المحیط |

۱؎ حکم نمبر ۱/۴۶۴، ۱۰/۴۶۵، ۵۰۲/۴۶۶، ۴۹/۴۶۸، ۲۹/۴۷۳ نیز حکم نمبر ۲۲/۴۱۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۲؎ حکم نمبر ۲ تا ۴/۴۱۶، ۲۶/۴۶۴ اور ۷/۴۱۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۳؎ جیسا کہ فتاویٰ بزازیہ علی حاشیہ عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع امیریہ مصر ج ۵ ص ۲۶۲ میں ہے (مترجم)

| دفعات نمبر | پہلا باب، شہادت کی تعریف، رکن، سبب ادا، حکم، شرائط اور اقسام کے احکام — شہادت کی اقسام کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۱۶ | **شہادت کی قسمیں** اور اس میں ۷ شقیں ہیں | |
| ۱ | شہادت کی (چار) قسموں میں سے (پہلی قسم) زنا کی شہادت ہے اور اس میں چار مردوں کی (معتبر) شہادت کا اعتبار ہے اور ان میں سے (دوسری قسم) باقی حدود اور قصاص کے متعلق شہادت ہے اور ان میں دو مردوں کی شہادت قبول کی جاسکتی ہے اور ان دونوں قسموں میں عورتوں کی گواہی قبول نہیں کی جاتی [۱] | ہدایہ |
| ۲ | اور ان میں سے (تیسری قسم) ولادت، بکارت اور عورتوں کے ایسے عیوب پر شہادت ہے جن میں مرد (عموماً) مطلع نہیں ہوتے اور ان میں ایک ایسی عورت کی گواہی قبول کی جاسکتی ہے جو مسلمان ہو، آزاد ہو، عادلہ ہو اور دو عورتیں ہوں تو اس میں زیادہ احتیاط ہے [۲] | فتح قدیر |
| ۳ | (د) اور کیا اس (مذکورہ شہادت میں) شہادت (یعنی گواہی) کا لفظ شرط ہوتا ہے (اس کے متعلق) بلخ اور بخاری کے مشائخ کا قول یہ ہے کہ شرط ہوتا ہے (ب) اور عراق کے مشائخ کا قول یہ ہے کہ شرط نہیں ہوتا [۳]<br>(ج) قدوری نے پہلے قول پر اعتماد کیا ہے اور اس پر فتویٰ ہے۔ | محیط<br>خلاصہ |
| ۴ | اور اگر اس (مذکورہ مندرجہ ۲/۲۹۱) کے متعلق ایک مرد نے شہادت دی مثلاً اس نے یوں کہا کہ میں اس کے ہاں اچانک آیا تو اس پر میری نظر اتفاقیہ پڑ گئی تو اس کے متعلق جواب یہ ہے کہ ایسے مواضع میں اس کی شہادت کی قبولیت ممنوع نہ ہوگی جب کہ وہ عادل ہو [۴] | مبسوط |
| ۵ | اور (مذکورہ صورت میں) صحیح حکم یہ ہے کہ (اس شہادت میں گواہوں کی) تعداد شرط نہ ہوگی اس لیے کہ مرد کی شہادت عورت کی شہادت سے اقویٰ ہے پس جب اس صورت میں ایک عورت کی شہادت سے مشہود بہ ثابت ہے تو مرد کی شہادت سے بطریق اولیٰ ثابت ہے | نہایہ |
| ۶ | اور ان میں سے (چوتھی قسم) حدود اور قصاص کے علاوہ اور وہ امور جن پر مرد (بالعموم) مطلع ہوتے ہیں ان کے متعلق شہادت ہے اور ایسی شہادت میں دو مردوں یا ایک مرد اور دو عورتوں کی شہادت شرط ہے خواہ وہ شہادت ایسے حق کے متعلق ہو جو مال ہو یا وہ حق مال کے علاوہ ہو مثلاً نکاح، طلاق، عتاق، وکالت، وصیت اور ان کی مانند امور جو مال نہیں ہیں [۵] | تبیین |
| ۷ | اور (مذکورہ قسم کی طرح) وہ امر جس پر کمالِ عقوبت موقوف ہوتی ہے اور وہ احصان ہے وہ (بھی) اس (مذکورہ) قسم سے ہے۔ حتیٰ کہ ایک مرد اور دو عورتوں کی شہادت سے ہمارے ہاں احصان ثابت قرار پاتا ہے [۶]<br>واللہ اعلم | محیط |



[۴] حکم نمبر ۱۰/۲۹۴ مع حواشی ملاحظہ ہو (مترجم) [۵] حکم نمبر ۱۱۲/۲۹۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)
[۶] حکم نمبر ۱۰/۲۹۳ مع حاشیہ ملاحظہ ہو اور حدِ زنا میں احصان کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۱۹ تا ۲۳/۲۹۲ مع حواشی اور حد قذف میں احصان کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۷/۲۹۶ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| حوالہ | الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | دفعات وشق نمبر |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك

دفعات ۱۷ تا ۱۷ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۵

## ۱۷ تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك

۱ لا بأس للانسان ان يحترز عن قبول الشهادة وتحملها وفی باب العين من كراهية الواقعات رجل طلب منه ان يكتب شهادته او يشهد على عقد فابى ذلك فان كان الطالب يجد غيره جاز له الامتناع عنه والا فلا يسعه الامتناع۔ — كذا فی الذخيرة

۲ وعلى هذا امر التعديل اذا سئل من انسان فان كان هناك سواه من يعدل له يسعه ان لا يجيب والا لم يسعه ان لا يقول فيه الحق حتى لا يكون مبطلا للحق۔ — كذا فی المحيط

۳ ويلزم اداء الشهادة ويأثم بكتمانها اذا طلب المدعی وانما يأثم اذا علم ان القاضی يقبل شهادته وتعين عليه الاداء وان علم ان القاضی لا يقبل شهادته او كانوا جماعة فأدى غيره ممن تقبل شهادته فقبلت قالوا لا يأثم وان ادى غيره ولم تقبل شهادته يأثم من لم يؤد اذا كان ممن تقبل شهادته۔ — كذا فی التبيين

۱ حکم نمبر ۱/۱۷ تا ۳/۱۷ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم) ۲ حکم نمبر ۳۲/۷ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | دوسرا باب شہادت کے تحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام / شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | |
| | **دوسرا باب، شہادت کے تحمل اور اس کی ادائیگی اور اس سے انکار کی حد کے احکام** | |
| | دفعات ۱۷۱ تا ۱۷۱، عنوان ۱، تعداد شق ۵ | |
| ۱۷۱ | **شہادت کے تحمل اور اس کی ادائیگی اور اس سے انکار کی حد** اور اس میں ۵ شقیں ہیں | |
| ۱ | انسان کے لیے اس میں کوئی حرج نہیں کہ شہادت دینا قبول کرنے اور اس کے اٹھانے سے احتراز کر لے۔ الواقعات میں مکروہ امور کے متعلق باب العین میں ہے کہ کسی شخص سے یہ مطالبہ کیا گیا کہ وہ کسی عقد پر اپنی گواہی لکھ دے۔ یا گواہی ادا کرے تو اس نے اس سے انکار کیا تو اگر مطالبہ کرنے والا (گواہی کے لیے) اس شخص کے علاوہ کسی اور آدمی کو پاتا ہے تو اس شخص کے لیے اس سے انکار جائز ہے ورنہ اسے انکار کی گنجائش نہیں ہے [۱] | ذخیرہ |
| ۲ | اور اس مذکورہ حکم کی طرح تعدیل (یعنی کسی گواہ کو عادل یا غیر عادل قرار دینے) کا امر ہے جب کسی شخص سے (اس کے متعلق) سوال کیا جائے تو جب اس کے علاوہ وہاں کوئی اور ایسا ہے جو اس کی تعدیل کر سکتا ہے تو اس شخص کو یہ گنجائش حاصل ہے کہ وہ (اس امر کو) کو قبول نہ کرے ورنہ اسے یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ اس امر میں حق بات نہ کہے تاکہ وہ حق بات کو باطل کرنے والا نہ قرار پائے [۲] | محیط |
| ۳ | (ا) جب (کسی گواہ شخص سے) مدعی نے (شہادت) طلب کی تو اسے گواہی ادا کرنا لازم ہوگا اور وہ اس گواہی کے چھپانے سے گنہگار ہوگا مگر وہ گواہ شخص اس صورت میں گنہگار قرار پاتا ہے جب کہ وہ یہ جانے کہ قاضی (یعنی حاکم مجاز) اس کی گواہی قبول کرے گا اور اس گواہی کی ادائیگی اس پر متعین ہو گئی ہے (ب) اور اگر وہ گواہ شخص یہ جانے کہ قاضی اس کی گواہی قبول نہیں کرے گا یا وہاں کئی لوگ موجود ہیں پس اس کے علاوہ کسی ایسے شخص نے گواہی دے دی جس کی گواہی قبول کی جا سکتی ہے اور وہ گواہی قبول کی گئی تو اسے کے متعلق مشائخ کا قول ہے کہ (پھر) وہ گنہگار نہیں قرار پائے گا (ج) اور اگر اس گواہ شخص کے علاوہ کسی نے گواہی دی اور اس کی گواہی قبول نہ کی گئی تو وہ گواہ شخص جس نے (مطالبہ کے باوجود) گواہی نہیں دی وہ گنہگار قرار پائے گا جب کہ وہ ان لوگوں سے تھا کہ اس کی گواہی قبول کی جا سکتی تھی [۳] | تبیین |

[۳] حکم نمبر ۱/۱۷۱ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ وحد ادائہا والامتناع عن ذلک تحمل الشہادۃ وحد ادائہا والامتناع عن ذلک | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۷ ۴ | وان کان ہو اسرع قبولا من آخرین لیس لہ الامتناع عن الاداء | کذا فی الوجیز للکردری |
| ۵ | واذا کان موضع الشاہد بعیدا من موضع القاضی بحیث لا یمکنہ ان یغدو الی القاضی لاداء الشہادۃ ویرجع الی اہلہ فی یومہ ذلک قالوا لا یأثم۔ | ھکذا فی التبیین |
| ۶ | سئل خلفٌ عمن لہ شہادۃ ووقعت الخصومۃ عند قاض غیر عدل ہل یسعہ ان یکتم الشہادۃ حتی یشہد عند قاض عدل قال لہ ذلک۔ | کذا فی الظہیریۃ |
| ۷ | والشہادۃ فی الحدود یخیر فیہا الشاہد بین الستر والاظہار والستر افضل الا انہ یجب ان یشہد بالمال فی السرقۃ فیقول اخذ ولا یقول سرق۔ | ھکذا فی الہدایۃ |
| ۸ | وما یتحملہ الشاہد علی نوعین نوع یثبت حکمہ بنفسہ بلا اشہاد کالبیع والاقرار وحکم الحاکم والغصب والقتل فاذا سمع شاہد البیع والاقرار وحکم الحاکم اورأی الغصب والقتل وسعہ ان یشہد علیہ ویقول اشہد انہ باع ولا یقول اشہدنی لئلا یکون کاذبا ونوع لا یثبت حکمہ بنفسہ کالشہادۃ علی الشہادۃ فاذا سمع شاہدا یشہد بشیء لم یجز لہ ان یشہد علی شہادتہ الا ان یشہدہ۔ | کذا فی الکافی |
| ۹ | ولو سمع من وراء الحجاب لا یسعہ ان یشہد لاحتمال ان یکون غیرہ اذ النغمۃ تشبہ النغمۃ الا اذا کان فی الداخل وحدہ | |

[1] حکم نمبر [۱۱] مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] جیسا کہ کنز الدقائق کے حاشیہ میں ہے اور لکھا ہے کہ اس لیے کہ اس صورت میں اسے ضرور لاحق ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ "وَلَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيدٌ" الآیۃ (بقرہ آیت ۲۸۱ یعنی اور کسی کاتب اور گواہ کو نقصان نہ دیا جائے) ماخوذ از حاشیہ کنز للعینی ص ۲۵۴ (مترجم)

[3] جیسا کہ کنز الدقائق میں ہے کہ حدود میں گواہی کی بجائے ستر پسندیدہ ہے اور حاشیہ میں ہے کہ حدود میں شہادت کا چھپانا، اس کے اظہار کی نسبت پسندیدہ ہے اس لیے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ "من ستر مسلما سترہ اللہ فی الدنیا والآخرۃ"

| دفعات و شق نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام ، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۷/ ۴ | اور (مذکورہ صورت میں) اگر وہ گواہ شخص ایسا ہو کہ دوسروں کی نسبت اس کی شہادت جلد قبول کی جا سکتی ہو تو اسے اس گواہی سے انکار روا نہیں ہے سلہ | وجیز الکردری |
| ۵ | اگر (مذکورہ صورت میں) اس گواہ کی جگہ قاضی کی (کچہری کی) جگہ سے اتنی دور ہو کہ اس گواہ کے لیے یہ ممکن نہ ہو کہ وہ صبح کو قاضی کے ہاں شہادت دینے جائے اور اسی دن اپنے گھر واپس لوٹ آئے تو (پھر) اس کے متعلق مشائخ رحمہم اللہ کا قول ہے کہ وہ (انکار کرنے سے) گنہگار نہ ہوگا سلہ | تبیین |
| ۶ | شیخ خلف رحہ سے اس شخص کے بارے میں سوال کیا گیا کہ اس کے پاس گواہی ہے اور وہ مقدمہ ایک غیر عادل قاضی کے ہاں پیش ہے تو کیا اس گواہ شخص کے لیے یہ گنجائش ہے کہ وہ اس گواہی کو چھپائے حتیٰ کہ ایک عادل قاضی کے ہاں وہ گواہی دے تو آپ نے فرمایا کہ اسے ایسا کرنے کی گنجائش ہے۔ | ظہیریہ |
| ۷ | حدود کی شہادت میں گواہ کو وہ گواہی چھپانے یا ظاہر کرنے کا اختیار ہے اور چھپانا افضل ہے لیکن چوری کے مقدمہ میں مال کے متعلق شہادت واجب ہے پس وہ یوں کہے کہ اس نے (مال) لیا ہے اور یوں نہ کہے کہ اس نے مال چوری کیا ہے سلہ | ہدایہ |
| ۸ | (۹) گواہ جن شہادتوں کا متحمل ہوتا ہے وہ دو قسم ہے ایک قسم وہ ہے کہ اس گواہی کا تحمل (گواہ کئے بغیر) خود بخود ثابت قرار پاتا ہے مثلاً بیع، اقرار، قاضی کا فیصلہ، غصب اور قتل پس جب گواہ نے بیع یا اقرار یا قاضی کا فیصلہ سنا یا اس نے غصب یا قتل کرتے دیکھا تو اسے گواہی دینے کی گنجائش حاصل ہے خواہ اسے اس پر گواہ نہ بنایا گیا ہو اور وہ گواہ (ایسی گواہی میں) یوں کہے گا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ اس نے (مثلاً) بیع کی اور وہ گواہ یوں نہ کہے گا کہ اس نے مجھے (بیع کے متعلق) گواہ کیا تاکہ وہ گواہ جھوٹا نہ قرار پائے (ب) اور (گواہ جن شہادتوں کا متحمل ہوتا ہے ان میں سے) ایک اور (یعنی دوسری) قسم وہ ہے کہ اس گواہی کا تحمل (گواہ کئے بغیر) خود بخود ثابت نہیں قرار پاتا مثلاً گواہی پر گواہی۔ پس جب کسی شخص نے کسی گواہ کو کسی امر پر گواہی دیتے سنا تو اس شخص کو یہ جائز نہیں ہے کہ وہ اس کی گواہی پر گواہی دے لیکن اگر وہ گواہ اسے اپنی گواہی پر گواہ کرے تو پھر جائز ہے سلہ | کافی |
| ۹ | اگر کسی (گواہ) شخص نے پردہ میں سے (کسی آدمی کا اقرار) سنا تو اسے یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ اس پر گواہی دے اس لیے کہ اس کا احتمال موجود ہے کہ وہ کوئی اور ہو کیونکہ آواز کی لے ایک دوسرے سے مشابہ ہو جاتی ہے لیکن اگر اندر (پردہ میں) صرف وہی آدمی ہو اور اس (گواہ) نے اندر جا کر جان لیا کہ اس جگہ اس آدمی | |

سلہ الحدیث (مشکوٰۃ ج ۲ ص ۳۹۸ عن ابن عمرؓ) اور آیت "وَمَنْ يَكْتُمْهَا فَإِنَّهُ آثِمٌ قَلْبُهُ" (بقرۃ آیت ۲۸۳) ____ یعنی اور جو کوئی اس گواہی کو چھپائے گا اس کا قلب گنہگار ہوگا) یہ حکم حقوق العباد کے متعلق ہے ماخوذ از کنز مع حاشیہ للعینی ص ۲۵ اور حدود کے علاوہ میں شہادت کے متعلق حکم نمبر ۱/۱۷ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)۔

سلہ شہادۃ علی الشہادۃ کے متعلق حکم نمبر ۱۷/۹ اور اس کے طریقہ کے متعلق ۹ تا ۱۲/۴۲۱ اور اس کے مزید احکام کے متعلق حکم نمبر ۱/۴۳ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك، تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۱۷ | ودخل وعلم الشاهد انه ليس فيه غيره ثم جلس على المسلك وليس له مسلك غيره فسمع اقرار الداخل ولا يراه لانه يحصل به العلم وينبغي للقاضي اذا فسر له لا يقبله. | كذا فی التبيين |
| ۱۰ | اختلف المشائخ[1] فی جواز تحمل الشهادة على المرأة اذا كانت متنقبة بعض مشائخنا[1] قالوا لا يصح التحمل عليها بدون رؤية وجهها و بعض مشائخنا[1] توسعوا فی هذا وقالوا يصح عند التعريف وتعريف الواحد يكفي والمثنى احوط والى هذا مال الشيخ الامام المعروف بخواهر زاده[1] والى القول الاول مال الشيخ الامام شمس الاسلام الاوزجندی[1] والشيخ الامام ظهير الدين[1] وضرب من المعقول يدل الى هذا فانا اجمعنا على انه يجوز النظر الى وجهها لتحمل الشهادة ثم على قول ابی يوسف[1] ومحمد[1] اذا اخبره عدلان انها فلانة فذلك يكفي وعلى قول ابی حنيفة[1] لا تحل له الشهادة على النسب ما لم يسمع من جماعة لا يتصور تواطؤهم على الكذب. | كذا فی الظهيرية |
| | والفقيه ابوبكر الاسكاف[1] كان يفتی بقولهما فی هذه المسئلة وهو اختيار نجم الدين النسفی[1] وعليه الفتوى فان عرفها باسمها ونسبها عدلان ينبغي للعدلين ان يشهدا على شهادتهما هؤلاء الشهود كما هو طريق الاشهاد على الشهادة حتى يشهدوا عند القاضی على شهادتهما بالاسم والنسب ويشهدوا باصل الحق بطريق الاصالة فيجوز ذلك بلا خلاف. | كذا فی المحيط |
| | وكان الفقيه ابو الليث[1] يقول اذا اقرت المرأة من وراء الحجاب وشهد عنده اثنان انها فلانة لا يجوز لمن سمع اقرارها ان يشهد على اقرارها الا اذا رأى شخصها يعنی حال ما اقرت فحينئذ يجوز له ان يشهد على اقرارها شرط رؤية شخصها لا رؤية وجهها. | كذا فی الذخيرة |

[1] جیسا کہ درمختار مع رد المحتار میں ہے اور لکھا ہے کہ جب گواہ کو ظاہر ہو گیا کہ گھر کے اندر اس آدمی کے سوا اور کوئی نہ تھا تو اس کی وہ گواہی جائز قرار پائے گا لیکن اگر اس گواہ نے (یہ تشریح کی مذکورہ) تشریح کی تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی یہ درمختار میں ہے اور رد المحتار میں ہے کہ اگر اس گواہ نے (یہ تشریح کی

| دفعات وشق نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی اور اس سے انکار کرنے کے احکام بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۷ | کے علاوہ اور کوئی نہیں ہے پھر وہ گواہ (اس پردہ کی جگہ کے) راستہ پر آ بیٹھا ہو اور اس جگہ کا کوئی اور راستہ نہ ہو پھر اس نے پردہ کے اندر والے کا اقرار سنا حالانکہ وہ (گواہ) اسے دیکھ نہیں رہا تو مذکورہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر وہ گواہی دے سکتا ہے) اس لیے کہ اس سے علم حاصل ہو جاتا ہے، اور قاضی کو چاہیئے کہ اگر اس گواہ نے (اس گواہی کی مذکورہ کیفیت کی) تشریح کی تو وہ اس (گواہی کے اٹھانے) کو قبول نہ کرے سلہ | تبیین |
| ۱۰ | (د) جب کوئی عورت نقاب ڈالے ہو تو اس کے متعلق گواہی کے تحمل کے جواز میں مشائخ رحمہ نے اختلاف کیا ہے ہمارے بعض مشائخ رہ کا قول یہ ہے کہ اس عورت کا چہرہ دیکھے بغیر اس کے متعلق گواہی کا تحمل صحیح نہیں قرار پاتا اور ہمارے بعض مشائخ رہ نے اس میں گنجائش دی ہے اور ان کا قول یہ ہے کہ اس کی شناخت کر دینے کی صورت میں (اس کے متعلق گواہی کا تحمل) صحیح قرار پاتا ہے اور (اس میں) ایک شخص کی شناخت کفایت کر جاتی ہے اور (شناخت کنندہ) دو ہو جائیں تو اس میں زیادہ احتیاط ہے اور اس قول کی طرف الامام المعروف بخواہر زادہؒ مائل ہوئے ہیں اور پہلے قول کی طرف الشیخ الامام شمس الاسلام الاوزجندیؒ اور الشیخ الامام ظہیر الدین رہ مائل ہوئے ہیں اور عقلی مثال بھی اس پر دلالت کرتی ہے اس لیے کہ ہمارا اجماع ہے کہ گواہی کے تحمل کے لیے عورت کے چہرے پر نظر ڈالی لینا جائز ہے پھر امام ابو یوسف رہ اور امام محمد رہ کے ہاں جب اسے دو عادلوں نے خبر دی کہ یہ عورت فلانہ ہے تو یہ کفایت کر جاتا ہے اور امام ابو حنیفہ رہ کے ہاں اسے نسب پر گواہی دینا حلال نہیں ہوتا جب تک کہ وہ ایک ایسی جماعت سے نہ سن لے جن کا جھوٹ پر متفق ہونا (عقلاً) متصور نہ ہو۔ | ظہیریہ |
| | (ب) اور فقیہ ابو بکر الاسکاف رحمہ (مذکورہ) مسئلہ میں صاحبینؒ (یعنی امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ) کے قول پر فتویٰ دیتے تھے اور امام نجم الدینؒ النسفیؒ نے اسی حکم کو اختیار کیا ہے اور اس پر فتویٰ ہے پس اگر دو عادلوں نے اس عورت کے نام اور نسب کی شناخت کر دی تو ان دو عادلوں کو چاہیئے کہ اپنی اس گواہی پر (مقدمہ کے اصل) گواہوں کو گواہ کر لیں جیسا کہ گواہ کر لینے کا قاعدہ ہے۔ حتیٰ کہ وہ (اصل) گواہ (اس عورت کے) نام ونسب کے بارے میں قاضی کے ہاں ان دو عادلوں کی گواہی پر گواہی دیں اور وہ اصل حق کے بارے میں اصالۃً گواہی دیں تو ایسا کرنا بلا خلاف جائز ہوگا۔ | محیط |
| | (ھ) فقیہ ابو اللیثؒ فرماتے تھے کہ جب کسی عورت نے پردہ کی آڑ میں سے اقرار کیا اور اس (یعنی سننے والے شخص) کے ہاں دو گواہوں نے گواہی دی کہ وہ عورت فلانہ ہے تو جس شخص نے اس عورت کا وہ اقرار سنا ہے، اسے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ اس عورت کے اس اقرار پر گواہی دے لیکن جب اس شخص نے اس عورت کے اقرار کی حالت میں اس عورت کی شخصیت (یعنی وجود کی صورت) دیکھی تو پھر اس شخص کے لیے جائز ہے کہ وہ اس عورت کے اس اقرار پر گواہی دے تو آپ نے (یعنی فقیہ ابو اللیثؒ نے) اس عورت کی شخصیت دیکھنا شرط کیا اس کا چہرہ دیکھنا شرط نہیں کیا۔ | ذخیرہ |

سلہ کہ اس نے پردہ کے اندر سے سن کر گواہی دی ہے تو پھر وہ گواہی قبول نہ ہوگی مفہوم ماخوذ از درمختار ردالمحتار ج۴ ص۴۱۵ حکم نمبر ۶ تا ۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك، تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | حوالہ |
|---|---|---|
| ١٠ | لو کشفت امرأة وجهها و قالت انا فلانة بنت فلان لا یحتاجون الی شهود المعرفة فان قالت یحتاجون الی شاهدین یشهد ان انها کانت فلانة بنت فلان و اذا لم تسفر وجهها و شهد شاهدان انها فلانة بنت فلان لم یحل لهما ان یشهدا بذلك یعنی علی اقرار فلانة اما[1] یجوز ان یشهدا ان امرأة اقرت بکذا و شهد عند نا شاهدان انها فلانة بنت فلان۔ | هکذا فی الملتقط |
| ١١ | اذا شهدا علی امرأة سمیاها و نسباها و کانت حاضرة فقال القاضی للشهود هل تعرفون المدعا علیها فقالا لا فالقاضی لا یقبل شهادتهما و لو قال تحملنا الشهادة عن امرأة نسبها و اسمها کذا و لکن لا ندری ان هذه المرأة هل هی بعینها ام لا صحت شهادتهما علی المسماة و کانت علی المدعی اقامة البینة ان هذه هی التی سموها و بینوها نسبا۔ | کذا فی المحیط |
| ١٢ | و یصح تعریف من لا یصلح شاهدا لها سواء کان الاشهاد لها او علیها و من المشائخ من قال ان کان الاشهاد لها لا یصح التعریف ممن لا یصلح شاهدا لها و اختار نجم الدین النسفی القول الاول۔ | کذا فی الفصول العمادیة |
| ١٣ | و سئل علی بن احمد عن امرأة اقرت عند رجلین انها اعتقت هذه الجاریة و لم یریا وجه المعتقة هل لهما ان یشهدا بذلك قال لا ما لم یعرفاها فان لم یفارقاها منذ اعتقتها و سمعا ان یشهدا علیها بالاعتاق۔ | کذا فی التتارخانیة ناقلا عن الیتیمة |
| ١٤ | اذا کان لرجل علی رجل حق فیقر فی السر و یجحد فی العلانیة و عجز صاحب الحق عن الوصول الی حقه فاحتال ذلك و اخفی | |

[1] قوله "اما یجوز" الخ کذا فی الاصل المنقول عنه و یقع التعبیر بمثله کثیرا فی المحیط و غیره والاظهر "انما" الخ اه مصحح: عرول حاشیہ فتاوی ہذا یعنی فقرہ "اما یجوز" منقول عنہ الاصل میں یوں ہی ہے اور المحیط وغیرہ میں اس قسم کی تعبیر اکثر واقع ہوتی ہے اور زیادہ ظاہر یہ ہے کہ یہ فقرہ یوں ہے کہ "انما یجوز" یعنی البتہ یہ جائز ہے یا سوائے اس کے نہیں کہ یہ جائز ہے اھ نیز فتاوی عالمگیری عربی

| دفعات وضمنی نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۰/۷ | (د) اگر کسی عورت نے اپنا چہرہ کھول دیا اور کہا کہ میں فلاں شخص کی بیٹی فلانہ ہوں تو (اس مقدمہ کے) گواہوں کو شناخت کرنے کے گواہوں کی ضرورت نہیں ہے پس اگر اس عورت کی وفات ہو گئی تو (اس مقدمہ کے) گواہوں کو ایسے دو (شناختی) گواہوں کی ضرورت ہو گی جو یہ گواہی دیں کہ وہ عورت فلاں شخص کی بیٹی فلانہ ہے اور اگر (مذکورہ صورت میں) اس عورت نے اپنا چہرہ ننگا نہ کیا اور دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ فلاں شخص کی بیٹی فلانہ ہے تو ان دونوں کے لیے (یعنی اس مقدمہ کے دونوں گواہوں کے لیے) یہ حلال نہیں کہ وہ اس (امر) کے متعلق یعنی اس فلانہ کے اقرار پر گواہی دیں البتہ (اس صورت میں) یہ جائز ہے کہ وہ دونوں یہ گواہی دیں کہ ایک عورت نے اس (امر) کے متعلق اقرار کیا ہے اور ہمارے ہاں دو گواہوں نے یہ گواہی دی ہے کہ وہ فلاں کی بیٹی فلاں ہے [1] | ملتقط |
| ۱۱ | (د) جب دو گواہوں نے کسی عورت پر گواہی دی اور انہوں نے اس کا نام و نسب بیان کیا اور وہ (عدالت میں) حاضر تھی تو قاضی نے گواہوں سے کہا کہ کیا تم اس عورت کو پہچانتے ہو تو انہوں نے کہا کہ نہیں تو قاضی ان کی وہ گواہی قبول نہ کرے گا (ب) اور اگر ان دونوں گواہوں نے یہ کہا کہ ہم نے ایک عورت کے متعلق گواہی اٹھائی ہے جس کا نام (و نسب) یہ ہے لیکن ہم یہ نہیں جانتے کہ کیا یہ عورت بعینہ وہی ہے یا نہ تو ان دونوں کی وہ گواہی اس نام (و نسب) کی عورت پر درست ہے اور اس امر پر گواہی قائم کرنا مدعی کے ذمہ ہے کہ یہ عورت وہی ہے جس کا ان گواہوں کے نام لیا اور اس کی نسب بیان کی۔ | محیط |
| ۱۲ | (د) اور (کسی عورت کی شناخت کے لیے) اس شخص کی شناخت (بھی) صحیح قرار پاتی ہے جس کی گواہی اس عورت کے متعلق قبول نہیں ہوتی خواہ وہ گواہی (جس میں اس عورت کی شناخت) مطلوب ہے) اس عورت کے لیے ہو (یعنی اس کے حق میں ہو) یا (وہ گواہی) اس پر ہو (یعنی اس کے خلاف ہو) (ب) اور بعض مشائخ رح کا قول یہ ہے کہ اگر وہ گواہی دینا اس عورت کے لیے تھا تو اس شخص کی شناخت صحیح نہیں قرار پاتی جو ان لوگوں میں سے ہو جن کی گواہی اس عورت کے حق میں صحیح نہیں قرار پاتی (ج) اور امام نجم الدین النسفی رح نے پہلا قول اختیار کیا ہے | فصول عمادیہ |
| ۱۳ | علی بن احمد رح سے اس عورت کے بارے میں دریافت کیا گیا جس نے دو آدمیوں کے سامنے اقرار کیا کہ اس نے اس جاریہ کو آزاد کر دیا ہے اور ان دونوں نے آزاد کرنے والی کا چہرہ نہیں دیکھا تو کیا وہ دونوں اس آزاد کرنے پر گواہی دے سکتے ہیں تو آپ نے فرمایا کہ نہیں جب تک کہ وہ دونوں اس کی شناخت نہ کریں پس اگر وہ دونوں جب سے اس عورت نے اس جاریہ کو آزاد کیا، اس عورت سے جدا نہ ہوئے تو انہیں گنجائش حاصل ہے کہ وہ اس عورت پر (اس جاریہ کو) آزاد کرنے کی گواہی دیں۔ | تتارخانیہ |
| ۱۴ | (د) جب کسی شخص کا کوئی حق (مثلاً قرض) کسی آدمی کے ذمہ تھا اور وہ آدمی اس حق سے متعلق خفیۃً اقرار کرتا اور اعلانیۃً اس سے انکار کرتا ہے تو صاحب حق نے اپنا حق وصول کرنے سے عاجز ہو کر یہ حیلہ کیا کہ اس نے چند | |

[1] مطبوعہ مطبع الیمینیہ مصر ج ۳ ص ۵۲۵ اور مطبوعہ مطبع مجیدی کانپور ہند ج ۳ ص ۲ میں بھی "اما" ہی درج ہے (مترجم)

[2] حکم نمبر ۱/د۱۰ کا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ وحد ادائھا والامتناع عن ذلک، تحمل الشہادۃ وحد ادائھا والامتناع عن ذلک | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۴/۷ | قوما من العدول فی بیتہ ثم استحضرہ و طلبہ الحق و اقر بہ ذلک سرا وخرج فسمع الشہود حل لھم ان یشھدوا وعند علمائنا[1] لان العلم قد حصل و قیل لا یحل لان فیہ تدلیسا و غدرا ولکن انما یجوز اذا کان الشہود یرون وجھہ و ان کانوا لا یرون وجھہ ولکن یسمعون کلامہ لا یحل لھم ان یشھدوا وان شھدوا و فسروا للقاضی لم یقبل شہادتھم الا اذا احاطوا بہ علما۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۱۵ | و اذا عاین الملک دون المالک بأن عاین ملکا بحدودہ ینسب الی فلان ابن فلان ولم یعاینہ بوجھہ ولا عرفہ بنسبہ فعلی الاصح وسعہ ان یشھد وتقبل۔ | کذا فی خزانۃ المفتین |
| ۱۶ | وان لم یعاین الملک والمالک ولکن سمع من الناس قالوا لفلان بن فلان فی قریۃ کذا ضیعۃ حدودھا کذا وھو لم یعرف تلک الضیعۃ ولا یدہ علیھا لا یحل لہ ان یشھد لہ بالملک۔ | کذا فی الکافی |
| ۱۷ | وان عاین المالک دون الملک بأن عرف الرجل معرفۃ تامۃ وسمع ان لہ فی قریۃ کذا ضیعۃ وھو لا یعرف تلک الضیعۃ بعینھا لا یسعہ ان یشھد۔ | کذا فی الکافی |
| ۱۸ | وان عاین الشاھد المالک والملک بان عرف المالک بوجھہ واسمہ ونسبہ وعرف الملک بحدودہ وحقوقہ ورآہ فی یدہ یتصرف فیہ تصرف الملاک و یدعی انہ لہ و یقع فی قلبہ انہ لہ حل ان یشھد لہ بالملک۔ | ھکذا فی المحیط |
| ۱۹ | ذکر فی المنتقی اذا رأیت فی ید رجل متاعا او دارا و وقع فی قلبک انہ لہ ثم رأیتہ بعد ذلک فی ید غیرہ وسعک ان تشھد انہ للاول واذا اردت ان تشھد انہ للاول فشھد عندک شاھدا عدل انہ للذی فی یدہ الیوم کان ھو اودعہ للاول بحضرتھما لم یسعک ان تشھد انہ للاول بخلاف ما اذا شھد بہ عدل واحد الا ان یقع | |

[1] اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۵۲۹/۱۴۷ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات وضمنی نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷/۷ | عادل گواہوں کو اپنے گھر میں چھپا دیا اور پھر اس آدمی کو حاضر کر کے اس سے (اپنا) حق طلب کیا اور اس آدمی نے اس حق کے متعلق خفیہ اقرار کیا اور چلا گیا اور ان گواہوں نے سن لیا تو ہمارے تینوں علماء کے ہاں ان گواہوں کو حلال ہے کہ وہ گواہی دیں اس لیے کہ علم حاصل ہو گیا ہے (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ (مذکورہ صورت میں وہ گواہی) حلال نہیں ہے اس لیے کہ اس میں فریب اور خیانت ہے (ج) لیکن مذکورہ جواز اس صورت میں ہے کہ جب گواہ اس آدمی کا چہرہ دیکھتے ہوں اور اگر وہ اس کا چہرہ نہ دیکھتے ہوں مگر اس کا کلام سنتے ہوں تو ان کے لیے حلال نہیں ہے کہ وہ گواہی دیں۔ اور اگر (مذکورہ صورت میں) انہوں نے گواہی دی اور قاضی کے ہاں (اس صورت کی) تشریح کی تو قاضی ان کی وہ گواہی قبول نہ کرے گا لیکن اگر انہیں اس کے متعلق پورا علم حاصل ہو گیا ہو تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر ان کی وہ گواہی قبول ہو سکے گی) لہ | محیط سرخسی |
| ۱۵ | جب کسی گواہ نے ملکیت کو دیکھا اور مالک کو نہ دیکھا مثلاً اس نے کسی مملوک چیز کو اس کی حدود کے ساتھ دیکھا جو فلاں بن فلاں (کی ملکیت) کی طرف منسوب ہے اور اس نے مالک کا چہرہ نہ دیکھا اور نہ اس کی نسب کو پہچانا تو زیادہ صحیح حکم یہ ہے کہ اسے وہ گواہی دینے کی گنجائش ہے اور وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | خزانۃ المفتین |
| ۱۶ | اگر کسی گواہ نے ملکیت اور مالک دونوں کو نہ دیکھا لیکن اس نے لوگوں سے یہ سنا کہ فلاں بن فلاں شخص کی اس گاؤں میں زمین ہے جس کا حدود اربعہ یہ ہے اور وہ گواہ اس زمین کو اور اس پر اس شخص کے قبضہ کو نہیں جانتا تو اسے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ اس شخص کے لیے ملکیت کی گواہی دے۔ | کافی |
| ۱۷ | اگر کسی گواہ نے مالک کو دیکھا ملکیت کو نہ دیکھا مثلاً وہ اس شخص کو اچھی طرح جانتا پہچانتا ہے اور اس نے لوگوں سے سنا کہ اس شخص کی اس گاؤں میں زمین ہے اور وہ گواہ اس زمین کو بعینہ نہیں پہچانتا تو اس گواہ کو یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ گواہی دے۔ | کافی |
| ۱۸ | اگر کسی گواہ نے مالک اور ملکیت دونوں کو دیکھا مثلاً اس نے مالک کو اس کے چہرے، نام، نسب کے ساتھ جانا اور ملکیت کو اس کے حدود اربعہ) اور حقوق کے ساتھ جانا اور اس نے اس ملکیت کو دیکھا کہ وہ اس (مالک) شخص کے قبضہ میں ہے وہ اس میں مالکانہ تصرف کرتا ہے اور وہ دعوی کرتا ہے کہ وہ اس کی ملکیت ہے اور اس (گواہ) کے دل میں بھی یہی واقع ہوتا ہے کہ وہ اس کی ہے تو اس گواہ کے لیے یہ جائز ہے کہ وہ اس شخص کے لیے (اس کی) ملکیت کی گواہی دے۔ | محیط |
| ۱۹ | (د) المنتقی میں ہے کہ جب تو نے کسی شخص کے قبضہ میں کوئی سامان یا گھر دیکھا اور تیرے دل میں یہی تاثر ہوا کہ یہ اس کا ہے پھر اس کے بعد تو نے اس شئی کو کسی اور آدمی کے قبضہ میں دیکھا تو تجھے یہ گنجائش حاصل ہے کہ تو یہ گواہی دے کہ وہ شئی اس پہلے شخص کی ہے اور جب تو نے اس پہلے شخص کے لیے گواہی دینے کا ارادہ کیا تو تیرے ہاں دو عادلوں نے یہ گواہی دی کہ وہ شئی اس آدمی کی ہے جس کے قبضہ میں اب ہے اس آدمی نے ان دونوں کے سامنے اس پہلے شخص کے ہاں (وہ شئی) بطور امانت رکھی تھی تو (اس صورت | |

| دفعات وشق نمبر | الباب الثاني في بيان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك، تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | حواله |
|---|---|---|
| ۱۱ | في قلبك ان هذا الواحد صادق ولم يذكر في الجامع الصغير "ووقع في قلبه انه له" ولم يذكر التصرف مع اليد والصحيح ما ذكر في المنتقى.[1] | |
| | وكذلك كل امر ظاهر يجوز فيه الشهادة بالسماع كالموت، والنكاح والنسب اذا وقع في قلبك انه حق ما سمعته من الخبر فتشهد عندك عدلان بخلاف ما وقع في قلبك لم يسعك ان تشهد بما وقع في قلبك الا ان تستيقن انهما كاذبان وان شهد به عندك عدل واحد وسعك ان تشهد بما وقع في قلبك من الامر الاول الا ان يقع في قلبك ان هذا الواحد صادق فيما يشهد. | وكذا في فتاوى قاضيخان |
| | وينبغي ان لا يبين بما استناد العلم من معاينة اليد حتى لو بين ذلك ترد. | كذا في الكافي. |
| | والقاضي الامام يقول اذا رأى شيئاً في يد رجل يتصرف فيه والناس يقولون انه ملكه الا انه وقع في قلب الرائي انه ملك غيره لا ملكه وانه يتصرف بأمر ذلك الغير لا يحل له ان يشهد بالملك وعليه فتوى كثير من مشائخنا.[2] | كذا في المحيط |
| | واذا عاين العبد والامة في يد انسان يخدمانه فان كان يعرف انهما رقيقان جاز له ان يشهد انهما ملكه سواء كانا صغيرين | |

[1] يعني اس طرح المنتقى میں یہ بھی مذکور ہے جیسا کہ حکم ہذا کے ماخذ فتاوی قاضیخان میں ہے کہ "والصحيح ما ذكر في المنتقى لان اليد محتملة وكذا التصرف فلا يحل له ان يشهد ما لم يقع في قلبه انه له ثم قال في المنتقى وكذلك كل امر ظاهر تجوز فيه الشهادة بالسماع كالموت والنكاح والنسب الخ" يعني صحیح حکم یہ ہے جو المنتقى میں مذکور ہے اس لیے کہ قبضہ میں اس طرح تصرف میں احتمال باقی رہتا ہے پس جب تک اسکے

| دفعات وشقی نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| 19/۲۱۷ | میں) تجھے یہ گنجائش حاصل نہیں ہے کہ تو یہ گواہی دے کہ وہ شی پہلے شخص کی ہے اور اس حکم کے خلاف اس صورت کا حکم ہے کہ جب اس (شئی) کے متعلق ایک عادل نے (مذکورہ) گواہی دی (یعنی پھر اسے پہلے شخص کے لیے گواہی کی گنجائش حاصل ہے) لیکن اگر تیرے دل میں یہ تاثر ہوا ہو کہ یہ ایک (عادل گواہ) سچا ہے تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر تجھے پہلے شخص کے لیے گواہی کی گنجائش حاصل نہیں ہے) اور الجامع الصغیر میں یہ (عبارت) مذکور نہیں ہے کہ "اس کے دل میں یہ تاثر ہوا کہ وہ اس کی ہے" نیز اس میں (یعنی الجامع الصغیر میں) قبضہ مع تصرف کا ذکر (بھی) نہیں ہے اور صحیح یہ ہے جو المنتقی میں مذکور ہے۔ | |
| | (ب) اور اس طرح المنتقی میں ہے کہ "ہر ایسا امر ظاہر جس میں (لوگوں سے) سنکر گواہی دینا جائز ہوتا ہے مثلاً موت، نکاح اور نسب سننے کے متعلق جب تیرے دل میں یہ تاثر ہوا کہ اس کے متعلق جو خبر تونے سنی ہے وہ حق ہے پھر دو عادلوں نے تیرے ہاں تیرے دل کے تاثر کے خلاف گواہی دی تو تجھے یہ گنجائش نہیں ہے کہ تو اپنے دل کے تاثر کے بموجب گواہی دے لیکن اگر تجھے یہ یقین ہو کہ وہ دونوں جھوٹ کہہ رہے ہیں تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر تو اپنے دل کے اس تاثر کے مطابق گواہی دے سکتا ہے) اور اگر اس کے متعلق ایک عادل نے تیرے ہاں (وہ) گواہی دی تو تجھے یہ گنجائش حاصل ہے کہ تو اپنے دل کے تاثر کے پہلے امر کے مطابق گواہی دے لیکن اگر تیرے دل میں یہ تاثر ہوا کہ یہ ایک (عادل) گواہ اپنی (اس) گواہی میں سچا ہے تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر تجھے اپنے دل کے تاثر کے پہلے امر کے مطابق گواہی کی گنجائش نہیں ہے) | قاضی خان |
| | (ج) اور (مذکورہ صورت میں) چاہیئے کہ اس (گواہ) نے قبضہ (وغیرہ) کے لیے دیکھنے سے جس طور پر اس شئی کے متعلق علم حاصل کیا ہے وہ اسے بیان نہ کرے حتی کہ اگر اس نے اسے بیان کیا تو اس کی وہ گواہی رد کی جائے گی۔ | کافی |
| | (د) اور القاضی الامام (یعنی امام ابو یوسف رح) کا قول ہے کہ جب کسی شخص نے کوئی چیز کسی آدمی کے قبضہ میں دیکھی کہ وہ اس میں تصرف کرتا ہے اور لوگ بیان کرتے ہیں کہ یہ اس کی ملکیت ہے لیکن دیکھنے والے کے دل میں یہ تاثر آتا ہے کہ وہ چیز اس کی ملکیت نہیں وہ کسی اور کی ملکیت ہے اور یہ آدمی اس دوسرے کے امر سے تصرف کرتا ہے تو دیکھنے والے کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ اس کی ملکیت کی گواہی دے اور اس پر ہمارے بہت سے مشائخ رح کا فتوی ہے | محیط |
| | (ر) جب کسی شخص نے کسی غلام یا لونڈی کو کسی آدمی کے قبضہ میں اس کی خدمت کرتے دیکھا تو اگر وہ شخص جانتا ہے کہ وہ دونوں غلام ہیں تو اس کے لیے یہ گواہی دینا جائز ہے کہ وہ دونوں اسس | |

دل میں یہ تاثر واقع نہ ہو کہ وہ شئی اس کی ہے اسے جائز نہیں ہوتا کہ وہ یہ گواہی دے کہ وہ شئی اس کی ہے پھر المنتقی میں مذکور ہے کہ پھر ایسا امر ظاہر جس میں دلوگوں سے) سن کر گواہی جائز ہوتی ہے مثلاً موت، نکاح اور نسب کی خبر سننا الخ ماخوذ از فتاوی قاضی خان علی حاشیہ عالمگیری عربی ج ۲ ص ۴۸۲ اور سنکر گواہی جائز کے متعلق حکم نمبر (۲۱۷) کے حاشیہ میں فتاوی البزازیہ کا حوالہ اور ۲۹، ۲ /۲۱۷ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| ج فتاوی شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك ، تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | حوالہ |
|---|---|---|
| ١٩/٤٦٤ | اوكبيرين وان لم يعرف رقبتهما فان كانا صغيرين لا يعبران عن انفسهما فكذلك وان كانا كبيرين يعبران عن انفسهما سواء كانا صبيين عاقلين او بالغين لا تحل له الشهادة عليهما | هكذا فى فتح القدير |
| | وفى الواقعات اذا علم الشاهد ان الدار للمدعى فشهد عندهما شاهدان عدلان ان المدعى باع الدار من الذى فى يديه قال محمد رح يشهدان بما علما ولا يلتفتان الى شاهدى البيع . | كذا فى المحيط |
| | ذكر الناطفى عاينا نكاحا او بيعا او قتلا فلما ارادا ان يشهدا شهد عندهما عدلان بانه طلقها ثلاثا او كان البائع اعتق العبد قبل بيعه او الولى عفى عنه بعد القتل لا يحل لهما ان يشهدا بالنكاح وغيره وان كان واحدا عدلا لا يسعه ترك الشهادة . | كذا فى الوجيز للكردرى |
| | اذا اقر الرجل بمال بين يدى رجل لرجل آخر ثم انكر وطلب المقر له شهادته واخبر شاهدان عدلان بان ذلك الذى اقر به المقر قد صار له ببيع او هبة فان يشهد الشاهد بما كان يعلم من ذلك | كذا فى الذخيرة |
| | رجل اقر بين يدى قوم اقرارا صحيحا ان لفلان عليه الف درهم ثم جاء عدلان او ثلاثة الى هؤلاء الشهود وقالا لا تشهدوا لفلان على فلان بالدين فانه قضى جميع ما كان عليه من الدين كان لهم الخيار ان شاؤا امتنعوا عن الشهادة وان شاؤا شهدوا بذلك وذكروا القصة للقاضى كى لا يقضى بالباطل هكذا روى عن محمد رح وعنه رح فى رواية يشهدون انه كان عليه ذلك ولا يشهدون انه عليه قال الشيخ الامام ابو بكر محمد بن الفضل رح اذا شهد عدلان عند الشاهدين انه صاحب المال قد استوفى دينه او انه ابرأ المطلوب عن دينه لا يسعهما ان يمتنعا عن الشهادة على الاقرار بالدين الا ان يكونا سمعا اقرار الطالب بالابراء او بالاستيفاء وهكذا روى عن ابى يوسف رح. | كذا فى فتاوى قاضيخان |

| دفعات وشقی نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۹/۷۱۷ | آدمی کی ملک میں خواہ وہ دونوں چھوٹے ہوں یا بڑی عمر کے ہوں حکم برابر ہے اور اگر وہ شخص ان کے مملوک ہونے کے متعلق نہیں جانتا تو اگر وہ دونوں ایسے چھوٹے ہوں کہ وہ اپنے متعلق بیان نہیں کر سکتے تو بھی یہی حکم ہے اور اگر وہ دونوں ایسی بڑی عمر کے ہوں کہ وہ اپنے متعلق بیان کر سکتے ہیں تو خواہ سوجھ بوجھ والے بچے ہوں یا بالغ ہوں اس شخص کے لیے ان کے متعلق (مذکورہ) گواہی دینا جائز نہیں ہوتا۔ | فتح قدیر |
| | (س) الواقعات میں ہے کہ جب دو گواہوں کو یہ معلوم ہو کہ وہ گھر مدعی کا ہے پھر ان دونوں گواہوں کے ہاں دو عادل گواہوں نے گواہی دی کہ اس مدعی نے وہ گھر اس آدمی کے ہاتھ بیع کر دیا ہے جس کے قبضہ میں وہ گھر ہے تو اس (صورت کے) متعلق امام محمد رح کا قول ہے کہ (اس گھر کے متعلق) وہ دونوں گواہ اپنے علم کے مطابق گواہی دیں گے اور بیع کے گواہوں پر توجہ نہ دیں گے۔ | محیط |
| | (ص) الناطفی رح نے ذکر کیا ہے کہ دو شخصوں نے نکاح، بیع یا قتل واقع ہوتے دیکھا پھر جب ان دونوں نے گواہی دینا چاہی تو دو عادلوں نے ان کے ہاں گواہی دی کہ اس (نکاح والے) شخص نے اس عورت کو تین طلاق دے دی تھیں یا بائع نے بیع سے پہلے اس غلام کو آزاد کر دیا تھا یا (قتل کے) ولی نے اس قتل کے قاتل کو معاف کر دیا تھا تو ان دونوں شخصوں کے لیے جائز نہیں ہے کہ وہ اس نکاح وغیرہ کے متعلق گواہی دیں اور اگر (ان دو عادلوں کی مذکورہ گواہی کی بجائے) وہ (گواہ) ایک ہی عادل (گواہ) تھا تو (اس سے ان دونوں شخصوں میں سے) کسی کو اس گواہی کے ترک کرنے کی گنجائش نہیں ہے۔ | وجیز کردری |
| | (ط) جب کسی شخص نے کسی آدمی کے لیے کسی آدمی کے سامنے مال کا اقرار کیا پھر انکار کر دیا اور جس کے لیے اقرار کیا تھا اس نے اس آدمی کی گواہی طلب کی اور دو عادل گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ مال جس کا اقرار، اقرار کنندہ نے کیا تھا وہ بیع یا ہبہ کی وجہ سے اس کا ہو چکا تو وہ گواہ آدمی اس (اقرار) کے متعلق وہ گواہی دے گا جو وہ اس کے متعلق جانتا ہے۔ | ذخیرہ |
| | (ع) کسی شخص نے کچھ لوگوں کے سامنے صحیح اقرار کیا کہ اس کے ذمہ فلاں آدمی کے ایک ہزار درہم ہیں پھر ان گواہوں کے ہاں دو یا تین عادل آدمی آئے اور انہوں نے کہا کہ تم اس فلاں شخص پر فلاں آدمی کے ایک ہزار درہم قرض کی گواہی نہ دو اس لیے کہ اس نے وہ تمام قرض جو اس کے ذمے تھا ادا کر دیا ہے تو ان گواہوں کو اختیار حاصل ہے کہ اگر وہ چاہیں تو اس گواہی سے رک جائیں اور چاہیں تو وہ گواہی دیں اور وہ قاضی کے ہاں (یہ) قصہ ذکر کر دیں تاکہ وہ ناحق فیصلہ نہ کر دے یوں ہی امام محمد رح سے روایت کیا گیا ہے اور آپ سے ایک روایت یہ بھی ہے کہ وہ گواہ یہ گواہی دیں کہ وہ قرض اس شخص پر تھا اور وہ یہ گواہی نہ دیں کہ وہ قرض اس پر ہے الشیخ الامام ابو بکر محمد بن الفضل رح کا قول یہ ہے کہ جب ان گواہوں کے ہاں دو عادل آدمیوں نے یہ گواہی دی کہ صاحب المال نے اپنا قرض وصول کر لیا ہے یا یہ کہ اس نے مطلوب (یعنی مقروض) کو اس قرض سے بری کر دیا ہے تو ان لوگوں کو اس قرض کے اقرار پر گواہی نہ دینے کی گنجائش نہیں ہے لیکن اگر ان گواہوں نے طالب (یعنی صاحب المال قرض خواہ) سے مقروض کو (قرض سے) بری کر دینے یا (اس سے قرض) وصول کر لینے کا اقرار خود سنا ہو تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر ان گواہوں کو اس | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ وحد اداٸہا و الامتناع عن ذلک | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۱۷ | | |
| | وبعض مشائخ زماننا[1] اختاروا فی ھذہ المسائل کلھا انہ ان شھد عند الشاھد عدلان ووقع فی قلبہ انھما صادقان لیس لہ ان یشھد بما علم من اصل الحق وان شھد عندہ شاھد واحد او شاھدان عدلان الا انہ لم یقع فی قلبہ صدقہما فلہ ان یشھد بما علم من اصل الحق ۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۲۰ | اذا اقر الزوج عند الشاھد بالطلاق او اقر المولی بالاعتاق ثم دعاہ الی الشھادۃ علی النکاح وعلی البیع فانہ یمتنع عن الشھادۃ ولا یحل لہ ان یشھد ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۱ | سئل ابن مقاتل رح عن اثنین تحاسبا بین یدی جماعۃ وقالا لھم لا تشھدوا علینا بما تسمعون منا ثم اقر احدھما للآخر فان للشاھد ان یشھد بما سمع من اقرارہ وھو قول ابن سیرین رح قال الفقیہ ابو اللیث رح وھکذا اروی عن ابی حنیفۃ رح وبہ نأخذ ۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۲ | اذا تزوج رجل امرأۃ بشھادۃ شاھدین علی مھر مسمی ومضی علی ذلک سنون وولدت اولادا ومضی سنون ثم مات الزوج ثم انھا استشھدت الشھود ان یشھدوا علی ذلک المسمی وھم یتذکرون یسعھم ان یشھدوا علیہ وعلیہ الفتوی ۔ | ھکذا فی الذخیرۃ |
| ۲۳ | من عاین دابۃ تتبع دابۃ ترتضع منھا حل لہ ان یشھد بالدابۃ المرتضعۃ لصاحب الدابۃ الاخری وبالنتاج | کذا فی المحیط |
| ۲۴ | والشھادۃ بالنتاج بان یشھد بان ھذا کان یتبع ھذہ الناقۃ ولا یشترط اداء الشھادۃ علی الولادۃ ۔ | کذا فی التتارخانیۃ ناقلا عن الینابیع |
| ۲۵ | امرأۃ اقرت علی نفسھا بمال لابیھا او لاخیھا ترید بہ الاضرار | |

[1] اور اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۲۷/۴۲۱، ۲۹، ۳۰/۴۱۷ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] حکم نمبر ۲۴/۴۱۷، ۲۱/۴۲۶ اور ۳۰/۴۲۹ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | دوسرا باب شہادت کے تحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے حکام، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۷۱۷ | قرض کے اقرار پر گواہی نہ دینے کی گنجائش ہے) یوں ہی امام ابو یوسف رح سے مروی ہے۔ | قاضی خان |
| | (ق) اور ان (مذکورہ) سب مسائل کے متعلق ہمارے زمانہ کے بعض مشائخ رح نے یہ حکم اختیار کیا ہے کہ اگر گواہ کے ہاں دو عادل گواہوں نے (مذکورہ) گواہی دی اور اس کے دل میں یہ تاثر ہوا کہ وہ دونوں سچ کہہ رہے ہیں تو اسے جائز نہیں ہے کہ وہ اصل حق کے (باقی رہنے کے) متعلق اپنے (سابقہ) علم کے مطابق گواہی دے اور اگر اس (گواہ) کے ہاں ایک گواہ نے (مذکورہ) گواہی دی یا دو عادل گواہوں نے گواہی دی مگر اس کے دل میں یہ تاثر نہ ہوا کہ وہ دونوں سچ کہہ رہے ہیں تو اسے جائز ہے کہ وہ اصل حق کے (باقی رہنے کے) متعلق اپنے (سابقہ) علم کے مطابق گواہی دے۔ | ذخیرہ |
| ۲۰ | جب کسی گواہ کے سامنے خاوند نے (اپنی بیوی کو) طلاق دینے کا اقرار کیا یا آقا نے (اپنے غلام کو) آزاد کر دینے کا اقرار کیا پھر اس (خاوند یا آقا) نے اس گواہ کو اس عورت کے نکاح پر یا اس غلام کی بیع پر گواہی کے لیے بلایا تو وہ اس گواہی سے باز رہے اور اسے جائز نہ ہو گا کہ وہ (اس نکاح یا بیع) پر گواہی دے۔ | قاضی خان |
| ۲۱ | ابن مقاتل رح سے (اس صورت کے متعلق) حکم دریافت کیا گیا کہ دو شخصوں نے ایک جماعت کے سامنے باہمی حساب کیا اور ان دونوں نے ان لوگوں سے کہا کہ تم جو کچھ ہم سے سنتے ہو ہم پر اس کی گواہی نہ دینا پھر ان دونوں میں سے ایک نے دوسرے کے حق کا اقرار کیا تو گواہ کے لیے جائز ہے کہ جو اقرار اس نے سنا ہے وہ اس پر گواہی دے یہ ابن سیرین رح کا قول ہے اور فقیہ ابو اللیث رح کا قول ہے کہ یوں ہی امام ابو یوسف رح سے مروی ہے اور ہم اسی حکم کو اختیار کرتے ہیں ؎ | محیط |
| ۲۲ | جب کسی مرد نے کسی عورت سے دو گواہوں کے سامنے مقررہ حق مہر پر نکاح کیا اور اس پر چند سال گزر گئے اس کی اولاد ہوئی اور چند سال گزر گئے تو اس خاوند کی وفات ہو گئی پھر اس عورت نے ان گواہوں سے گواہی طلب کی کہ وہ اس مقررہ حق مہر کے متعلق گواہی دیں اور انہیں یاد ہے تو انہیں گنجائش حاصل ہے کہ وہ اس کی گواہی دیں اور اس حکم پر فتویٰ ہے۔ | ذخیرہ |
| ۲۳ | جس شخص نے ایک جانور دیکھا جو دوسرے جانور کے پیچھے جاتا ہے اور اس کا دودھ پیتا ہے تو اس شخص کے لیے جائز ہے کہ وہ یہ گواہی دے کہ دودھ پینے والا وہ جانور، اس دوسرے جانور (یعنی دودھ پلانے والے جانور) کے مالک کا ہے اور یہ کہ وہ (یعنی دودھ پینے والا دودھ پلانے والے کا) بچہ ہے ؎ | محیط |
| ۲۴ | اور (جانور کا) بچہ ہونے کی گواہی کی صورت یہ ہے کہ وہ یہ گواہی دے کہ وہ بچہ (مثلاً) اس اونٹنی کے پیچھے چلتا تھا اور اس میں) پیدا ہوتے پر گواہی ادا کرنا شرط نہیں ہے ؎ | تتارخانیہ |
| ۲۵ | کسی عورت نے اپنے ذمہ اپنے باپ یا بھائی کے لیے مال کا اقرار کیا اور یہ ایسا کرنے سے باقی | |

؎ حکم نمبر: ۲۳/۱۷ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ وحد ادائہا والامتناع عن ذلک — تحمل الشہادۃ وحد ادائہا والامتناع عن ذلک | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۵/۱ | لبقیۃ الورثۃ والشہود یعلمون بذلک قالوا وسعہم ان یتحملوا الشہادۃ و یشہدوا بذلک ویکرہ لہا ان تفعل ذلک۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۶ | اذا کان المقرلہ سلطانا فقال المقر اقررت خوفا منہ ان وقف الشاہد علی خوف لا یشہد فان لم یقف شہد واخبر القاضی انہ کان فی ید عون من اعوان السلطان۔ | کذا فی الوجیز للکردری |
| ۲۷ | سئل ابو القاسمؒ عن رجل اخذ سوق النخاسین مقاطعۃ من السلطان کل شہر بدراہم معلومۃ وکتب بذلک صکا ہل یجوز ذلک وہل یحل للشہود ان یشہدوا بذلک قال قد ضل المقاطع والمقاطع عن سبیل الرشاد واما الشہود فلو شہدوا علی ذلک حلت بہم اللعنۃ قیل فلو ان الشہود شہدوا علی اقرارہ بالدراہم ولکن عرفوا السبب ہل تجوز لہم الشہادۃ قال ان شہدوا علی ذلک بعد معرفتہم بسببہ فہم ملعونون ولا یجوز ان یشہدوا بمثل ذلک۔ | کذا فی النوازل |
| ۲۸ | وکذا فی کل اقرار سببہ حرام وباطل | کذا فی المحیط |
| ۲۹ | ولو سمعا قاضیا یقول لرجل قضیت علیک لہذا الرجل بکذا وشہدا علی قضائہ وبینا للقاضی وقالا سمعنا قاضی کذا قال قضیت علی ہذا الرجل بکذا ولکن لم یشہدنا علی قضائہ لا یوجب ذلک خللا فی شہادتہما وان ابینا انہما سمعا منہ فی غیر البلد الذی ہو فیہ قاض لا تقبل شہادتہما ولا ینبغی لہما ان یشہدا۔ | ہکذا فی الذخیرۃ |
| ۳۰ | سئل علی بن احمدؒ وابو حامدؒ عن القاضی اذا اشہد شہودا انی قد حکمت لفلان علی فلان بکذا ولم یحضروا مجلسہ حین حکم فلو شہدوا عند قاضی آخر ہل تقبل شہادتہم فقال علی بن احمدؒ ہذہ شہادۃ باطلۃ فلا عبرۃ بہا قال ابو حامدؒ الجواب کذلک والحضور شرط القضاء قال وانہ شرط الاشہاد۔ کذا فی التتارخانیۃ ناقلا عن الیتیمۃ | |

سلہ حکم نمبر ۳۰/۲۱۷ ، ۲۷/۲۲۱ ملاحظہ ہوں نیز سن کر گواہی جائز ہونے کے متعلق حکم نمبر ۳/۲۱۵ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات ذیلی نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور ۔ شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار<br>اس سے انکار کے احکام کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۷/ ۲۵ | وارثوں کو ضرر پہنچانا چاہتی ہے اور اس امر کو گواہ جانتے ہیں تو مشائخ کا قول ہے کہ ان گواہوں کو گنجائش حاصل ہے کہ وہ اس گواہی کو اٹھائیں اور وہ گواہی دیں اور اس عورت کو ایسا کرنا مکروہ ہے۔ | قاضی خان |
| ۲۶ | جب مقر لہ (یعنی جس کے لیے اقرار کیا ہو) سلطان ہو پس اقرار کنندہ نے کہا کہ میں نے اس کے خوف سے اقرار کیا تھا تو اگر گواہ اس خوف کے متعلق مطلع ہو تو وہ (اس اقرار کنندہ کے مذکورہ اقرار کے متعلق) گواہی نہ دے اور اگر مطلع نہ ہو تو گواہی دے اور قاضی کو آگاہ کر دے کہ وہ سلطانی سپاہیوں کے قبضہ میں تھا۔ | وجیز کردری |
| ۲۷ | فقیہ ابو القاسم رح سے (اس صورت کے حکم کے متعلق) دریافت کیا گیا کہ ایک شخص نے تانبے کا کام کرنے والے ٹھٹھیروں کا بازار، ماہانہ مقررہ دراہم پر، سلطان کی طرف سے ٹھیکہ پر لیا اور اس پر تحریری معاہدہ لکھا تو کیا ایسا کرنا جائز ہوگا اور کیا گواہوں کے لیے یہ جائز ہے کہ وہ اس کی گواہی دیں تو آپ نے فرمایا کہ وہ ٹھیکہ دینے والا اور لینے والا دونوں راہ ہدایت گم کردہ ہیں اور اس پر گواہوں کے متعلق حکم یہ ہے کہ اگر انہوں نے اس پر گواہی دی تو ان پر لعنت جائز قرار پاتی ہے آپ سے کہا گیا کہ اگر گواہوں نے ان درہموں کے متعلق (محض) اس کے اقرار پر گواہی دی لیکن وہ (ان درہموں کے) سبب (یعنی اس ٹھیکہ) کو جانتے ہیں تو کیا (پھر) ان گواہوں کو وہ گواہی دینا جائز ہوگا تو آپ نے فرمایا کہ اگر ان گواہوں نے سبب جان لینے کے بعد اس پر گواہی دی تو وہ ملعون ہیں اور یہ جائز نہیں ہوتا کہ وہ ایسے امور میں گواہی دیں۔ | نوازل |
| ۲۸ | اور اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم ہو اس اقرار کے متعلق ہے جس کا سبب حرام اور باطل ہے (یعنی اس کے لیے گواہی دینا جائز نہیں ہے) | محیط |
| ۲۹ | اگر دو شخصوں نے ایک قاضی کا یہ قول سنا کہ وہ ایک آدمی سے کہہ رہا ہے کہ میں نے تجھ پر اس شخص کے لیے اتنے (مال) کے متعلق فیصلہ کیا اور ان دونوں شخصوں نے اس کے اس فیصلہ پر گواہی دی اور انہوں نے ایک قاضی کے سامنے بیان کیا کہ ہم نے فلاں قاضی کا یہ قول سنا کہ میں نے اس شخص پر اتنے (مال) کے متعلق فیصلہ کیا لیکن اس قاضی نے ہمیں اپنے اس فیصلہ پر گواہ نہیں کیا تو یوں ہونا ان کی گواہی میں میں خلل لازم نہیں کرتا اور اگر انہوں نے یہ بیان کیا کہ انہوں نے اس قاضی سے اس شہر کے علاوہ میں سنا جس میں وہ قاضی ہے تو (اس صورت میں) ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ اور ان دونوں کو وہ گواہی دینی بھی نہیں چاہیے [1] | ذخیرہ |
| ۳۰ | فقیہ علی بن احمد رح اور ابو حامد رح سے (اس صورت کے حکم کے متعلق) دریافت کیا گیا کہ جب ایک قاضی نے اس پر گواہ کئے کہ میں نے فلاں شخص کے لیے فلاں آدمی پر اتنے (مال) کے متعلق فیصلہ کیا اور وہ گواہ اس وقت اس قاضی کی مجلس میں حاضر نہ تھے جس وقت اس نے وہ فیصلہ کیا تھا تو اگر ان گواہوں نے کسی اور قاضی کے ہاں وہ گواہی دی تو کیا ان کی وہ گواہی قبول کی جائے گی تو (اس کے جواب میں) علی بن احمد رح نے کہا کہ (ان گواہوں کی) وہ گواہی باطل ہے اس کا کوئی اعتبار نہیں ہے اور ابو حامد رح کا قول ہے کہ | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك / تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | حواله |
| --- | --- | --- |
| ۶۱۷ | | |
| ۳۱ | رأى خطه ولم يتذكر الحادثة او تذكر كتابة الشهادة ولم يتذكر المال لا يسعه ان يشهد وعند محمد رح يسعه ان يشهد قال الحلوانى رح يفتى بقول محمد رح۔ | هكذا فى الوجيز للكردرى |
| | وفى النوازل اذا عرف خطه والخط فى حرزه ونسى الشهادة عند ابى يوسف رح ومحمد رح يسعه ان يشهد قال الفقيه ابو الليث رح وبه نأخذ۔ | كذا فى الخلاصة |
| | وان كان الخط فى يد المدعى لا يحل له ان يشهد وهو المختار۔ | كذا فى فتاوى قاضيخان |
| | قال المتأخرون من اصحابنا رح اذا لم تكن للشاهد شبهة فى الخط يجوز ان يشهد وان لم يتذكر الحادثة سواء كان الصك فى يد الخصم او غيره وعليه الفتوى۔ | كذا فى الاختيار شرح المختار |
| ۳۲ | ثم ان الشاهد اذا اعتمد على خطه على القول المفتى به وشهد وقلنا بقبوله فللقاضى ان يسأل هل تشهد على علم او عن الخط ان قال عن علم قبله وان قال عن الخط لا۔ | كذا فى البحر الرائق |
| ۳۳ | الشاهد اذا كان يعرف خطه ويحفظ اقراره ويعرف المقر له الا انه لا يعرف الوقت والمكان هل له ان يشهد۔ | كذا فى الواقعات الحسامية |
| ۳۴ | رجل كتب صك وصية وقال للشهود اشهدوا بما فيه ولم يقرأ وصية عليهم قال علماءنا رح لا يجوز لهم ان يشهدوا بما فيه وهو الصحيح وانما يحل لهم ان يشهدوا باحد معان ثلاثة اما بان يقرء الكتاب عليهم او كتب الكتاب غيره وقرأه عليه | |

۱ے حکم ۲۹/۶۱۶ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲ے حکم نمبر ۳۱ تا ۳۹/۶۱۷ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے حد اور اس سے انکار کے احکام انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۷ | جواب یوں ہی ہے اور انکا حاضر ہونا فیصلہ کے وقت شرط ہے اور آپ کا قول ہے کہ یہ گواہ کرنے کی شرط ہے سلہ | تاتارخانیہ |
| ۳۱ | (ا) کسی شخص نے اپنی تحریر دیکھی اور اسے وہ واقعہ یاد نہیں ہے یا اس گواہی کی تحریر یاد ہے اور وہ مال یاد نہیں ہے تو (اس صورت میں) اسے یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ گواہی دے اور امام محمد رہ کے ہاں اسے اس (گواہی) کی گنجائش ہے۔ اور شیخ الحلوانی رہ کا قول ہے کہ امام محمد رہ کے اس قول پر فتوی دیا جاتا ہے سلہ | وجیز کردری |
| | (ب) النوازل میں ہے کہ جب کسی شخص نے اپنی تحریر پہچانی اور وہ تحریر اس کی محفوظ جگہ میں ہے البتہ وہ اس گواہی کو بھول چکا ہے تو (اس صورت میں) امام ابو یوسف رہ اور امام محمد رہ کے ہاں اسے گنجائش حاصل ہے کہ وہ گواہی دے فقیہ ابو اللیث رہ کا قول ہے کہ ہم اسی حکم کو لیتے ہیں۔ | خلاصہ |
| | (ج) اور اگر مذکورہ صورت میں) وہ تحریر مدعی کے پاس ہو تو اس (گواہ شخص) کے لیے جائز نہیں ہے کہ وہ گواہی دے اور یہی حکم مختار ہے سلہ | قاضی خاں |
| | (د) ہمارے اصحاب میں سے متاخرین کا قول یہ ہے کہ جب گواہ کو تحریر میں شبہ نہ ہو تو اسے جائز ہے کہ وہ (اس کے مطابق) گواہی دے اگرچہ اسے وہ واقعہ یاد نہ ہو خواہ اس (دستاویز) کی تحریر مدمقابل کے پاس ہو یا اس کے علاوہ کے پاس ہو اور اس حکم پر فتوی ہے۔ | اختیار |
| ۳۲ | پھر یہ حکم بھی ہے کہ مفتی بہ قول کے بموجب جب (کسی گواہ نے) اپنی تحریر پر اعتماد کر کے گواہی دی اور (جیسا کہ) ہم نے کہا کہ اس کی وہ گواہی قبول ہو سکتی ہے تو قاضی کو چاہئے کہ وہ اس (گواہ) سے دریافت کرے کہ تو اپنے علم کی بنا پر گواہی دیتا ہے یا (اپنی) تحریر کی بنا پر؟ تو اگر اس نے کہا کہ اپنے علم کی بنا پر (گواہی دیتا ہوں) تو اس کی گواہی قبول کر لے اور اگر اس نے کہا کہ تحریر کی بنا پر (گواہی دیتا ہوں) تو اس کی گواہی قبول نہ کرے۔ | بحرالرائق |
| ۳۳ | گواہ شخص جب اپنی تحریر پہچانتا ہو اور اسے اقرار کنندہ کا اقرار یاد ہو اور وہ مقر لہ (یعنی جس کے لیے اقرار کیا گیا ہے اس) کو بھی پہچانتا ہو لیکن اسے وقت اور مکان یاد نہ ہو تو (بھی) اسے گواہی دینا جائز ہے | واقعات حسامیہ |
| ۳۴ | کسی شخص نے وصیت کی دستاویز لکھی اور گواہوں سے کہا کہ جو کچھ اس میں ہے اس پر گواہ بنو اور اس نے انہیں وہ وصیت نامہ پڑھ کر نہ سنایا تو (اس صورت کے متعلق) ہمارے علماء رح کا قول یہ ہے کہ ان گواہوں کے لیے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ اس کے متعلق گواہی دیں جو کچھ کہ اس وصیت نامہ میں ہے اور یہی حکم صحیح ہے البتہ ان کو گواہی دینا تب جائز قرار پاتا ہے کہ جب تین امور میں سے کوئی امر پایا جائے (اول) یہ کہ اس نے وہ تحریر ان گواہوں کو پڑھ کر سنائی ہو یا (دوم) یہ کہ کسی اور نے وہ تحریر لکھی | |

سلہ المختار کے مفہوم کے متعلق حکم ۲/ب/۲۹۷ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل میں سلہ کے ج کے (۳) کا ۱۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ والامتناع عن ذٰلک — تحمل الشہادۃ وحدادائہا و الامتناع عن ذٰلک | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۲/۱۶ | بین ایدی الشہود فیقول ہولہم اشہدوا بما فیہ او یکتب ہو بین ایدی الشہود وہم یعلمون بما فیہ فیقول ہو اشہدوا علی بما فیہ وان کتب بین ایدی الشہود صکا وعرف الشاہد ما کتب فیہ ولم یقل ہو اشہدوا علی بما فیہ لا یسعہم ان یشہدوا علیہ قال الامام ابو علی النسفیؒ ہذا اذا لم یکن الکتاب مکتوبا علی الرسم فان کان مکتوبا علی الرسم وکتب بین ایدی الشہود والشاہد یعلم بما فی الکتاب وسعہ ان یشہد وان لم یقل لہ الکاتب اشہد علیّ بما فیہ وانہ حسن۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۳۵ | والکتابۃ علی وجوہ منہا ما ہو مستبین مرسوم وہو ان یکتبہا علی صحیفۃ وصدرہا وعنون علی وجہ یکتب الی الغائب فان قال لم انو بہ الطلاق او لم ارد بہ الاقرار دین فیما بینہ وبین اللہ تعالی ولا یدین فی القضاء حتی یجوز للشاہد ان یشہد علیہ وعلی ما فیہ سواء قال للشاہد اشہد علی ذٰلک او لم یقل۔ | کذا فی خزانۃ المفتین |
| ۳۶ | وفی المنتقی رجل کتب کتاب رسالۃ الی رجل فکتب من فلان بن فلان الی فلان بن فلان سلام علیک اما بعد فانک کتبت الیّ بتقاضی الالف التی کانت لک علیّ وقد کنت قبضت منہا خمسمائۃ وبقی لک علیّ منہا خمسمائۃ انہ جاز لمن علمہ ان یشہد بذٰلک علیہ وان لم یشہدہ علی نفسہ بذٰلک۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۷ | واما الکتاب الذی ہو غیر مرسوم نحو ان کتب علی الارض او صحیفۃ او خرقۃ او لوح او کتبہ بغیر مداد فی صحیفۃ الا انہ یستبین وقال لہم اشہدوا وسعہم ان یشہدوا والا فلا ولو ان قوما کتب ذکر حق علی نفسہ لرجل ولم یشہدہم بہ علی نفسہ لم یکن ذٰلک لازما ولا ینبغی لمن علم ان یشہد بہ لانہ یحتمل ان یکون للتجربۃ بخلاف الکتاب الکتابۃ المرسومۃ بخلاف خط السمسار | |

لہ مرسوم وغیرہ مرسوم تحریر کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۳۵/۲۱۶ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شقی نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام — شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۷ | اور وہ تحریر گواہوں کے سامنے اسے پڑھ کر سنائی اور وہ ان گواہوں سے کہے کہ جو کچھ اس میں ہے اس کے متعلق تم گواہ ہو یا (سوم) یہ کہ وہ اس تحریر کو گواہوں کے سامنے خود لکھے اور جو کچھ اس میں ہے گواہ اسے جانتے ہوں، اور وہ ان گواہوں سے کہے کہ جو کچھ اس میں ہے تم اس کے متعلق مجھ پر گواہ ہو (ب) اور اگر اس نے ان گواہوں کے سامنے وہ دستاویز لکھی اور جو کچھ اس میں ہے اسے گواہ نے جانا اور اس نے یہ نہ کہا کہ جو کچھ اس میں ہے تم اس کے متعلق مجھ پر گواہ ہو تو (اس صورت میں) ان گواہوں کو یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ اس کے متعلق گواہی دیں امام ابو علی نسفی رح کا قول ہے کہ یہ (مذکورہ) حکم اس صورت میں ہے کہ جب وہ تحریر بطور مرسوم نہ لکھی گئی ہو اور اگر وہ تحریر بطور مرسوم لکھی گئی ہو اور اس نے گواہوں کے سامنے لکھی ہو اور جو کچھ اس تحریر میں ہے گواہ اسے جانتا ہو تو اس گواہ کو یہ گنجائش حاصل ہے کہ وہ گواہی دے اگرچہ لکھنے والے نے اسے یہ نہ کہا ہو کہ جو کچھ اس تحریر میں ہے تو اس پر گواہ بن اور یہ حکم اچھا ہے۔ [۱] | قاضی خان |
| ۳۵ | تحریر کئی قسموں پر ہے ان میں سے ایک یہ ہے کہ وہ مرسوم (یعنی بطور رسمی پروانہ) اور ظاہر ہو مثلاً وہ ایک کاغذ پر لکھے اور اس کا دیباچہ اور عنوان یوں ہو جس طرح غائب کی طرف لکھا جاتا ہے پس (اس صورت میں مثلاً) اگر اس نے یوں کہا کہ میں نے اس تحریر سے طلاق کی نیت نہ کی تھی یا میں نے اس سے اقرار کی نیت نہ کی تھی تو فیما بینہ وبین اللہ تعالیٰ (یعنی دیانۃً) وہ یہ مراد لینے کا مالک ہو گا اور قضاءً قاضی میں وہ یہ مراد لینے کا مالک نہ ہو گا حتیٰ کہ گواہ کے لیے جائز ہو گا کہ وہ اس پر اور جو کچھ اس میں ہے اس پر گواہی دے خواہ اس نے اس گواہ کو اس پر گواہ بننے کو کہا یا نہ کہا حکم برابر ہے [۲] | خزانۃ المفتین |
| ۳۶ | المنتقیٰ میں ہے کہ کسی شخص نے کسی آدمی کو چٹھی کی تحریر لکھی کہ یہ فلاں بن فلاں کی طرف سے فلاں بن فلاں کی طرف ہے تم پر سلام ہو اما بعد، تو نے مجھے اس ہزار (درہم) کے تقاضا کے متعلق لکھا ہے جو تیرے لیے میرے ذمہ تھے اور تو نے ان میں سے پانچ سو درہم وصول کر لیے تھے اور پانچ سو تیرے لیے مجھ پر باقی ہیں تو (اس صورت میں) جسے اس تحریر کا علم ہوا ہے اس کے متعلق اس پر گواہی دینا جائز ہے خواہ اس (لکھنے والے) نے اس کے متعلق اپنے پر اسے گواہ نہ کیا ہو۔ | محیط |
| ۳۷ | (د) اور وہ تحریر ہو (بطور) غیر مرسوم ہو مثلاً اس نے زمین پر یا کاغذ پر یا کپڑے پر یا تختی پر یا اس نے روشنائی کے بغیر کاغذ پر لکھا لیکن وہ واضح ہوتا ہے اور اس نے ان سے کہا کہ تم (اس کے متعلق) گواہ ہو تو انہیں گنجائش حاصل ہے کہ وہ گواہی دیں ورنہ نہیں اور اگر لوگوں نے اسے دیکھا کہ اس نے اپنے متعلق کسی آدمی کے لیے کس حق کا تذکرہ لکھا اور اس نے انہیں اپنے متعلق اس پر گواہ نہ کیا تو وہ (حق اس پر) لازم نہ قرار پائے گا اور جسے اس کا علم ہے اسے اس کی گواہی نہیں دینی چاہیئے اس لیے کہ اس کا احتمال ہے کہ اس کا وہ لکھنا بطور مشق ہو (ب) اور مرسوم تحریر کا حکم | |

[۱] تحریر کی ان مذکورہ جملہ اقسام کے متعلق حکم نمبر ۲۴/۱۷ تا ۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ وحد ادائہا و الامتناع عن ذلک | تحمل الشہادۃ وحد ادائہا و الامتناع عن ذلک | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۱۶؍۱ | والصراف فانہ حجۃ فان جحد الکتاب فقامت علیہ بینۃ انہ کتبہ اواملاہ جاز کما لو ادعی اقرارہ وجحد وکذا سائر التصرفات علی ھذا بخلاف الحدود والقصاص المرسوم وغیر المرسوم فیہ سواء ولو اقر بسرقۃ فی کتاب مرسوم یضمن المال ولا یقطع۔ | | ھکذا فی خزانۃ المفتین |
| ۳۸ | واما غیر المستبین نحو ان کتب علی الماء او علی الھواء ثم قال اشھدوا علی بذلک لا یسعھم ان یشھدوا علیہ وان علموا ماذا یکتب لان الکتاب الذی لا یستبین کالکلام الذی لا یفھم والرجل والمرأۃ والمسلم والذمی فیہ سواء۔ | | ھکذا فی خزانۃ المفتین |
| ۳۹ | ولو کتب رسالۃ عند امیین لا یقرأن ولا یکتبان وامسکا الکتاب عندھما وشھدا بہ لا یجوز عندھما رح وعند القاضی رح یجوز۔ | | کذا فی الوجیز للکردری |
| ۴۰ | اشتری عینا وادعی علی البائع ان بھا عیبا فلم یثبت فباعھا من رجل فادعی المشتری الثانی علیہ ھذا العیب فانکر فالذین سمعوا حل لھم ان یشھدوا علی العیب فی الحال۔ | | کذا فی الخلاصۃ |
| ۴۱ | صب زیتا او سمنا او خلا لغیرہ بمعاینۃ الشھود وقال ماتت فیھا فأرۃ کان القول قولہ مع یمینہ فی انکارہ استھلاک الطاھر ولا یسع للشھود ان یشھدوا علیہ انہ صب غیر نجس ولو ان رجلا عمد الی طواف لحم فاستھلکہ بمعاینۃ الشھود ثم قال کانت میتۃ لا یقبل قولہ فی ذلک ویسع للشھود ان یشھدوا علیھا انھا کانت ذکیۃ۔ | | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۲ | الشھادۃ بالشھرۃ والتسامع تقبل فی اربعۃ اشیاء بالاجماع وھی النکاح والنسب والموت والقضاء۔ | | کذا فی محیط السرخسی |

ا؎ حکم نمبر ۲۴/۴۱۳، ۲۹/۴۴۵، ۶/۴۶۶، ۲۳/۴۶۸ اور ۲۸/۴۷۳ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۲؎ حکم نمبر ۳/۱۵/۴۱۶ کا حاشیہ، ۱۹ب/۴۱۶ نیز اس کی تفصیل میں نکاح سے متعلق حکم نمبر ۴۸۱،۴۴،۴۳/۴۱۶، نسب سے متعلق ۵۲،۴۴،۴۳/۴۱۶ موت سے متعلق

| دفعات و شق نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد ۔ شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار اور اس سے انکار کے احکام کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۷ | اس کے خلاف ہے اور دلال اور صراف کی تحریر کا حکم بھی اس کے خلاف ہے اس لیے کہ ان کی) وہ تحریر حجت ہے (ج) پھر اگر کسی نے تحریر کا انکار کیا اور اس پر گواہی قائم ہو گئی کہ اس نے وہ تحریر لکھی ہے یا املاء کرائی ہے تو وہ تحریر جائز قرار پائے گی جیسا کہ کسی شخص نے اس کے اقرار کا دعوی کیا اور اس (مقر) نے انکار کیا تو اس پر گواہی قائم ہونے سے وہ اقرار جائز قرار پا سکے گا) اور اسی طرح سبھی تصرفات کے متعلق (اقرار سے انکار کا) یہی حکم ہے اور اس کے خلاف حدود اور قصاص کا حکم ہے اس میں مرسوم اور غیر مرسوم تحریر کا حکم برابر ہے حتی کہ اگر کسی شخص نے مرسوم تحریر میں چوری کرنے کا اقرار کیا تو (پھر اس سے انکار کر دیا پھر اس پر گواہی قائم ہوئی۔ تو وہ اس مال کا ضامن ہوگا اور اسے قطع ید کی حد نہ لگائی جائے گی ۔ | خزانہ مفتین |
| ۳۸ | اور غیر ظاہر تحریر مثلاً کسی نے پانی پر یا ہوا پر تحریر کیا پھر کہا کہ تم اس کے متعلق مجھ پر گواہی دو تو ان گواہوں کے لیے یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ اس پر گواہی دیں خواہ وہ گواہ یہ جان لیں کہ وہ کیا لکھتا ہے اس لیے کہ جو تحریر غیر ظاہر ہے وہ اس کلام کی طرح ہے جو سمجھا نہیں جاتا اور اس حکم میں مرد اور عورت، مسلم اور ذمی برابر ہیں ۔ | خزانہ مفتین |
| ۳۹ | اگر کسی شخص نے ایک چٹھی دو ان پڑھ آدمیوں کے سامنے لکھی جو نہ پڑھ سکتے ہیں اور نہ لکھ سکتے ہیں اور ان دونوں نے وہ چٹھی اپنے پاس رکھی اور اس کے متعلق گواہی دی تو دونوں اماموں (یعنی امام ابو حنیفہؒ اور امام محمدؒ) کے ہاں یہ جائز نہیں قرار پاتا اور امام قاضی (یعنی امام ابو یوسفؒ) کے ہاں جائز قرار پاتا ہے ۔ | وجیز کردری |
| ۴۰ | کسی شخص نے کوئی چیز خریدی اور بائع پر اس چیز میں عیب کا دعوی کیا اور وہ دعوی ثابت نہ ہوا پھر خریدنے والے اس شخص نے وہ چیز کسی اور آدمی کے ہاتھ بیچ دی تو دوسرے خریدار نے اس پر اس عیب کا دعوی کیا تو اس نے انکار کیا تو جن لوگوں نے (اس کا پہلا دعوی) سنا تھا ان کے لیے جائز ہے کہ وہ فی الحال اس عیب پر گواہی دیں ۔ | خلاصہ |
| ۴۱ | (د) کسی شخص نے کسی آدمی کا تیل یا گھی یا سرکہ گواہوں کے سامنے بہا دیا اور کہا کہ اس میں چوہا مر گیا تھا تو ناپاک چیز تلف کر دینے سے انکار کرنے میں اس کا قول اس کے حلف کے ساتھ معتبر ہوگا اور گواہوں کے لیے یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ اس پر یہ گواہی دیں اس نے پاک چیز کو بہایا ہے (ب) اور اگر کسی شخص نے گوشت کا چھابہ گواہوں کے سامنے جان بوجھ کر تلف کر دیا اور پھر کہا کہ مردار تھا تو اس میں اس کا قول قبول نہ کیا جائے گا اور گواہوں کے لیے یہ گنجائش ہے کہ وہ اس پر گواہی دیں کہ وہ گوشت ذبح شدہ تھا (یعنی مردار کا نہ تھا) | قاضی خان |
| ۴۲ | شہرت ہونے اور لوگوں سے سننے کی بنا پر گواہی چار امور کے متعلق بالاجماع قبول کی جا سکتی ہے اور وہ یہ ہیں نکاح، نسب، موت اور قاضی کا فیصلہ ۔ | مبسوط سرخسی |

۴۳، ۴۴، ۵۰ تا ۵۵، ۵۲ ب ، قضاء کے متعلق ۴۳/۷۱۷، وقف کے متعلق ۴۵ تا ۴۷/۷۱۷، ۵۲ د وکول کے متعلق ۴۸/۷۱۷ اور حق مہر، عتق اور ولا کے متعلق ۵۰، ۵۱/۷۱۷ نیز حکم نمبر ۵۲/۷۱۷ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ وحد ادائہا والامتناع عن ذلک — تحمل الشہادۃ وحد ادائہا والامتناع عن ذلک | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۱۷ ۴۳ | فاذا سمع الرجل من الناس انہ فلان بن فلان او رأی رجلا یدخل علی امرأۃ وسمع من الناس ان فلانۃ زوجۃ فلان او رأی رجلا یقضی لرجل بحق من الحقوق وسمع من الناس انہ قاضی ہذہ البلدۃ او سمع الناس یقولون ان فلانا مات او رأہم صنعوا بہ مایصنع بالموتی وسعہ ان یشہد وان لم یعاین الولادۃ علی فراشہ او عقد النکاح او تقلید الامام ایاہ قضاء ہذہ البلدۃ او الموت۔ | ھکذا فی الذخیرۃ |
| ۴۴ | وکذا اذا رأی رجلا وامرأۃ یسکنان بیتا وینبسط کل واحد الی الآخر انبساط الازواج وسعہ ان یشہد انہا زوجتہ۔ | ھکذا فی الہدایۃ |
| ۴۵ | اما الوقف فالصحیح انہ تقبل الشہادۃ بالتسامع علی اصلہ دون شرائطہ۔ | ھکذا فی الکافی |
| ۴۶ | وکل ما یتعلق بہ صحۃ الوقف فہو من اصلہ وما لا یتوقف علیہ الصحۃ فہو من شرائطہ۔ | کذا فی البحر الرائق |
| ۴۷ | قال الامام ظہیر الدین المرغینانی رح لابد فی الشہادۃ علی الوقف من بیان الجہۃ بأن یشہدوا انہ وقف علی المسجد او المقبرۃ حتی لو لم یذکروا ذلک فی شہادتہم لاتقبل۔ | کذا فی الجوہرۃ النیرۃ |
| ۴۸ | اما الشہادۃ علی الدخول بالشہرۃ والتسامع فتجوز کذا فی شرح ادب القاضی للخصاف رح للصدر الشہید وہکذا فی الہدایۃ والکافی لان ہذا امر یشتہر ویتعلق بہ احکام مشہورۃ من النسب والمہر والعدۃ وثبوت الاحصان۔ | والکافی / کذا فی النہایۃ |
| ۴۹ | واما الشہادۃ علی العتق[2] بالشہرۃ والتسامع فقد ذکر فی نکاح المنتقی | |

[1] حکم نمبر ۴۹/۲۱۷ کا دوسرا اور تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] المحیط سے ماخوذ فتاوی عالمگیری عربی کی یہ عبارت فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع الامیریہ مصر ج ۳ ص ۵۲۸، مطبوعہ المیمنہ مصر ج ۳ ص ۵۳۰ اور مطبوعہ مطبع مجیدی کانپور ہند ج ۳ ص ۲۰۶ میں یوں ہی ہے یعنی "اما الشہادۃ علی العتق" یعنی آزاد کرنے پر گواہی، لیکن

| دفعات وشق نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد . شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار اور اس سے انکار کے احکام کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۷/۴۳ | پس جب کسی شخص نے لوگوں سے سنا کہ وہ آدمی فلاں بن فلاں ہے یا کسی شخص نے ایک آدمی کو دیکھا کہ وہ ایک عورت کے ہاں آنا جانا ہے اور لوگوں سے سنا کہ وہ فلانہ اس فلاں کی بیوی ہے یا کسی شخص نے کسی آدمی کو دیکھا کہ اس نے کسی آدمی کے لیے حقوق میں سے کسی حق کے لیے فیصلہ دیا اور اس نے لوگوں سے سنا کہ وہ (یعنی وہ فیصلہ دینے والا) اس شہر کا قاضی ہے یا کسی شخص نے لوگوں سے سنا کہ وہ کہتے ہیں کہ فلاں آدمی وفات پاگیا یا کسی شخص نے لوگوں کو دیکھا کہ انہوں نے اس آدمی سے وہ کچھ کیا جو مُردوں سے کیا جاتا ہے تو (ان سب صورتوں میں) اس شخص کو گنجائش حاصل ہے کہ وہ اس پر گواہی دے اگرچہ اس نے (مذکورہ صورتوں میں) اس کی ولادت اس کے فراش پر ہونے کو یا اس کے عقد نکاح کو یا امام وقت کی طرف سے اسے اس شہر کا قاضی مقرر کرنے کو یا اس کی وفات کو اپنی آنکھوں سے نہ دیکھا ہو۔ | ذخیرہ |
| ۴۴ | اسی (مذکورہ حکم) کی طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب کسی شخص نے ایک مرد اور عورت کو دیکھا کہ وہ ایک گھر میں رہتے ہیں اور ان میں سے ہر ایک دوسرے سے اس طرح خوش دلی سے پیش آتا ہے جس طرح میاں بیوی ایک دوسرے سے پیش آتے ہیں تو اس شخص کے لیے یہ گنجائش حاصل ہے کہ وہ یہ گواہی دے کہ وہ اس کی بیوی ہے۔ | ہدایہ |
| ۴۵ | وقف کے بارے میں (گواہی دینے کے متعلق) صحیح حکم یہ ہے کہ لوگوں سے سن کر اصل وقف پر گواہی قبول کی جا سکتی ہے اس کی شرائط پر نہیں۔ | کافی |
| ۴۶ | ہر وہ امر جو وقف کے صحیح قرار پانے سے متعلق ہوتا ہے وہ امر اصل وقف سے قرار پاتا ہے اور وہ امر جس پر وقف کا صحیح قرار پانا موقوف نہیں ہوتا ہے وہ وقف کی شرائط سے قرار پاتا ہے۔ | بحرالرائق |
| ۴۷ | امام ظہیر الدین المرغینانی رح کا قول ہے کہ وقف کی گواہی میں، اس وقف کی جہت کا بیان کرنا ضروری ہے مثلاً یہ کہ وہ یہ گواہی دیں کہ اس نے وہ وقف مسجد کے لیے کیا یا قبرستان کے لیے کیا حتیٰ کہ اگر انہوں نے اپنی گواہی میں اس کا ذکر نہ کیا تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ | جوہرہ نیرہ |
| ۴۸ | (ا) اور شہرت اور لوگوں سے سننے کی بنا پر (بیوی سے خاوند کے) دخول کے متعلق گواہی جائز قرار پاتی ہے | |
| | | شرح ادب القاضی، ہدایہ، کنز، کافی |
| | (ب) اس لیے کہ یہ ایک ایسا امر ہے کہ شہرت پا جاتا ہے اور اس امر سے نسب، حق مہر، عدت اور احصان کے ثبوت کے متعلق مشہور احکام تعلق رکھتے ہیں | بنایہ |
| ۴۹ | (د) عتق (بلکہ غالباً حق مہر*) پر شہرت ہونے اور لوگوں سے سننے کی بنا پر گواہی کے متعلق المنتقی کے نکاح | |

* واللہ اعلم بعض قرائن ایسے موجود ہیں کہ یہ عبارت العتق کی بجائے المہر یعنی حق مہر کے متعلق ہونی چاہیے۔ اس لیے ترجمہ میں بریکٹ میں (بلکہ غالباً حق مہر پر) کا اضافہ کیا گیا ہے۔ اس کی وضاحت کے متعلق حکم نمبر ۱۷/۴۹ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع عن ذلك | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۷۱۷ | انه تجوز. | | كذا في المحيط |
| | وهو الصحيح | | هكذا في فتاوى قاضيخان |
| ۵۰ | والشهادة على العتق بالشهرة والتسامع لا تحل عندنا | | كذا في المحيط |
| ۵۱ | اما الولاء فالشهادة بالتسامع فيه غير مقبولة عند ابي حنيفة رح ومحمد رح وهو قول ابي يوسف رح اولا ثم رجع وقال تقبل والصحيح جواب ظاهر الرواية. | | كذا في البدائع |
| ۵۲ | وينبغي ان يطلق اداء الشهادة ولا يفسر حتى لو فسر للقاضي انه يشهد بالتسامع لم يقبل شهادته. | | كذا في الكافي |
| | لو شهدا عند القاضي وقالا نشهد ان فلانا مات اخبرنا بذلك من نثق به جازت شهادتهما هو الاصح | | كذا في الخلاصة وهكذا في النهاية نقلا عن العدة |
| | اذا شهد الشهود بما تجوز به الشهادة بالسماع وقالوا لم نعاين ذلك لكنه اشتهر عندنا جازت شهادتهم. | | كذا في فتاوى قاضيخان |
| | وفي فتاوى رشيد الدين وتقبل الشهادة في الوقف بالتسامع وان صرحا به لان الشاهد ربما يكون سنه عشرين سنة وتاريخ الوقف مائة سنة فيتيقن القاضي ان الشاهد يشهد بالتسامع لا بالعيان | | |

لہ فتاوی قاضی خان سے ماخوذ فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع الامیریہ مصر کے حکم نمبر ۴۹ب/۷۱۷ سے ماقبل حکم نمبر ۴۹د/۷۱۷ ماخوذ از المحیط میں عتق یعنی آزاد کر دینے کے متعلق شہرت اور لوگوں سے سننے کی بنا پر گواہی بحوالہ نکاح المنتقی جائز ہونے کے متعلق لکھا ہے کہ "وهو الصحيح" یعنی یہی حکم صحیح ہے اور اس حکم مندرجہ ۴۹ب/۷۱۷ کے ماخذ فتاوی قاضی خان میں ماقبل میں عتق کی بجائے حق مہر کے متعلق شہرت اور لوگوں سے سننے کی بنا پر گواہی کے جواز کے متعلق امام محمد رح سے دو روایتوں کے ذکر کے بعد لکھا ہے کہ "والصحيح هو الاول" کہ پہلی روایت یعنی جواز والی روایت کا حکم صحیح ہے جیسا کہ فتاوی قاضی خان علی حاشیہ عالمگیری عربی ج۲ ص۴۸۲ میں ہے۔ لہذا حکم نمبر ۴۹د/۷۱۷ میں مذکورہ حکم عتق کے متعلق نہیں بلکہ حق مہر کے متعلق ہونا چاہیے نیز اس لیے بھی کہ حکم نمبر ۴۹د/۷۱۷ بحوالہ نکاح المنتقی مذکور ہے نہ کہ بحوالہ عتق المنتقی، نیز اس لیے بھی کہ عتق کے متعلق مذکورہ گواہی تو ہمارے ہاں جائز نہیں ہے جیسا کہ حکم نمبر ۵۰/۷۱۷ میں ہے نیز اس لیے بھی کہ عتق کے متعلق مذکورہ گواہی کا حکم الگ حکم نمبر ۵۰/۷۱۷ میں مذکورہ ہے اور اس

| دفعات وشق نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷/۷ | کے باب میں مذکور ہے کہ جائز قرار پاتی ہے۔<br>(ب) اور یہی (مذکورہ ۴۹ و) حکم صحیح ہے [۱] | محیط<br>قاضی خان |
| ۵۰ | اور عتق (یعنی آزاد کر دینے) کے متعلق شہرت ہونے اور سننے کی بنا پر گواہی دینا ہمارے ہاں جائز نہیں ہے [۲] | محیط |
| ۵۱ | اور ولاء (یعنی آزاد کرنے کی بنا پر ولایت) کے متعلق لوگوں سے سننے کی بنا پر گواہی امام ابوحنیفہ رح اور امام محمد رح کے ہاں مقبول نہیں ہے اور امام ابو یوسف رح کا پہلا قول بھی یہی ہے اور پھر آپ نے (اس قول سے) رجوع کر لیا اور فرمایا کہ وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور صحیح حکم ظاہر روایت کا جواب ہے [۳] | بدائع |
| ۵۲ | (۱) اور (مذکورہ صورتوں مندرجہ ۴۲ تا ۵۱ میں) چاہیئے کہ گواہی کی ادائیگی مطلق رکھے اور تشریح میں نہ جائے حتی کہ اگر اس گواہ نے قاضی کے سامنے یہ تشریح کی کہ وہ سننے کی بنا پر گواہی دے رہا ہے تو اس کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی [۴]<br>(ب) اگر گواہوں نے قاضی کے ہاں گواہی دی اور (یوں) کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ فلاں شخص وفات پا گیا ہے ہمیں اس کی خبر ایسے شخص نے دی ہے جس پر ہم وثوق کرتے ہیں تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکتی ہے یہ حکم زیادہ صحیح ہے۔<br>(ج) جب گواہوں نے کسی ایسے امر کے متعلق گواہی دی جس کے متعلق گواہی دینا سننے کی بنا پر جائز ہوتا ہے اور ان گواہوں نے (یوں) کہا کہ ہم نے خود نہیں دیکھا لیکن ہمارے ہاں اس امر کی شہرت ہے تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکتی ہے۔<br>(د) فتاوی رشید الدین میں ہے کہ وقف کے متعلق سننے کی بنا پر گواہی قبول کی جا سکتی ہے خواہ گواہ اس کی وضاحت کر دیں اس لیے کہ گواہ کی عمر بعض اوقات (مثلاً) بیس سال ہوتی ہے اور وقف کی تاریخ (مثلاً) سو سال ہوتی ہے پس قاضی کو یقین ہوتا ہے کہ یہ گواہ سننے کی بنا پر | کافی<br>خلاصہ، نہایہ<br>قاضی خان |

مقام پر سید امیر علی رح نے بھی فتاوی عالم گیری کے حکم نمبر ۴۹ و کے ترجمہ میں عتق کی بجائے یہ لکھا ہے کہ "مہر پر گواہی دینا منتقی میں لکھا ہے کہ جائز ہے"۔ غالباً ان کے سامنے عربی نسخہ میں بھی حکم نمبر ۴۹ و میں عبارت "علی العتق" کی بجائے "علی المہر" تھی پس حکم نمبر ۴۹ و عتق کی بجائے حق مہر سے متعلق معلوم ہوتا ہے اس لیے ترجمہ میں بریکٹ کے اندر یہ تنقیح ملحوظ ہے واللہ اعلم بالصواب (مترجم)

[۲] حکم نمبر ۴۹ کا نمبر ۱ حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[۳] حکم نمبر ۲ ب / ۴۹ کے حاشیہ میں ترتیب الدلائل کی تفصیل میں نمبر ۱ کا ب (۱) ملاحظہ ہو (مترجم)

[۴] اور اس کی نظیر کے متعلق حکم ۱۴ ج ملاحظہ ہو۔ (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشهادة وحد ادائها ، تحمل الشهادة وحد ادائها والامتناع والامتناع عن ذلك عن ذلك | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۴/۴ | فاذا فرق بین السکوت والافصاح اشار ظهیر الدین المرغینانی رحمہ الله الی هذه المعنی . | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۵۳ | فی الفتاوی الصغری الشهادة بالشهرة فی النسب وغیره بطریقتین الحقیقیة والحکمیة فالحقیقیة ان تشتهر وتسمع من قوم کثیر لا یتصور تواطؤهم علی الکذب ولا تشترط فی هذه العدالة ولا لفظ الشهادة بل یشترط التواتر والحکمیة ان یشهد عنده رجلان او رجل وامرأتان عدول بلفظ الشهادة . | کذا فی الخلاصة |
| | هذا اذا شهدا عنده من غیر استشهاد هذا الرجل فانه ذکر محمد رحمہ الله فی کتاب الشهادات انه اذا لقی رجلین شهدا عنده علی نسبه وعرفا حاله وسعه ان یشهد ولو اقام هذا الرجل عنده شاهدین شهدا علی نسبه لم یسعه ان یشهد ولو ان رجلا نزل بین ظهرانی قوم وهولا یعرفونه وقال انا فلان بن فلان قال محمد رحمہ الله لا یسعهم ان یشهدوا علی نسبه حتی یلقوا من اهل بلده رجلین عدلین فیشهدان عندهم علی نسبه قال الجصاص رحمہ الله فی شرح هذا الکتاب وهو الصحیح . | کذا فی شرح ادب القاضی للصدر الشهید رحمہ الله |
| ۵۳ | قیل فی الموت یکتفی باخبار واحد او واحدة وهو المختار ولا یشترط لفظ الشهادة بالاتفاق . | کذا فی فتح القدیر |
| ۵۵ | من شهد انه حضر دفن فلان او صلی علی جنازته فهو معاینة حتی لو فسر للقاضی قبله . | کذا فی المضمرات |
| ۵۶ | لو جاء خبر موت انسان فصنعوا ما یصنع عند الموت لم یسعك ان | |

۱ حکم نمبر ۴۲، ۵۰، ۴۷ تا ۴۴، ۳۶ تا ۴۰ /۱۷ کے حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۲ حکم نمبر ۱۷/۴ مع حاشیہ اور تواتر کے متعلق حکم نمبر ۳۰/۴۹۲ کا پہلا حاشیہ اور عادل ہونے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۱۷/۴،۱۵ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | دوسرا باب شہادت کے متحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام ، شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱/۷ | گواہی دے رہا ہے خود دیکھنے کی بنا پر نہیں پس اس صورت میں (اس گواہی میں سنکر گواہی دینے کی تشریح سے سکوت کرنے اور اسے بیان کرنے کے حکم میں کوئی فرق نہیں ہے نخبہ ظہیر الدین المرغینانی رح نے اسی معنی کی طرف اشارہ کیا ہے لہ | فصول عمادیہ |
| ۵۳ | (الف) فتاوی صغری میں ہے کہ نسب وغیرہ میں گواہی بنا پر شہرت دو طرح پر ہے ایک حقیقی اور دوسرے حکمی پس حقیقی یہ ہے کہ اس کی شہرت ہو اور ایسے کثیر لوگوں سے سنا جائے کہ جھوٹ پر ان کا جمع ہونا متصور نہ ہو اور اس صورت میں ان لوگوں کا عادل ہونا اور گواہی کا لفظ کہنا شرط نہیں ہے بلکہ تواتر شرط ہے۔ (ب) اور حکمی یہ ہے کہ اس کے ہاں دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں جب کہ وہ سب عادل ہوں گواہی کے لفظ کے ساتھ گواہی دیں۔ | خلاصہ |
| | (ج) یہ (یعنی مذکورہ حکم ۵۳/۱/۷) اس صورت میں ہے، کہ جب گواہوں نے اس شخص کی طرف سے گواہی طلب کئے بغیر گواہی دی اس لیے کہ امام محمد رح نے کتاب الشہادات میں ذکر کیا ہے کہ جب کوئی شخص ایسے دو آدمیوں سے ملا جنہوں نے اس کے ہاں کسی آدمی کی نسب پر گواہی دی اور اس کا حال پہچانا تو اس شخص کو یہ گنجائش حاصل ہے کہ وہ (اس کے متعلق) گواہی دے اور اگر اس شخص نے اپنے ہاں دو ایسے گواہ قائم کئے جنہوں نے کسی آدمی کی نسب پر گواہی دی تو اس شخص کو یہ گنجائش حاصل نہیں ہے کہ وہ (اس کے متعلق) گواہی دے (د) اور اگر کوئی آدمی کچھ لوگوں کے ہاں اترا اور وہ لوگ اسے پہچانتے نہیں ہیں اور اس آدمی نے کہا کہ میں فلاں کا بیٹا فلاں ہوں تو اس کے متعلق امام محمد رح کا قول ہے کہ ان لوگوں کو یہ گنجائش نہیں ہے کہ وہ اس آدمی کی نسب کے متعلق گواہی دیں حتی کہ وہ لوگ اس آدمی کے شہر کے دو عادیوں سے ملاقات کریں اور وہ دونوں ان کے ہاں اس کی نسب پر گواہی دیں (تب انہیں اس کی نسب پر گواہی کی گنجائش ہے) فقیہ الجصاص رح نے اس کتاب کی شرح میں کہا ہے کہ یہی حکم صحیح ہے ۲ہ | شرح ادب القاضی |
| ۵۴ | (الف) موت ہونے کی گواہی کے متعلق بعض مشائخ رح کا قول ہے کہ ایک مرد یا ایک عورت کی گواہی کفایت کر جاتی ہے اور یہی حکم مختار ہے (ب) اور اس میں بالاتفاق گواہی کا لفظ شرط نہیں ہے ۳ہ | فتح قدیر |
| ۵۵ | جس شخص نے یہ گواہی دی کہ وہ فلاں آدمی کی تدفین میں حاضر تھا یا یہ کہ اس نے اس کی نماز جنازہ پڑھی تو یہ (صورت) آنکھوں سے دیکھنا ہے حتی کہ اگر اس نے قاضی کے ہاں (یہ) تشریح بیان کر دی تو قاضی اسے قبول کر سکتا ہے ۴ہ | مضمرات |
| ۵۶ | اگر کسی شخص کی وفات کی خبر آئی پس لوگوں نے وہ امور سرانجام دیئے جو (کسی آدمی کی) موت پر کئے جاتے | |

۳ہ حکم نمبر ۴۲/۱/۷ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۴ہ حکم نمبر ۴۲/۱/۷ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی فی بیان تحمل الشہادۃ وحداداتہا والامتناع عن ذلك — تحمل الشہادۃ وحداداتہا والامتناع عن ذلك | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۱۷ | تخبر بموتہ حتی یخبرك ثقۃ انہ عاین موتہ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۵۷ | قال مشائخنا[۱] اذا لم یعاین الموت الا واحد ولو شہد عند القاضی لایقضی بشہادتہ وحدہ ماذا یصنع قالوا یخبر بذلك عدلا مثلہ فاذا سمع منہ حل لہ ان یشہد علی موتہ فتشہد ہو مع ذلك الشاہد حتی یقضی القاضی بشہادتہما۔ | کذا فی النہایۃ |

واللہ اعلم

[۱] حکم نمبر ۵۲، ۴۲ / ۴۱۷ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)۔

| دفعات وتحقیق نمبر | دوسرا باب شہادت کے تحمل ہونے اور اسے ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے احکام / شہادت کے تحمل اور ادا کرنے کی حد اور اس سے انکار کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۵۶ | ہیں تو تجھے اس کی موت کی خبر دینے (یعنی گواہی دینے) کی گنجائش نہیں ہے حتیٰ کہ تجھے کوئی ثقہ (یعنی عادل) آدمی یہ خبر دے کہ اس نے اس شخص کی وفات کو دیکھا ہے سلہ | محیط سرخسی |
| ۵۷ | ہمارے مشائخ رہ کا قول ہے کہ جب کسی کی وفات صرف ایک آدمی نے دیکھی اور اگر وہ قاضی کے ہاں گواہی دیتا ہے تو وہ اس کے لیے اکیلے کی گواہی پر فیصلہ نہ کرے گا تو وہ کیا کرے تو اس کے متعلق مشائخ نے کہا ہے کہ وہ اس کی وفات کی خبر اپنے جیسے عادل شخص کو دے پھر جب اس شخص نے اس آدمی سے (اس کی وفات کی خبر کو) سنا تو اسے جائز ہوگا کہ وہ اس کی وفات پر گواہی دے پس وہ شخص مع اس ایک گواہ کے گواہی دے حتیٰ کہ قاضی ان دونوں کی گواہی کے بموجب فیصلہ دے سکے گا سلہ | نہایہ |
| | واللہ اعلم | |



سلہ حکم نمبر ۲۱/۲۴ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشہادة والاستماع الی الشہود — صفة اداء الشہادة والاستماع الی الشہود | حوالہ |
|---|---|---|
| | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | |
| | **الباب الثالث فی صفة اداء الشہادة والاستماع الی الشہود** | |
| | دفعات ۷۱۸ تا ۷۱۸ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۲۶ | |
| ۷۱۸ | **صفة اداء الشہادة والاستماع الی الشہود** | |
| ۱ | یحتاج فی الشہادة علی الحاضر الی الاشارة الی المدعا علیہ و المدعا و المشہود بہ اذا کان المشہود بہ نقلیا | کذا فی الذخیرة |
| ۲ | و فی الشہادة علی المیت او الغائب وقد حضر الوصی او الوکیل یحتاج الی تسمیة الشہود اسم المیت واسم الغائب واسم ابیہما و اسم جدہما شرط الخصاف رح ذکر الجد للتعریف وھکذا ذکر فی الشروط و من مشائخنا رح من قال ھذا قول ابی حنیفة رح و محمد رح اما علی قول ابی یوسف رح فذکر الاب یکفی . | کذا فی الذخیرة |
| | و الصحیح ان النسبة الی الجد لا بد منہا . | کذا فی البحر الرائق |
| | فاذا قضی قاضی بدون ذکر الجد ینفذ لانہ وقع فی فصل مجتہد فیہ . | کذا فی الفصول العمادیة |
| | وان کان معروفا بالاسم المجرد مشہورا کابی حنیفة رح یکفی ولا حاجة الی ذکر الاب والجد . | کذا فی البحر الرائق |
| ۳ | و الصناعة لا تقوم مقام ذکر الجد علی قول من شرط ذکر الجد الا | |

[1] حاضر کے متعلق گواہی ادا کرنے کے لیے حکم نمبر ۱/۷۱۸ اور غائب یا میت کے متعلق گواہی ادا کرنے کے لیے ۲ تا ۴/۷۱۸ ، نیز ۱۲/۷۳۱ تا ۱۵ ملاحظہ ہوں اور اقرار کے متعلق گواہی ادا کرنے کے لیے حکم نمبر ۶/۷۱۸ ، جانور کے متعلق گواہی ادا کرنے کے لیے ۷، ۸/۷۱۸ ، طلاق کے متعلق گواہی ادا کرنے

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب، شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی ، شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت صفت کے احکام کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تیسرا باب، گواہی کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام

دفعات ۷۱۸ تا ۷۱۸ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۴۶

## ۷۱۸ گواہی کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت اور اس میں ۴۶ شقیں ہیں

۱ گواہی کی ادائیگی کے لیے حاضر مدعا علیہ، مدعی اور مشہود بہ (یعنی جس چیز کے متعلق گواہی دی جا رہی ہو اس) کی طرف، جب کہ وہ مشہود بہ منقولہ شئی ہو، اشارہ کی ضرورت ہوتی ہے ۔ ۱ — ذخیرہ

۲ (ن) میت یا غائب شخص کے متعلق گواہی ادا کرنے میں درآنحالیکہ اس کا وصی یا وکیل حاضر ہو، گواہوں کو اس میت یا غائب کا نام اور ان دونوں کے باپ اور دادا کا نام لینے کی ضرورت ہوتی ہے ۔ (ب) فقیہ المخصاف رح نے پہچان کے لیے دادا کا نام ذکر کرنا شرط کیا ہے الشروط میں یوں ہی مذکور ہے (ج) اور ہمارے مشائخ رح سے بعض وہ ہیں جن کا قول یہ ہے کہ یہ امام ابوحنیفہ رح اور امام محمد رح کا قول ہے ۔ (د) اور امام ابو یوسف رح کے قول کے بموجب (فقط) باپ کا (نام) ذکر کر دینا کفایت کر جاتا ہے۔ — ذخیرہ

(ر) اور صحیح حکم یہ ہے کہ دادا (کے نام) کی طرف نسبت کرنے کی (بھی) ضرورت ہے — بحرالرائق

(س) پس جب کسی قاضی نے (اس کے) دادا کے (نام کے) ذکر کے بغیر (گواہی پر) کوئی فیصلہ کر دیا تو وہ فیصلہ نافذ قرار پائے گا اس لیے کہ یہ فیصلہ اجتہاد شدہ حد میں واقع ہوا ہے۔ — فصول عمادیہ

(ص) اگر (مذکورہ صورت میں) وہ شخص (یعنی وہ غائب شخص جس کے متعلق گواہی دی جا رہی ہو) محض نام سے ہی جانا پہچانا مشہور ہو مثلاً (امام) ابوحنیفہ رح تو (محض نام کا ذکر) کفایت کر جائے گا اور (اس صورت میں) باپ اور دادا (کے نام) کے ذکر کی ضرورت نہیں ہے — بحرالرائق

۳ (گواہی میں) جن کے ہاں دادا (کے نام) کا ذکر کرنا شرط ہے اس کے ہاں، (اس کے) پیشہ کا ذکر کر دینا دادا

کے لیے ۷۱۸/۹ لغائت ۷۱۸/۱۰ کے متعلق گواہی ادا کرنے کے لیے ۷۱۸/۱۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشهادة والاستماع الی الشهود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۸/۷ | اذا كانت صناعة يعرف بها لا محالة | كذا فی الذخيرة |
| ۴ | وان ذكر اسمه و اسم ابيه و قبيلته وحرفته ولم يكن فی محلته رجل بهذا الاسم وهذه الحرفة يكفی وان كان مثله آخر لا يكفی حتی يذكر شيئاً آخر يحصل به التمييز . | كذا ذكر فی ادب القاضی |
| ۵ | والحاصل ان المعتبر انما هو حصول المعرفة وارتفاع الاشتراك | هكذا فی الفصول العمادية |
| ۶ | اذا شهد الشهود على اقرار رجل بشراء محدود[1] او بيعه او اشبه ذلك لا بد ان يذكروا فی الشهادة انه اقر على نفسه او يقولوا اقر بشرائه بنفسه او بيعه بنفسه . | كذا فی الذخيرة |
| ۷ | وفی فتاوى فقيه ابی الليث رح اذا ادعى على آخر انه استهلك دوابا له عددا معلوما واقام البينة على ذلك ينبغی ان يبين الشهود الذكر والانثی وان لم يبينوا ذلك قال الفقيه ابو بكر رح اخاف ان تبطل الشهادة ولا يقضی للمدعی بشیء من دعواه وان بينوا الذكور و الاناث جازت شهادتهم ولا يحتاج الی ذكر اللون وهذه القائل يقول مع ذكر الانوثة والذكورة لا بد من ذكر النوع بان يقول فرس او حمار و نحوه ولا يكتفی بذكر اسم الدابة ومن المشائخ رح من ابی ذكر الذكورة و الانوثة والاول اصح . | هكذا فی المحيط |
| ۸ | ولو سأل القاضی الشهود عن لون الدابة و ذكروا ثم شهدوا عند الدعوى و ذكروا الصفة على خلافه تقبل و التناقض فيما لا يحتاج لا يضر[2] . | كذا فی الخلاصة |
| ۹ | شهدا ان هذه المرأة وهی فلانة حرام على هذا المدعا عليه بثلاث | |

[1] محدود (یعنی حدود والی چیز) کے متعلق گواہی کے لیے حکم ۲۲۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] ہکذا فی فتاوی قاضی خان اور لکھا ہے کہ (مذکورہ صورت میں) رنگ کے بیان کی ضرورت نہیں اس لیے کہ منافع مذکر اور مونث سے تو مختلف ہو جاتے ہیں مگر رنگ (کے اختلاف) سے نہیں۔ مفہوم ماخوذ از فتاوی قاضی خان

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب۔ شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی، شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان<br>صفت کے احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۸ | کے ذکر کرنے کے قائم مقام نہیں ہو سکتا لیکن جب وہ ایسا ہو کہ اس (ہنر) سے لامحالہ اس (آدمی) کی پہچان ہو جاتی ہے تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر اس ہنر کا ذکر کرنا، دادا کا نام ذکر کرنے کے قائم مقام ہو سکتا ہے) | ذخیرہ |
| ۴ | اگر (مذکورہ صورت) کسی شخص نے (گواہی میں متعلقہ) اس آدمی کا نام، اس کے باپ کا نام، اس کے قبیلہ کا نام اور اس کے پیشہ کا نام ذکر کر دیا اور اس شخص کے محلہ میں اس نام اور اس پیشہ کا کوئی اور آدمی نہیں ہے تو کفایت کر جائے گا اور اگر (وہاں) اس جیسا اور بھی ہے تو کفایت نہ کرے گا حتی کہ اس کے ساتھ کوئی اور ایسی شئے ذکر کرے جس کی بنا پر امتیاز حاصل ہو جائے۔ | ادب القاضی |
| ۵ | اور (ان مذکورہ مسائل میں) حاصل الکلام یہ ہے کہ پہچان ہو جائے اور اشتراک رفع ہو جانے کا اعتبار ہے۔ | فصول عمادیہ |
| ۶ | جب گواہوں نے کسی محدود (یعنی حدود والی) چیز کے خریدنے، بیچنے یا اس کی مانند کے لیے کسی آدمی کے اقرار کے متعلق گواہی دی تو ضروری ہے کہ وہ اس گواہی میں یہ ذکر کریں کہ اس نے اپنے متعلق یہ اقرار کیا ہے یا یوں کہیں کہ اس نے اسے خود خریدنے یا اسے خود بیچنے کا اقرار کیا ہے [1] | ذخیرہ |
| ۷ | (د) فتاوی فقیہ ابو اللیثؒ میں ہے کہ جب کسی شخص نے کسی آدمی پر یہ دعوی کیا کہ اس نے میرے چوپائے ہلاک کر دیئے ہیں جن کی تعداد معلوم ہے اور اس پر اس نے گواہی قائم کی تو چاہیئے کہ وہ گواہ ان چوپاؤں کا نر یا مادہ ہونا بیان کریں اور اگر انہوں نے یہ امر بیان نہ کیا تو (اس کے حکم کے متعلق) شیخ ابوبکرؒ کا قول ہے کہ مجھے خدشہ ہے کہ وہ گواہی باطل قرار پائے گی اور اس مدعی کے لیے اس دعوی سے کسی چیز کا حکم نہ کیا جائے گا اور اگر گواہوں نے ان چوپاؤں کا نر یا مادہ ہونا بیان کیا تو ان کی وہ گواہی جائز ہے اور (مذکورہ گواہی) میں رنگ کے ذکر کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اور مذکورہ گواہی میں اس قائل کا قول (یہ بھی) ہے کہ (اس چوپایہ کا) مونث ہونا یا مذکر ہونا ذکر کرنے کے ساتھ اس کی نوع کا ذکر کرنا بھی ضروری ہے۔ مثلاً وہ یوں کہے کہ وہ گھوڑا ہے یا گدھا وغیرہ اور صرف الدابہ کا نام (یعنی چوپایہ کہنا) کفایت نہ کرے گا (ب) اور مشائخ میں سے بعض وہ ہیں جنہوں نے نر یا مادہ کے ذکر (کی ضرورت) سے انکار کیا ہے (ج) اور پہلا حکم زیادہ صحیح ہے۔ | محیط |
| ۸ | (د) اگر (مذکورہ صورت میں) قاضی نے گواہوں سے چوپایہ کے رنگ کے متعلق دریافت کیا اور انہوں نے ذکر کر دیا پھر انہوں نے دعوی کے وقت گواہی میں (رنگ کی) اس صفت کے خلاف بیان کیا تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی (ب) اور (گواہی میں) غیر ضروری امر کے متعلق تناقض مضر نہیں ہوتا [2] | خلاصہ |
| ۹ | دو گواہوں نے یوں گواہی دی کہ یہ عورت جو فلانہ ہے اس مدعا علیہ پر تین طلاق سے حرام ہے، | |

[1] حاشیہ عالمگیری عربی ج ۲ ص ۴۷۲/۴۷۳ [2] نیز گواہوں کی گواہی میں باہم اس اختلاف کے حکم کے متعلق ۶۵، ۶۶/۴۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود — صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۹/۸ | تطليقات فواجب عليه الكف عنها قال فيه خلل لابد من ذكر الفعل من جهة المدعا عليه يقع به الحرمة وهو ان يقول فى الشهادة انه طلقها ثلاثاً | كذا فى التتارخانية ناقلاً عن الحاوى |
| ۱۰ | وكذا لا يكتفى الشاهد بقوله وقد كان حلف بطلاقها وحنث فيها حتى يفسر لفظ اليمين والحنث. | كذا فى التتارخانية ناقلاً عن الحاوى |
| ۱۱ | الشهادة على الافلاس ان يشهدا و يقولا لا نعلم له مالا سوى ثياب ليله ونهاره. | كذا فى السراجية |
| ۱۲ | رجل جاء الى رجل فساومه ثوبا و دفع الى البائع دراهم واخذ الثوب وافترقا من غير ان يعقدا بيعا بلسانهما جاز ذلك فان وقعت الخصومة بينهما بعد ذلك ومست الحاجة الى الشهادة قالوا ينبغى للشاهدين ان يشهدا له انه دفع اليه دراهم وقبض منه الثوب ولا يشهدان على البيع الا اذا كان بينهما مقدمات يعلم الشهود ان الأخذ والعطاء كان على وجه البيع والقاضى الذى وقعت الخصومة اليه يعتقد جواز البيع بالتعاطى. | كذا فى فتاوى قاضيخان۔ |
| ۱۳ | واذا وقع البيع بالتعاطى بين رجلين ومست الحاجة الى الشهادة فالشهود كيف يشهدون قيل يشهدون على الأخذ والعطاء ولا يشهدون على البيع وقيل لو شهدوا على البيع يجوز. | كذا فى المحيط |
| ۱۴ | ولو قالوا فى شهادتهم "اين مدعا ملك اين مدعى است[1]" ولم يقولوا "در دست اين مدعا عليه بناحق است[2]" اختلف المشائخ فيه و الصحيح انه ان طلب المدعى من القاضى القضاء بالملك فانه يقبل هذه البينة وان طلب التسليم لا يقبل بها ما لم يقولوا "دردست اين | |

[1] "هذا المدعا ملك هذا المدعى" معربی حاشیہ فتاوی ہذا یعنی یہ مدعا یعنی جس چیز کا دعوی کیا گیا ہے یہ اس مدعی کی ملکیت ہے (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان ، شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷/۸ | لہٰذا اسے اس سے باز رہنا واجب ہے تو آپ نے فرمایا کہ اس گواہی میں خلل ہے اور یہ ضروری ہے کہ مدعا علیہ (یعنی خاوند) کے اس (طلاق کے) فعل کا بیان ہوتا کہ حرمت واقع ہو اور وہ یوں ہے کہ وہ گواہی میں یوں کہے کہ اس نے اس عورت (یعنی بیوی) کو تین طلاقیں دی ہیں۔ | تتارخانیہ |
| ۱۰ | اور اسی (مذکورہ حکم کی) طرح (مذکورہ صورت میں) گواہ کا یوں کہنا کفایت نہیں کرتا کہ اس نے اس کی طلاق کی قسم کھائی تھی اور وہ اس میں حانث ہو چکا ہے (یعنی جس امر کے ارتکاب پر اس نے اس بیوی کو طلاق کی قسم کھائی تھی وہ اس امر کا ارتکاب کر کے قسم توڑ چکا ہے) حتیٰ کہ وہ قسم کھانے کے لفظ اور قسم توڑنے کی تشریح کرے ترتیب اس کی وہ گواہی کفایت کرلے گی۔ | تتارخانیہ |
| ۱۱ | اور (گواہی دیتے ہیں) کسی کے افلاس کے متعلق گواہی یوں ہے کہ وہ دونوں گواہی دیں تو یوں کہیں کہ ہم اس کے شب و روز کے کپڑوں کے علاوہ اس کا کوئی مال نہیں جانتے ۔ | سراجیہ |
| ۱۲ | کوئی شخص کسی آدمی کے پاس آیا اس سے ایک کپڑے کا بھاؤ کیا، بیچنے والے کو درہم دیئے، وہ کپڑا لے لیا اور وہ دونوں زبان سے بیع منعقد کئے بغیر متفرق ہو گئے تو یہ (بیع) جائز قرار پائی ہے پھر اگر اس کے بعد ان دونوں میں (اس بیع کے متعلق) جھگڑا واقع ہو اور گواہی کی ضرورت پڑے تو اس کے متعلق مشائخ رحمۃ اللہ علیہم کا قول ہے کہ گواہوں کو چاہیے کہ وہ (یوں) گواہی دیں کہ اس (خریدار) نے اسے درہم دیئے اور اس (بائع) سے (وہ) کپڑا قبضہ میں لے لیا اور وہ گواہ اس کے بیع ہونے پر گواہی نہ دیں لیکن جب ان دونوں (یعنی بائع و مشتری) میں ایسے ہمیشگی امور پیش آئے ہوں جن سے گواہ لوگ یہ جان لیں کہ وہ لینا اور دینا بطور بیع کے ہوا تھا اور جس قاضی کے ہاں وہ مقدمہ دائر ہوا ہو وہ تعاطی (یعنی محض لینے اور دینے) سے بیع جائز قرار دیتا ہو تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر وہ گواہ اس کے بیع ہونے پر گواہی دے سکتے ہیں۔ | قاضی خان |
| ۱۳ | (د) جب کوئی بیع دو آدمیوں کے مابین بطور تعاطی (یعنی محض لینے دینے سے) واقع ہو اور گواہی کی ضرورت پڑے تو وہ گواہی کس طرح دیں گے؟ (اس کے متعلق) بعض کا قول یہ ہے کہ وہ لینے اور دینے پر گواہی دیں گے اور بیع پر گواہی نہ دیں گے (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ اگر انہوں نے بیع پر گواہی دی تو جائز ہو گا۔ | محیط |
| ۱۴ | (د) اگر گواہوں نے اپنی گواہی میں یوں کہا کہ دراصل مدعا (یعنی یہ چیز جس کا دعویٰ کیا گیا ہے) اس مدعی کی ملکیت ہے اور انہوں نے یہ نہ کہا کہ[1] اس مدعا علیہ کے قبضہ میں ناحق ہے تو اس کے حکم کے متعلق مشائخ رحمۃ اللہ علیہم کا اختلاف ہے اور صحیح حکم یہ ہے کہ اگر مدعی نے قاضی سے ملکیت کا فیصلہ طلب کیا ہو تو یہ (مذکورہ) گواہی قبول کی جاسکے گی اور اگر مدعی نے سپردگی کا فیصلہ طلب کیا ہو تو ان الفاظ کے ساتھ وہ گواہی قبول نہ ہو گی جب تک کہ یہ | |

[1] فی ید ھذا المدعا علیہ بغیر حق، عربی حاشیہ فتاویٰ ہٰذا یعنی (یہ چیز) اس مدعا علیہ کے قبضہ میں ناحق ہے (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشہادة والاستماع الی الشہود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۸/ | مدعا علیہ بناحق است[۱]"<br>وھو الاشبہ والاقرب الی الصواب و ھذا القائل یقول لو سأل القاضی من الشہود أھو فی ید ھذا المدعا علیہ بغیر حق فقال الشاھد لا ادری تقبل ھذہ الشہادة علی الملک. | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۱۵ | و اذا شہد الشہود ان ھذہ العین ملک ھذا المدعی و فی ید ھذا المدعا علیہ بغیر حق و لم یقولوا فواجب علیہ قصر یدہ عنہا وتسلیمہا الی ھذا المدعی حکی عن شیخ الاسلام ابی الحسن السغدی ؒ ان فیہ اختلاف المشائخ ؒ منہم من قال لا بد وان یقولوا ذلک یعنی للقضاء بالتسلیم و منہم من قال لا حاجة الی ذکرہ وتکون الشہادة مقبولة ویجبر المدعا علیہ علی التسلیم اذا طلب المدعی ذلک وعلیہ ادرکنا کثیرا من مشائخنا ؒ قال شیخ الاسلام ؒ ھذا اذا افتی ان فی الشہادة قصورا. | کذا فی الذخیرة<br>کذا فی المحیط |
| ۱۶ | وفی فتاوی النسفی ینبغی للشاھد ان یقول فی شہادتہ " این عین ملک این مدعی است وحق وی است[۲]" حتی لا یمکن ان یلحق بہ "حق وے نے[۳]" بنفی وکان شیخ الاسلام فخر الاسلام البزدوی ؒ یقول اذا قال المدعی فلان چیز ملک من است وحق من[۴] " لا یکتفی بہ و ینبغی ان یقول حق من است" و یقول فی قولہ " و بدست فلان بناحق" " بدست فلان بناحق است" وکذلک فی نظائرہ حتی لا یلحق بہ کلمة النفی قال الاحتیاط فی ھذا ولکن ھذا الاحتیاط فی موضع یطالب بالتسلیم. | کذا فی الذخیرة |
| ۱۷ | سئل شمس الاسلام الاوزجندی ؒ عن الشہود اذا قالوا بالفارسیة "ما گواھی دھیم کہ این عین مدعا ملک این مدعی است[۵]" ھل تقبل شہادتہم قال نعم و قیل ینبغی ان لا تقبل لان قولہ ما گواھی دھیم فی العرف للاستقبال و للحال ما گواھی میدھیم. | کذا فی المحیط |
| ۱۸ | و فی فتاوی النسفی سئل عن شہود کان فی لفظ شہادة کل واحد منہم " ما گواھی | |

۱ فی ید ھذا المدعا علیہ بغیر حق یعنی (یہ چیز) اس مدعا علیہ کے قبضہ میں ناحق ہے (مترجم) ۲ ھذا العین ملک ھذا المدعی وحقہ، عربی حاشیہ فتاوی ہذا یعنی یہ معین شئی اس مدعی کی ملکیت ہے اور اس کا حق ہے (مترجم) ۳ لیس حقہ، عربی حاشیہ فتاویٰ ہذا یعنی اور اس کا حق نہیں (مترجم) ۴ الشئ الفلانی ملکی و حقی، عربی حاشیہ فتاویٰ ہذا۔ یعنی فلاں چیز میری ملکیت ہے اور میرا حق۔ (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب، شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت، شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۴/۸ | نہ کہیں کہ "وہ چیز" اس مدعا علیہ کے قبضہ میں ناحق ہے"۔ | فصول عمادیہ |
| | (ب) اور یہی (مذکورہ) حکم اشبہ اور اقرب الی الصواب ہے اور اس (یعنی مذکورہ) قائل کا قول ہے کہ اگر (مذکورہ صورت میں) قاضی نے گواہوں سے دریافت کیا کہ کیا وہ چیز اس مدعا علیہ کے قبضہ میں ناحق ہے تو گواہ نے کہا کہ میں نہیں جانتا تو یہ گواہی ملکیت پر قبول کی جا سکے گی۔ | ذخیرہ |
| ۱۵ | (ا) جب گواہوں نے گواہی دی کہ یہ معین چیز اس مدعی کی ملکیت ہے اور اس مدعا علیہ کے قبضہ میں ناحق ہے اور گواہوں نے یہ نہ کہا کہ اسے لازم ہے کہ وہ اس پر سے قبضہ چھوڑ دے اور اس مدعی کے سپرد کر دے تو (اس کے حکم کے متعلق) شیخ الاسلام ابوالحسن علی سغدی رح سے منقول ہے کہ اس میں مشائخ کا اختلاف ہے ان میں سے بعض وہ ہیں جن کا قول ہے کہ ضروری ہے اور وہ یہ کہیں یعنی سپردگی کے فیصلہ کے لیے (یوں کہیں) (ب) اور بعض وہ ہیں جن کا قول ہے کہ اس کے ذکر کی ضرورت نہیں ہے اور وہ گواہی مقبول ہو سکے گی اور مدعا علیہ کو سپردگی پر مجبور کیا جائے گا جب کہ مدعی اس کی درخواست کرے اور ہم نے اپنے بہت سے مشائخ رح کو اس حکم پر پایا ہے (ج) شیخ الاسلام رح کا قول ہے کہ یہ (مذکورہ اختلاف) تو ہے اور میں فتویٰ یہ دیتا ہوں کہ (اس) گواہی میں قصور ہے۔ | محیط |
| ۱۶ | (ا) فتاوی النسفی میں ہے کہ (مذکورہ صورت میں) گواہ کو اپنی گواہی یوں کہنا چاہیے کہ "یہ معین شی اس مدعی کی ملکیت ہے اور اس کا حق ہے" تاکہ اس گواہی کے ساتھ "اور اس کا حق نہیں" یعنی نفی کا ملانا ممکن نہ رہے (ب) اور شیخ الاسلام فخرالاسلام علی البزدوی رح فرمایا کرتے تھے کہ جب مدعی نے یوں کہا کہ "فلاں چیز میری ملکیت ہے اور میرا حق" تو اتنا کہنے پر اکتفا نہ کرے اور اسے چاہیے کہ یوں کہے کہ "اور میرا حق ہے" اور وہ اپنے قول میں یوں کہنے کہ "فلاں کا قبضہ ناحق" کی بجائے یوں کہے کہ "فلاں کا قبضہ ناحق ہے" اور اس کے نظائر میں بھی یوں ہی حکم ہے تاکہ کلمہ نفی نہ ملایا جا سکے آپ نے فرمایا کہ اس میں احتیاط ہے لیکن یہ احتیاط اس موقع پر ہے کہ سپردگی کا مطالبہ کیا جائے۔ | ذخیرہ |
| ۱۷ | (ا) شمس الائمہ الاوزجندی رح سے ان گواہوں کے متعلق دریافت کیا گیا کہ جب انہوں نے فارسی میں یوں کہا کہ "ما گواہی دہیم" کہ یہ معین شی اس مدعی کی ملکیت ہے تو کیا ان کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی تو آپ نے فرمایا کہ جی ہاں (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ یہ گواہی قبول نہیں ہونی چاہیے اس لیے کہ اس کا یہ قول کہ "ما گواہی دہیم" از روئے عرف زمانہ مستقبل کے لیے ہوتا ہے اور زمانہ حال کے لیے "ما گواہی میدہیم" (یعنی ہم گواہی دیتے ہیں) ہوتا ہے[۲] | محیط |
| ۱۸ | (ا) فتاوی النسفی میں ہے کہ (آپ سے) ان گواہوں کے متعلق دریافت کیا گیا جس میں سے ہر ایک کی گواہی | |

[۱] نشهد ان هذا العين المدعا بها في ملك هذا المدعى، عربی حاشیہ فتاویٰ ہذا۔ یعنی ہم گواہی دیں کہ یہ معین شی جس کا دعوی کیا گیا ہے وہ اس مدعی کی ملکیت ہے (مترجم) [۲] یہ صورت اور ما بعد کی کئی صورتوں میں مندرجہ احکام کا تعلق فارسی الفاظ و محاورات سے ہے (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۸ | میدھیم کہ فلاں چیز آں فلاں است[1] هل یکون هذا بمنزلة قوله " ملک فلاں است " قال نعم وکان الامام ظهیر الدین المرغینانی رح یقول ینبغی للقاضی ان یستفسرهما انهما ارادوا الملک او غیره فان فسروا اخذ بتفسیرهم وان لم یفسروا او غابوا او ماتوا فالقاضی یقضی بشهادتهم بالملک۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۱۹ | وفی فتاوی شمس الاسلام الاوزجندی رح اذا شهد الشهود ان هذا العین حق هذا المدعی ولم یقولوا ملکه قبلت الشهادة وقیل لا تقبل وقیل ینبغی للقاضی ان یستفسر الشهود عن الحق ارادوا به الملک او ماهو حقیقة الحق ویبنی الامر علی ما فسروا۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۰ | وعلی هذا اذا ادعی ان هذا الدار حقی ولم یقل ملکی هل تصح منه هذا الدعوی۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۱ | فان شهد شاهد وفسر الشهادة علی وجهها ثم شهد الآخر فقال اشهد بمثل شهادة صاحبی لا یقبل القاضی حتی یتکلم کل شاهد بشهادته قال الشیخ الامام شمس الائمة ابو محمد عبد العزیز بن احمد الحلوانی رح هذا احتیاط من صاحب الکتاب انه لا یقبل من الشهود الاجمال وهذا دأبه فی هذا الباب اما عندنا فاذا شهد الاول وفسر وقال الثانی اشهد بما شهد به هذا فانه یکفی ثم قال المختار ان یجعل الجواب علی التفصیل ان کان الشاهد فصیحا یمکنه بیان الشهادة علی وجهها لا یقبل منه الاجمال کما قال صاحب الکتاب وان کان اعجمیا غیر فصیح یقبل منه الاجمال اذا کان بحال لولا حشمة مجلس القضاء یمکنه ان یعبر الشهادة بلسانه اما اذا کان بحال لا یمکنه ان یعبر بلسانه فانه لا یقبل ایضا وقال الشیخ الامام ابو بکر محمد بن ابی سهل السرخسی رح المختار ان یحول الجواب علی التفصیل ان احس القاضی بخیانة | |

[1] نشهد ان الشیٔ الفلانی فی حق فلان ــــــ عربی حاشیہ فتاوی ہذا ـ یعنی فلاں چیز اس فلاں شخص کی

| دفعات و شقی نمبر | تیسرا باب، شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام — شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۸ | میں یہ لفظ تھا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ "فلاں چیز آں فلاں است" (یعنی فلاں چیز اس فلاں شخص کی ہے) تو کیا یوں کہنا اس کے قائم مقام ہے کہ (وہ چیز اس) فلاں کی ملکیت ہے تو آپ نے فرمایا کہ جی ہاں (ب) اور امام ظہیر الدین المرغینانیؒ فرماتے تھے کہ (اس صورت میں) قاضی کو چاہئے کہ وہ ان سے یہ وضاحت چاہے کہ انہوں نے یوں کہنے میں ملکیت مراد لی ہے یا کچھ اور، پس اگر انہوں نے وضاحت کی تو ان کی وضاحت قبول کی جائے گی اور اگر انہوں نے وضاحت نہ کی یا وہ (وضاحت سے قبل ہی) غائب ہو گئے یا وہ وفات پا گئے تو قاضی ان کی اس گواہی سے ملکیت پر فیصلہ کر سکے گا۔ | ذخیرہ |
| ۱۹ | (د) فتاوی شمس الاسلام الاوزجندی رحؒ میں ہے کہ جب گواہوں نے یہ گواہی دی کہ یہ معین شئی اس مدعی کا حق ہے اور یہ نہ کہا کہ اس کی ملکیت ہے تو ان کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ وہ گواہی قبول نہ ہو گی (ج) اور بعض کا قول یہ ہے کہ قاضی کو چاہیئے کہ وہ ان گواہوں سے حق کے لفظ کے بارے میں دریافت کرے کہ انہوں نے اس سے ملکیت مراد لی ہے یا وہ مراد لی ہے جو حق کی حقیقت ہے اور جو وہ وضاحت کریں اس پر حکم مبنی ہو گا۔ | محیط |
| ۲۰ | اور اسی (مذکورہ اختلاف) پر اس صورت کا حکم ہے جب کہ کسی مدعی نے یہ دعوی کیا کہ یہ گھر میرا حق ہے اور اس نے یہ نہ کہا کہ میری ملکیت ہے تو کیا اس کا یہ دعوی (ملکیت کے لیے) درست قرار پائے گا (اس میں بھی مذکورہ اختلاف ہے) | محیط |
| ۲۱ | (د) اگر کسی گواہ نے گواہی دی اور اس نے کما حقہ اس کی وضاحت کر دی پھر دوسرے گواہ نے گواہی دی تو کہا کہ میں ایسی گواہی دیتا ہوں جیسا کہ میرے (گواہ) ساتھی نے گواہی دی تو قاضی (یہ دوسری گواہی) قبول نہ کرے گا جب تک کہ ہر گواہ اپنی گواہی کا کلام (بیان) کرے (ب) الشیخ الامام شمس الائمہ ابو محمد عبدالعزیز بن احمد الحلوانی رحؒ کا قول ہے کہ یہ حکم صاحب الکتاب سے احتیاطاً ہے کہ گواہوں سے اجمالی بیان قبول نہ کیا جائے اور اس بارے میں ان کا طور طریقہ یہی ہے اور ہمارے ہاں جب ایک گواہ نے گواہی دی اور اس کی وضاحت کر دی اور دوسرے گواہ نے یوں کہا کہ میں وہ گواہی دیتا ہوں جو گواہی اس نے دی تو کفایت کر جائے گی (ج) پھر فرمایا کہ المختار حکم یہ ہے کہ اس کے جواب میں یہ تفصیل کی جائے کہ اگر وہ گواہ فصیح ہو گواہی کا کما حقہ بیان اسے ممکن ہو تو (گواہی میں) اس سے اجمال قبول نہ کیا جائے جیسا کہ صاحب الکتاب کا قول ہے اور اگر وہ گواہ عجمی اور غیر فصیح ہو تو اس سے اجمال قبول کیا جا سکے گا جب کہ وہ ایسا ہو کہ اگر اسے مجلس عدالت کا رعب نہ ہو تو اسے اپنی زبان سے گواہی کا ذکر کما حقہ تعبیر کرنا ممکن ہو اور اگر وہ ایسا ہو کہ اسے اپنی زبان سے گواہی کا تعبیر کرنا ممکن نہ ہو تو اس سے بھی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی (د) الشیخ الامام ابو بکر محمد بن سہل السرخسی رحؒ کا قول ہے کہ المختار حکم یہ ہے کہ اس کے جواب میں ایک اور | |

بے (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفۃ اداء الشہادۃ والاستماع الی الشہود | صفۃ اداء الشہادۃ والاستماع الی الشہود | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۱۸/ے | من الشہود بشہادۃ الزور کلف کل شاھد ان یفسر شہادتہ کما قال صاحب الکتاب وان لم یحس بشیء من الخیانۃ لا یکلف ویحکم فی ذلک رأیہ | | کذا فی شرح ادب القاضی للصدر الشہید |
| | وقال شمس الاسلام الاوزجندیؒ انما یقبل الاجمال من الشاھد الآخر اذا قال فی شہادتہ لہذا المدعی علی ہذا المدعا علیہ وبہ یفتی۔ | | کذا فی الخلاصۃ |
| | ثم قال ہذہ الاقاویل فیما اذا قال الثانی انی اشہد بما شہد بہ الاول او قال اشہد بمثل ما شہد بہ الاول اما اذا قال اشہد علی شہادۃ الاول لا تقبل بالاجماع لان ہذہ شہادۃ علی الشہادۃ ولیست بشہادۃ علی الحق۔ | | |
| | وکذلک اذا قال اشہد علی مثل شہادۃ الاول وکذلک اذا قال اشہد علی مثل ما شہد بہ الاول لان المثل قد یکون صلۃ وقد یکون بمعنی من فیصیر کانہ قال اشہد علی من شہد بہ الاول۔ | | کذا فی شرح ادب القاضی للصدر الشہید |
| ۲۲ | اذا کتب شہادۃ الشاھد فی بیاض وقری علیہ ذلک فقال اشہد ان لہذا المدعی جمیع ما سمی ووصف فی ہذا الکتاب علی ہذا المدعا علیہ او قال ہذا المدعا بہ الذی قرئ ووصف فی ہذا الکتاب فی ید ہذا المدعا علیہ بغیر حق فواجب علیہ تسلیمہ الی ہذا المدعی فہذہ شہادۃ صحیحۃ۔ | | کذا فی المحیط |
| ۲۳ | وحکی عن الشیخ الامام السرخسیؒ فی رجل ادعی دارا من نسخۃ او صک قرأہا فقال الشہود وہما امیون " ماہم چنیں گواہی میدہیم " لہذا المدعی علی ہذا المدعا علیہ ان شہادتہم صحیحۃ | | کذا فی المحیط |
| ۲۴ | فی النوازل اذا شہد احد الشاہدین بنسخۃ قرأہا بلسانہ ثم قرأ رجل آخر من النسخۃ والشاھد الآخر یقرء معہ مقارنا بقراءتہ فہذا لیس بصحیح۔ | | کذا فی الذخیرۃ |

لہ حکم نمبر ۲۲ تا ۲۵ / ۱۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام / شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۸ | تفصیل کی جائے کہ اگر قاضی گواہوں کی طرف سے جھوٹی گواہی کی خیانت محسوس کرے تو وہ ہر گواہ کو اپنی گواہی کی وضاحت کرنے کا مکلف کرے جیسا کہ صاحب الکتاب کا قول ہے اور اگر قاضی کسی قسم کی مذکورہ خیانت محسوس نہ کرے تو وہ (گواہوں کو اس مذکورہ امر کا) مکلف نہ کرے اور اس میں فیصلہ اس کی رائے پر ہے ۔ | شرح ادب القاضی |
| | (ر) اور شمس الائمہ الاوزجندی رح کا قول ہے کہ دوسرے گواہ سے اجمال اس صورت میں قبول کیا جائے گا جب کہ اس نے اپنی گواہی میں کہا کہ اس مدعی کے لیے اس مدعا علیہ پر ہے (جیسا کہ اس پہلے گواہ نے گواہی دی) اور اس پر فتوی دیا جاتا ہے ۔ | خلاصہ |
| | (س) پھر فرمایا کہ یہ مذکورہ اقوال اس صورت میں ہیں کہ جب دوسرے گواہ نے یوں کہا کہ میں وہ گواہی دیتا ہوں جو گواہی اس پہلے نے دی یا اس نے یوں کہا کہ میں اس گواہی کی مانند گواہی دیتا ہوں جو اس پہلے نے گواہی دی اور اگر اس (دوسرے گواہ) نے یوں کہا کہ میں پہلے گواہی کی گواہی پر گواہی دیتا ہوں تو یہ (گواہی) بالاجماع قبول نہ کی جائے گی اس لیے کہ یوں کہنا گواہی پر گواہی قرار پاتی ہے حق ثابت کرنے کے لیے گواہی قرار نہیں پاتی<br>(ص) اسی طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب (اس دوسرے گواہ) نے کہا کہ میں پہلے (گواہ) کی گواہی کی مانند پر گواہی دیتا ہوں (ط) اور اس مذکورہ حکم کی طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب اس نے کہا کہ پہلے گواہ نے جو گواہی دی ہے میں اس کی مانند پر گواہی دیتا ہوں اس لیے کہ مثل کا لفظ کبھی تو بطور صلہ ہوتا ہے اور کبھی مِن کے معنی میں ہوتا ہے اور پھر یوں قرار پاتا ہے کہ گویا اس نے کہا کہ پہلے گواہ نے جس پر گواہی دی میں اس پر گواہی دیتا ہوں ۔ | شرح ادب القاضی |
| ۲۲ | اگر گواہ کی گواہی ایک کاغذ پر لکھی گئی وہ تحریر اسے پڑھ کر سنا دی گئی تو اس نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ جو کچھ اس تحریر میں نام لیا گیا اور بیان کیا گیا وہ سب اس مدعی کے لیے اس مدعا علیہ پر لازم ہے یا اس نے یوں کہا کہ یہ مدعا بہ چیز جو پڑھی گئی اور بیان کی گئی اس مدعا علیہ کے قبضہ میں ناحق ہے پس اس پر لازم ہے کہ وہ اس مدعی کے سپرد کرے تو (ان صورتوں میں) یہ گواہی صحیح ہے ۔ [1] | محیط |
| ۲۳ | شیخ الاسلام السرخسی رح سے اس آدمی کے بارے میں منقول ہے جس نے کسی گھر کا دعوی اس تحریر یا دستاویز سے کیا جسے اس نے پڑھا تو گواہوں نے جو کہ ان پڑھ ہیں یہ کہا کہ ہم اس مدعی کے لیے اس مدعا علیہ پر ایسی ہی گواہی دیتے ہیں تو ان کی وہ گواہی صحیح ہے ۔ | محیط |
| ۲۴ | النوازل میں ہے کہ جب دو گواہوں میں سے ایک نے اس تحریر سے گواہی دی جسے اس نے اپنی زبان سے پڑھا پھر ایک اور آدمی نے تحریر سے پڑھا اور دوسرا گواہ اس کے پڑھنے کے ساتھ ساتھ پڑھتا جاتا ہے تو (گواہی کے لیے) یہ صحیح نہیں ہے ۔ | ذخیرہ |

[1] نشہد ھکذا ' عربی حاشیہ فتاوی ہذا ـ یعنی ہم ایسی ہی گواہی دیتے ہیں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشهادة والاستماع الی الشهود صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود | حوالہ |
|---|---|---|
| ٦١٨ ٢٥ | سئل علی بن احمد[1] عن الشاهد اذا كان يصف حدود المدعی حين ينظر فی الصك واذا لم ينظر لا يقدر علی وجهها هل تقبل قال اذا كان ينظر و يتذكره و يحفظه عن النظر فلا تقبل واذا كان يستعين به نوع استعانة كقارئ القرآن عن المصحف تقبل۔ | كذا فی التتارخانیہ ناقلا عن اليتيمة |
| ٢٦ | ادعی علی آخر عشرة دراهم وشهد الشهود ان لهذا المدعی علی هذا المدعا عليه مبلغ عشرة دراهم قيل تقبل وهو الاصح۔ | كذا فی المحيط |
| ٢٧ | اذا ادعی بالفارسية دوازده درهم[2] وشهد الشهود ان لهذا المدعی علی هذا المدعا عليه ده دوازده درهم[3] لا تقبل لمكان الجهالة۔ | كذا فی الذخيرة |
| ٢٨ | وكذلك اذا ادعی ده دوازده درهم لا تسمع دعواه | كذا فی الذخيرة |
| ٢٩ | وكذلك اذا ذكر التاريخ فی الدعوی علی هذا الوجه بان قال "اين عين ملك من است از ده دوازده سال[4]" فانه لا تسمع دعواه۔ | كذا فی الذخيرة |
| ٣٠ | وكذلك اذا ذكر الشهود التاريخ فی شهادتهم علی هذا الوجه لا تقبل شهادتهم۔ | كذا فی الذخيرة |
| ٣١ | ولو ادعی علی آخر قبض شیٔ فشهدوا بهذه العبارة اين مدعا عليه چنين گفت كه اين مدعی اين مدعا به را برمن فرستاد[5] لا تقبل۔ | كذا فی الخلاصة |
| ٣٢ | ثلثة شهدوا فی حادثة ثم قال احدهم قبل القضاء استغفر الله | |

[1] حکم نمبر ٢٧ تا ٣٦ / ٦١٨ ملاحظہ ہوں (مترجم)
[2] اثنی عشر درہما عربی حاشیہ فتاویٰ ہذا یعنی بارہ درہم (مترجم)
[3] عشرة او اثنی عشر درہما عربی حاشیہ فتاویٰ ہذا یعنی دس یا بارہ درہم (مترجم)
[4] "هذا العين ملكی من عشر سنين او اثنی عشر سنة" عربی حاشیہ فتاوی ہذا یعنی یہ عین

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب۔ شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان ، شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۸ ۲۵ | (د) علی بن احمد رہ سے اس گواہ کے متعلق دریافت کیا گیا کہ جب وہ دستاویز سے دیکھتا ہے تو مدعی (کے دعوی) کی حدود بیان کرتا ہے اور جب نہ دیکھے تو کماحقہ بیان نہیں کر سکتا تو کیا اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی تو آپ نے فرمایا کہ جب وہ دیکھتا ہے اور دیکھنے سے اسے نقل کرتا اور محفوظ کرتا ہے تو (اس کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی (ب) اور جب وہ اس سے ایسی قسم کی مدد لیتا ہے جیسا کہ قاری قرآن مجید مصحف سے مدد لیتا ہے تو (اس کی گواہی) قبول کی جا سکے گی۔ | تتارخانیہ |
| ۲۶ | کسی شخص نے دوسرے آدمی پر دس درہم کا دعوی کیا اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس مدعی کے لیے اس مدعا علیہ پر یا نہ یا دس درہم ہیں تو (اس کے حکم کے متعلق) بعض کا قول ہے کہ (یہ گواہی) قبول کی جا سکے گی اور یہی حکم زیادہ صحیح ہے [1] | محیط |
| ۲۷ | کسی شخص نے فارسی میں دوازدہ (یعنی بارہ) درہم کا دعوی کیا اور گواہوں نے یوں گواہی دی کہ اس مدعی کے لیے اس مدعا علیہ پر دس بارہ درہم لازم ہیں تو یہ گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے کہ (اس صورت میں مقدار کے متعلق) بے علمی جگہ پاتی ہے۔ | ذخیرہ |
| ۲۸ | اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب کسی شخص نے دس بارہ درہم کا دعوی کیا تو (اس صورت میں) اس کے دعوی کی سماعت نہ کی جائے گی۔ | ذخیرہ |
| ۲۹ | اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب کسی شخص نے دعوی میں تاریخ کا ذکر اس طور پر کیا مثلاً اس نے یوں کہا کہ یہ معین چیز دس بارہ سال سے میری ملکیت ہے تو (اس صورت میں) اس کے دعوی کی سماعت نہ ہوگی۔ | ذخیرہ |
| ۳۰ | اسی (مذکورہ) حکم کی طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب گواہوں نے اپنی گواہی میں تاریخ کا ذکر اس (مذکورہ) طور پر کیا (یعنی یوں گواہی دی کہ یہ معین چیز دس بارہ سال سے اس مدعی کی ملکیت ہے) تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | ذخیرہ |
| ۳۱ | اگر کسی شخص نے دوسرے آدمی پر کسی چیز کے قبضہ کر لینے کا دعوی کیا (تو اس کے) گواہوں نے یوں گواہی دی کہ اس مدعا علیہ نے یوں کہا تھا کہ [2] اس مدعی نے یہ چیز میرے پاس بھیج دی۔ تو (اس دعوی کے لیے) ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | خلاصہ |
| ۳۲ | تین شخصوں نے کسی مقدمہ میں گواہی دی پھر (قاضی کے) فیصلہ سے پہلے ایک گواہ نے یوں کہا کہ استغفر اللہ | |

چیز دس بارہ سال سے میری ملکیت ہے (مترجم)

[2] "ھذا المدعا علیہ قال ان ھذا المدعی ارسل الی ھذا المدعی بہ" عربی حاشیہ فتاوی ہذا یعنی اس مدعا علیہ نے یوں کہا تھا کہ اس مدعی نے یہ چیز میرے پاس بھیج دی۔ (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود | صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۱/۸ | قد كذبت فی شهادتی فسمع القاضی ذلك ولم يعلم ايهم قال ذلك فسألهم القاضی بعد ذلك فقالوا كلنا علی شهادتنا قالوا لا يقضی القاضی بشهادتهم ويتيهم من عنده حتی ينظر فی ذلك فان جاء المدعی باثنين منهم فی اليوم الثانی يشهدان بذلك جازت شهادتهما[1]. | | كذا فی فتاوی قاضيخان |
| ۳۳ | اذا شهد فی حادثة قبل الدعوی ثم اعادها بعد الدعوی قبلت شهادته | | كذا فی المحيط |
| ۳۴ | ومن شهد ولم يبرح ثم قال اوهمت بعض شهادتی يعنی تركت ما يجب ذكره او اتيت بما لا يجوز لی ان كان غير عدل ترد شهادته مطلقا قاله فی المجلس او بعده فی موضع الشبهة او غيره وان كان عدلا قبلت شهادته فی غير موضع الشبهة مثل ان يدع لفظة الشهادة او ان يترك ذكر اسم المدعی او المدعا عليه او الاشارة الی احدهما سواء كان فی مجلس القضاء او فی غيره اما فی موضع شبهة التلبيس كما اذا شهد بالف ثم قال غلطت بل هی خمسمائة او بالعكس تقبل اذا قال فی المجلس ويقضی بجميع ما شهد اولا عند بعض المشائخ رح وبما بقی او زاد عند آخرين واليه مال شمس الائمة السرخسی رح واما بعد ما قام عن المجلس فلم تقبل وعلی هذا اذا وقع الغلط فی بعض الحدود فذكر الشرقی مكان الغربی او فی بعض النسب كان ذكر محمد بن عمر بدل محمد بن علی بن عمر مثلا فان تداركه قبل البراح عن المجلس قبلت والا فلا وعن ابی حنيفة رح وابی يوسف رح انه يقبل قوله فی غير المجلس فی جميع ذلك والظاهر ما ذكر اولا. | | هكذا فی العناية والكافی والبحر الرائق |

[1] فتاوی قاضی خان سے ماخوذ، فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع الامیریہ مصر ج ۳ ص ۴۶۳، مطبوعہ مطبع المیمنیہ مصر ج ۳ ص ۵۳۵ اور مطبوعہ مطبع مجیدی کانپور ہند ج ۳ ص ۳۰۰ میں شہادتھما کی بجائے "شہادتھم" درج تھا اور اس عبارت کے اصل ماخذ فتاوی قاضی خان علی ھامش عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع الامیریہ مصر ج ۲ ص ۴۷۴ میں یہ عبارت "جازت شہادتھم" (یعنی ان سب کو گواہی جائز قرار پائے گی) کی بجائے "جازت شہادتھما" (یعنی ان دونوں کی گواہی جائز قرار پائے گی)

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام ۔ شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۸، ۳۲ | (یعنی میں اللہ سے بخشش چاہتا ہوں) میں نے اپنی گواہی میں جھوٹ بولا ہے قاضی نے اسے سنا اور یہ نہ جانا کہ ان گواہوں میں سے کس نے یوں کہا پس اس کے بعد ان سے دریافت کیا تو انہوں نے کہا کہ ہم سب اپنی گواہی پر قائم ہیں تو مشائخ نے کہا ہے کہ ان کی اس گواہی سے قاضی فیصلہ کرے گا اور انہیں اپنے ہاں سے اٹھا دے گا حتیٰ کہ وہ اس معاملہ میں غور کرے پھر اگر مدعی دوسرے دن ان گواہوں میں سے دو گواہ لایا جنہوں نے وہ گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی [1] | قاضی خاں |
| ۳۳ | جب کسی شخص نے کسی واقعہ میں دعویٰ سے پہلے گواہی دی پھر اس نے دعویٰ کے بعد وہ گواہی دوبارہ دی تو اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | محیط |
| ۳۴ | (د) جس شخص نے کسی مقدمہ میں گواہی دی اور وہ اپنی جگہ سے نہ گیا کہ پھر اس نے یوں کہا کہ میں اپنی گواہی کے بعض حصوں میں وہم میں پڑ گیا یعنی جن امور کا ذکر کرنا ضروری تھا وہ چھوڑ گیا یا اس نے یوں کہا کہ میں ایسی چیز بیان کر گیا جو مجھے جائز نہ تھا تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) (۱) اگر وہ گواہ غیر عادل تھا تو قاضی اس کی گواہی مطلقاً رد کر دے گا خواہ اس نے اس مجلس میں یوں کہا یا بعد میں کہا موضع شبہ میں یوں کہا یا اس کے علاوہ میں یوں کہا (۲) اور اگر وہ گواہ عادل تھا تو موضع شبہ کے علاوہ میں اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی مثلاً وہ گواہی کا لفظ چھوڑ دے یا وہ مدعی کا نام یا مدعا علیہ کا نام یا ان دونوں کی طرف اشارہ یا ان میں سے کسی ایک طرف اشارہ چھوڑ دے خواہ یہ مجلس قضا میں ہوا یا اس کے علاوہ میں ہوا ۔ اور موضع شبہ تلبیس (یعنی حقیقت غلط ملط ہونے کے موضع) میں مثلاً اس نے ہزار کے متعلق گواہی دی پھر کہا کہ میں نے غلطی کی بلکہ وہ تو پانچ سو ہیں یا اس نے اس کے الٹ کہا تو جب اس نے اس مجلس میں کہا تو اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی اور فیصلہ بعض مشائخ کے ہاں اس سب سمیت ہو گا جو اس نے پہلے گواہی دی اور بعض دوسرے مشائخ رح کے ہاں اس پر فیصلہ ہو گا جو اس نے نفی کی یا اضافہ کیا اور شمس الائمہ السرخسی اس طرف مائل ہوئے ہیں ۔ اور اگر اس نے اس مجلس سے اٹھ جانے کے بعد یوں کہا تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی ۔ اور اسی طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب اس نے حدود بیان کرنے میں غلطی کی پس اس نے شرقی کو غربی اور غربی کو شرقی ذکر کر دیا یا اس نے بعض نسب میں غلطی کی مثلاً اس نے محمد بن علی بن عمر کی بجائے محمد بن عمر ذکر کر دیا تو اگر اس نے اس مجلس سے جانے سے پہلے اپنی اس غلطی کا تدارک کر لیا تو وہ گواہی قبول کی جائے گی ورنہ نہیں (ب) اور امام ابو حنیفہ رح اور امام ابو یوسف رح سے مروی ہے کہ ان سب صورتوں میں اس مجلس کے علاوہ بھی اس کا وہ قول قبول کیا جا سکے گا اور ظاہر حکم وہ ہے جو پہلے ذکر ہوا [3] | عنایہ ، کافی ، بحرالرائق |

درج ہے اور مفہوم کے لحاظ بھی اسی کو ترجیح قرار پاتی ہے لہذا یہی درج ہے (مترجم)

[2] حکم نمبر ۳۲/۴۸ کا پہلا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[3] عادل وغیرہ عادل گواہ کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۱۶/۱۱۵ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفة اداء الشهادة والاستماع الی الشهود / صفة اداء الشهادة و الاستماع الی الشهود | حوالہ |
|---|---|---|
| ٦١٨ ٣٥ | عن ابن سماعة رح عن ابی یوسف رح اذا شهد شهدان علی رجل بمال فقبل ان یقضی القاضی بشهادتهما شهد علیهما رجلان بانهما رجعا عن شهادتهما ان كان الذی اخبر عن رجوعهما یعرفه القاضی ویعدله وقف فی امرهما ولم ینفذ شهادتهما. | كذا فی المحیط |
| ٣٦ | رجل ادعی دارا واقام البینة فابطل القاضی بینته ثم جاء بعد عشرین سنة یشهد انها لآخر فشهادته باطلة. | كذا فی الخلاصة |
| ٣٧ | وكذا لو قال هذه الدار لفلان لاحق لی فیها ثم شهد انها لفلان آخر لا یقبل | كذا فی الخلاصة |
| ٣٨ | واذا قال المدعی للقاضی لا بینة لی وحلف القاضی المدعا علیه بطلب المدعی ثم جاء المدعی ببینة روی الحسن بن زیاد رح انه تقبل بینته وعن محمد رح انه لا تقبل وعلی هذا اذا قال المدعی كل بینة آتی بها فهم شهود زور ثم اتی ببینة وعلی هذا اذا قال لیس لی عند فلان شهادة فیما ادعی علی هذا فلما حلفه القاضی جاء بفلان یشهد وعلی هذا الخلاف اذا قال مالی عند فلان وفلان شهادة علی هذا ثم ادعی بعد ذلك شهادتهما. | هكذا فی المحیط |
| | لو قال كل بینة اقیمها فهی باطلة فان اقام بینة لا تسمع فی قولهم جمیعا قال الحلوانی رح اختلفت الروایات عن ابی حنیفة رح فی هذا او اشهر قولیه مثل قول الحسن رح وكان القاضی الامام ابو علی النسفی رح یقول قضاءنا الیوم علی ما قال محمد رح بانه لا تقبل وقال القاضی الامام فخر الدین رح الفتوی علی انه تقبل. | كذا فی الغیاثیة |

ملہ مدعی شخص اپنے لیے گواہی کے متعلق اس نوع کے کلمے کہے تو اس کے متعلق حکم نمبر ٣٨ اور اگر گواہ شخص اپنی گواہی کے متعلق اس نوع کے کلمے کہے

| حوالہ | تیسرا باب شہادت ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت، شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صفت کے احکام کا بیان کے احکام | دفعات وشق نمبر |
|---|---|---|
| محیط | ابن سماعہ رہ نے امام ابو یوسف رہ سے روایت کیا ہے کہ جب دو شخصوں نے کسی آدمی پر کسی مال کے متعلق گواہی دی تو قبل اس کے کہ قاضی ان کی گواہی کے بموجب فیصلہ دے ان دونوں گواہوں کے متعلق دو آدمیوں نے یہ گواہی دی کہ ان گواہوں نے اپنی گواہی سے رجوع کر لیا ہے تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر قاضی اس شخص کو جس نے ان کے رجوع کی خبر دی پہچانتا ہو اور اسے عادل جانتا ہو تو وہ ان دونوں شخصوں (کی گواہی) کے معاملہ میں توقف کرے گا اور ان دونوں کی وہ گواہی نافذ نہ کرے گا۔ | ۱۸/۷ ۳۵ |
| خلاصہ | کسی شخص نے ایک گھر کا دعویٰ کیا اور گواہی قائم کی اور قاضی نے اس کی گواہی کو باطل قرار دے دیا پھر بیس سال بعد وہ شخص اگر یہ گواہی دینے لگا کہ وہ گھر کسی اور شخص کا ہے تو اس کی وہ گواہی باطل ہے۔ | ۳۶ |
| خلاصہ | اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب کسی شخص نے یہ کہا کہ یہ فلاں شخص کا گھر ہے اس میں میرا کوئی حق نہیں ہے پھر اس نے یہ گواہی دی کہ یہ گھر فلاں اور شخص کا ہے تو اس کی یہ گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ | ۳۷ |
| محیط | (ل) جب مدعی نے قاضی سے یوں کہا کہ میرے پاس گواہی نہیں ہے اور قاضی نے مدعی کے مطالبہ پر مدعا علیہ سے حلف لیا پھر وہ مدعی گواہی لے آیا تو (اس کے حکم کے متعلق) حسن بن زیاد رہ نے روایت کیا ہے کہ اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور امام محمد رہ سے مروی ہے کہ قبول نہ ہوگی (ب) اسی (مذکورہ صورت کے اختلافی) حکم کے بموجب اس صورت کا حکم ہے کہ جب مدعی نے یوں کہا کہ میں جو گواہی بھی لاؤں گا وہ گواہ جھوٹے ہوں گے پھر وہ گواہ لے آیا (تو اس کے حکم میں بھی مذکورہ اختلاف ہے) (ج) اسی (مذکورہ صورت کے اختلافی) حکم کے بموجب اس صورت کا حکم ہے کہ جب کسی (مدعی) نے یوں کہا کہ میرے لیے اس آدمی کے پاس (اس بارے میں) گواہی نہیں ہے جس بارے میں اس (مدعا علیہ) پر دعویٰ کرتا ہوں پس جب قاضی نے مدعا علیہ سے حلف لیا تو وہ (مدعی) اس آدمی کی گواہی لے آیا (تو اس کے حکم میں بھی مذکورہ اختلاف ہے) (د) اسی (مذکورہ صورت کے اختلافی) حکم کے بموجب اس صورت کا حکم ہے کہ جب کسی (مدعی) نے یوں کہا کہ میرے لیے اس فلاں آدمی اور فلاں آدمی کے پاس اس (مدعا علیہ) پر گواہی نہیں ہے پھر اس کے بعد وہ ان دونوں کی گواہی کا مدعی ہوا (تو اس کے حکم میں بھی مذکورہ اختلاف ہے) | ۳۸ |
| غیاثیہ | (س) اگر کسی (مدعی) شخص نے یوں کہا کہ ہر وہ گواہی جو میں قائم کروں گا وہ باطل ہوگی تو اگر اس نے گواہی قائم کی تو سب کے قول میں اس کی گواہی کی سماعت نہ ہوگی (س) الحلوانی رہ کا قول ہے کہ اس باب میں امام ابو حنیفہ رہ سے روایات مختلف ہیں اور آپ کے دونوں قولوں میں سے زیادہ مشہور قول حسن (بن زیادؒ) کا قول جیسا ہے (ص) اور قاضی ابو علی نسفیؒ فرمانے تھے کہ آج کل ہمارے فیصلے اس پر ہیں جو امام محمد رہ کا قول ہے (یعنی ان صورتوں میں وہ گواہی) قبول نہ کی جائے گی (ط) اور قاضی امام فخر الدین رہ کا قول ہے کہ فتویٰ اس پر ہے کہ وہ گواہی قبول کی جا سکے گی [۱] | |

[۱] اس کے متعلق حکم نمبر ۱۰۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثالث فی صفۃ اداء الشہادۃ والاستماع الی الشہود صفۃ اداء الشہادۃ و الاستماع الی الشہود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۱۸ ۳۹ | رجلان قالا لا شہادۃ لفلان عندنا ثم شہدا لہ ذکر فی المنتقی انہ تجوز شہادتہما۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۰ | وعن محمدؒ فی النوادر اذا قال لا شہادۃ لفلان عندی فی امر او قال لا علم لی بہذا ثم شہد بعد ذلک جازت شہادتہ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۱ | وکذا لو ان رجلین قالا کل شہادۃ نشہد بہا لفلان علی فلان فہی زور ثم جاآ و شہدا و قالا لم نتذکر حیث قلنا ثم تذکرنا جازت شہادتہما[1] | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۲ | وفی المنتقی شہد شاہدان ان لہذا فی ہذہ الدار الف ذراع فاذا الدار خمسۃ مائۃ ذراع اوشہدا ان لہ فی ہذا القراح عشرۃ اجربۃ فاذا القراح خمسۃ اجربۃ فالشہادۃ باطلۃ ولو کان اقر بذلک اخذ المقر لہ کلہا۔ | کذا فی المحیط |
| ۴۳ | ولو شہدا ان دارہ فی دار ہذا ہذہ ولم یحدا من ای موضع الی ای موضع ہی فالشہادۃ باطلۃ۔ | کذا فی المحیط |
| ۴۴ | ولو شہدوا انہا امرأتہ وحلالہ ولم یذکروا العقد المختار انہ یجوز۔ | کذا فی خزانۃ المفتین |
| ۴۵ | ان ادعی انہ رہن عند ہذا ثوبا او غصبہ منہ فشہد الشہود بذلک فقالوا بانا لا نعرف الثوب قبلت شہادتہم وبیان الثوب الی الغاصب والمرتہن۔ | کذا فی المضمرات |
| ۴۶ | اذا شہد علی رجل انہ اقر ان اسمہ عاریۃ فی ہذا الدین و المال لفلان و فلان یدعیہ فذلک جائز<br>واللہ اعلم | کذا فی الملتقط |



[1] حکم نمبر 39 تا 41/418 ملاحظہ ہوں (مترجم) [2] حکم نمبر 41/418 کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[3] فتاویٰ عالمگیری مترجم مع المتن کی اشاعت ہذا میں کئی اہل علم کے مشورہ کے بموجب، غلاموں سے متعلق خصوصی احکام اور ان کا ترجمہ آج کل چنداں ضرورت نہ ہونے کی بنا پر قابل ترک ہے چنانچہ حکم نمبر 41/418 کے بعد ۲۰ احکام، 51/421 کے بعد ۵، 52/421 کے بعد ۱، 60/421 کے بعد ۴، 75/421 کے بعد ۲، 93/421 کے بعد ۴، 91/421 کے بعد ۱، 106/421 کے بعد ۳، 107/421 کے بعد ۳، 115/421 کے بعد ۲، 116/421 کے بعد ۱، 112/421 کے بعد ۳

| دفعات و شق نمبر | تیسرا باب شہادت کے ادا کرنے کے اور گواہیوں کی سماعت کرنے کی ۔ شہادت کی ادائیگی اور گواہوں کی سماعت کرنے کی صنعت کے احکام کا بیان صنعت کے احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۸، ۳۹ | دو شخصوں نے یوں کہا کہ فلاں آدمی کے لیے ہمارے ہاں گواہی نہیں ہے پھر ان دونوں نے اس کے لیے گواہی دی تو (اس کے حکم کے متعلق) المنتقی میں ہے کہ ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی لے | قاضی خان |
| ۴۰ | امام محمدؒ سے النوادر میں مروی ہے کہ جب کسی شخص نے یوں کہا کہ فلاں آدمی کے لیے اس امر میں میرے ہاں گواہی نہیں ہے یا یوں کہا کہ مجھے اس بارے میں کوئی علم نہیں ہے پھر اس کے بعد اس نے اس آدمی کے لیے گواہی دی تو اس کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی ۔ | قاضی خان |
| ۴۱ | اسی مذکورہ صورت کے حکم کی طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر دو شخصوں نے یوں کہا کہ بردہ کو بیچ ترجمہ فلاں آدمی کے لیے فلاں آدمی پر ۔ ل وہ چھوٹی بڑی پھر وہ دونوں آئے اور انہوں نے وہ گواہی دی اور ان دونوں نے یہ کہا کہ جب ہم نے کہا تھا تو ہمیں یاد نہ تھی پھر ہمیں وہ گواہی یاد آگئی تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی لے | قاضی خان |
| ۴۲ | (ل) المنتقی میں ہے کہ دو گواہوں نے یوں گواہی دی کہ اس گھر میں اس شخص کے لیے ہزار گز جگہ ہے پس جب دیکھا گیا تو وہ (کل) گھر پانچ سو گز ہے یا ان دونوں نے گواہی دی کہ اس کھلی زمین میں اس کے لیے دس جریب جگہ ہے پس جب دیکھا گیا تو وہ کھلی زمین (کل) پانچ جریب ہے تو (ان صورتوں میں) وہ گواہی باطل قرار پائے گی (ب) اور اگر (اس صورت میں) اس نے اقرار کیا تھا تو جس کے لیے اقرار کیا گیا وہ کل جگہ لے لے گا ۔ | محیط |
| ۴۳ | اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کا گھر اس شخص کے اس گھر میں ہے اور انہوں نے حد نہ بیان کی کہ وہ کس جگہ سے کس جگہ تک ہے تو یہ گواہی باطل ہے ۔ | محیط |
| ۴۴ | اگر گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ عورت اس کی ہے اور اس پر حلال ہے اور انہوں نے نکاح کا ذکر نہ کیا تو (اس صورت میں) مختار حکم یہ ہے کہ جائز قرار پاتا ہے ۔ | خزانۃ المفتین |
| ۴۵ | اگر کسی شخص نے یہ دعوی کیا کہ اس نے اس شخص کے ہاں کپڑا رہن رکھا ہے یا اس سے اس نے غصب کر لیا ہے پھر گواہوں نے اس کے متعلق گواہی دی تو کہا کہ ہم وہ کپڑا نہیں پہچانتے تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ اور کپڑے کا بیان غصب کرنے والے اور رہن لینے والے کے ذمہ ہے ۔ | مضمرات |
| ۴۶ | جب کسی شخص نے کسی آدمی پر یہ گواہی دی کہ اس نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس قرض (دینے) میں میرا نام عاریۃ ہے اور مال دراصل فلان کا ہے اور فلاں اس کا دعوی کرتا ہے تو یہ جائز ہے | ملتقط |
| | واللہ اعلم | |

۱۲۶/۴۲۱ کے بعد سطر ۱ ، ۷/۴۲۲ کے بعد سطر ۱ ، ۴۲/۴۲۳ کے بعد سطر ۱ ، ۱۲/۴۲۵ کے بعد سطر ۲ ، ۲۰/۴۲۶ کے بعد سطر ۲ ، ۲۹/۴۲۶ کے بعد سطر ۵ ، ۴۱/۴۲۶ کے بعد سطر ۱ ، ۳/۴۲۷ کے بعد سطر ۱ ، ۹/۴۲۷ کے بعد سطر ۲ ، ۲۶/۴۲۸ کے بعد سطر ۴ ، ۳۰/۴۲۸ کے بعد سطر ۱ ، ۴۷/۴۲۸ کے بعد سطر ۲ ، ۶۳/۴۲۸ کے بعد سطر ۴ ، ۷۵/۴۲۸ کے بعد سطر ۱ ، ۷۷/۴۲۸ کے بعد سطر ۱۱ ، ۲۰/۴۲۹ کے بعد سطر ۳ ، ۲۳/۴۲۹ کے بعد سطر ۱ ، ۳۴/۴۳۰ کے بعد سطر ۲ ، ۴۰/۴۳۰ کے بعد سطر ۱ ، ۴۷/۴۳۰ کے بعد سطر ۳ ، ۵۲/۴۳۰ کے بعد سطر ۳ ، ۲۷/۴۳۱ کے بعد سطر ۱ اور ۲۷/۴۳۲ کے بعد سطر ۲ احکام کا اندراج متروک ہے (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل — الفصل الاول فیمن لا تقبل شہادتہ لعدم اہلیتہ لہا | حوالہ |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل

دفعات ۴۱۹ تا ۴۲۱، عنوانات ۳، تعداد شق ۳۲

وھو مشتمل علی فصول

## الفصل الاول فیمن لا تقبل شہادتہ لعدم اہلیتہ لہا

دفعات ۴۱۹ تا ۴۱۹، عنوان ۱، تعداد شق ۱۸

### ۴۱۹ من لا تقبل شہادتہ لعدم اہلیتہ لہا — تعداد شق ۱۸

| دفعات و شق نمبر | متن | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱ | لا تجوز شہادۃ الاخرس عند علمائنا رح | کذا فی الذخیرۃ |
| ۲ | ولا تقبل شہادۃ الاعمیٰ مطلقا سواء عمی قبل التحمل او بعدہ فیما تجوز الشہادۃ بالتسامع او لا یجوز وقال ابو یوسف رح تجوز فیما طریقہ السماع وما لا یکفی فیہ السماع اذا کان بصیرا وقت التحمل اعمیٰ عند الاداء اذا کان یعرفہ باسمہ ونسبہ | کذا فی فتح القدیر |

سلہ گواہی کی شرائط یعنی گواہ کے تحمل اور ادائیگی کی شرائط کے متعلق حکم نمبر ۴۱۵، گواہی کی قسموں اور نصاب کے متعلق ۴۱۶، شہادت کے تحمل اور اسے ادا کرنے کی حد کے متعلق ۴۱۷، گواہی ادا کرنے اور گواہوں کی سماعت کی صفت کے متعلق ۴۱۸، شہادت کی اہلیت نہ ہونے کی بنا پر گواہی رد ہونے کے متعلق ۴۱۹، ۲۹/۴۳۱ اور اس میں گونگے کی گواہی کے متعلق ۱/۴۱۹، نابینا کی گواہی کے متعلق ۲ تا ۴/۴۱۹، بچوں کی گواہی کے متعلق ۵، ۸، ۱۰/۴۱۹، مجنون کی گواہی کے متعلق ۵، ۶/۴۱۹، عورتوں کی گواہی کے متعلق ۷، ۹، ۱۱ تا ۱۵/۴۱۹، قید خانہ والوں کی گواہی کے متعلق ۱۵/۴۱۹، مملوک کی گواہی کے متعلق ۱۲، ۱۶/۴۱۹، کفر کی بنا پر گواہی رد ہونے کے متعلق ۱۷/۴۱۹ اور زوجین کی ایک دوسرے کے متعلق گواہی کے احکام

| حوالہ | چوتھا باب، جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں، ان کے احکام ۔ پہلی فصل جس کی شہادت، شہادت کی اہلیت نہ ہونے کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| | بسم اللہ الرحمن الرحیم | |
| | **چوتھا باب، جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں، ان کے احکام** | |
| | دفعات ۷۱۹ تا ۷۲۱، عنوانات ۳، تعداد شق ۲۲۰ | |
| | یہ باب کئی فصلوں پر مشتمل ہے (جو کہ تین ہیں) | |
| | **پہلی فصل جس کی شہادت، شہادت کی اہلیت نہ ہونیکی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان** | |
| | دفعات ۷۱۹ تا ۷۱۹ عنوان ۱، تعداد شق ۱۸ | |
| | **جس کی شہادت، اہلیت نہ ہونے کی بنا پر قبول نہیں ہوتی** اس میں ۱۸ شقیں ہیں۔ | ۷۱۹ |
| ذخیرہ | گونگے شخص کی شہادت ہمارے علماء کے ہاں جائز نہیں قرار پائی لے | ۱ |
| فتح قدیر | (د) نابینا شخص کی گواہی مطلقاً قبول نہیں کی جاتی خواہ گواہی کے تحمل سے پہلے نابینا ہوا یا اس کے بعد، خواہ وہ گواہی اس امر میں ہو جو سننے سے جائز قرار پاتی ہے یا جائز نہیں قرار پائی (ب) اور امام ابو یوسف رح کا قول یہ ہے کہ نابینا کی گواہی اس امر میں جائز قرار پاتی ہے جس میں سننے سے گواہی دی جا سکتی ہے اور جس امر میں سے گواہی کفایت نہیں کرتی ایس میں (نا بینا کی گواہی) تب جائز ہے کہ وہ نابینا شخص گواہی کے تحمل کے وقت بینا تھا اور اس گواہی کی ادائیگی کے وقت نابینا ہو گیا جب کہ وہ اس کے نام و نسب سے واقف ہو۔ | ۲ |

کے متعلق ۷۱۹ شق ۱ تا ۱۸ ، ۳/۷۲۱ مع حواشی، نیز فسق کی بنا پر گواہی رد ہونے کے متعلق ۷۲۰، تہمت، تناقض اور فیصلہ کا نقض لازم آنے سے گواہی رد ہونے کے متعلق ۷۲۱، دعوی اور شہادت میں اختلاف اور تناقض کے متعلق ۷۲۲ تا ۷۲۷، گواہوں کی گواہی میں اختلاف کے متعلق ۷۲۸، شہادت علی النفی اور بعض گواہوں کا بعض کو دفع کرنے کے متعلق ۷۲۹، اہل کفر کی گواہی کے متعلق ۷۳۰، شہادۃ علی الشہادۃ کے متعلق ۷۳۱، جرح و تعدیل کے متعلق ۷۳۲ اور مذکورہ سے ملتے مسائل کے متعلق حکم نمبر ۷۳۳ میں احکام ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادته و من لا تقبل — الفصل الاول فیمن لا تقبل شہادته لعدم اہلیته لہا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۱۹ | هذا اذا كان المدعا شيئاً لا يحتاج الى الاشارة اليه وقت الاداء اما اذا كان شيئاً يحتاج الى الاشارة فلا تقبل شهادته اجماعاً. | هكذا فى البدائع |
| ۳ | ولو عمى بعد الاداء قبل القضاء يمتنع القضاء عند ابى حنيفة رح و محمد رح | كذا فى الكافى |
| ۴ | الاعمى اذا شهد او ردت شهادته ثم صار بصيراً فشهد فى تلك الحادثة تقبل. | كذا فى الخلاصة |
| ۵ | لا تقبل شهادة الصبيان والمجانين والمعتوة بمنزلة المجنون | كذا فى المحيط |
| ۶ | اذا كان الرجل يجن ساعة و يفيق ساعة فشهد فى حال افاقته تقبل شهادته و قدره شمس الائمة الحلوانى رح بيومين و قال اذا كان جنونه يومين او اقل من ذلك ثم يفيق هكذا فشهد فى حال افاقته تقبل شهادته . | كذا فى المحيط |
| ۷ | ولا تقبل شهادة النساء وحدهن الا شهادة القابلة على الولادة فى حق النسب دون الميراث . | هكذا فى فتاوى قاضيخان |
| ۸ | وكذا شهادة الصبيان بعضهم على بعض فيما يقع فى الملاعب | كذا فى الذخيرة |
| ۹ | وشهادة النساء فيما يقع فى الحمامات لا تقبل و ان مست الحاجة اليها | كذا فى الذخيرة |
| ۱۰ | وكذلك اهل السجن اذا شهد بعضهم على البعض فيما وقع بينهم فى السجن لا تقبل | كذا فى المحيط |
| ۱۱ | اما شهادة النساء بانفرادهن على استهلال الصبى وهو صياح الولد بعد الانفصال عن الام او على تحرك عضو من اعضائه بعد الانفصال عن الام فمقبولة فى حق الصلوة عليه بالاجماع و اما فى حق الميراث فقد اختلفوا فيه قال ابو حنيفة رح لا تقبل اشترط شهادة رجلين او رجل وامرأتين و قال ابو يوسف رح و محمد رح تقبل شهادة امرأة واحدة اذا كانت عدلة | كذا فى المحيط |

۱ حکم نمبر $\frac{۱۱۴۱}{۶۱۹}$ نیز $\frac{۱۱۴۱}{۶۱۵}$، $\frac{۱}{۶۱۸}$ اور $\frac{۴۲}{۶۱۶}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۲ حکم نمبر $\frac{۲}{۶۱۹}$ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۳ حکم نمبر $\frac{۲}{۶۱۹}$ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| حوالہ | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ، پہلی فصل جس کی شہادت، شہادت کی اہلیت نہ ہونے کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان ان کے احکام | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| بدائع | (ج) یہ مذکورہ (اختلافی حکم) اس صورت میں ہے کہ وہ چیز ایسی ہو کہ گواہی کی ادائیگی کے وقت اس کی طرف اشارہ کی ضرورت نہ ہو اور اگر وہ چیز ایسی ہو کہ (گواہی کی ادائیگی کے وقت اس کی طرف) اشارہ کی ضرورت ہو (یعنی وہ چیز منقولہ ہو) تو پھر بالاجماع نابینا کی گواہی قبول نہیں ہوتی [1] | ۷۱۹ |
| کافی | اگر کوئی شخص گواہی کی ادائیگی کے بعد اور قاضی کے فیصلہ سے پہلے نابینا ہو گیا تو امام ابوحنیفہ رح اور امام محمد رح کے ہاں فیصلہ روک دیا جائے گا [2] | ۳ |
| خلاصہ | جب کسی نابینا شخص نے گواہی دی تو اس کی گواہی (نابینا ہونے کی وجہ سے) رد کر دی گئی پھر وہ شخص بینا ہو گیا اور اس نے اسی واقعہ میں گواہی دی تو اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی [3] | ۴ |
| محیط | بچوں اور مجنون لوگوں کی گواہی قبول نہیں کی جاتی اور (اس میں) معتوہ (یعنی مدہوش) شخص، مجنون کے حکم میں ہے [4] | ۵ |
| محیط | (د) جب کسی شخص کی حالت یہ ہو کہ وہ کبھی مجنون ہو جاتا ہے اور وہ کبھی اس سے صحت مند ہو جاتا ہے پس اس نے صحت کی حالت میں گواہی دی تو اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی (ب) اور شمس الائمہ الحلوانی رح نے اس کے متعلق دو دن کی مقدار قرار دی ہے اور فرمایا کہ جب اس کا جنون دو دن یا اس سے کم ہوتا ہو پھر اسے اتنی قدر افاقہ ہوتا ہو پس اس نے اس افاقہ کی حالت میں گواہی دی تو اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | ۶ |
| قاضی خان | عورتوں کی گواہی جب کہ گواہی میں صرف عورتیں ہی ہوں قبول نہیں کی جاتی لیکن ولادت پر دائی کی گواہی نسب کے حق میں قبول کی جاتی ہے میراث کے حق میں نہیں [5] | ۷ |
| ذخیرہ | اسی (مذکورہ) کی طرح، بچوں کی بعض کی بعض پر گواہی کا حکم ہے جو کھیلوں کی جگہوں میں واقع امور کے متعلق ہو۔ | ۸ |
| ذخیرہ | (محض) عورتوں کی گواہی جو حماموں میں واقع امور کے متعلق ہو قبول نہیں کی جاتی خواہ اس کی ضرورت پڑے۔ | ۹ |
| محیط | اسی (مذکورہ) کی طرح جب قید خانہ والوں نے بعض نے بعض پر، قید خانہ میں ان کے باہمی امر کے متعلق گواہی دی تو وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی [6] | ۱۰ |
| | (د) البتہ صرف عورتوں کی وہ گواہی جو بچہ کے استہلال پر ہو اور بچہ کا استہلال (نومولود) بچہ کا ماں سے الگ ہو جانے کے بعد رونے کو کہتے ہیں یا صرف عورتوں کی وہ گواہی جو (نومولود) بچہ کا ماں سے الگ ہو چکنے کے بعد اس کے اعضاء میں سے کسی عضو کی حرکت پر ہو، تو یہ (مذکورہ گواہیاں) اس پر نماز (جنازہ) کے حق میں بالاجماع مقبول ہیں (ب) اور (مذکورہ صورت میں) میراث کے حق میں اختلاف ہے (۱) امام ابوحنیفہ کا قول یہ ہے کہ قبول نہیں جاتی اور آپ کے ہاں دو مردوں یا ایک مرد اور دو عورتوں کی گواہی شرط ہے (۲) اور امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح کا قول یہ ہے کہ اس میں ایک عورت کی گواہی بھی قبول کی جاسکتی | ۱۱ |

[4] حکم نمبر ۷۱۹/۶۰۵، ۷۱۹/۱۷۰۸ اور معتوہ شخص کے مفہوم کے متعلق ۳۴۹/۲۵، ۳۲۵ نمبر ۷۱۹/۱ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[5] حکم نمبر ۷۱۹/۱۵۰۱۱۶۰۹، ۷۱۹/۲ نمبر ۷۱۹/۱ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[6] حکم نمبر ۷۱۹/۱ کا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شهادته و من لا تقبل — الفصل الاول فیمن لا تقبل شهادته لعدم اهلیته لها | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۹ | | |
| | وهو ارجح | كذا فی فتح القدیر |
| ۱۲ | اما شهادتهن علی تحرك الولد قبل الانفصال عندهما[۱] وشهادة الرجل و امرأتین او رجلین علی تحرك الولد قبل الانفصال او علی تحركه حالة الانفصال عند الكل فلا تقبل. | كذا فی المحیط |
| ۱۳ | لا شهادة للنساء فی السرقة فی حق القطع وتقبل فی حق الضمان | كذا فی التاتارخانیة ناقلا عن العتابیة |
| ۱۴ | رجل قال ان شربت الخمر فمملوكی هذا حر فشهد رجل وامرأتان انه شرب الخمر یعتق العبد ولا یحد. | كذا فی الخلاصة |
| ۱۵ | وكذا لو قال ان سرقت من مال فلان شیئا فشهد رجل وامرأتان علی هذا یعتق العبد ولا یقطع. | كذا فی الخلاصة |
| ۱۶ | لا تقبل شهادة المملوك قنا كان او مدبرا او مكاتبا او ام ولد وكذلك معتق البعض فی قول ابی حنیفة[۲] | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۷ | كل من ردت شهادته للرق او للكفر او للصبا ثم زالت هذه الموانع فاداها قبلت ولو ردت لفسق او زوجیة او العبد لمولاه او المولی لعبده ثم زالت فاداها لم تقبل ولو تحمل لمولاه او احد الزوجین للآخر فاداها بعد العتق والبینونة قبلت وكذا ان تحملها وهو عبد او كافر او صبی فاداها بعد زوال هذه العوارض قبلت لان المعتبر حالة الاداء ولا مانع حینئذ. | كذا فی خزانة المفتین |
| | والله اعلم | |

[۱] گواہ عادل کے متعلق حکم نمبر ۱۶-۱۷/۷۱۵ مع حاشیہ، نیز حکم نمبر ۲/۶۹۲ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کا سنہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۲] حکم نمبر ۱/۶۹۱ کا دوسرا حاشیہ اور ۱/۶۷۱ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۳] حکم نمبر ۱/۶۹۱ کا دوسرا حاشیہ اور حد الشرب کے متعلق حکم نمبر ۲۲۵ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب۔ جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ، پہلی فصل جس کی شہادت، شہادت کی اہمیت نہ ہونے کی بنا پر قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۹ | ہے بشرطیکہ وہ عادل گواہ ہو۔ (۲) اور یہ (مذکورہ ۱ب ۲) حکم زیادہ ترجیح والا ہے لہ | محیط، فتح قدیر |
| ۱۲ | اور (محض) عورتوں کی گواہی (نومولود کا ماں سے) الگ ہونے سے پہلے بچہ کی حرکت پران دونوں (یعنی امام ابویوسف اور امام محمدرح) کے ہاں اور ایک مرد اور دو عورتوں یا دو مردوں کی گواہی (نومولود کا ماں سے) الگ ہونے سے پہلے یا الگ ہونے کی حالت میں اس کی حرکت پر، سب کے ہاں قبول نہیں کی جاتی۔ | محیط |
| ۱۳ | عورتوں کی گواہی چوری کے متعلق ہو تو قطع (یعنی چوری کی حد میں عضو کاٹنے) کے لیے (قبول) نہیں ہے اور (چوری کے مال کی) ضمان کے لیے قبول کی جاسکتی ہے ۲ | تتارخانیہ |
| ۱۴ | کسی شخص نے یوں کہا کہ اگر میں شراب پیئوں تو میرا یہ غلام آزاد ہے پھر ایک مرد اور دو عورتوں نے گواہی دی کہ اس شخص نے شراب پی ہے تو اس کا وہ غلام آزاد قرار پائے گا اور اس پر (شراب نوشی کی) حد نہ لگائی جائے گی ۳ | خلاصہ |
| ۱۵ | اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح (یہی حکم اس صورت میں ہے کہ) اگر کسی شخص نے یوں کہا کہ اگر میں فلاں کے مال سے چوری کروں (تو میرا یہ غلام آزاد ہے) پھر ایک مرد اور دو عورتوں نے اس پر یہ گواہی دی (کہ اس نے وہ چوری کی ہے) تو وہ غلام آزاد قرار پائے گا اور (چوری کی حد میں) قطع (عضو) نہ کیا جائے گا۔ | خلاصہ |
| ۱۶ | مملوک (یعنی غلام) کی گواہی قبول نہیں کی جاتی خواہ وہ (محض) غلام ہو یا مدبر ہو یا مکاتب ہو یا ام ولد ہو اسی طرح جس کا کا بعض حصہ آزاد شدہ ہو امام ابوحنیفہ رح کے قول کے بموجب اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی ۴ | قاضی خان |
| ۱۷ | (ا) ہر وہ شخص جس کی گواہی، غلام ہونے یا کفر یا بچہ ہونے کی بنا پر رد کر دی گئی ہو پھر یہ (مذکورہ) موانع جاتے رہے تو اس نے وہ گواہی ادا کی تو اس کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی (ب) اور اگر گواہی بوجہ فسق یا زوجیت کے رد کی گئی یا غلام کی گواہی اپنے آقا کے لیے ہونے یا آقا کی گواہی اس کے غلام کے لیے ہونے کی بنا پر رد کر دی گئی پھر وہ (مانع) جاتے رہے پھر اس نے وہ گواہی ادا کی تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی (ج) اور اگر کسی نے اپنے آقا کے لیے گواہی کا تحمل کیا (یعنی گواہی اٹھائی) یا زوجین میں سے ایک نے دوسرے کے لیے گواہی اٹھائی پھر اس (غلام) نے آزاد ہونے یا اس (خاوند یا بیوی) نے وہ نکاح ختم ہونے کے بعد وہ گواہی ادا کی تو وہ گواہی قبول کی جاسکے گی (د) اسی طرح اگر کسی شخص نے گواہی اٹھائی تو وہ غلام تھا یا کافر تھا یا بچہ تھا پھر اس سے یہ (مذکورہ) عوارض زائل ہونے کے بعد وہ گواہی ادا کی تو وہ گواہی قبول کی جاسکے گی اس لیے کہ (اس میں) گواہی ادا کرنے کی حالت کا اعتبار ہے اور اس وقت کوئی مانع نہیں پایا گیا ۵ | خزانۃ المفتین |

لہ حکم ۱۶، ۱۷ / ۱۹ نیز ۱ / ۱۹ کا حاشیہ اور مدبر، مکاتب اور ام ولد کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۲ / ۲۲۲ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

ہ حکم نمبر ۱۶، ۱۸ / ۱۹ نیز ۱ / ۱۹ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته و من لا تقبل — الفصل الثانی فيمن لا تقبل شهادته لفسقه | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۱۹ ۱۸ | لوشهد لصاحبته حال قيام النكاح فلم يقبل القاضی شهادته ولم يردها حتی وقعت الفرقة بينهما لم يذكر محمدؒ هذا الفصل فی الاصل وعن ابی يوسفؒ ان القاضی لا يقضی بتلك الشهادة الا ان يعيدها۔ | كذا فی المحيط |
| | **الفصل الثانی فيمن لا تقبل شهادته لفسقه**<br>دفعات ۴۲۰ تا ۴۲۰ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۶۹ | |
| ۴۲۰ | **من لا تقبل شهادته لفسقه** تعداد شق ۶۹ | |
| ۱ | اتفقوا علی ان الاعلان بكبيرة يمنع الشهادة۔ | كذا فی فتاوی قاضيخان |
| ۲ | وفی الصغائر ان كان معلنا بنوع فسق مستشنع يسميه الناس بذلك فاسقا مطلقا لا تقبل شهادته وان لم يكن كذلك فان كان صلاحه اكثر من فساده وصوابه اغلب من خطئه ولا يكون سليم القلب يكون عدلا تقبل شهادته۔ | كذا فی فتاوی قاضيخان |
| | وعن ابی يوسفؒ الفاسق اذا كان وجيها فی الناس ذا مروءة تقبل شهادته والاصح ان شهادته لا تقبل۔ | كذا فی الكافی |
| ۳ | لا تقبل شهادة آكل الربا المشهور بذلك المقيم عليه | كذا فی المبسوط |
| ۴ | لا تقبل شهادة من اشتهر بأكل الحرام | هكذا فی الجوهرة النيرة |
| ۵ | ترد شهادة آكل مال اليتيم باكله مرة | هكذا فی فتح القدير |
| ۶ | ولا تجوز شهادة مدمن الخمر واراد به الادمان فی النية يعنی يشرب ومن نيته انه يشرب بعد ذلك اذا وجده قال شمس الائمة السرخسیؒ يشترط مع الادمان ان يظهر ذلك للناس او يخرج سكران فيسخر منه الصبيان حتی ان شرب الخمر فی السر لا يسقط العدالة قال فی الاصل | |

سلہ حکم نمبر ۱۷/۴۱۹ مع حاشیہ ملاحظہ ہو۔ نیز الاصل کے متعلق حکم نمبر ۲/۳۶۷ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کے ۸ کے ۲۰۰ کا ۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں، دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے ان کے احکام احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۱۹ ۱۸ | اگر کسی شخص نے اپنی بیوی کے لیے اس سے نکاح کی موجودگی پر گواہی دی تو قاضی نے اس کی وہ گواہی قبول نہ کی اور نہ رد کی حتی کہ ان دونوں خاوند بیوی میں فرقت واقع ہوگئی (یعنی ان کا نکاح زائل ہو گیا) تو اس صورت کے (حکم کے) متعلق امام محمدؒ نے الاصل میں کچھ ذکر نہیں کیا کہ اور امام ابو یوسف رہ سے مروی ہے کہ قاضی اس گواہی پر فیصلہ نہ دے گا لیکن اگر اس شخص نے اس گواہی کا اعادہ کیا تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر قاضی اس گواہی پر فیصلہ دے سکے گا) [1] | محیط |

## دوسری فصل، جس کی شہادت فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اسکے احکام کا بیان

دفعات ۷۲۰ تا ۷۲۰ عنوان ۱، تعداد شق ۶۹

| دفعات و شق نمبر | متن | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۰ | **جس کی شہادت، فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی** اور اس میں ۶۹ شقیں ہیں | |
| ۱ | اس پر متفق ہیں کہ اعلانیہ کبیرہ گناہ اس کی گواہی قبول ہونے کے لیے مانع ہے [2] | قاضی خان |
| ۲ | (ل) صغیرہ گناہوں کی صورت میں اگر وہ بنوع فسق اعلانیہ کرتا ہو، مرتکب قباحت ہو لوگ ان کی وجہ سے اسے علی الاطلاق فاسق کہتے ہوں تو اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی اور اگر وہ ایسا نہ ہو تو اگر اس کا عمل صالح اس کے عمل فاسد سے زیادہ ہو اس کی راست گوئی اس کی خطا کاری سے زیادہ ہو حالانکہ وہ سلیم القلب نہ ہو تو وہ گواہ عادل قرار پائے گا اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی۔<br>(ب) امام ابو یوسف رہ سے مروی ہے کہ فاسق شخص جب لوگوں میں وجاہت والا ہو (مثلاً سردار ہو) مروت والا ہو (مثلاً جوانمردانہ صفات والا ہو) تو اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی اور زیادہ صحیح حکم یہ ہے کہ اس کی گواہی قبول نہ ہو گی [3] | قاضی خان<br>کافی |
| ۳ | ایسا سود خور جو سود کھانے میں مشہور ہوا اور اس پر جما ہوا ہو اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی | مبسوط |
| ۴ | جو شخص حرام خوری میں مشہور ہو اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی۔ | جوہرہ نیرہ |
| ۵ | یتیم کا مال کھانے والے نے (خواہ) ایک بار یتیم کا مال کھایا تو اس کی گواہی رد کر دی جائے گی۔ | فتح قدیر |
| ۶ | (ل) عادی خمر نوش کی گواہی جائز نہیں ہوتی اور اس سے مراد اس کی نیت میں عادی ہونا ہے یعنی وہ شراب پیتا ہے اور اس کی نیت یہ ہے کہ اس کے بعد جب پائے گا پیئے گا (ب) شمس الائمہ السرخسیؒ کا قول ہے کہ عادی شراب خور ہونے میں یہ شرط ہے کہ وہ لوگوں پر ظاہر کرے یا وہ نشہ کی حالت میں نکلے اور بچے اس سے مزاح کریں حتی کہ اگر اس نے خفیتہ شراب پی تو (گواہی میں) اس کی عدالت ساقط نہ ہو گی۔ | |

[1] حکم نمبر ۷۳۰ نیز ۲۰۲/۱۴ تا ۱۸ / ۷۱۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[3] حکم نمبر ۲۰۷/۳ ، ۷۲۰/۴۷ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ و من لا تقبل — الفصل الثانی فیمن لا تقبل شہادتہ لفسقہ | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۳۰ | ولا تجوز شہادۃ مدمن السکر واراد بہ سائر الاشربۃ سوی الخمر۔ | کذا فی المحیط |
| | وان شرب للتداوی لا تسقط عدالتہ۔ | ھکذا فی البحر الرائق |
| ۷ | لا تقبل شہادۃ من یجلس مجلس الفجور والمجانۃ والشرب وان لم یشرب | ھکذا فی المحیط |
| ۸ | لا تقبل شہادۃ من یأتی بابا من الکبائر التی یتعلق بہا الحد للفسق۔ | کذا فی الھدایۃ |
| ۹ | کل فرض لہ وقت معین کالصلوٰۃ والصوم اذا اخر من غیر عذر سقطت عدالتہ۔ | کذا فی المضمرات |
| ۱۰ | وما لیس لہ وقت معین کالزکوٰۃ والحج روی ہشامؒ عن محمدؒ ان تأخیرہ لا یسقط العدالۃ وبہ اخذ محمد بن مقاتلؒ وقال بعضہم اذا اخر الزکوٰۃ والحج من غیر عذر ذہبت عدالتہ وبہ اخذ الفقیہ ابو اللیثؒ قال القاضی الامام فخر الدینؒ الفتوی علی ان بتأخیر الزکوٰۃ من غیر عذر تسقط عدالتہ وبہ اخذ الفقیہ ابو اللیثؒ وبتأخیر الحج لا تسقط خصوصا فی زماننا۔ | کذا فی المضمرات |
| | والصحیح ان تأخیر الزکوٰۃ لا یبطل العدالۃ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۱ | وان ترک الجمعۃ ثلاث مرات یصیر فاسقا کذا ذکر فی بعض المواضع وبہ اخذ شمس الائمۃ السرخسیؒ وذکر فی بعض المواضع انہ یبطل العدالۃ ولم یقدر ولم یذکر العدد وقال شمس الائمۃ الحلوانیؒ وعلیہ الفتوی وھذا اذا ترکہا مجانۃ ورغبۃ عنہا من غیر عذر۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| | وان ترکہا بعذر کالمرض او بعدہ من المصر او بتاویل بان کان یفسق الامام | |

سلہ خمر کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۱/۳۶۵ کے دوسرے حاشیہ کا "ب تا د" ملاحظہ ہوں اور نشہ میں ہونے کی پہچان کے متعلق ۵/۳۶۵ اور خمر کے علاوہ نشہ آور مشروب کے متعلق ۱/۳۶۵ کے دوسرے حاشیہ کا "ز"، نیز ۱۶ تا ۱۸/۳۶۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

سلہ دوا و علاج کے لیے حرام شئ کے استعمال کے حکم کے متعلق حکم نمبر ۱۴/۱۰۹۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۰ | (ج) اور الاصل میں مذکور ہے کہ مدمن السکر (یعنی نشہ کے عادی) کی گواہی جائز نہیں ہوتی اور السکر (یعنی نشہ) سے مراد خمر (یعنی شراب) کے علاوہ باقی نشہ آور مشروبات ہیں [۱] | محیط |
| | (د) اگر کسی نے علاج کے طور پر نشہ پیا تو (اس سے) گواہی میں اس کی عدالت ساقط نہ ہوگی [۲] | بحرالرائق |
| ۷ | جو شخص بدکاری، بے حیائی اور شراب نوشی کی مجلس میں بیٹھتا ہو خواہ اس نے خود نہ پیا ہو اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی [۳] | محیط |
| ۸ | جو شخص ایسے گناہ کبیرہ کا مرتکب ہو جس گناہ سے حد متعلق ہوتی ہے تو فسق کی وجہ سے اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی [۴] | ہدایہ |
| ۹ | ہر وہ فرض جس کا وقت مقرر ہے مثلاً نماز اور روزہ، تو اسے جب کسی شخص نے بغیر کسی عذر کے مؤخر کر دیا تو گواہی (قبول ہونے) کے لیے اس کی عدالت ساقط ہو جائے گی [۵] | مضمرات |
| ۱۰ | (د) اور (ہر وہ فرض) جس کا وقت مقرر نہیں ہے مثلاً زکوٰۃ اور حج، تو اس کے متعلق ہشامؒ نے امام محمدؒ سے روایت کیا ہے کہ اسے مؤخر کرنا (گواہی قبول ہونے کے لیے) اس کی عدالت ساقط نہیں کرتا اس حکم کو محمد بن المقاتل رہ نے اختیار کیا ہے (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ جب کسی شخص نے زکوٰۃ اور حج کو بغیر کسی عذر کے مؤخر کر دیا تو اس کی عدالت جاتی رہی اس حکم کو فقیہ ابو اللیث رہ نے اختیار کیا ہے (ج) قاضی امام فخر الدینؒ کا قول یہ ہے کہ فتویٰ اس پر ہے کہ بغیر کسی عذر کے زکوٰۃ مؤخر کرنے سے اس کی عدالت ساقط ہو جاتی ہے اور اس حکم کو فقیہ ابو اللیث رہ نے اختیار کیا ہے اور حج مؤخر کرنے سے اس کی عدالت ساقط نہیں ہوتی خصوصاً ہمارے زمانہ میں یہی حکم ہے | مضمرات |
| | (د) صحیح حکم یہ ہے کہ زکوٰۃ کو مؤخر کرنے سے اس کی عدالت ساقط نہیں ہوتی [۶] | قاضی خان |
| ۱۱ | (د) اگر کسی شخص نے (بغیر عذر فرض نماز) جمعہ کو تین دفعہ ترک کیا تو وہ فاسق قرار پائے گا بعض مواضع میں یوں ہی مذکور ہے اور اس حکم کو شمس الائمہ السرخسی رہ نے اختیار کیا ہے (ب) اور بعض مواضع میں یہ مذکور ہے کہ اس سے اس کی عدالت باطل قرار پائے گی البتہ مقدار مقرر نہیں اور نہ تعداد مذکور ہے اور شمس الائمہ الحلوانیؒ کا قول ہے کہ اس حکم پر فتویٰ ہے اور یہ حکم اس صورت میں ہے کہ جب کسی شخص نے فرض نماز جمعہ کو بغیر عذر کے (محض) لاپرواہی اور بے رغبتی سے چھوڑا | قاضی خان |
| | (ج) اور اگر کسی شخص نے نماز جمعہ کو کسی عذر کی وجہ سے چھوڑا مثلاً بیماری کی وجہ سے یا شہر سے دوری کی وجہ سے | |

[۲] حکم نمبر ۱/۲ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[۳] کبیرہ گناہ کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۱۷/۲۱۵، ۱/۷۲۰ مع حواشی، ۲۹ تا ۳۶/۷۲۰ نیز حکم نمبر ۹ تا ۱۳/۳۲۴ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۵] حکم نمبر ۹/۵۱ مع حواشی اور حکم نمبر ۲۶۲ تا ۲۶۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۶] حکم نمبر ۲۳۱ اور ۲۸۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ و من لا تقبل — الفصل الثانی فیمن لا تقبل شہادتہ لفسقہ | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۰ | او ما اشبہ لا ترد شہادتہ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۲ | اذا ترک الرجل الصلوٰۃ استخفافا بالجماعۃ بأن لا یستعظم تفویت الجماعۃ کما یفعلہ العوام او مجانۃ او فسقا لا تجوز شہادتہ و ان ترکہا متأولا بان کان الامام فاسقا فکرہ الاقتداء بہ و لا یمکنہ ان یصرفہ فصلی فی بیتہ وحدہ او کان ممن یضلل الامام و لا یری الاقتداء بہ جائزا فہذا مما لا یسقط العدالۃ | ھکذا فی المحیط |
| ۱۳ | رجلان شہدا علی رجل انہ طلق امرأتہ ثلاثا وھو صاحب فراش و قالا انہ اشہدنا علیہ قبل ذلک الا انہ قال اکتما فکتمناہ لا تقبل شہادتہما لانہما اقرا علی انفسہما بالفسق والفاسق لا قول لہ۔ | کذا فی الواقعات الحسامیۃ عن ابی القاسم |
| ۱۴ | اذا شہد اثنان علی طلاق امرأۃ او عتق امۃ و قالا کان ذلک اول عام جازت شہادتہما وتاخیرھما لا یوھن شہادتہما قال مولانا رضی اللہ عنہ ینبغی ان یکون ذلک وھنا اذا علموا انہ یمسکہا امساک الزوجات و الاماء لان الدعوی لیست بشرط لہذہ الشہادۃ فاذا اخروھا صاروا فسقۃ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۵ | قال الشیخ الامام المعروف بخواھر زادہؒ ان فی حقوق العباد اذا طلب المدعی من الشاہد لیشہد لہ فأخر من غیر عذر ظاہر ثم ادی بعد ذلک لا تقبل شہادۃ ہذا الشاہد لان بالتأخیر من غیر عذر صار فاسقا | کذا فی الظہیریۃ |
| ۱۶ | لا تقبل شہادۃ المقامر قامر بالشطرنج او بای شیٔ غیرہ و ان لعب | |

سلہ حکم نمبر ۲۰۷ تا ۲۱۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

سلہ حکم نمبر ۱۵۷ مع حواشی " ۱/۴۹۸ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

سلہ حکم نمبر ۲۱۱/۲۲۰، ۱۳ تا ۱۵/۲۱۵ اور ۱۷/۲۱۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۰ | یا اس تاویل کی وجہ سے کہ وہ امام جمعہ کو فاسق قرار دیتا ہو یا اس کی مانند کوئی امر ہو تو (اس سے) اس کی گواہی رد نہ کی جاسکے گی [1] | ذخیرہ |
| ۱۲ | جب کسی شخص نے (فرض) نماز کو جماعت کے ساتھ پڑھنا بایں طور خفیف جان کر ترک کیا کہ وہ جماعت (کے ساتھ نماز) فوت ہونے کو بڑا امر نہیں سمجھتا جیسا کہ عوام کرتے ہیں یا وہ لاپرواہی سے فسق کی وجہ سے ایسا کرتا ہے تو اس کی گواہی جائز نہیں قرار پاتی اور اگر اس نے کوئی تاویل کرتے ہوئے جماعت (کے ساتھ نماز) ترک کی مثلاً یہ کہ وہ امام فاسق ہو اور اس شخص نے اس کی اقتداء مکروہ سمجھی اور اسے ہٹانا اس کے بس میں نہ ہو پس اس نے اپنے گھر میں (فرض) نماز اکیلے پڑھی یا وہ شخص ان لوگوں میں سے ہو جو اس امام کو گمراہ قرار دیتا ہو اور اس کی اقتداء جائز نہ سمجھتا ہو تو یہ منجملہ ان امور کے ہے کہ اس سے اس کی عدالت ساقط نہ ہوگی [2] | محیط |
| ۱۳ | دو مردوں نے ایک آدمی پر گواہی دی کہ اس نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دیں درآنحالیکہ وہ صاحب فراش تھا، اور کہا کہ اس نے اس سے پہلے ہمیں اس پر گواہ کر لیا تھا لیکن اس نے یہ کہا تھا کہ تم اس (گواہی کو) چھپائے رکھو پس ہم نے چھپا رکھا تو (اس صورت میں) ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے کہ انہوں نے اپنے متعلق (گواہی چھپانے کا اقرار کر کے) فسق کا اقرار کیا ہے اور فاسق کی بات کا کوئی اعتبار نہیں [3] | واقعات حسامیہ |
| ۱۴ | (الف) جب دو آدمیوں نے کسی عورت کو طلاق ہونے پر یا کسی باندی کے آزاد ہونے پر گواہی دی اور ان دونوں نے یہ کہا یہ واقعہ سال کے شروع میں ہوا تھا تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پاسکے گی اور ان کی طرف سے (گواہی میں) تاخیر ان کی گواہی میں کمزوری پیدا نہ کرے گی (ب) مولانا رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ اس (مذکورہ) صورت کی گواہی میں کمزوری قرار پانی چاہیے جب کہ وہ یہ جانیں کہ وہ اس عورت کو بیوی یا باندی کے طور پر رکھتا ہے اس لیے کہ (پھر اس صورت میں زنا پر) گواہی کے لیے دعوی شرط نہیں ہے پس جب انہوں نے اس گواہی کو مؤخر کیا تو وہ فاسق قرار پائیں گے [4] | قاضی خان |
| ۱۵ | الشیخ الامام المعروف بخواہر زادہؒ کا قول ہے کہ حقوق العباد میں جب مدعی نے گواہ سے مطالبہ کیا کہ وہ اس کے لیے گواہی دے تو اس نے کسی ظاہری عذر کے بغیر تاخیر کی پھر اس نے اس کے بعد گواہی دے دی تو اس گواہ کی گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے کہ (مدعی کے مطالبہ کے بعد قابل قبول متعین گواہی میں) بغیر عذر تاخیر کرنے سے وہ فاسق قرار پایا [5] | ظہیریہ |
| ۱۶ | (الف) قمار باز (یعنی جوا باز) کی گواہی قبول نہیں کی جاتی خواہ اس نے شطرنج کے ساتھ جوا کھیلا یا اس کے علاوہ | |

[4] حکم نمبر ۱/۱۰۴ کا آخری حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)
[5] حکم نمبر ۱۷؍ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ و من لا تقبل — الفصل الثانی فیمن لا تقبل شہادتہ لفسقہ | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۰ | بالشطرنج و لم یقامران داوم علی ذلک حتی شغلہ عن الصلوٰۃ او کان یحلف بالیمین الباطلۃ فی ذلک لا تقبل شہادتہ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| | وفی القنیۃ من لعب بالشطرنج فی الطریق لا تقبل شہادتہ | کذا فی العینی شرح الہدایۃ |
| ۱۷ | ومن یلعب بالنرد فھو مردود الشہادۃ علی کل حال | کذا فی المحیط |
| ۱۸ | واذا کان الرجل یلعب بشیٔ من الملاھی و ذلک لم یشغلہ عن الصلوٰۃ و لا عما یلزمہ من الفرائض ینظر ان کانت مستشنعۃ بین الناس کالمزامیر والطنابیر لم تجز شہادتہ و ان لم تکن مستشنعۃ نحو الحداء وضرب القصب جازت شہادتہ الا ان یتفاحش بان یرقصوا بہ فیدخل فی حد المعاصی والکبائر وحینئذ تسقط بہ العدالۃ | کذا فی المحیط |
| ۱۹ | قال ابو یوسف رحمہ اللہ من لعب بالصولجان یرید الفروسۃ جازت شہادتہ | کذا فی الملتقط |
| ۲۰ | لا تقبل شہادۃ الرقاص والمشعوذ | کذا فی العینی شرح الہدایۃ |
| ۲۱ | ولا شہادۃ من یلعب بالحمام یطیرھن اما اذا کان یمسک الحمام یستأنس بھا ولا یطیرھا عادۃ فھو عدل مقبول الشہادۃ . | |

کذا فی المبسوط وھکذا فی الکافی وفتاوی قاضیخان .

| | | |
|---|---|---|
| | الا اذا کانت تجر حمامات اخر مملوکۃ لغیرہ فتنفرخ فی وکرھا فیاکل ویبیع منہ | ھکذا فی التبیین |
| ۲۲ | ولا تقبل شہادۃ من یغنی للناس و یسمعھم اما لو کان لاسماع نفسہ حتی یزیل الوحشۃ عن نفسہ من غیر[۵] ان یسمع غیرہ فلا باس بہ و لا تسقط عدالتہ فی الصحیح | ھکذا فی التبیین |
| ۲۳ | ولا تقبل شہادۃ مغنیۃ تسمع الناس صوتھا وان لم تتغن | |

[۱] حکم نمبر ۱۷ تا ۲۱ / ۴۲۰ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم) [۲] حکم نمبر ۱۸ تا ۲۳ / ۴۲۰ اور ۳ / ۳۴۲ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۳] مشعوذ یعنی شعبدہ باز بازیگر، مداری ۔ مفہوم ماخوذ از المنجد ص ۴۲۲ (مترجم)

[۴] حکم نمبر ۲۲ تا ۲۳ / ۴۲۰، ۲۴۶، ۲۴۴ اور ۳ / ۳۲۲ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۵] بحوالہ التبیین، فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع الامیریہ بولاق مصر، میں یہ عبارت یوں درج تھی "حتی یزیل الوحشۃ

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ، دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے ان کے احکام احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۰، | کسی اور چیز کے ساتھ جوا کھیلا (ب) اور اگر کسی شخص نے بغیر جوا کے شطرنج کھیلا تو اگر وہ اس کا ایسا عادی ہے کہ وہ اسے نماز سے غافل کر دیتا ہے یا وہ اس میں جھوٹی قسم کھاتا ہے تو اس کی گواہی قبول نہ ہو گی۔ (ج) القینۃ میں ہے کہ جو شخص سر راہ شطرنج کھیلتا ہو تو اس کی گواہی قبول نہ ہو گی لہ | قاضی خان عینی |
| ۱۷ | جو شخص نرد (یعنی چوسر) کھیلتا ہو اس کی گواہی ہر حال میں قبول نہ ہو گی۔ | محیط |
| ۱۸ | جب کوئی شخص کھیلوں میں سے کوئی کھیل کھیلتا ہو اور وہ کھیل اسے (فرض) نماز اور اس شخص پر لازم فرائض سے نہ روکتا ہو تو دیکھا جائے گا اگر وہ کھیل لوگوں میں قبیح سمجھا جاتا ہے مثلاً بانسریاں (بجانا) اور طنبورے (بجانا)، تو اس کی گواہی جائز نہ قرار پائے گی اور اگر وہ کھیل لوگوں میں قبیح نہ سمجھا جاتا ہو مثلاً حدی خوانی اور ڈنڈے بجانا تو اس کی گواہی جائز قرار پا سکے گی لیکن اگر اس میں فحش ہوتا ہو مثلاً یہ کہ وہ اس پر ناچیں تو وہ گناہوں، اور کبائر کی حد میں قرار پائے گا اور پھر اس سے اس کی عدالت ساقط قرار پائے گی ٢ہ | محیط |
| ۱۹ | امام ابو یوسف رہ کا قول ہے کہ جو شخص الصوبجان (یعنی ہاکی، گیند بلا) سے کھیلتا ہو اور (اس سے) وہ فروسیت (یعنی سپہ گری اور شہسواری میں مہارت) چاہتا ہو تو اس کی گواہی جائز قرار پا سکے گی۔ | ملتقط |
| ۲۰ | ناچنے والے اور مشعوذ (یعنی شعبدہ باز، مداری) کی گواہی قبول نہیں کی جاتی ٣ہ | عینی |
| ۲۱ | (ل) جو شخص کبوتروں سے کھیلتا ہو اور انہیں (پکڑ کر ہاتھوں میں سے) اڑاتا ہو اس کی گواہی قبول نہیں ہوتی۔ (ب)، مگر وہ جو کبوتروں کو رکھتا ہو اور ان سے انس کرتا ہو اور وہ انہیں عادۃً (اڑان) نہیں اڑاتا تو وہ عادل ہے اس کی گواہی قبول کی جا سکتی ہے<br>(ج) لیکن اگر وہ کبوتر ایسے ہوں کہ وہ دوسروں کے مملوکہ کبوتر اپنے ساتھ لے آئیں اور وہ ان کبوتروں کے گھونسلہ میں بچے دیں اور وہ شخص اس سے کھاتے یا بیچے تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر اس کی گواہی قبول نہ ہو گی)۔ | مبسوط کافی قاضی خان<br>تبیین |
| ۲۲ | (ل) جو شخص لوگوں کے لیے گاتا اور انہیں سناتا ہو تو اس کی گواہی قبول نہ ہو گی (ب) اور اگر اس کا گانا اپنے آپ کو سنانے کے لیے ہوتا کہ وہ اپنے آپ سے وحشت دور کرے دوسرے کے سنانے کے لیے نہ ہو تو ایسا کرنے میں کوئی حرج نہیں اور صحیح قول کے بموجب (اس سے) اس کی عدالت ساقط نہ ہو گی ٥ہ | تبیین |
| ۲۳ | گانے والی ایسی عورت جو (غیر محرم) لوگوں کو (اپنے گانے کی) آواز سناتی ہو اگرچہ وہ ان کے لیے | |

عن نفسہ من غیرہ ان یسمع غیر فلا باس بہ " مگر اس کا مفہوم گنجلک سا ہونے کی بنا پر یہ عبارت محل نظر اور اس کی کتابت سہو کی غماز تھی۔ چنانچہ التبیین سے ماخوذ فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع مجیدی کانپور ہند ج ۳ ص ۲۰۳ میں یہ عبارت یوں پائی گئی " حتی یزیل الوحشۃ عن نفسہ من غیر ان یسمع غیرہ فلا باس بہ " اور فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع المیمنہ مصر ج ۳ ص ۵۴۰ میں بھی یوں ہی پائی گئی اور مفہوم کے لحاظ سے بھی یہی واضح ہے لہذا یہی درج ہے۔ (مفہوم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شهادته ومن لا تقبل — الفصل الثانی فیمن لا تقبل شهادته لفسقه | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۰ | لهم۔ | كذا فی شرح ابی المکارم |
| ۲۴ | ولا تقبل شهادة النائحة التی تنوح فی مصیبة غیرها واتخذت ذلك مكسبة | هكذا فی المحیط |
| | والتی تنوح فی مصیبتها فشهادتها مقبولة | كذا فی السراج الوهاج |
| ۲۵ | ولا تقبل شهادة المخنث الذی یباشر الردی من الافعال و یلین کلامه عمداً اما اذا کان فی کلامه لین وفی اعضائه تکسر خلقة ولم یشتهر بشیٔ من الافعال الردیئة فهو عدل مقبول الشهادة | هكذا فی التبیین |
| ۲۶ | ولا تقبل شهادة الداعر وهو الفاسق المتهتك الذی لا یبالی بما یصنع | كذا فی الذخیرة |
| ۲۷ | ومن اشتدت غفلته لا تقبل شهادته | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۸ | والمعروف بالکذب لا عدالة له فلا تقبل شهادته ابداً وان تاب بخلاف من وقع فی الکذب سهواً او ابتلی به مرة ثم تاب۔ | كذا فی البدائع |
| | والمعروف بالعدالة اذا شهد بزور وتاب تقبل شهادته وعلیه الاعتماد۔ | كذا فی خزانة المفتین |
| | الفاسق اذا تاب لا تقبل شهادته ما لم یمض علیه زمان یظهر علیه اثر التوبة والصحیح ان ذلك مفوض الی رای القاضی وغیر العدل اذا شهد بزور ثم تاب جازت شهادته | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۹ | المحدود فی الزنا والسرقة والشرب تقبل شهادته بالاجماع اذا تاب | كذا فی البدائع |
| ۳۰ | لا تقبل شهادة المحدود فی القذف وان تاب | كذا فی الهدایة |
| | الصحیح من المذهب عندنا انه اذا قام اربعة من الشهداء علی | |

[1] حکم نمبر ۶۳تا۶۴/۶۲۰ نیز ۳۵،۳۶/۱۵۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[2] داعر کا مفہوم المنجد میں یوں لکھا ہے کہ یعنی خبیث، شریر اور بدکار، ماخوذ از المنجد ص ۲۸۱ نیز حکم نمبر ۲/۶۲۰ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[3] حکم نمبر ۲/۶۱۵ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب، جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں، ان کے احکام ، دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۰ | نہ گاتی ہو، اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی۔ | شرح ابی المکارم |
| ۲۴ | (ا) نوحہ (یعنی بین) کرنے والی ایسی عورت کی گواہی قبول نہیں کی جاتی جو دوسروں کی مصیبت پر نوحہ کرتی ہو اور ایسا کرنے کو کمائی کا ذریعہ بناتی ہو۔ | محیط |
| | (ب) اور وہ عورت جو اپنی مصیبت پر نوحہ کرے اس کی گواہی قبول کی جاسکتی ہے۔ | سراج وہاج |
| ۲۵ | (ا) ایسا مخنث (یعنی ہیجڑہ) جو ردی کاموں سے کسی کام کا ارتکاب کرتا ہو اور جان بوجھ کر اپنی آواز نرم بناتا ہو، تو اس کی گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر اس کے کلام میں نرمی اور اس کے اعضاء میں ڈھیلا پن پیدائش ہو اور وہ ردی کاموں میں سے کسی کام میں مشہور نہ ہو تو وہ عادل ہے اس کی گواہی قبول کی جاسکتی ہے[1] | تبیین |
| ۲۶ | داعر شخص کی گواہی قبول نہیں کی جاتی اور داعر اس فاسق شخص کو کہتے ہیں جسے ہتک حرمت کرنے میں کوئی پرواہ نہ ہو کہ وہ کیا کرتا ہے[2] | ذخیرہ |
| ۲۷ | جس شخص کی غفلت (یعنی بھول و عدم احتیاط) شدید ہو اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ | قاضی خان |
| ۲۸ | (ا) جو شخص جھوٹ کہنے میں مشہور ہو وہ عادل نہیں قرار پاتا پس اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی خواہ اس نے توبہ کی لیکن جس شخص نے سہوا (یعنی غفلت اور بھول سے) جھوٹ کہا یا وہ جھوٹ کہنے میں ایک بار مبتلا ہوا پھر اس نے توبہ کی تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر اس کی گواہی قبول کی جاسکے گی) | بدائع |
| | (ب) جو شخص عادل ہونے میں مشہور ہو جب اس نے جھوٹی گواہی دی پھر توبہ کر لی تو اس کی گواہی قبول کی جاسکے گی اور اسی حکم پر اعتماد ہے۔ | خزانۃ المفتین |
| | (ج) فاسق شخص نے جب توبہ کی تو اس وقت تک اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی جب تک کہ اس پر اتنا زمانہ نہ گذر سے کہ اس پر توبہ کا اثر ظاہر ہو اور یہ (یعنی مذکورہ زمانہ کا تعین)۔ صحیح قول کے موجب قاضی کی رائے پر سونپا ہوا ہے (د) اور غیر عادل شخص نے جب جھوٹی گواہی دی پھر اس نے توبہ کر لی تو اس کی گواہی جائز قرار پاسکے گی[3] | قاضی خان |
| ۲۹ | جس (مسلمان) شخص پر زنا، سرقہ اور شراب نوشی کی (پوری) حد لگائی گئی تو جب اس نے توبہ کر لی تو اس کی گواہی بالاجماع قبول کی جاسکے گی[4] | بدائع |
| ۳۰ | (ا) جس (مسلمان) شخص کو قذف کی (پوری) حد لگائی گئی تو خواہ اس نے توبہ کر لی اس کی گواہی قبول نہ کی جاسکے گی۔[5] | ہدایہ |
| | (ب) ہمارے ہاں کی تحقیق میں صحیح حکم یہ ہے کہ جب اس (مذکورہ یعنی قذف کرنے والے) پر (پوری) حد | |

[4] حکم نمبر ۲۹ تا ۳۶ / ۲۰ ، ب ۳ / ۲۰ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[5] حکم نمبر ۱۳۱ / ۲۹۲ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثاني فيمن لا تقبل شهادته لفسقه | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۳۰ | صدق مقالته بعد اقامة الحد عليه تقبل و يصير هو مقبول الشهادة۔ | كذا في المبسوط |
| ۳۱ | ولو ضرب بعض الحد فهرب قبل تمامه ففي ظاهر الرواية تقبل شهادته مالم يضرب جميعه۔ | كذا في الجوهرة النيرة |
| ۳۲ | ولو حد الكافر في قذف ثم اسلم تقبل شهادته۔ | كذا في الجوهرة النيرة |
| ۳۳ | بخلاف العبد اذا حد ثم اعتق۔ | كذا في الجوهرة النيره |
| ۳۴ | واما اذا كان القذف في حالة الكفر وحد في حالة الاسلام بطلت شهادته على التأبيد۔ | كذا في الجوهرة النيرة |
| ۳۵ | ولو حصل بعض الحد في حالة الكفر وبعضه في حالة الاسلام في ظاهر الرواية لا تبطل شهادته على التأبيد حتى لو تاب تقبل۔ | كذا في الجوهرة النيرة |
| ۳۶ | والصحيح جواب ظاهر الرواية۔ | كذا في البدائع |
| ۳۷ | الشاعر ان كان يهجو لم تقبل شهادته۔ | كذا في التتارخانية |
| ۳۸ | وان كان يمدح وكان اغلب مدحه الصدق قبلت۔ | كذا في التتارخانية |
| ۳۹ | الرجل الصالح اذا تغنى بشعر فيه فحش لا تبطل عدالته لانه حكى فحش غيره۔ | كذا في فتاوى قاضيخان |
| ۴۰ | والذي تعلم شعر العرب ان كان تعلم لاجل العربية لا تبطل عدالته وان كان فيه فحش۔ | كذا في فتاوى قاضيخان |
| ۴۱ | رجل كان يشتم اهله ومماليكه واولاده ان صدر منه ذلك احيانا لا يؤثر في اسقاط العدالة لان الانسان قلما يخلو منه وان كان ذلك عادة سقطت عدالته۔ | كذا في الواقعات الحسامية |

۱ حکم نمبر ۱۳۸/۲۶۶ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) ۲ حکم نمبر ۱۳۷/۲۶۶ ملاحظہ ہو (مترجم)

۳ حکم نمبر ۱۳۲/۲۶۶ ملاحظہ ہو (مترجم)

۴ حکم نمبر ۱۳۵/۲۶۶ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۵ حکم نمبر ۱۳۴/۲۶۶ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ۔ دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے ان کے احکام احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۰ | لگانے کے بعد اس نے اپنے قول کی سچائی پر چار گواہ قائم کر لیے تو اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی اور وہ مقبول الشہادۃ قرار پائے گا [1] | مبسوط |
| ۳۱ | اگر کسی (مسلمان) شخص کو بعض حد لگائی گئی تو حد پوری لگنے سے پہلے وہ بھاگ پڑا تو ظاہر روایت کے بموجب اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی جب تک کہ اس پر حد پوری نہ لگائی جائے ۔ [2] | جوہرہ نیرہ |
| ۳۲ | اگر کسی کافر شخص کو قذف میں حد لگائی گئی پھر وہ اسلام لے آیا تو اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی [3] | جوہرہ نیرہ |
| ۳۳ | اور اس (مذکورہ حکم) کے خلاف غلام کا حکم ہے کہ جب اسے حد لگائی گئی پھر وہ آزاد کر دیا گیا (تو اس غلام کی گواہی قبول نہ ہوگی) [4] | جوہرہ نیرہ |
| ۳۴ | جب اس نے قذف کا ارتکاب حالت کفر میں کیا پھر اسے حالت اسلام میں (وہ) حد لگائی گئی تو اس کی گواہی ہمیشہ کے لیے باطل قرار پائی [5] | جوہرہ نیرہ |
| ۳۵ | اگر (مذکورہ صورت میں) اسے (قذف کی) بعض حد حالت کفر میں لگائی گئی اور بعض حالت اسلام میں لگائی گئی تو ظاہر روایت کے بموجب اس کی گواہی ہمیشہ کے لیے باطل نہ ہوگی حتی کہ اگر اس نے توبہ کر لی تو اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | جوہرہ نیرہ بدائع |
| ۳۶ | اور (مذکورہ صورت میں) ظاہر روایت کا جواب صحیح ہے [6] | تاتارخانیہ |
| ۳۷ | شاعر شخص اگر (لوگوں کی) ہجو کرتا ہو تو اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی [7] | |
| ۳۸ | اگر وہ (مذکورہ شخص یعنی) شاعر قصیدہ خوانی کرتا ہو تو اگر اس کی اکثر قصیدہ خوانی سچ ہو تو اس کی گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | تاتارخانیہ |
| ۳۹ | جب نیک آدمی نے شعر پڑھا جس میں فحش ہے تو (اس سے) اس کی عدالت باطل نہ ہوگی اس لیے کہ اس نے غیر کے فحش کو حکایت کیا ہے [8] | قاضی خان |
| ۴۰ | جو شخص عربوں کے شعر کی تعلیم کرتا ہو تو اگر وہ عربی زبان کی وجہ سے وہ تعلیم کرتا ہو تو (اس سے) اس کی عدالت باطل نہ ہوگی اگرچہ اس میں فحش (مضمون) ہو [9] | قاضی خان |
| ۴۱ | کوئی شخص اپنے گھر والوں، غلاموں اور اولاد کو گالی دیتا ہو تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر ایسا کرنا اس سے کبھی کبھار ہوتا ہو تو یہ اس کی عدالت ساقط کرنے میں مؤثر نہ ہوگا اس لیے کہ انسان اس سے بہت کم بچ سکتا ہے اور اگر ایسا کرنا اس کی عادت ہو تو (اس سے) اس کی عدالت ساقط قرار پائے گی [10] | واقعات حسامیہ |

[6] حکم نمبر ۱۳۳/۲۴ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)
[7] حکم نمبر ۳۷ تا ۴۰/۲۰ نیز حکم نمبر ۲۲/۲۰ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم) [8] حکم نمبر ۲۲/۲۰ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)
[9] حکم نمبر ۲۲/۲۰ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)
[10] حکم نمبر ۴۱ تا ۴۵/۲۰، ۱۱۴، ۵۵/۲۶ اور ۱۹/۲۶ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ و من لا ، الفصل الثانی فیمن لا تقبل شہادتہ تقبل لفسقہ | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۰ ۴۲ | وکذا الشتام للحیوان کدابتہ. | کذا فی فتح القدیر |
| ۴۳ | ولا تقبل شہادۃ من یظہر سب السلف الذین ہم الصحابۃ والتابعون وابو حنیفۃ واصحابہ رضی اللہ عنہم | ھٰکذا فی النہایۃ |
| ۴۴ | وکذا العلماء | کذا فی فتح القدیر |
| ۴۵ | ومن سئل عنہ فقالوا نتہمہ بشتم اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لم اقبل ذلک واجیز شہادتہ ولو قالوا نتہمہ بالفسق والفجور ونظن ذلک ولم نرہ قبلت ولم اجز شہادتہ | کذا فی المحیط |
| ۴۶ | وتقبل شہادۃ اہل الھواء الا الخطابیۃ | کذا فی الھدایۃ |
| | ذکر شیخ الاسلام شہادۃ اہل الاھواء مقبولۃ عندنا اذا کان ہوی لا یکفر بہ صاحبہ ولا یکون ماجنا ویکون عدلا فی تعاطیہ وھو الصحیح | کذا فی المحیط |
| ۴۷ | ولا تقبل شہادۃ من یفعل افعال المستحقرۃ کالبول علی الطریق | کذا فی الھدایۃ |
| ۴۸ | والاکل علیہا | کذا فی الھدایۃ |
| ۴۹ | وکذا من یاکل فی السوق بین الناس | کذا فی السراج الوھاج |

[1] حکم نمبر ۱۲/۴۲۰ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] حکم نمبر ۱۱ تا ۲۶، ۴۳/۴۹۶ اور حکم نمبر ۲۱/۴۹۶، ۱/۴۹۹، نیز ۱۱، ۱۶/۱۵۹ اور ۴۹/۴۶۷ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[3] حکم نمبر ۴۳/۴۲۰، ۴۳/۴۹۶ اور ۱/۴۹۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[4] حکم نمبر ۳/۴۹۹ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[5] اہل ہواء کے متعلق حکم نمبر ۱ تا ۵/۱۵۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں، اور خطابیہ فرقہ کے متعلق حکم نمبر ۲۶/۴۹۶ کے حاشیہ میں الشیخ عبدالقادر الجیلانی رح کی تالیف غنیۃ الطالبین سے ماخوذ روافض کے گروہ الغالیہ کے بارہ فرقوں میں سے پانچواں ملاحظہ ہو اور ہدایہ میں ہے کہ الخطابیہ غالی رافضیوں کا وہ فرقہ ہے جو یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ ہر وہ شخص جو ان کے ہاں قسم کھا لے اس کے لیے گواہی ہے اور بعض کا قول

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں، ان کے احکام ۔ دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اسکے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۷۰، ۴۲ | (اسی مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جو شخص جانور کو مثلاً اپنی سواری کے جانور کو بہت گالیاں دیتا ہو تو کبھی کبھار ایسا کرنے سے نہیں البتہ اس کی عادت بنا لینے سے اس کی گواہی میں عدالت ساقط قرار پائے گی [1] | فتح قدیر |
| ۴۳ | اس شخص کی گواہی قبول نہیں کی جاتی جو ایسے اسلاف کو ظاہراً گالی دیتا ہو جو (مثلاً) صحابہ رضی اللہ عنہم تابعینؒ اور امام ابو حنیفہؒ اور ان کے رفقاءؒ ہیں [2] | نہایہ |
| ۴۴ | اور اسی مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح علماء (دین) کے لیے بھی حکم ہے (یعنی ان کو ظاہراً گالی دینے والے کی گواہی قبول نہ ہوگی) [3] | فتح قدیر |
| ۴۵ | جس شخص (کے عادل ہونے) کی حالت کے متعلق (جرح و تعدیل والوں سے) سوال کیا گیا تو انہوں نے کہا کہ ہم اسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کو گالی دینے سے متہم کرتے ہیں تو (فرمایا) میں ان کے یوں کہنے کو قبول نہ کروں گا اور اس شخص کی گواہی جائز قرار دوں گا اور اگر انہوں نے یوں کہا کہ ہم اسے فسق و فجور سے متہم کرتے ہیں اور ہم اس کا گمان غالب رکھتے ہیں البتہ ہم نے اسے دیکھا نہیں تو میں (ان کا) یوں کہنا قبول کر لوں گا اور (پھر) اس شخص کی گواہی جائز نہ قرار دوں گا [4] | محیط |
| ۴۶ | (الف) اور اہل ہواء (یعنی اپنی خواہش پر چلنے والے اہل بدعہ) کی گواہی قبول کی جاسکتی ہے مگر (ان میں سے) خطابیہ فرقہ کے لیے یہ حکم نہیں ہے (یعنی خطابیہ فرقہ کی گواہی قبول نہ ہوگی) [5] | ہدایہ |
| | (ب) شیخ الاسلام نے ذکر کیا ہے کہ ہمارے ہاں اہل ہواء کی گواہی قبول کی جاسکتی ہے جب کہ وہ خواہش ایسی ہو کہ اس کا مرتکب کفر کا مرتکب نہ قرار پاتا ہو اور وہ ماجن (یعنی بے حیا) نہ ہو اور وہ لین دین میں عادل ہو اور یہی حکم صحیح ہے [6] | محیط |
| ۴۷ | اس شخص کی گواہی قبول نہیں کی جاتی جو حقارت آمیز کام کرتا ہو مثلاً راستہ پر پیشاب کرنا ۔ | ہدایہ |
| ۴۸ | اور (مذکورہ کی طرح) اس پر (یعنی راستہ پر) کھانے کا حکم بھی ہے (کہ اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی) [7] | ہدایہ |
| ۴۹ | اور اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جو شخص لوگوں کے مابین بازار میں | |

ہے کہ وہ اپنے گروہ کے لیے گواہی ضروری سمجھتے ہیں پس ان کی گواہی میں (کذب) کی تہمت جگہ پاتی ہے اور حاشیہ ہدایہ میں بحوالہ شرح الاقلیع لکھا ہے کہ الخطابیہ وہ فرقہ ہے جو کوفہ کے ابن الخطاب نام آدمی کی طرف منسوب ہے جس کو یہ زعم تھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ الالہ الاکبر ہیں اور حضرت جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ الہ الاصغر ہیں (معاذ اللہ) اور یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ ان میں سے کوئی شخص اپنے غیر پر کسی چیز کا دعویٰ کرے تو تقیۃً اس کے لیے گواہی دینا واجب ہے الخ مفہوم ماخوذ از ہدایہ مع حاشیہ ج ۳ ص ۱۹۳ (مترجم)

[6] موجبات الکفر کے متعلق حکم نمبر ۴۹۱/۲ تا ۵۰۲ مع حواشی ملاحظہ ہوں اور ماجن کی نظیر کے متعلق ۳۰/۲۵۰ ملاحظہ ہو (مترجم)

[7] حکم نمبر ۲/۱۲ مع حاشیہ نیز ۳۱/۹۷ اور ۳۳/۱۰۹۷ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل — الفصل الثاني فيمن لا تقبل شهادته لفسقه | حواله |
|---|---|---|
| ۶۲۰ | | |
| ۵۰ | ومن اكل فوق الشبع سقطت عدالته عند الاكثر | كذا في الزاهدي |
| ۵۱ | وفي مناقب ابي حنيفة رح ان شهادة البخيل لا تقبل | كذا في المحيط |
| ۵۲ | ذكر الكرخي رح لا تقبل شهادة من يمشي في الطريق بسراويل وحده ليس عليه غيره. | كذا في النهاية |
| ۵۳ | ولا تقبل شهادة من يدخل الحمام بغير ازار لم يعرف رجوعه عن ذلك. | كذا في فتاوى قاضيخان |
| ۵۴ | حكي عن ابي الحسن رح ان شيخا لو صارع الاحداث في المجامع لم تقبل شهادته. | كذا في غاية البيان شرح الهداية |
| ۵۵ | ترد شهادة شيخ معروف بصلاح بمحاسبة ابنه في طريق مكة | كذا في الزاهدي |
| ۵۶ | لا تقبل شهادة الطفيلي والمجازف في كلامه والمسخرة بلا خلاف | هكذا في البحر الرائق |
| ۵۷ | شهادة بائع الاكفان لا تقبل قال شمس الائمة رح انما لا تقبل اذا ابتكر لذلك العمل وترصد له واما اذا كان يبيع الثياب ويشتري منه الاكفان تجوز الشهادة | كذا في الذخيرة |
| ۵۸ | اذا كان الرجل يبيع الثياب المصورة او ينسجها لا تقبل شهادته هكذا ذكر في الاقضية. | هكذا في المحيط |
| ۵۹ | اذا قدم الامير بلدة فخرج الناس وجلسوا في الطريق ينظرون اليه قال خلف رح بطلت عدالتهم الا ان يذهبوا للاعتبار فحينئذ لا تبطل عدالتهم والفتوى على انهم اذا خرجوا لا لتعظيم من يستحق التعظيم ولا للاعتبار تبطل عدالتهم. | كذا في الظهيرية وفتاوى قاضيخان |
| ۶۰ | تقبل شهادة الاقلف الا اذا تركه استخفافا. | كذا في الهداية |

له حکم نمبر ۴/۱۰۹۲ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) ٢ه حکم نمبر ۵۵/۶۲۰ ملاحظہ ہو (مترجم)

۳ه حکم نمبر ۶ تا ۸/۱۰۸۶ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۴ه حکم نمبر ۵۱/۶۲۰ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اسکے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۰، | کھاتا ہو (تو اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی) | سراج وہاج |
| ۵۰ | جو شخص سیر ہونے سے زیادہ کھاتا ہو تو اکثر اہل علم کے ہاں اس کی گواہی قبول نہیں ہوتی [1] | زاہدی |
| ۵۱ | مناقب امام ابو حنیفہ رح میں ہے کہ بخیل (یعنی حاسد) شخص کی گواہی قبول نہیں کی جاتی [2] | محیط |
| ۵۲ | امام کرخی رح نے ذکر کیا ہے کہ جو شخص راستہ میں چلتا ہو اور اس پر صرف پا جامہ ہو اس نے اس کے علاوہ کچھ نہ پہنا ہو تو اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی ۔ | نہایہ |
| ۵۳ | جو شخص حمام میں (یعنی مشترکہ طور پر نہانے کی جگہ میں) تہبند کے بغیر داخل ہوتا ہو تو اس کی گواہی قبول نہیں کی جاتی ، جب کہ اس فعل سے اس کا رجوع کر لینا معلوم نہ ہو [3] | قاضی خان |
| ۵۴ | ابو الحسن رح سے منقول ہے کہ ایک بوڑھا شخص اگر مجمعوں میں نوجوانوں سے کشتی لڑتا ہو تو اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی ۔ | غایہ بیان |
| ۵۵ | ایسا بوڑھا شخص جو اچھائی میں مشہور ہو اس کی گواہی، اپنے بیٹے سے مکہ کے راستہ میں نفقہ کا حساب لینے کی وجہ سے رد کی جائے گی [4] | زاہدی |
| ۵۶ | طفیلی شخص (یعنی وہ شخص جو بن بلائے کھانے کی دعوت پر آتا ہو) اور وہ شخص جو اپنے کلام میں مجازفت (یعنی بے تکی، اٹکل پچو باتیں کرنے والا) ہو اور مسخرہ شخص کی گواہی بلا خلاف قبول نہیں کی جاتی ۔ | بحر رائق |
| ۵۷ | (پیشہ ور) کفن فروش کی گواہی قبول نہیں کی جاتی اور (اس کے متعلق) شمس الائمہ رح کا قول ہے کہ اس کی گواہی تب قبول نہیں کی جاتی جب کہ وہ علی الصبح اسی کام میں لگے اور اس (کے خریدار) کا انتظار کرے اور اگر کپڑا بیچتا ہو اور اس سے کفن بھی خرید سے جاتے ہوں تو اس کی گواہی جائز قرار پائے گی ۔ | ذخیرہ |
| ۵۸ | جب کوئی شخص (جانداروں کی) تصویروں والے کپڑے بیچتا ہو یا اسے بنتا ہو تو اس کی گواہی قبول نہ کی جائے گی یونہی الاقضیہ میں مذکور ہے [5] | محیط |
| ۵۹ | جب کوئی حاکم شخص کسی شہر میں داخل ہو اور لوگ نکل کر اسے دیکھنے کے لیے راستوں پر بیٹھیں تو (اس کے متعلق) خلف رح کا قول ہے کہ ان کی عدالت باطل قرار پائے گی لیکن اگر وہ عبرت حاصل کرنے کے لیے (وہاں) جائیں تو پھر ان کی عدالت باطل نہ ہوگی اور فتویٰ اس پر ہے کہ جب وہ لوگ، تعظیم کے مستحق کی تعظیم کے علاوہ کے لیے اور عبرت حاصل کرنے کے علاوہ کے لیے نکلے تو ان کا عادل ہونا باطل قرار پائے گا [6] | ظہیریہ، قاضی خان |
| ۶۰ | اقلف (یعنی غیر ختنہ شدہ) شخص کی گواہی قبول کی جا سکتی ہے لیکن اگر اس نے اسے (یعنی ختنہ کرانے کو) حقیر جانا تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر اس کی گواہی قبول نہ ہوگی) [5] | ہدایہ |

[5] حکم نمبر ۵۶ تا ۶۱ / ۱۸ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)
[6] حکم نمبر ۵۷ / ۵۰۲ کے حاشیہ کا ب (۷) اور ج ملاحظہ ہوں (مترجم)
[7] حکم نمبر ۱ / ۴۹۶ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثانی فیمن لا تقبل شهادته لفسقه | حواله |
|---|---|---|
| ۶۲۰ | | |
| ۶۱ | وشهادة الخصی مقبولة | كذا فی المحیط |
| ۶۲ | تقبل شهادة ولد الزنا فی الزنا وغیره | هكذا فی فتح القدیر |
| ۶۳ | شهادة الخنثی المشكل جائزة وحكمه حكم المرأة | كذا فی السراج الوهاج |
| ۶۴ | وینبغی ان لا تقبل شهادة الخنثی المشكل فی الحدود والقصاص كالنساء | كذا فی غایة البیان شرح الهدایة |
| ۶۵ | العمال اذا كانوا عدولا ولا یأخذون من الناس بغیر حق تقبل شهادتهم وان اخذوا بغیر حق من الناس ولم یكونوا عدولا فالصحیح من الجواب انه لا تقبل شهادتهم | كذا فی المحیط |
| ۶۶ | اما شهادة الصكاكین فالصحیح انها تقبل اذا كان غالب حالهم الصلاح | هكذا فی الذخیرة والغیاثیة وفتح القدیر |
| ۶۷ | وذكر الصدر الشهید حسام الدین فی واقعاته ان شهادة الرئیس والجابی فی السكة او البلدة الذی یأخذ الدراهم فی الجبایات والصراف الذین یجمعون الدراهم الیه ویأخذها طوعا لا تقبل | كذا فی المحیط |
| ۶۸ | اما شهادة اهل الصنعات الدنیة كالكساح والزبال والحائك والحجام فالاصح انها تقبل لانها قد تولاها قوم صالحون فما لم یعلم القادح لا یبنی علی ظاهر الصناعة | هكذا فی فتح القدیر |
| ۶۹ | وكذا النخاسون والدلالون | هكذا فی فتح القدیر |

ــه حکم نمبر $\frac{۲۵}{۱۵۹}$ ملاحظہ ہو (مترجم) ــه حکم نمبر $\frac{۲۵}{۴۱}$ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

ــه حکم نمبر $\frac{۲۵}{۶۲۰}$ اور $\frac{۱}{۲۱۶}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب، جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ، دوسری فصل جس کی گواہی فسق کی بنا پر قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان ان کے احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۰ | | |
| ۶۱ | خصی آدمی کی گواہی قبول کی جا سکتی ہے۔ | محیط |
| ۶۲ | ولدزنا کی گواہی زنا میں اور اس کے علاوہ میں قبول کی جا سکتی ہے۔ [1] | فتح قدیر |
| ۶۳ | خنثیٰ مشکل کی گواہی جائز قرار پاتی ہے اور (اس میں) اس کا حکم عورت کے حکم کی طرح ہے [2] | سراج وہاج |
| ۶۴ | اور حدود و قصاص میں خنثیٰ مشکل کی گواہی، عورتوں کی گواہی کی طرح قبول نہ ہونی چاہیئے [3] | غایہ بیان |
| ۶۵ | عامل لوگ (یعنی سرکاری اہل کار) جب عادل ہوں لوگوں کا مال ناحق نہ لیتے ہوں تو ان کی گواہی قبول کی جا سکے گی اور اگر وہ لوگوں سے مال ناحق لیتے ہوں اور عادل نہ ہوں تو صحیح جواب یہ ہے کہ ان کی گواہی قبول نہ کی جا سکے گی [4] | محیط |
| ۶۶ | وثیقہ نویسوں کی گواہی کے متعلق صحیح حکم یہ ہے کہ قبول کی جا سکے گی جب کہ ان کا غالب حال اچھا ہو۔ | ذخیرہ، غیاثیہ فتح قدیر |
| ۶۷ | الصدر الشہید حسام الدین رہ نے اپنے واقعات میں ذکر کیا ہے کہ وہ سردار اور رسا ستہ در شہر میں وہ ٹیکس لینے والا جو ٹیکس میں رقم لیتا ہے اور وہ صراف جس کے پاس وہ رقم جمع کرتے ہیں اور وہ اسے بغیر کسی جبر کے لیتا ہے تو ان (مذکورہ) کی گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ | محیط |
| ۶۸ | اور (بظاہر نام نہاد) گھٹیا پیشہ والے لوگ مثلاً خاکروب، گوبر بردار، جولاہا، سنگیاں لگانے والا، تو ان کی گواہی کے متعلق زیادہ صحیح حکم یہ ہے کہ ان کی گواہی قبول کی جا سکے گی اس لیے کہ ان پیشوں کو کئی نیک لوگوں نے کیا ہے پس جب تک کوئی وجہ طعن معلوم نہ ہو بظاہر پیشہ کی بنا پر حکم نہ ہو گا۔ | فتح قدیر |
| ۶۹ | اور اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم نخاسوں (یعنی غلاموں اور جانوروں کی تجارت کرنے والوں) اور دلالوں (یعنی خرید و فروخت میں دلالی کرنے والوں) کا ہے (زیادہ صحیح حکم کے بموجب ان کی گواہی قبول کی جا سکے گی اور جب تک کوئی وجہ طعن معلوم نہ ہو محض ظاہر پیشہ کی بنا پر حکم نہ ہو گا) [5] | فتح قدیر |

[4] عادل ہونے کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۱۶/۷۱۵ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[5] حکم نمبر ۴۱/۱۴۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ و من لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| | **الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء** | |
| | دفعات ۴۲۱ تا ۴۷۱ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۱۳۳ | |
| ۴۲۱ | **من لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اونقض القضاء** | |
| | تعداد شق ۱۳۳ | |
| ۱ | لا تجوز شہادۃ الوالدین لولدھما و ولد ولدھما و ان سفلوا | کذا فی الحاوی |
| ۲ | ولا شہادۃ الولد لوالدیہ واجدادہ وجداتہ من قبلہما وان علوا | کذا فی الحاوی |
| ۳ | ولا شہادۃ الزوج لامرأتہ وان کانت مملوکۃ ایضا | کذا فی الحاوی |
| ۴ | ولا شہادۃ المرأۃ لزوجہا وان کان مملوکا ایضا | کذا فی الحاوی |
| ۵ | ولا تقبل شہادۃ الرجل لمعتدتہ عن طلاق بائن | کذا فی الخلاصۃ |
| ۶ | اذا شہد رجل لامرأۃ بحق ثم تزوجہا بطلت شہادتہ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۷ | و تجوز شہادۃ الرجل لولدہ و لوالدیہ من الرضاعۃ | کذا فی الحاوی |
| ۸ | و تقبل شہادۃ الربیب | کذا فی القنیۃ |
| ۹ | و تجوز شہادۃ الاخ لاختہ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۱۰ | شہادۃ الاخ لاخیہ واولادہ جائزۃ وکذا الاعمام واولادھم و الاخوال والخالات والعمات | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۱ | وتقبل شہادۃ الرجل لام امرأتہ وابیہا و لزوج ابنتہ ولامرأۃ ابیہ ولاخت امرأتہ | کذا فی الخلاصۃ |

۱؎ حکم نمبر ۱۲/۴۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲؎ حکم نمبر ۳۰/۴۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|

# تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی، انکے احکام کا بیان

دفعات ۷۲۱ تا ۷۲۱ عنوان ۱ ، تعداد شق ۱۳۳

## ۷۲۱ جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم آنے کی بنا پر قبول نہیں ہوتی

اور اس میں ۱۳۳ شقیں ہیں

| شق | متن | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱ | والدین کی گواہی اپنی اولاد کے لیے اور اولاد کی اولاد کے لیے، خواہ نیچے کے درجہ تک ہوں جائز نہیں ہوتی ہے[۱] | حاوی |
| ۲ | اور (مذکورہ حکم کی طرح) اولاد کی گواہی، اپنے والدین کے لیے اور دادوں اور دادیوں کے لیے جو والدین کی جانب سے ہیں خواہ اوپر کے درجہ تک ہوں جائز نہیں ہوتی ہے[۲] | حاوی |
| ۳ | اور (مذکورہ حکم کی طرح) خاوند کی گواہی اپنی بیوی کے لیے جائز نہیں ہوتی اگرچہ وہ عورت مملوکہ ہو۔ | حاوی |
| ۴ | اور (مذکورہ حکم کی طرح) بیوی کی گواہی اپنے خاوند کے لیے جائز نہیں ہوتی اگرچہ وہ خاوند مملوک ہو | حاوی |
| ۵ | مرد کی گواہی، طلاق بائن سے اس کی معتدہ عورت کے لیے قبول نہیں کی جاتی ۔ | خلاصہ |
| ۶ | جب کسی مرد نے کسی عورت کے لیے کسی حق کی گواہی دی پھر اس نے اس عورت سے نکاح کر لیا تو اس کی وہ گواہی باطل قرار پائے گی[۳] | قاضی خان |
| ۷ | مرد کی گواہی اپنی رضاعی اولاد یا رضاعی والدین کے لیے جائز قرار پاتی ہے ۔ | حاوی |
| ۸ | (کسی شخص کے لیے اس کے) ربیب (یعنی ربائک) کی گواہی قبول کی جاسکتی ہے ۔ | تنفیہ محیط سرخسی |
| ۹ | بھائی کی گواہی اس کی بہن کے لیے جائز قرار پاتی ہے ۔ | |
| ۱۰ | بھائی کی گواہی اس کے بھائی کے لیے اور بھائی کی اولاد کے لیے جائز ہے اس طرح چچوں کے لیے انکی اولاد کے لیے ، ماموؤں، خالاؤں اور چچیوں (یعنی پھوپھیوں) کے لیے بھی یہی حکم ہے (یعنی جائز ہے ) | قاضی خان |
| ۱۱ | مرد کی گواہی اس کی بیوی کی ماں اور باپ کے لیے، اس مرد کی بیٹی کے خاوند کے لیے، اس مرد کے باپ کی بیوی کے لیے اور اس مرد کی بیوی کی بہن کے لیے قبول کی جاسکتی ہے ۔ | خلاصہ |

[۱] حکم نمبر ۳ تا ۶ ، ۲۶/۷۲۱ ، ۱/۶۱۹ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۲] حکم نمبر ۲۶/۷۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادته للتہمة او لزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۷۱ ۱۲ | اذا شهد الرجل لابن ابنه على ابنه جازت شهادته | كذا فی فتاویٰ قاضیخان |
| ۱۳ | شهادة ولد الملاعن وولد ام ولده المولود على فراشه اذا نفاه لا تقبل للنافی لان نسب هذا الولد كان ثابتا من الزوج والمولى قبل اللعان والنفی من حيث الظاهر وباللعان والنفی وان انقطع فی حق بعض الاحكام وهو الميراث والنفقة لم ينقطع فی حق بعض الاحكام وهو قبول الشهادة وحرمة المناكحة ووضع الزكوة فيه وفساد دعوة الغير حتى لو ادعى انسان آخر هذا الولد لم تصح دعوته وان صدقه الولد الملاعن ولو ادعاه الملاعن يثبت النسب منه وانما ابقينا النسب فی حق هذه الاحكام احتياطا لامر الحرمة لان هذه الاحكام مما يحتاط فيها ولهذا لا تبطل بالشبهات | كذا فی محیط السرخسی |
| ۱۴ | ولا تقبل شهادة اولاد ولد الملاعن له | هکذا فی فتاویٰ قاضیخان |
| ۱۵ | ولا تقبل شهادة الملاعن لولده الذی نفاه | هکذا فی فتح القدیر |
| ۱۶ | باع احد التوأمين وحرره مشتريه فشهد لبائعه تقبل لان شهادة معتق الانسان له جائزة فشهادة معتق غيره اولى فلو ادعى نسب الولد الذی عنده ثبت نسبهما وبطل البيع والعتق والقضاء | كذا فی الکافی |
| ۱۷ | لا تجوز شهادة الرجل لمملوكه ومدبره ومكاتبه وام ولده | كذا فی الحاوی |
| ۱۸ | ولا تجوز شهادة الاجير لاستاذه اراد به التلميذ الخاص وهو الذی يأكل معه وفی عياله وليس له اجرة معلومة اما الاجير المشترك اذا شهد للمستاجر تقبل اما الاجير الواحد وهو الذی استأجره مياومة | |

[1] حکم نمبر ۱/۶۷۱ ملاحظہ ہو (مترجم) [2] حکم نمبر ۱۳ تا ۱۵/۶۷۱ کے حواشی ملاحظہ ہوں اور ملاعن یعنی لعان کرنے والے جس نے اپنی بیوی پر زنا کی تہمت لگا کر لعان کیا اور اس طرح ان دونوں میں تفریق ہو گئی۔ اس کے احکام فتاوی عالمگیری کی بحث کتاب الطلاق کے باب ۱۱ میں ہیں (مترجم)

| دفعات دستی نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۲ ۲۱، ۱۲ | جب کسی مرد نے اپنے بیٹے کے بیٹے کے لیے، اپنے بیٹے کے خلاف گواہی دی تو اس کی وہ گواہی جائز قرار پاتی ہے [1] | قاضی خان |
| ۱۳ | ملاعن کے لڑکے کی گواہی اور ام ولد کے اس لڑکے کی گواہی جو اس شخص کے فراش پر پیدا ہوا اور اس نے اس کی نفی کی (یعنی اس نے اسے اپنا بیٹا قرار دینے کی نفی کی) تو اس لڑکے کی گواہی اس نفی کرنے والے شخص کے لیے قبول نہیں کی جاتی اس لیے کہ اس لڑکے کے نسب اس (ملاعن) خاوند سے اور اس آقا سے، لعان اور نفی سے پہلے من حیث الظاہر ثابت تھی اور لعان اور (مذکورہ) نفی سے اگرچہ وہ لڑکا بعض احکام میں منقطع ہو گیا مثلاً میراث پانا اور نفقہ پانا مگر وہ (دوسرے) بعض احکام میں منقطع نہیں ہوا مثلاً گواہی قبول ہونا یا نہ ہونا، نکاح کرنے کی حرمت، اسے زکوٰۃ دینا اور اس کے متعلق کسی اور شخص کے دعوی کا فاسد ہونا حتیٰ کہ اگر کسی اور شخص نے اس لڑکے کے متعلق یہ دعوی کیا (کہ لڑکا اس کا ہے) تو اس کا وہ دعوی صحیح نہ قرار پائے گا) اگرچہ اس ملاعن لڑکے نے اس کی تصدیق کی اور اگر اس لعان کرنے والے نے اس لڑکے (کی نسب) کا دعوی کیا تو اس سے اس کی نسب ثابت قرار پائے گی اور ہم نے ان (مذکورہ) احکام میں امر حرمت میں احتیاط کے لیے نسب کو باقی رکھا ہے اس لیے کہ یہ احکام محتاط فیہا احکام میں سے ہیں اور اسی لیے یہ احکام شبہ سے باطل قرار پاتے ہیں [2] | محیط سرخسی |
| ۱۴ | ملاعن کے لڑکے کی اولاد کی گواہی اس ملاعن کے لیے قبول نہیں کی جاتی۔ | قاضی خان |
| ۱۵ | ملاعن کی گواہی اس کے اس لڑکے کے لیے قبول نہ کی جائے گی جس لڑکے کے (کی نسب) کی اس ملاعن نے نفی کی۔ | فتح قدیر |
| ۱۶ | کسی شخص نے دو جڑواں (غلام) لڑکوں میں سے ایک فروخت کر دیا اور خریدار نے اسے آزاد کر دیا پھر اس لڑکے نے اس فروخت کنندہ کے لیے گواہی دی تو وہ گواہی قبول کی جائے گی اس لیے کہ کسی آدمی کے آزاد کردہ کی گواہی اس آدمی کے لیے جائز قرار پاتی ہے تو اس کے غیر کے آزاد کردہ کی گواہی (اس کے لیے) بطریق اولیٰ جائز قرار پائے گی پھر اگر اس فروخت کنندہ نے اس لڑکے کی نسب کا دعوی کیا جو اس کے پاس ہے (کہ یہ اس کا بیٹا ہے) تو ان دونوں لڑکوں کی نسب (اس سے) ثابت قرار پائے گی اور وہ بیع اور آزاد کرنا اور قاضی کا فیصلہ سب باطل قرار پائیں گے [3] | کافی |
| ۱۷ | کسی شخص کی گواہی اپنے مملوک، مدبر، مکاتب اور ام ولد کے لیے جائز نہیں قرار پاتی [4] | حاوی |
| ۱۸ | (ا) اجیر (خاص یعنی مزدور خاص) شخص کی گواہی اپنے استاد کے لیے جائز نہیں قرار پاتی اور اس اجیر سے مراد (اس استاد کا) خاص شاگرد ہے جو اس کے ساتھ کھاتا پیتا ہو اور اس کے عیال میں شامل ہو اور اس کے لیے مقررہ اجرت نہ ہو (ب) البتہ اجیر مشترک نے جب متاجر (یعنی اجرت پر لینے والے) کے لیے | |

[1] حکم نمبر ۱۱۱۶ / ۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[2] حکم نمبر ۲ / ۲۲۳ کا حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ ؎ | او مشاهرة او مسانهة باجرة معلومة لا تقبل استحسانا | كذا فى الخلاصة |
| ۱۹ | وشهادة الاستاذ مقبولة | كذا فى فتح القدير |
| ۲۰ | وكذا المستاجر | كذا فى فتح القدير |
| ۲۱ | ولا تقبل شهادة المستاجر للآجر بالمستاجر | كذا فى البحر الرائق |
| ۲۲ | والمستعير للمعير بالمستعار | كذا فى البحر الرائق |
| ۲۳ | ذكر فى المنتقى لو استاجر دارا شهرا فسكن الشهر كله ثم جاء مدع آخر فشهد بها المستاجر ورجل آخر معه فالقاضى يسئل المدعى عن الاجارة اكانت بامره اوبغير امره فان قال كانت بامرى لم تقبل شهادة المستاجر لانه مستاجر شهد بالمستاجر للآجر وان قال كانت بغير امرى تقبل شهادته لانه ليس بمستاجر فى حقه ولو لم يسكن الشهر كله لم تجز شهادته وان لم يدع المدعى ان الاجارة كانت بامره ـ | كذا فى محيط السرخسى |
| ۲۴ | ولو شهد المستاجران ان المدعى للذى آجرهما لاثبات الاجارة اولانسان آخر على المؤجر لفسخ الاجارة قال ابو حنيفة رح جازت شهادتهما سواء كانت الاجرة رخيصة اوغالية وقال ابو يوسف رح لا تجوز شهادتهما فى فسخهما لانهما يدفعان عن انفسهما الاجرة وان كانا ساكنين فى الدار بغير اجر جازت شهادتهما | كذا فى محيط السرخسى |
| ۲۵ | اذا شهد الاجير لاستاذه وهو اجير شهر فلم ترد شهادته ولم يعدل حتى | |

؎ حکم نمبر ۱۸ تا ۲۴ / ۴۲۱ ملاحظہ ہو ل مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب، جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۱،۷، | گواہی دی تو قبول کی جا سکے گی (ج) اور محض اجیر جو یومیہ یا ماہانہ یا سالانہ مقررہ اجرت پر ہو اس کی گواہی (مستاجر کے لیے) از روئے استحسان قبول نہ کی جائے گی سلہ | خلاصہ |
| ۱۹ | استاد کی گواہی (شاگرد کے لیے) قبول کی جاسکتی ہے۔ | فتح قدیر |
| ۲۰ | (اسی مذکورہ حکم کی) طرح مستاجر کے لیے یہی حکم ہے (یعنی اجرت پر لینے والے شخص کی گواہی اجیر یعنی مزدور کے لیے قبول کی جاسکتی ہے)۔ | فتح قدیر |
| ۲۱ | مستاجر (یعنی اجرت پر لینے والے) شخص کی گواہی آجر (یعنی اجرت پر دینے والے) کے لیے مستاجر (یعنی اجرت پر لی ہوئی چیز) کے متعلق قبول نہیں کی جاسکتی۔ | بحر رائق |
| ۲۲ | مستعیر (یعنی مانگ کر لینے والے) شخص کی گواہی معیر (یعنی مانگی چیز دینے والے) کے لیے مستعار (یعنی مانگی ہوئی چیز) کے متعلق ہو تو یہی حکم ہے (یعنی قبول نہیں کی جاسکتی) | بحر رائق |
| ۲۳ | (د) المنتقی میں مذکور ہے کہ اگر کسی شخص نے ایک گھر ایک ماہ کے لیے اجرت پر لیا اور (۱) وہ اس گھر میں پورا مہینہ رہائش پذیر رہا پھر (اس گھر کے متعلق) ایک اور مدعی آگیا تو اس مستاجر (یعنی اجرت پر لینے والے) نے اور ایک اور شخص نے گواہی دی تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) قاضی اس مدعی سے اجارہ (یعنی وہ گھر اجرت پر دینے) کے متعلق دریافت کرے گا کہ کیا وہ اجارہ اس کے امر سے ہوا تھا یا نہ اگر اس مدعی نے یوں کہا کہ وہ اجارہ میرے حکم سے ہوا تھا تو اس مستاجر کی گواہی قبول نہ ہوگی اس کے لیے کہ وہ ایسا مستاجر ہے جس نے اجرت پر دینے والے کے لیے، اجرت پر دی ہوئی چیز کے متعلق گواہی دی ہے اور اگر اس مدعی نے یوں کہا کہ وہ اجارہ میرے حکم کے بغیر ہوا تھا تو اس مستاجر کی گواہی قبول کی جا سکے گی اس لیے کہ وہ اس (مدعی) کے حق میں مستاجر نہیں ہے (۲) اور اگر وہ مستاجر اس گھر میں پورا مہینہ رہائش پذیر نہ رہا تھا تو اس کی گواہی قبول نہ ہوگی اگرچہ اس مدعی نے یہ دعوی نہ کیا ہو کہ وہ اجارہ اس کے حکم سے ہوا تھا۔ | محیط سرخسی |
| ۲۴ | اور (مذکورہ صورت میں) اگر دو مستاجر شخصوں نے وہ اجارہ ثابت کرنے کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ مدعا (یعنی دعوی شدہ گھر) اس شخص کا ہے جس نے انہیں اجرت پر دیا یا انہوں نے وہ اجارہ فسخ کرنے کے لیے اجرت پر دینے والے کے خلاف یہ گواہی دی کہ وہ (مدعا) کسی اور آدمی کا ہے تو (اس کے حکم متعلق) (۱) امام ابو حنیفہؒ کا قول یہ ہے کہ ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی خواہ اجرت سستی تھی یا مہنگی (۲) اور امام ابو یوسفؒ کا قول یہ ہے کہ ان دونوں کی وہ گواہی اس اجارہ کے فسخ کرنے کے متعلق جائز نہ قرار پائے گی اس لیے کہ وہ دونوں اپنے پر سے وہ اجرت دفع کرنا چاہتے ہیں (ج) اور اگر وہ دونوں اس گھر میں بغیر اجرت کے رہائش رکھتے ہوں تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی۔ | محیط سرخسی |
| ۲۵ | جب اجیر (یعنی مزدور) نے اپنے استاد کے لیے گواہی دی اور وہ مزدور ماہانہ تھا پس اس کی | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شهادته للتهمة اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۱ | مضی الشهر ثم عدل لم تقبل شهادته | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۶ | کمن شهد لامرأته ثم طلقها قبل التعدیل لا تقبل شهادته | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۷ | وان شهد ولم یکن اجیرا ثم صار اجیرا قبل القضاء بطلت شهادته ولو ان القاضی لم یرد شهادته وهو غیر اجیر ثم صار اجیرا ثم مضت مدة الاجارة لا یقضی بتلك الشهادة وان لم یکن اجیرا عند الشهادة ولا عند القضاء فلو ان القاضی لم یبطل شهادته ولم یقبل فاعاد الشهادة بعد انقضاء مدة الاجارة جازت شهادته | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۸ | وترد شهادة الشریك لشریکه فیما هو من شرکتهما لانها شهادة لنفسه من وجه ولو شهد بما لیس من شرکتهما تقبل لعدم التهمة | کذا فی الکافی |
| ۲۹ | وکذلك اجیر احد الشریکین للشریك الآخر | کذا فی المبسوط |
| ۳۰ | قال محمدؒ فی الاصل اذا شهد رجلان ان لهما ولفلان علی هذا الرجل الف درهم فهذا علی وجوه الاول ان ینصا علی الشرکة بان شهدا ان لفلان ولهما علی هذا الرجل الف درهم مشترك بینهم وفی هذا الوجه لا تقبل شهادتهما اصلا الثانی اذا نصا علی قطع الشرکة بان قالا نشهد ان لفلان علی هذا خمسمائة وجبت بسبب علیحدة ولنا علیه خمسمائة وجبت بسبب علیحدة وفی هذا الوجه تقبل شهادتهما فی حق فلان الثالث اذا اطلق الشهادة اطلاقا وفی هذا الوجه لا تقبل الشهادة اصلا۔ | کذا فی المحیط |

لہ حکم نمبر ۳۰ تا ۲۶ / ۶۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب، جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام، تیسری فصل جس کی گواہی، تہمت یا نفع یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان۔ | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۵) | گواہی (ابھی) نہ رد ہوئی تھی اور نہ اس کا عادل ہونا قرار پایا تھا حتیٰ کہ مہینہ گزر گیا پھر وہ عادل قرار پایا تو اس کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ | قاضی خان |
| ۲۶ | (اور مذکورہ صورت کے حکم کی طرح اس صورت کا حکم ہے) جیسا کہ کسی شخص نے اپنی بیوی کے لیے گواہی دی پھر اس کے عادل قرار پانے سے پہلے اس نے اسے طلاق دے دی تو اس کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ ﷺ | قاضی خان |
| ۲۷ | (د) اگر کسی شخص نے گواہی دی تو وہ (اس کا) اجیر نہ تھا پھر فیصلہ سے قبل وہ (اس کا) اجیر بن گیا تو اس کی وہ گواہی باطل قرار پائے گا (ب) اور اگر (مذکورہ صورت میں) وہ (اس کا) اجیر نہ تھا اور قاضی نے (ابھی) اس کی گواہی رد نہ کی تھی کہ پھر وہ (اس کا) اجیر بن گیا پھر اس اجارہ کی مدت گزر گئی تو قاضی اس کی گواہی پر فیصلہ نہ دے گا اگرچہ (اس صورت میں) وہ نہ گواہی کے وقت اجیر تھا اور نہ فیصلہ کے وقت اجیر تھا (ج) پھر اگر قاضی نے نہ اس کی گواہی باطل قرار دی تھی اور نہ قبول کی تھی اور اس نے اس اجارہ کی مدت گزرنے کے بعد اس گواہی کا اعادہ کیا تو اس کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی۔ | قاضی خان |
| ۲۸ | (د) ایک شریک یعنی حصہ دار کی گواہی دوسرے شریک کے لیے شراکت کی چیز میں رد کر دی جاتی ہے اس لیے وہ گواہی ایک حیثیت سے اپنے آپ کے لیے قرار پاتی ہے اور اگر اس نے (دوسرے شریک کے لیے) ایسی چیز کے متعلق گواہی دی جس میں ان دونوں کی شراکت نہیں ہے تو قبول کی جا سکتی ہے اس لیے کہ تہمت نہیں ہے ﷺ | کافی |
| ۲۹ | اور اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ دو شریکوں میں سے ایک کے اجیر (یعنی اجرت پر کام کرنے والے) نے دوسرے شریک کے لیے گواہی دی (تو شراکت کی چیز میں مقبول نہیں ہے اور اس کے علاوہ میں قبول کی جا سکتی ہے) | مبسوط |
| ۳۰ | الاصل میں امام محمدؒ کا قول ہے کہ جب دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ ان دونوں اور فلاں آدمی کے لیے اس مرد پر ایک ہزار درہم ہے تو اس کی کئی صورتیں ہیں (۱) اول یہ کہ وہ (اس میں) شراکت کی وضاحت کر دیں مثلاً یوں گواہی دیں کہ فلاں آدمی اور ان دونوں کے لیے اس مرد کے ذمہ ایک ہزار درہم ہے جو ان سب کا مشترک ہے تو اس صورت میں ان دونوں کی وہ گواہی بالکل قبول نہ ہو گی (۲) دوسری صورت یہ ہے کہ وہ (اس میں) شراکت نہ ہونے کی وضاحت کر دیں مثلاً وہ دونوں یوں کہیں کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ فلاں آدمی کے لیے اس مرد پر پانچ سو درہم ہے جو ایک علیحدہ سبب سے لازم ہے اور ہم دونوں کے لیے اس مرد کے ذمہ پانچسو درہم ہے جو ایک علیحدہ سبب سے لازم ہے تو اس صورت میں ان دونوں کی وہ گواہی اس فلاں آدمی کے لیے قبول کی جا سکے گی (۳) تیسری صورت یہ ہے کہ وہ اس گواہی کو مطلق چھوڑ دیں (یعنی کچھ وضاحت نہ کریں) تو (اس) صورت میں (بھی) وہ گواہی بالکل قبول نہ ہو گی | محیط |

ﷺ حکم نمبر ۲۸ تا ۳۳ / ۴۲۱ نمبر ۲۶ / ۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ تقبل او لزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۱ ۴۲۱ | واذا کان لرجل علی ثلاثۃ نفر الف درہم شہد اثنان منہم ان صاحب الدین ابرأہما وفلانا عن الالف الذی کان لہ علیہ وعلیہما فان کان البعض کفیلا عن البعض لا تقبل شہادتہما اصلا وان لم یکن البعض کفیلا عن البعض فان شہدا انہ ابرأہما وفلانا بکلمۃ واحدۃ لا تقبل شہادتہما اصلا وان شہدا انہ ابرأہما علی حدۃ وفلانا علی حدۃ تقبل شہادتہما فی حق فلان . | کذا فی المحیط |
| ۳۲ | ونظیر ھذا ما ذکر فی کتاب الحدود اذا شہد رجلان ان فلانا قذف امہما وھذہ بکلمۃ واحدۃ لا تقبل شہادتہما ولو شہدا انہ قذف امہما علی حدۃ وھذہ علی حدۃ قبلت شہادتہما فی حق ھذہ | کذا فی المحیط |
| ۳۳ | ثلاثۃ نفر لہم علی رجل الف فشہد اثنان منہم علی الثالث انہ ابرأ المدیون عن حصتہ لا تقبل شہادتہما وکذا لو قبضا شیئا من المدیون ثم شہدا انہ ابرأہ عن حصتہ . | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۳۴ | وشہادۃ الوکیل للموکل بعد العزل ان خاصم لا تقبل وان لم یخاصم تقبل وھو قول ابی حنیفۃ رح | کذا فی الذخیرۃ |
| ۳۵ | ولو وکلہ بکل حق لہ قبل فلان بحضرۃ القاضی فخاصمہ فی الف فعزل فان شہد بذلک الالف ردت وان شہد بمال آخر لا ترد وان لم یعلم القاضی بوکالتہ وانکر فلان وکالتہ واثبتہا بالبینۃ ثم عزل وشہد ردت شہادتہ للموکل فی کل حق قائم وقت التوکیل الا اذا شہد بحق حادث بعد تاریخ الوکالۃ فحینئذ تقبل | کذا فی الکافی |

لہ حکم نمبر ۷۹ ب / ۴۲۱ ، ۱۲۵ / ۳۴۶ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب. جن کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام — تیسری فصل جس کی گواہی، تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۱، ۳۱ | جب کسی شخص کا تین آدمیوں پر ایک ہزار درہم (قرض) تھا توان میں سے دو نے یہ گواہی دی کہ قرض دینے والے صاحب نے ان دونوں کو اور فلاں (تیسرے) کو اس ہزار درہم سے بری کر دیا ہے جو اس کا اس فلاں اور ان دونوں پر تھا تو (اس صورت کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر ان میں سے بعض، بعض کا کفیل (یعنی ضامن) تھا توان دونوں کی وہ گواہی بالکل قبول نہ ہوگی اور اگر (ان میں سے) بعض بعض کا کفیل نہ تھا تو اگر ان دونوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے ان دونوں اور فلاں (تیسرے) کو ایک ہی فقرہ میں بری کر دیا تو (بھی) ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر دونوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے ان دونوں کو علیحدہ بری کیا اور اس فلان (تیسرے) کو علیحدہ (بری کیا) تو ان دونوں کی وہ گواہی اس فلاں (تیسرے) کے حق میں قبول کی جا سکے گی۔ | محیط |
| ۳۲ | اور اس (مذکورہ صورت) کی نظیر وہ صورت ہے جو کتاب الحدود میں ہے کہ جب دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں آدمی نے ان دونوں کی ماں کو اور اس عورت کو ایک (ہی) فقرہ سے قذف کیا توان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر ان دونوں نے یہ گواہی دی کہ اس آدمی نے ان دونوں کی ماں کو علیحدہ (فقرہ سے) قذف کیا اور اس (فلاں تیسرے) کو علیحدہ (فقرہ سے قذف کیا) تو ان دونوں کی وہ گواہی اس (فلاں تیسرے) کے بارے میں قبول کی جا سکے گی۔ [1] | محیط |
| ۳۳ | تین شخصوں کے لیے ایک آدمی پر ایک ہزار درہم تھے پھر ان میں سے دو نے تیسرے پر یہ گواہی دی کہ اس نے مقروض کو اپنے حصہ (کے قرض) سے بری کر دیا ہے توان دونوں کی یہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اس طرح اگر ان دونوں نے اس مقروض کی کسی چیز پر قبضہ کر لیا پھر یہ گواہی دی کہ اس (تیسرے) نے اس مقروض کو اپنے حصہ (کے قرض) سے بری کر دیا تو یہی حکم ہے (یعنی ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی) | قاضی خان |
| ۳۴ | اور موکل کے لیے وکیل کی گواہی (اس کے) معزول ہونے کے بعد ہو تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر اس (وکیل) نے نالش کر دی تھی تو (اس کی گواہی) قبول نہ ہوگی اور اگر نالش نہ کی تھی تو قبول کی جا سکے گی اور یہ امام ابو حنیفہ رح کا قول ہے [2] | ذخیرہ |
| ۳۵ | (۱) اگر کسی شخص نے قاضی کے سامنے کسی آدمی کو فلاں کی طرف اپنے ہر حق کے لیے وکیل کیا تو اس (وکیل) نے اس (فلاں) سے ایک ہزار (درہم) کے متعلق نالش کی پھر وہ (وکیل) معزول کر دیا گیا تو اگر اس (وکیل) نے اس ہزار کے متعلق گواہی دی تو اس کی وہ گواہی رد کی جائے گی اور اگر اس نے (اس موکل کے لیے) کسی اور مال کے متعلق گواہی دی تو اس کی گواہی رد نہ کی جائے گی (ب) اور اگر قاضی کو اس کے وکیل ہونے کا علم نہ تھا اور اس فلاں نے اس کے وکیل ہونے سے انکار کیا اور اس (وکیل) نے وکیل ہونا گواہوں سے ثابت کیا پھر وہ معزول کر دیا گیا اور گواہی دی تو موکل کے لیے اس کی گواہی ہر اس حق میں رد ہوگی جو حق اسے وکیل بناتے وقت قائم تھا لیکن جب اس وکیل | |

[1] حکم نمبر ۳۱ تا ۳۴ نیز ۶۷ / ۴۲۱، ۴۳۳ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شهادته للتهمة اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۱ | | |
| ۳۶ | رجل ادعیٰ عند القاضی علی رجل ان فلانا وکله بالخصومة فی کل حق له قبل هذا المدعا علیه وقبل فلان وفلان واقام البینة علی الوکالة بالصفة التی ادعی وقضی القاضی بذلك اولم یقض ثم عزله الموکل فشهد المعزول للموکل بحق قبل هذا الذی احضره او قبل الآخرین لا تقبل شهادته الا ان یشهد بحق حادث بعد التوکیل او علی رجل غیر النفر الثلاثة فتقبل شهادته | کذا فی صفوان القضاء |
| ۳۷ | رجل وکل رجلا بالخصومة فی کل حق وقبضه من الناس مطلقا او فی مصر وقدم الوکیل رجلا واقام البینة وجعله القاضی خصما ثم اخرجه الموکل من الوکالة لم تجز شهادته لا علی هذا الرجل ولا علی غیره ممن کان للموکل علیه حق یوم وکله ولا ما حدث بعد ذلك علی الناس الی یوم اخرجه من الوکالة . | کذا فی الخلاصة |
| | لو شهد بحق حدث بعد العزل قبلت شهادته | کذا فی المحیط |
| ۳۸ | الوکیل بقبض الدین تجوز شهادته بالدین | کذا فی الوجیز للکردری |
| ۳۹ | رجل وکل ثلاثة نفر فی خصومة وقال ایهم خاصم فهو وکیل فیها فشهد اثنان منهم لواحد لم یکن هذا الواحد خصما بشهادتهما وان وکل کل واحد علی حدة بالخصومة والقبض جازت شهادة الاثنین لصاحبهما بالوکالة فی الخصومة والقبض | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۰ | رجلان شهدا علی رجل انه قال لهما ولرجل آخر ایکم طلق امرأتی فهو جائز او قال امرها فی ایدیکم فایکم طلقها فهو جائز والزوج یجحد | |

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ، تیسری فصل جس کی گواہی، تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان ان کے احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۵ | نے اس موکل کے لیے کسی ایسے نئے حق کے لیے گواہی دی جو اسے وکیل بنانے کی تاریخ سے بعد کا ہے تو پھر (اس کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی ۔ | کافی |
| ۳۶ | (ا) کسی شخص نے قاضی کے ہاں ایک آدمی پر دعوی کیا کہ فلاں (موکل) نے اسے ہر حق میں نالش کے لیے وکیل بنایا ہے جو اس مدعا علیہ کی طرف اور فلاں اور فلاں کی طرف ہو اور اس نے حسب دعوی وکالت پر گواہی قائم کی اور قاضی نے اس پر (ابھی) فیصلہ دے دیا تھا یا نہ دیا تھا کہ موکل نے اسے معزول کر دیا تو معزول وکیل نے مؤکل کے اس حق کے لیے گواہی دی جو (حق) اس مدعا علیہ کی طرف یا ان دوسرے دونوں کی طرف تھا تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) لیکن اگر وہ وکیل اس مؤکل کے کسی نئے حق کے لیے گواہی دے جو اسے وکیل بنانے کی تاریخ سے بعد پیدا ہوا ہے یا وہ (وکیل) ان تینوں کے علاوہ کسی اور آدمی پر گواہی دے تو اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | صفوان القضاء |
| ۳۷ | (ا) کسی شخص نے کسی آدمی کو وکیل بنایا کہ وہ مطلقاً لوگوں سے یا شہر میں سے اس کے ہر حق کے لیے نالش کرے اور اس حق کو وصول کرے اور اس وکیل نے ایک مرد کو حاضر کیا اور (اپنی وکالت پر) گواہی قائم کی اور قاضی نے اسے فریق مقدمہ قرار دیا پھر اس وکیل کو موکل نے وکالت سے نکال باہر کیا تو اس وکیل کی گواہی اس مرد پر اور اس کے علاوہ پر موکل کے ہر اس حق کے متعلق جائز نہ قرار پائے گی جو اسے وکیل بنانے کے دن تھا اور نہ اس حق کے متعلق (اس کی گواہی قبول ہوگی) جو بعد میں لوگوں پر اس دن تک نیا پیدا ہوا جس دن اس موکل نے اس وکیل کو وکالت سے نکالا ۔ (ب) اگر (مذکورہ صورت میں) اس (وکیل) نے اس (موکل) کے لیے حق کے متعلق گواہی دی جو حق اس (وکیل) کے معزول کیے جانے کے بعد پیدا ہوا ہو تو (پھر) اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | خلاصہ<br>محیط |
| ۳۸ | وہ وکیل جو قرضہ وصول کرنے کے متعلق ہو قرضہ کے متعلق اس کی گواہی قبول کی جا سکتی ہے ۔ | وجیز کردری |
| ۳۹ | ایک شخص نے کسی نالش میں تین آدمیوں کو وکیل کیا اور کہا کہ تم میں سے جو بھی نالش کر دے گا وہی اس مقدمہ میں وکیل ہے پھر ان میں سے دو نے ایک (یعنی اس تیسرے کی وکالت) کے متعلق گواہی دی تو یہ ایک ان دونوں کی گواہی سے فریق مقدمہ نہ قرار پائے گا اور اگر اس شخص نے (ان میں سے) ہر ایک کو نالش کرنے اور حق وصول کرنے کے لیے علیحدہ علیحدہ وکیل کیا تو نالش کرنے اور حق وصول کرنے میں وکالت کے متعلق ان دو کی گواہی ان کے (تیسرے) ساتھی کے لیے جائز قرار پا سکے گی ۔ | قاضی خان |
| ۴۰ | دو مردوں نے ایک شخص کے متعلق گواہی دی کہ اس نے ان دونوں اور ایک اور آدمی سے کہا تھا کہ تم میں سے جس نے میری بیوی کو طلاق دی تو وہ جائز قرار پائے گی یا (انہوں نے یہ گواہی دی کہ) اس نے یہ | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فيمن لا تقبل شهادته للتهمة اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۰ | ذلك لم تجز شهادتهما ولو اقر الزوج بالامر وشهد اثنان على طلاق الثالث لم تجز شهادتهما من قبل انهم شركاء في الوكالة فاذا اشتركوا في الوكالة لا تقبل شهادة بعضهم على بعض لا له ولا عليه۔ | كذا في فتاوى قاضيخان |
| ۴۱ | الوكيلان بالبيع والدلالان اذا شهدا و قالا نحن بعنا هذا الشئ من فلان لا تقبل شهادتهما۔ | كذا في الذخيرة |
| ۴۲ | شهدا ان فلانا امرهما بتزويج فلانة منه او بخلعها او ان يشتريا له عبدا ففعلنا ه فاما ان ينكر الموكل الامر والعقد او يقر بالامر لا العقد او يقر بهما وكل على وجهين اما ان يدعي الخصم العقد مع الوكيل او ينكر فان كان الموكل ينكر لا تقبل في الفصول كلها وان كان الآمر يقر بهما والخصم يقر بالعقد قضى بالاقرار لا بشهادتهما الخلع والنكاح والبيع فيه سواء وان كان الخصم ينكر العقد لا يقضى بالنكاح والبيع ويقضى في الخلع بالطلاق بلا مال باقرار الزوج لا بشهادتهما وان اقر الآمر بالامر ولكن يجحد العقد فان كان الخصم معترا يقضى بالعقود كلها الا في النكاح عند الامام | كذا في الوجيز للكردري |
| ۴۳ | عن ابي يوسف في النوادر اذا شهد شهدان ان فلانا امرنا ان نبلغ فلانا انه قد وكله ببيع عبده وقد اعلمناه او امرنا ان نبلغ امرأته انه جعل امرها بيدها فبلغناها وقد طلقت نفسها جازت شهادتهما ولو قالا لا نشهد انه قال لنا خيرا امرأتي وتخيرناها فاختارت نفسها لا تقبل شهادتهما۔ | كذا في المحيط |

ل حکم نمبر ۴۹/۴۲۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۱ | کہا کہ اس (کی بیوی کی طلاق) کا امر تمہارے ہاتھ ہے تم میں سے جس نے بھی اسے طلاق دی وہ جائز قرار پائے گی اور خاوند اس سے انکار کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز نہ قرار پائے گی اور اگر خاوند نے اس امر کا اقرار کیا اور ان دو نے اس تیسرے کے طلاق دینے پر گواہی دی تو (بھی) ان دونوں کی وہ گواہی جائز نہ ہو گی اس جہت سے کہ وہ سب وکیل ہونے میں شریک ہیں اور جب وہ وکیل ہونے میں شریک قرار پائے تو ان میں سے بعض کے متعلق بعض کی گواہی قبول نہ ہو گی نہ حق میں اور نہ خلاف ۔ | قاضی خان |
| ۴۱ | جب بیع (یعنی فروخت کرنے) کے دو وکیلوں اور دو دلالوں نے یہ گواہی دی کہ ہم نے یہ چیز فلاں کے ہاتھ فروخت کی تو (اس میں) ان دونوں کی گواہی قبول نہ ہو گی لہ | ذخیرہ |
| ۴۲ | دو گواہوں نے گواہی دی کہ فلاں شخص نے ان دونوں کو امر کیا تھا کہ وہ فلاں عورت سے اس کا نکاح کر دیں یا اس کا خلع کرا دیں یا اس شخص کے لیے غلام خرید یں پس ہم نے ایسا کر دیا تو (اس گواہی کے متعلق حکم یہ ہے کہ) (۱) یا تو مؤکل وہ امر کرنے اور عقد کرنے (دونوں) سے انکار کرتا ہے (۲) یا وہ امر کرنے کا اقرار کرتا ہے عقد کا اقرار نہیں کرتا (۳) یا وہ (امر اور عقد) دونوں کا اقرار کرتا ہے اور یہ ہر صورت دو قسموں پر ہے یا تو خصم (یعنی فریق مقدمہ) اس وکیل کے ساتھ عقد واقع ہونے کا دعوی کرتا ہے یا وہ انکار کرتا ہے پس اگر مؤکل (دونوں کا) انکار کرتا ہے تو (مذکورہ) سب صورتوں میں ان کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی اور اگر امر کرنے والا (یعنی مؤکل) دونوں کا (یعنی امر اور عقد کا) اقرار کرتا ہے اور خصم (بھی) عقد کا اقرار کرتا ہے تو اس اقرار پر حکم ہو گا ان دونوں کی گواہی پر حکم نہ ہو گا ، اس میں خلع، نکاح اور بیع کا حکم برابر ہے اور اگر خصم عقد کا انکار کرتا ہے تو نکاح اور بیع میں حکم نہ کیا جائے گا اور خلع میں ان کی گواہی پر نہیں، خاوند کے اقرار پر طلاق بغیر مال کا حکم کیا جائے گا اور اگر امر کرنے والا امر کا اقرار کرتا ہے لیکن عقد واقع ہونے سے انکار کرتا ہے تو اگر خصم اقرار کرتا ہے تو (مذکورہ) سب عقود کا حکم ہو گا لیکن نکاح کے متعلق امام ابو حنیفہ رح کے ہاں حکم نہ ہو گا ۔ | وجیز کردری |
| ۴۳ | (د) امام ابو یوسف رح سے النوادر میں منقول ہے کہ جب دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں شخص نے ہمیں امر کیا ہے کہ ہم فلاں آدمی کو یہ بات پہنچا دیں کہ اس نے اسے اپنا غلام فروخت کرنے کا وکیل کیا ہے اور ہم نے اسے یہ بات پہنچا دی یا (انہوں نے یہ گواہی دی کہ) اس شخص نے ہمیں امر کیا ہے کہ ہم اس کی بیوی کو یہ بات پہنچا دیں کہ اس نے عورت (کی طلاق) کا معاملہ اس عورت کے اختیار میں کر دیا ہے تو ہم نے اس عورت کو یہ بات پہنچا دی اور اس عورت نے اپنے آپ کو طلاق دے دی تو (ان صورتوں میں) ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پائے گی (ب) اور اگر ان دونوں نے یہ کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ اس شخص نے ہمیں یہ کہا ہے کہ تم دونوں میری بیوی کو (طلاق کا) اختیار دے دو تو ہم نے اس عورت کو (وہ) اختیار دے دیا اور اس عورت نے اپنے لیے (طلاق) اختیار کر لی تو (اس صورت میں) ان دونوں کی وہ گواہی | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لاتقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۴۲۱ | | |
| ۴۴ | شہادۃ ابنی الوکیل علی الوکالۃ لا تقبل۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۴۵ | وکذا شہادۃ ابویہ واجدادہ و احفادہ۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۴۶ | اذا شہد ابنا الوکیل علی عقد الوکیل فان کان الموکل والوکیل یقران بالامر والعقد جمیعا فان کان الخصم یدعی ذلک کلہ فالقاضی یقضی بالعقود کلہا ولکن بتصادقہم لا بالشہادۃ وان کان الخصم ینکر ذلک فعلی قول ابی حنیفۃ رح وابی یوسف رح لاتقبل شہادتہما ولا یقضی بشیء من ہذہ العقود الا فی الخلع فان ہنالک یقضی بالطلاق بغیر مال لاقرار الزوج وہو الموکل وان کان الوکیل والموکل یجحدان ذلک کلہ فان کان الخصم یجحد ایضا لا یلتفت الی ہذہ الشہادۃ وان کان الخصم یدعی تقبل شہادتہما عندہم جمیعا وان کان الوکیل یقر بکلا الامرین والموکل یدعی الامر ویجحد العقد فان کان الخصم یدعی ذلک فانہ یقضی بالعقود کلہا الا فی النکاح علی قول ابی حنیفۃ رح وعندہما رح القاضی یقضی بالعقود کلہا۔ | ہکذا فی الذخیرۃ |
| ۴۷ | واذا جعل الرجل امر امرأتہ بید اجنبی وطلقہا فشہد ابنا المطلق ان الزوج جعل امر امرأتہ بید ابیہما وانہ طلقہا والاب حی یدعی ذلک او میت لا تقبل شہادتہما عند ابی حنیفۃ رح وعند ابی یوسف رح ان غیبتہ بمنزلۃ موتہ۔ | کذا فی المحیط |
| ۴۸ | لوشہد ابنا الموکل ان اباہما وکل ہذا الرجل بقبض دیونہ لا تقبل اذا جحد المطلوب الوکالۃ۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۴۹ | ومن وکل رجلا بالخصومۃ فی دار بعینہا وقبضہا فغاب فشہد ابنا الموکل ان اباہما وکل ہذا الرجل للخصومۃ فی ہذہ وقبضہا لا تقبل شہادتہما سواء جحد المطلوب الوکالۃ او اقربہا ہذا اذا کان | |

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| | قبول نہ ہوگی۔ | محیط |
| ۷۲۱ ۴۴ | وکیل کی وکالت پر وکیل کے دو بیٹوں کی گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ | خلاصہ |
| ۴۵ | اسی (مذکورہ) حکم کی طرح (وکیل کی وکالت پر) وکیل کے والدین، اس کے اجداد اور اس کے پوتوں کا حکم ہے (یعنی انکی وہ گواہی قبول نہ ہوگی)۔ | خلاصہ |
| ۴۶ | جب وکیل کے دو بیٹوں نے وکیل کے عقد کرنے پر گواہی دی تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) (و) اگر مؤکل اور وکیل دونوں، امر کرنے اور عقد واقع ہونے سبھی کا اقرار کرتے ہیں تو (دیکھا جائے گا کہ) (۱) اگر خصم (یعنی فریق مخالف) اس میں (یعنی امر کرنے اور عقد واقع ہونے) کا دعوی کرتا ہے تو قاضی سبھی عقود کا حکم دے گا لیکن یہ حکم ان کی باہمی تصدیق کی بنا پر ہوگا (ان کی) گواہی کی بنا پر نہ ہوگا (۲) اور اگر خصم اس (سب) کا انکار کرتا ہے تو امام ابو حنیفہ رح اور امام ابو یوسف رح کے ہاں نہ ان کی گواہی قبول کی جائے گی اور نہ عقود میں سے کسی شئی کا حکم ہوگا لیکن خلع کے لیے یہ حکم نہیں ہے اس لیے کہ اس میں خاوند یعنی مؤکل کے اقرار پر طلاق بلا مال کا حکم ہوگا (ب) اور اگر وہ وکیل اور مؤکل دونوں اس سبھی (یعنی امر کرنے اور عقد واقع ہونے) کا انکار کرتے ہیں تو (دیکھا جائے گا کہ) (۱) اگر خصم بھی انکار کرتا ہے تو اس گواہی کی طرف التفات نہ کیا جائے گا (۲) اور اگر خصم دعوی کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی سبکے ہاں قبول کی جائے گی (ج) اور اگر وکیل ان دونوں امر (یعنی امر کرنے اور عقد واقع ہونے) کا اقرار کرتا ہے اور مؤکل امر کرنے کا اقرار اور عقد واقع ہونے کا انکار کرتا ہے تو اگر خصم اس کا دعوی کرتا ہے تو ان سبھی عقود کا حکم ہوگا لیکن نکاح کے متعلق امام ابو حنیفہ رح کے ہاں یہ حکم نہیں ہے اور صاحبین رح (یعنی امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح) کے ہاں قاضی ان سبھی عقود کا حکم کرے گا۔ | ذخیرہ |
| ۴۷ | جب کسی مرد نے اپنی بیوی (کے طلاق) کا معاملہ کسی اجنبی کے اختیار میں کر دیا اور اس (اجنبی) نے اسے طلاق دے دی تو طلاق دینے والے کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ اس خاوند نے اپنی بیوی (کے طلاق) کا معاملہ ان کے باپ کے اختیار میں کیا تھا اور اس نے اسے طلاق دے دی تھی اور باپ زندہ ہے اس کا دعوی کرتا ہے یا وہ فوت ہوگیا ہے تو امام ابو حنیفہ رح کے ہاں ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور امام ابو یوسف رح کے ہاں اس کا غائب ہونا (بھی) بمنزلہ اس کے مرجانے کے ہے۔ | محیط |
| ۴۸ | اگر مؤکل کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ ان کے باپ نے اس آدمی کو اس کے قرضے وصول کرنے کے لیے وکیل کیا ہے تو اگر مطلوب شخص (یعنی مقروض شخص) اس کے وکیل ہونے سے انکار کرتا ہے تو وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | خلاصہ |
| ۴۹ | (و) جس شخص نے کسی آدمی کو کسی خاص گھر کی نالش اور قبضہ کے لیے وکیل کیا اور وہ (مؤکل) شخص غائب ہوگیا پھر مؤکل کے دو بیٹوں نے گواہی دی کہ ان کے باپ نے اس آدمی کو اس گھر کی نالش اور قبضہ کے لیے وکیل کیا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی خواہ اس مطلوب نے اس وکالت | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ او لزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ | الموکل ھو الطالب فان کان الموکل ھو المطلوب وقد ادعی الطالب فی دارہ فشہد ابنا المطلوب ان اباھما وکل ھذا الرجل بخصومتہ فان کان الوکیل یجحد الوکالۃ لا تقبل ھذہ الشہادۃ لانہا خلت عن الدعوی وان کان الوکیل یدعی الوکالۃ لا تقبل شہادتہما ایضاً اقر الطالب بالوکالۃ او جحدھا لان ھذہ بینۃ قامت علی غیر الخصم ۔ | |
| | کذا فی المحیط فی الفصل السابع فی شہادۃ الرجل علی فعل من افعال ابیہ | |
| ۵۰ | لو ان رجلین اشتریا ثوباً من رجل نقد الثمن او لم ینقدہ فجاء رجل وادعی ان الثوب لہ فشہد المشتریان لہ بالثوب او شہدا علی اقرار البائع ان الثوب لہ لم تجز شہادتہما ۔ | |
| | کذا فی المحیط فی الفصل الثامن فیما یجوز من الشہادات وما لا یجوز | |
| ۵۱ | المشتریان شراء فاسدا اذا شہدا بکون المشتری ملکا للمدعی بعد القبض لا تقبل وکذا لو نقض القاضی العقد بینہما او تراضوا علی ذلک والعین فی ایدیہما فان ردا علی البائع ثم شہدا تقبل ۔[۲] | کذا فی الخلاصۃ |
| ۵۲ | والبائع اذا شہد لغیرہ بما باع لا تقبل شہادتہ وکذا المشتری[۳] | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۵۳ | فی نوادر ابن سماعۃ[۴] عن محمد[۵] رجل شہد علیہ شاھدان لرجل انہ باع ھذہ الدار من ھذا الرجل بالف درھم علی انہما ضمنا للمشتری الدرک قال اذا کان الضمان فی اصل البیع لم تجز شہادتہما وان لم یکن الضمان فی اصل البیع جازت شہادتہما ۔ | کذا فی الذخیرۃ |

[۱] حکم نمبر ۵۰تا۵۵/۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۲] حکم نمبر ۵۱/۴۲۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[۳] فتاوی عالمگیری کی اشاعت ہذا میں حکم نمبر ۵۱/۴۲۱ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ساٹھ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۴/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان<br>احکام | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ،۲۱ | کا انکار کیا یا اقرار کیا یہ حکم اس صورت میں ہے کہ موکل ہی طالب ہو (ب) اور اگر موکل مطلوب ہو اور طالب نے اس کے گھر کے متعلق دعوی کیا ہو اور مطلوب کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ اس کے باپ نے اس آدمی کو نالش کے لیے وکیل کیا ہے تو اگر وہ وکیل آدمی اس وکالت کا انکار کرتا ہے تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے کہ وہ گواہی دعوی سے خالی قرار پاتی ہے اور اگر وہ وکیل اس وکالت کا دعوی کرتا ہے تو بھی ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی خواہ طالب نے اس وکالت کا اقرار کیا یا اس کا انکار کیا اس لیے کہ وہ گواہی ایسی ہے جو خصم (یعنی فریق مقدمہ) کے غیر پر قائم ہوتی ہے ۔ | محیط |
| ۵۰ | اگر دو شخصوں نے کسی آدمی سے ایک کپڑا قیمت کی نقد ادائگی پر خریدا یا انہوں نے نقد ادائگی نہ کی پھر ایک آدمی آیا اور اس نے دعوی کیا کہ وہ کپڑا اس کا ہے پس ان دونوں خریداروں نے اس کپڑے کے متعلق اس مدعی کے لیے گواہی دی یا انہوں نے بائع (یعنی بیچنے والے) کے اس اقرار پر گواہی دی کہ وہ کپڑا اس مدعی کا ہے تو ان دونوں (خریداروں) کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی لہ | محیط |
| ۵۱ | (د) دو خریدار جن کی خریداری فاسد تھی انہوں نے (اس چیز پر) قبضہ کے بعد جب یہ گواہی دی کہ وہ خریدی ہوئی چیز اس مدعی کی ملکیت ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی (ب) اسی طرح اگر قاضی نے ان دونوں کے مابین وہ عقد توڑ دیا یا وہ اس پر (یعنی اس عقد کے توڑنے پر) رضامند ہو گئے اور وہ چیز ان دونوں کے قبضہ میں ہی ہے تو یہی حکم ہے (یعنی ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی) (ج) اور اگر انہوں نے وہ چیز بائع کو واپس کر دی پھر وہ گواہی دی تو قبول کی جا سکے گی ۔ سہ | خلاصہ |
| ۵۲ | (د) بائع (یعنی فروخت کنندہ شخص) نے جب کسی اور آدمی کے لیے اس چیز کے متعلق گواہی دی جو اس نے فروخت کی ہے تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور یہی حکم مشتری (یعنی خریدار) کی گواہی کے متعلق ہے ۔ شہ | قاضی خاں |
| ۵۳ | نوادر ابن سماعہ میں امام محمد رہ سے منقول ہے کہ ایک شخص پر دو گواہوں نے ایک آدمی کے حق میں یہ گواہی دی کہ اس شخص نے یہ گھر اس آدمی کے ہاتھ اس شرط پر فروخت کیا تھا کہ وہ دونوں (یعنی وہ دونوں گواہ) خریدار کے لیے پانے میں ضامن ہیں تو آپ نے (اس کے حکم کے متعلق) فرمایا کہ اگر وہ ضمان اصل بیع میں تھی تو ان کی وہ گواہی جائز نہ قرار پائے گی اور اگر وہ ضمان اصل بیع میں نہ تھی تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی ۔ | ذخیرہ |

سہ حکم نمبر ۵۲/۲۱۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

شہ فتاوی عالمگیری کی اشاعت ہذا میں حکم نمبر ۵۲/۲۱۱ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریبا ۱۰۰ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۲۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل / الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ ۵۴ | رجلان شہدا علی رجل انہ باع دارہ من ہذا المدعی بالف درہم علی انہما کفیلان بالثمن قال محمدؒ ان کان ضمانہما فی اصل البیع لم تقبل شہادتہما لان البیع یتم بضمانہما فکانہما باعا وان لم یکن الضمان فی اصل البیع جازت شہادتہما، رجل اشتری جاریۃ وکفل لہ رجلان بما یلحقہ فیہا ثم شہد الکفیلان ان البائع انتقد الثمن لا تقبل شہادتہما وکذا لو شہدا ان البائع ابرأہ عن الثمن ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۵۵ | ذکر ابن سماعۃؒ عن محمدؒ فی رجل ضمن لرجل ما باع فلانا من شئ فقال الطالب قد بایعت فلانا بیعا بالف درہم فجحد الضامن ذلک فشہد علیہ ابناہ انہ قد بایعہ بیعا بالف درہم فان شہادتہما جائزۃ وکذلک اذا جحد الضامن فشہد ابناہ ان فلانا امرک ان تضمن عنہ وانک ضمنت عنہ لفلان ما باعہ وقد باعہ بیعا بالف درہم قال شہادتہما جائزۃ ویؤخذ بالالف ویرجع بہ علی الذی امرہ ان یضمن عنہ | کذا فی المحیط |
| ۵۶ | لا تجوز شہادۃ الشفیعین بالبیع علی البائع الجاحد ان طلبا الشفعۃ وان سلماہا جازت شہادتہما للمشتری وان جحد المشتری الشراء وادعی البائع لم تجز شہادتہما ایضا وان طلبا الشفعۃ غیر انہما یاخذانہا باقرار البائع ۔ | کذا فی الحاوی |
| ۵۷ | وشہادۃ ولد الشفیع ووالدہ بمنزلۃ شہادتہ فی ذلک وان شہد ولد الشفیع بالتسلیم جازت شہادتہما | کذا فی الحاوی |
| ۵۸ | ولا تجوز شہادۃ المولی وولدہ ووالدہ علی البیع للعبد والمکاتب | |

لہ حکم نمبر ۵۶ تا ۶۱ / ۴۲۱ ملاحظہ ہول (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۱، ۵۴ | (ا) دو شخصوں نے ایک آدمی پر گواہی دی کہ اس نے اپنا گھر اس مدعی کے ہاتھ ہزار درہم پر بایں شرط فروخت کیا کہ وہ دونوں قیمت کے کفیل ہیں تو (اس کے حکم کے متعلق) امام محمدرح نے فرمایا کہ اگر ان دونوں کی ضمان اصل بیع میں تھی تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ وہ بیع ان دونوں کی ضمان سے مکمل قرار پاتی ہے تو گویا ان دونوں نے بیع کی ہے اور اگر (ان کی) ضمان اصل بیع میں نہ تھی تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی (ب) کسی شخص نے باندی خریدی اور اس میں جو امر لاحق ہو اس کے لیے دو آدمی کفیل ہوئے پھر ان دونوں نے یہ گواہی دی کہ بائع (یعنی بیچنے والے) نے قیمت لے لی ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی (ج) اسی طرح اگر ان دونوں نے یہ گواہی دی کہ اس بائع نے اس (خریدار) کو قیمت سے بری قرار دے دیا ہے تو یہی حکم ہے (یعنی ان کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی) | قاضی خان |
| ۵۵ | (ا) ابن سماعہ رح نے امام محمدرح سے اس شخص کے بارے میں روایت کیا ہے جو کسی آدمی کے لیے اس میں ضامن ہوا جو چیز اس نے فلاں کے ہاتھ بیع کی تو طالب (آدمی) نے کہا کہ میں نے اس کے ہاتھ ہزار درہم کی بیع کی تو ضامن نے اس سے انکار کیا پھر اس کے دو بیٹوں نے اس پر یہ گواہی دی کہ اس آدمی نے اس فلاں کے ہاتھ ہزار درہم کی بیع کی ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی (ب) اور اسی طرح جب اس ضامن نے انکار کیا تو اس کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں نے تجھے حکم کیا تھا کہ تو اس آدمی کی طرف سے ضامن ہو جا اور تو اس کی طرف سے اس کے لیے (اس پر) ضامن ہوا جو اس نے بیع کی اور اس نے ہزار درہم کی بیع کی ہے تو آپ نے فرمایا کہ ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اور وہ ہزار درہم کے لیے ماخوذ ہو گا اور وہ اس سے لے لے گا جس فلاں نے اسے حکم کیا تھا کہ تو اس فلاں کی طرف سے ضامن ہو جا۔ | محیط |
| ۵۶ | (ا) بیع پر شفعہ کرنے والے دو شخصوں کی گواہی ایسے بائع (یعنی فروخت کنندہ) پر جو (اس بیع کا) منکر ہے جائز نہیں قرار پاتی بشرطیکہ وہ دونوں شفعہ کے طالب ہوں اور اگر انہوں نے اس شفعہ (کا حق) سونپ دیا (یعنی دست بردار ہو گئے) تو ان کی گواہی مشتری (یعنی خریدار) کے لیے جائز قرار پا سکے گی (ب) اور اگر مشتری نے اس خرید سے انکار کیا اور بائع نے دعوی کیا تو بھی ان دونوں کی وہ گواہی جائز نہ ہو گی اگرچہ وہ دونوں شفعہ کے طالب ہوں لیکن وہ دونوں بائع کے اقرار سے اسے لے لیں گے ؎ | حاوی |
| ۵۷ | (ا) شفعہ کرنے والے کے بیٹے اور اس کے والد کی گواہی اس میں بمنزلہ شفعہ کرنے والے کی گواہی کے ہے۔ (ب) اور اگر شفعہ کرنے والے کے دو بیٹوں نے شفعہ سونپ دینے کی گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی۔ | حاوی |
| ۵۸ | بیع واقع ہونے پر ایسے غلام اور مکاتب کے لیے جو شفعہ کے طالب ہوں (ان کے) آقا، اس کے بیٹے | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۵۸(۲) | یطلبان الشفعۃ وتجوز شہادتہم علیہما بالتسلیم۔ | کذا فی الحاوی |
| ۵۹ | ذکر فی شفعۃ الاصل اذا شہد للبائع اولادہ ان الشفیع قد طلب الشفعۃ من المشتری والمشتری ینکر والدار فی ید المشتری لا تقبل شہادتہم۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۶۰ | فی نوادر ابن سماعۃ رحمہ اللہ عن محمد رحمہ اللہ رجل باع دارا ولم یقبضہا المشتری حتی جاء شفیع الدار وخاصم فیہا فشہد ابنا البائع ان المشتری قد سلم الدار للشفیع بشفعتہ ثم اشتراہا منہ بالثمن لا تقبل شہادتہما وکذلک لو شہدا ان الشفیع سلم الشفعۃ فی الدار لا تقبل شہادتہما وھذا اذا ادعی الاب ما شہدا بہ اما اذا جحد ما شہدا بہ فتقبل شہادتہما ولو کان المشتری قبض الدار من البائع ثم شہد ابنا البائع علی تسلیم المشتری الدار الی الشفیع بشفعتہ لا تقبل شہادتہما سواء ادعی البائع ما شہدا بہ او جحد ذلک۔ | کذا فی المحیط |
| | وروی ابن سماعۃ رحمہ اللہ لو شہد ابنا البائع ان الشفیع سلم الشفعۃ جاز ولو شہد البائع بذلک لم تجز[1]۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۶۱ | واذا کان للدار شفیعان فشہد شاہدان ان احدہما سلم الشفعۃ ولا یعلمان ایہما ہو فشہادتہما باطلۃ وان کان الشفعاء ثلاثۃ فشہد اثنان منہم علی احدہم انہ قد سلم الشفعۃ وقالا قد سلمناہ معہ فشہادتہما جائزۃ وان قالا نحن نطلبہا فشہادتہما باطلۃ وکذلک لو قالا سلمنا معہ ولا بن احدہما اولابیہ اولمکاتبہ اولزوجتہ شفعۃ فشہادتہما باطلۃ | کذا فی الحاوی |

[1] حکم نمبر ۲/۱۴۲ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] فتاوی عالمگیری کی اشاعت بذا میں حکم نمبر ۶۱/۱۴۲ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریبا ۲ احکام کا اندراج

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جن کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جن کی نہیں ان کے احکام — تیسری فصل جن کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۲۱ | اور اس کے والد کی گواہی جائز نہیں ہوتی اور ان سب کی گواہی، ان دونوں (یعنی اس غلام اور مکاتب) پر شفعہ سونپ دینے (یعنی اس شفعہ سے دست برداری) کے متعلق جائز قرار پا سکتی ہے۔ | حاوی |
| ۵۹ | شفعۃ الاصل میں مذکور ہے کہ جب بائع (یعنی فروخت کنندہ) کی اولاد نے بائع کے لیے یہ گواہی دی کہ شفعہ کرنے والے نے مشتری (یعنی خریدار) سے شفعہ طلب کیا ہے اور مشتری اس سے انکار کرتا ہے اور وہ (فروخت شدہ) گھر مشتری کے قبضہ میں ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی۔ | قاضی خان |
| ۶۰ | (ا) نوادر ابن سماعہ میں امام محمد رح سے منقول ہے کہ کسی شخص نے ایک گھر بیچا اور ابھی مشتری نے اس پر قبضہ نہ کیا تھا کہ اس گھر کا شفعہ کنندہ آیا اور شفعہ کے لیے نالش کی تو بائع کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ مشتری کا تب یہ گھر شفعہ کرنیوالے کو اس کے شفعہ کی وجہ سے دے دیا تھا پھر اس نے اس سے قیمتاً خریدا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اسی طرح اگر ان دونوں نے یہ گواہی دی کہ شفعہ کرنے والا اس گھر کے شفعہ سے دست بردار ہو گیا تھا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی اور یہ حکم اس صورت میں ہے کہ ان دونوں (بیٹوں) نے جو گواہی دی (ان کا) باپ (یعنی بائع) اس کا دعویٰ کرتا ہے اور اگر (صورتِ حال یہ ہو کہ) کہ ان دونوں نے جو گواہی دی (ان کا) باپ (اس سے) انکار کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔<br>(ب) اور اگر مشتری نے بائع سے وہ گھر (اپنے) قبضہ میں کر لیا تھا پھر بائع کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ مشتری نے وہ گھر شفعہ کرنے والے کو اس کے شفعہ کی وجہ سے دے دیا تھا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی خواہ بائع نے اس کے متعلق جو انہوں نے گواہی دی دعویٰ کیا یا اس کا انکار کیا۔ | محیط |
| | (ج) اور (مذکورہ صورت کے متعلق) ابن سماعہ رح نے روایت کیا ہے کہ اگر بائع کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ شفعہ کرنے والا شفعہ سے دست بردار ہو گیا ہے تو (یہ گواہی) جائز قرار پا سکے گی اور اگر یہ گواہی بائع نے دی تو جائز نہ ہوگی لے | قاضی خان |
| ۶۱ | (ا) جب کسی گھر کے شفعہ کنندگان دو تھے پھر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ ان دونوں میں سے ایک شفعہ کنندہ، شفعہ سے دست بردار ہو گیا ہے اور وہ یہ نہیں جانتے کہ ان دونوں میں سے وہ کون ہے تو ان دونوں گواہوں کی وہ گواہی باطل ہے (ب) اور اگر شفعہ کنندگان تین تھے پھر ان میں سے دو نے ایک پر یہ گواہی دی کہ وہ شفعہ سے دست بردار ہو گیا ہے اور ان دونوں نے یہ کہا کہ ہم (بھی) اس کے ساتھ اس شفعہ سے دست بردار ہیں تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اور اگر ان دونوں نے یہ کہا کہ ہم اس (شفعہ) کو چاہتے ہیں تو ان دونوں کی وہ گواہی باطل ہے۔ اسی طرح اگر ان دونوں نے یوں کہا کہ ہم (بھی) اس کے ساتھ اس شفعہ سے دست بردار | |

لے متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۴/۷/۱۴ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فيمن لا تقبل شهادته للتهمة أو لزوم التناقض أو لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ | | |
| ۶۲ | أحد الورثة إذا أقر بالدين ثم شهد هو ورجل آخر على أن الدين كان على الميت فإنه تقبل ونسمع شهادة هذا المقر. | كذا في خزانة المفتين |
| ۶۳ | قال محمد رح شهادة الوصي للميت بدين أو غير ذلك باطلة سواء كانت الورثة صغارا أو كبارا. | كذا في المحيط في كتاب الإيصاء في النوع الحادي والعشرين |
| ۶۴ | ولو شهد بدين على الميت جازت شهادته على كل حال | كذا في فتاوى قاضيخان |
| ۶۵ | ولو شهد لبعض الورثة على الميت إن كان المشهود له صغيرا لا تجوز بالاتفاق وإن كان بالغا فكذلك عند أبي حنيفة رح وعندهما[1] جازت ولو شهد للكبير على الأجنبي تقبل في ظاهر الرواية ولو شهد للوارث الكبير والصغير جميعا في غير ميراث لم تجز | كذا في الخلاصة |
| ۶۶ | ولو شهد الوصيان على إقرار الميت بدار معينة لوارث بالغ تقبل | كذا في الخلاصة |
| ۶۷ | الوصي إذا عزل فشهد للميت أو لليتيم لا تقبل وإن لم يخاصم | كذا في شرح أدب القاضي للصدر الشهيد |
| ۶۸ | ولو أن الوصي لم يقبل الوصايا بعد موت الموصي ولم يرد حتى شهد عند القاضي فالقاضي يقول له أتقبل الوصاية أم تردها فإن قبل بطلت شهادته وإن رد أمضى شهادته وإن سكت ولم يخبر بشيء توقف القاضي في شهادته | هكذا في الملتقط |
| ۶۹ | الغريمان اللذان للميت عليهما دين إذا شهدا بالوصاية أو الوصية أو الوراثة إن كان الخصم جاحدا لا تقبل شهادتهما وإن كان الخصم يدعي ذلك قبلت شهادتهما سواء كان الموت ظاهرا | |

لہ مکاتب کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۲/۲۲۳ کا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲ہ حکم نمبر ۶۲ تا ۷۸ / ۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۱ | ہیں البتہ ان دونوں میں سے ایک کا بیٹا یا اس کا باپ یا اس کا مکاتب یا اس کی بیوی کا شفعہ موجود ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی باطل ہے ؎۱ | حاوی |
| ۶۲ | جب وارثوں میں سے ایک شخص نے قرضہ کا اقرار کیا پھر اس نے اور ایک اور آدمی نے گواہی دی کہ قرضہ میت پر تھا تو وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور اس اقرار کرنے والے کی گواہی کی سماعت ہو سکے گی ؎۲ | خزانۃ المفتین |
| ۶۳ | امام محمد رہ کا قول ہے کہ وصی (یعنی وصیت یافتہ) کی گواہی قرض اور اس کے علاوہ کے متعلق میت کے حق میں باطل ہے خواہ اس میت کے وارث چھوٹے (یعنی نابالغ) ہوں یا بڑے ہوں ۔ | محیط |
| ۶۴ | اگر اس (وصی) نے (غیر وارث کے لیے) میت پر قرض کی گواہی دی تو اس کی وہ گواہی ہر حال میں جائز ہے ؎۳ | قاضی خان |
| ۶۵ | اور اگر اس (وصی) نے بعض وارثوں کے لیے میت پر قرض کی گواہی دی تو جس کے لیے گواہی دی گئی ہے اگر وہ چھوٹا (یعنی نابالغ) ہے تو وہ گواہی بالاتفاق جائز نہ ہوگی اور اگر وہ بالغ ہے تو بھی امام ابو حنیفہ رہ کے ہاں یہی حکم ہے اور صاحبین رہ (یعنی امام ابو یوسف رہ اور امام محمد رہ) کے ہاں جائز ہے اور اگر اس (وصی) نے بڑے (یعنی بالغ وارث) کے لیے (میت کے علاوہ) کسی اجنبی پر گواہی دی تو ظاہر روایت کے بموجب وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور اگر اس (وصی) نے بڑے اور چھوٹے (یعنی بالغ اور نابالغ) وارث کے لیے میراث کے علاوہ میں گواہی دی تو جائز نہ ہوگی ؎۳ | خلاصہ |
| ۶۶ | اگر دو وصی (یعنی وصیت یافتہ) شخصوں نے کسی معین گھر کے متعلق کسی بالغ وارث کے لیے، میت کے اقرار پر گواہی دی تو وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | خلاصہ |
| ۶۷ | وصی (یعنی وصیت یافتہ) شخص جب معزول کر دیا گیا تو اس نے میت کے لیے یا (اس کے) یتیم کے لیے گواہی دی تو (اس کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی اگرچہ اس (وصی) نے نالش نہیں کی تھی ۔ | شرح ادب القاضی |
| ۶۸ | اگر وصی (یعنی وصیت یافتہ) شخص نے وصیت کنندہ کی موت کے بعد وصی ہونے کو نہ قبول کیا اور نہ رد کیا حتیٰ کہ اس نے قاضی کے ہاں (میت کے لیے) گواہی دی تو قاضی اس سے دریافت کرے گا کہ وہ وصی ہونا قبول کرتا ہے یا رد کرتا ہے پس اگر اس نے وصی ہونا قبول کیا تو اس کی وہ گواہی باطل قرار پائے گی اور اگر اس نے وصی ہونا رد کر دیا تو اس کی وہ گواہی نافذ ہو سکے گی اور اگر وہ چپ رہا اور (مذکورہ) کسی شئ کے متعلق نہ بتایا تو قاضی اس کی گواہی میں توقف کرے گا ۔ | ملتقط |
| ۶۹ | دو ایسے مقروض شخص جن پر میت کا قرضہ ہے جب انہوں نے وصایت (یعنی وصی بنانے)، یا وصیت یا وراثت کے متعلق گواہی دی تو اگر خصم (یعنی فریق مقدمہ) منکر ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر خصم اس کا دعویٰ کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی خواہ (میت کی) موت ظاہر تھی یا ظاہر نہ تھی حکم | |

؎۱ حکم نمبر ۶۵/۲۱۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

؎۲ حکم نمبر ۶۳/۲۱۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ وھن، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ لا تقبل اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ٧٢١ | او لم یکن۔ | |
| ٧٠ | والغریمان اللذان لہما علی المیت دین اذا شہد بالوراثۃ او الوصایا او الوصیۃ فان کان الموت غیر ظاہر لا تقبل شہادتہما وان کان الموت ظاہرا فان کان المشہود لہ لا یدعی ذلک فکذلک لا تقبل شہادتہما وان کان المشہود لہ یدعی ذلک ففی الاستحسان تقبل شہادتہما۔ | ھکذا فی المحیط |
| ٧١ | والوارثان اذا شہدا بالموصی الیہ وکان الموت غیر ظاہر لا تقبل شہادتہما سواء کان المشہود لہ طالبا لذلک او کان جاحدا وان کان الموت ظاہرا وکان المشہود لہ طالبا لذلک تقبل استحسانا۔ | ھکذا فی المحیط |
| ٧٢ | والموصی الیہما اذا شہدا بوصی آخر معہما فان کان الموت غیر ظاہر لا تقبل شہادتہما وان کان الموت ظاہرا وکان المشہود لہ طالبا لذلک تقبل شہادتہما استحسانا۔ | ھکذا فی المحیط |
| ٧٣ | والموصی لہما اذا شہدا بالموصی الیہ[2] فان کان الموت ظاہرا والمشہود لہ یطلب ذلک قبلت شہادتہما وان کان الموت غیر ظاہر لا تقبل شہادتہما۔ | ھکذا فی المحیط |
| ٧٤ | وفی نوادر ابن سماعۃ رح عن محمد رح فی رجلین شہدا ان المیت اوصی الی ابیہما وورثۃ المیت یقرون بذلک او ینکرون فان کان ابوہما یدعی الوصایۃ لا تقبل شہادتہما وان جحد الوصایۃ قبلت شہادتہما۔ | ھکذا فی المحیط |
| ٧٥ | لو شہد شاہدان ان المیت اوصی الی ہذا الرجل وقضی بہ ثم شہد الغریمان او الوارثان او الموصی لہما بالایصاء الی رجل آخر وہو | |

[1] استحسان کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ٢/١٤٣ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کے متن کے ھ ج "" کا "ہ" اور د ملاحظہ ہوں (مترجم)

[2] قولہ بالموصی الیہ کذا باصلہ ولعلہ بالموصی بہ او نحو ذلک اھ مصححہ عربی حاشیہ فتاوی ہذا یعنی "موصی الیہ"

| حوالہ | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| محیط | برابر ہے۔ | ۶۹(۲) |
| محیط | دو ایسے مقروض شخص جن کا قرضہ میت پر ہے جب انہوں نے وراثت یا وصایت (یعنی وصی بنانے) یا وصیت کے کے متعلق گواہی دی تو اگر (میت کی) موت غیر ظاہر تھی تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر موت ظاہر تھی تو اگر وہ شخص جس کے لیے گواہی دی گئی ہے وہ اس کا دعوی نہیں کرتا تو اسی طرح ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر وہ شخص جس کے لیے گواہی دی گئی ہے وہ اس کا دعوی کرتا ہے تو از روئے استحسان ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی سلہ | ۷۰ |
| محیط | (د) دو وارث شخصوں نے موصی الیہ (یعنی جس کے لیے وصیت کی گئی ہو اس) کے متعلق گواہی دی اور (میت) کی موت غیر ظاہر تھی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی خواہ وہ آدمی جس کے لیے گواہی دی گئی ہے وہ اس کا طالب تھا یا وہ منکر تھا (ب) اور اگر اس میت کی) موت ظاہر تھی اور وہ آدمی جس کے لیے گواہی دی گئی ہے وہ اس کا طالب تھا تو ان دونوں کی وہ گواہی از روئے استحسان قبول کی جاسکے گی۔ | ۷۱ |
| محیط | (د) دو موصی الیہ نے (یعنی ان دو شخصوں نے جن کو وصیت کی گئی ہو۔ یعنی دو وصی شخصوں نے) جب اپنے ساتھ ایک اور وصی کے متعلق گواہی دی تو اگر (اس میت کی) موت غیر ظاہر تھی تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر (میت کی) موت ظاہر تھی اور وہ (تیسرا) شخص جس کے لیے گواہی دی گئی ہو وہ اس کا طالب ہو تو ان دونوں کی وہ گواہی از روئے استحسان قبول کی جاسکے گی۔ | ۷۲ |
| محیط | (د) دو موصی لہ نے (یعنی ان دو شخصوں نے جن کے لیے وصیت کی گئی ہو انہوں نے) جب موصی الیہ (یعنی وصی آدمی) کے متعلق گواہی دی تو اگر (اس میت کی) موت ظاہر تھی اور وہ مشہود لہ اس کا طالب ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی (ب) اور اگر (اس میت کی) موت غیر ظاہر تھی تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | ۷۳ |
| محیط | (د) نوادر ابن سماعہ رہ میں امام محمد رہ سے ان دو شخصوں کے بارے میں روایت ہے جنہوں نے یہ گواہی دی کہ میت نے ہمارے باپ کو وصی بنایا ہے اور میت کے وارث اس کا اقرار کرتے ہیں یا وہ اس کا انکار کرتے ہیں تو اگر ان کا باپ وصی بنائے جانے کا دعوی کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر ان کے باپ نے وصی بنائے جانے سے انکار کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی۔ | ۷۴ |
| | (د) اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ میت نے اس شخص کو وصی بنایا ہے اور اس کے لیے حکم کر دیا گیا پھر (میت کے) دو مقروضوں یا دو وارثوں یا دو ایسے شخصوں نے جن کے لیے وصیت کی گئی ہے ایک اور آدمی | ۷۵ |

(یعنی جس کی طرف وصیت کی گئی) کا فقرہ اصل نسخہ میں یوں ہی درج ہے اور ممکن ہے کہ یہ فقرہ "موصی بہ" (یعنی جس کو وصیت کی گئی) یا اس مانند ہوا ہو اور اس سے مراد وصیت یا تنہ یعنی وصی شخص ہے نیز فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع المیمنیہ مصر ۳۱۰ھ ص ۵۵۱ اور مطبوعہ مطبع مجیدی، کانپور (ہند) ۹۳ء ص ۲۱۴ میں بھی موصی الیہ ہی لکھا ہے (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل، الفصل الثالث فيمن لا تقبل شهادته للتهمة اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ | يدعي ذلك لا تقبل. | كذا فى الكافى |
| | ولو شهدا قبل القضاء انه رجع عنه واوصى الى هٰذا الثانى قبل القاضى شهادتهما اذا كان الثانى يدعى ذلك[1]. | هٰكذا فى المحيط |
| ۷۶ | ولو شهد الوارث مع اجنبى بالثلث وصية لرجل ثم شهدا بالثلث وصية لرجل آخر قبل القاضى شهادتهما سواء شهد للثانى قبل قضاء القاضى للاول او بعد القضاء | هكذا فى المحيط |
| ۷۷ | رجلان شهدا ان الميت اوصى بثلث ماله لهٰذا الرجل ثم شهد وارثان ان الميت رجع عن تلك الوصية واوصى بالثلث لوارثه فلان وان الشاهدين وجميع الورثة اجازوا ذٰلك بعد الموت فشهادة الوارثين جائزة والثلث لذٰلك فى قول ابى يوسف[رح] الاول وعلى قوله الآخر وهو قول محمد[رح] شهادة الوارثين على الرجوع باطلة. | هٰكذا فى المحيط |
| ۷۸ | عن محمد[رح] فى رجل مات وترك مالا واخا وادعى رجل انه ابنه واقام بينة فشهدوا انه ابنه لا يعلمونه ترك وارثا غيره وقضى له بالمال فاقر الابن ان اباه اوصى للشاهدين بثلث ماله او اقر لهما بدين قال لا تبطل شهادتهما لانه اقر لهما بعد القضاء ولو اقر لهما بذٰلك بعدما شهدا قبل ان يقضى القاضى فشهادتهما باطلة. | كذا فى الحاوى |
| ۷۹ | رجل مات واوصى لفقراء جيرانه بشيء وانكرت الورثة وصية فشهد على الوصية رجلان من جيرانه لهما اولاد يحتاجون قال | |

[1] حکم نمبر ۷۵/۴۲۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۷۵/۴۲۱ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ۲ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[3] اس لیے کہ جیسا کہ فتاوی عالمگیری میں بحوالہ قاضی خان لکھا ہے کہ ہمارے ہاں وارث کے لیے وصیت جائز نہیں لیکن اگر ورثاء لوگ میت کی موت کے

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۵ | کو وصی بنانے کے متعلق گواہی دی اور وہ (آدمی) اس کا دعوی کرتا ہے تو یہ گواہی قبول نہ ہوگی ۔ | کافی |
| | (ب) اور اگر دو گواہوں نے (وصی قرار پانے کے متعلق) قاضی کے فیصلہ سے پہلے یہ گواہی دی کہ اس میت نے اس شخص کو وصی بنانے سے رجوع کر لیا تھا اور اس نے اس دوسرے شخص کو وصی بنایا تھا تو قاضی ان دونوں کی وہ گواہی قبول کرے گا جب کہ وہ دوسرا شخص اس کا دعوی کرتا ہو۔ | محیط |
| ۷۶ | اگر (میت کے) وارث شخص نے ایک اجنبی (یعنی غیر وارث) کے ساتھ کسی آدمی کے لیے تہائی مال کی وصیت کی گواہی دی پھر اس نے ایک اور آدمی کے لیے تہائی مال کی وصیت کی گواہی دی تو قاضی ان دونوں کی وہ گواہی قبول کرے گا خواہ اس نے اس دوسرے آدمی کے لیے گواہی، پہلے آدمی کے لیے قاضی کے فیصلہ سے پہلے دی یا اس فیصلہ کے بعد دی ۔ | محیط |
| ۷۷ | دو شخصوں نے گواہی دی کہ میت نے اس آدمی کے لیے اپنے تہائی مال کی وصیت کی ہے پھر دو وارثوں نے یہ گواہی دی کہ میت نے اس وصیت سے رجوع کر لیا تھا اور اس نے اپنے فلاں وارث کے لیے تہائی کی وصیت کی اور دونوں (وارث) گواہوں اور سب وارثوں نے (اس کی) وفات کے بعد اس کی اجازت دے دی تھی تو ان دو وارثوں کی گواہی جائز قرار پا سکے گی اور امام ابو یوسف رح کے پہلے قول کے بموجب تہائی اس کے لیے ہوگا اور آپ کے دوسرے قول کے بموجب اور وہی امام محمد رح کا قول ہے کہ (اس وصیت سے) رجوع کرنے کے متعلق وارثوں کی (مذکورہ) گواہی باطل ہے ۔ | محیط |
| ۷۸ | (ا) امام محمد رح سے ایسے شخص کے بارے میں منقول ہے کہ اس نے وفات پائی اور مال اور بھائی چھوڑا اور ایک آدمی نے دعوی کیا کہ وہ اس (میت) کا بیٹا ہے اور اس نے اس پر گواہی قائم کی پس ان گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اس کا بیٹا ہے اور وہ اس کے سوا اس (میت) کا کوئی وارث نہیں جانتے اور اس (بیٹے) کے لیے، مال کا حکم کیا گیا پھر اس بیٹے نے یہ اقرار کیا کہ اس کے باپ نے ان دونوں گواہوں کے لیے تہائی مال کی وصیت کی تھی یا اس نے ان دونوں کے لیے قرض کا اقرار کیا تھا تو آپ نے فرمایا کہ ان دونوں کی وہ گواہی باطل نہ ہوگی اس لیے کہ اس نے قاضی کے فیصلہ کے بعد ان دونوں کے لیے (وہ) اقرار کیا ہے (ب) اور اگر اس نے ان دونوں کی گواہی کے بعد اور قاضی کے فیصلہ سے پہلے ان دونوں کے لیے (وہ) اقرار کیا تو (پھر) ان دونوں کی وہ گواہی باطل ہے ۔ | حاوی |
| ۷۹ | (ا) ایک شخص وفات پا گیا اور اس نے پڑوسیوں کے غرباء کے لیے کچھ (مال کی) وصیت کی اور وارثوں نے اس وصیت کا انکار کیا پھر اس وصیت پر اس کے پڑوس کے دو ایسے آدمیوں نے گواہی دی جنکی | |

بعد اس وصیت کو جائز قرار دیں تو بھی یہ حکم نہیں ہے اور بحوالہ ہدایہ لکھا ہے کہ اجنبی کے لیے وصیت تہائی مال تک وارثوں کی اجازت کے بغیر جائز ہے اور تہائی مال سے زائد وصیت تب جائز ہے کہ سب وارث اس کی موت کے بعد اجازت دیں اور وہ سب بالغ ہوں الخ مفہوم ماخوذ از فتاوی عالمگیری عربی ج ۶ ص ۹۰ (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا ، الفصل الثالث فيمن تقبل شهادته للتهمة اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء تقبل | حواله |
|---|---|---|
| ۷۹[۱] | محمدؒ لا تقبل شهادتهما اصلا كما لو شهدا على رجل انه قذف امهما وفلانة لا تقبل شهادتهما. | كذا فى خزانة المفتين |
| ۸۰ | واذا وقف على فقراء جيرانه فشهد بذلك فقيران من جيرانه جازت شهادتهما. | كذا فى خزانة المفتين |
| | قال فخر الدينؒ الفتوى على انه لا تقبل شهادة من له اولاد يحتاجون فى جوار الموصى اذا كان الجيران ممن يحصون وما ذكر فى الوقف فتاويله اذا كان فقراء الجيران لا يحصون. | كذا فى التتارخانية |
| ۸۱ | لو شهدا انه اوصى بثلث ماله لفقراء اهل بيته وهما فقيران من اهل بيته او ولد لهما فقير من اهل بيته لم تجز الشهادة لهما ولا لغيرهما وان كانا غنيين ولا ولد لهما فقير جازت الشهادة. | كذا فى المحيط |
| ۸۲ | رجل وقف وقفا على مكتب فى قرية وعلى معلم ذلك المكتب فغصب رجل هذا الوقف فشهد بعض اهل القرية ان هذا وقف فلان بن فلان على مكتب كذا وليس لهؤلاء الشهود اولاد فى المكتب تقبل شهادتهم فان كان لهم صبيان فى المكتب فكذلك هو الاصح | كذا فى الخلاصة |
| ۸۳ | وكذا لو شهد بعض اهل المحلة للمسجد بشئ | كذا فى الخلاصة |
| ۸۴ | وكذا شهادة الفقهاء على وقفية وقف على مدرسة كذا والشهود من تلك المدرسة تقبل. | كذا فى الخلاصة |
| ۸۵ | وكذا لو شهدوا ان هذا مصحف وقف هذا المسجد | كذا فى الخلاصة |
| ۸۶ | ولو اوصى بشئ من ماله لمسجد حيه وانكر ورثته ذلك فشهد بذلك بعض اهل المسجد جازت شهادتهم. | كذا فى فتاوى قاضيخان |

[۱] حکم نمبر ۲۲/۴۲۱ ، ۱۲۵/۲۴۴ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۲۱/۷ | اولاد محتاج (یعنی غریب) ہے تو (اس کے متعلق) امام محمد رہ کا قول ہے کہ ان دونوں کی وہ گواہی بالکل قبول نہ ہوگی (ب) جیسا کہ اگر دو گواہوں نے کسی آدمی کے خلاف یہ گواہی دی کہ اس نے ان دونوں کی ماں اور فلانہ عورت پر قذف کیا ہے (تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی) سلہ | خزانۃ المفتین |
| ۸۰ | (د) جب کسی شخص نے اپنے پڑوسیوں کے غرباء پر (کچھ) وقف کیا پس اس کے متعلق اس کے پڑوس کے دو غریبوں نے گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ (ب) فخر الدین رہ کا قول ہے کہ فتوی اس پر ہے کہ (مذکورہ صورت میں) وصیت کرنے والے کے ایسے پڑوسیوں کی گواہی قبول نہیں کی جاتی جن کی اولاد محتاج (یعنی غریب) ہے جب کہ وہ پڑوس گنتی کے گنے چنے لوگ ہیں اور وقف کی صورت میں جو مذکور ہوا ہے اس کی تاویل یہ ہے کہ جب پڑوسیوں کے غرباء اتنے ہوں کہ (عادۃ) بے شمار ہوں۔ | خزانۃ المفتین<br>تتارخانیہ |
| ۸۱ | (د) اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ میت نے اپنے تہائی مال کی وصیت اپنے گھرانے کے غرباء کے لیے کی ہے اور وہ دونوں گواہ اس کے گھرانے سے دو غریب لوگ ہیں یا اس کے گھرانے سے ان دونوں کا کوئی بچہ غریب ہے تو وہ گواہی ان دونوں اور ان کے غیر کے لیے جائز نہ ہوگی (ب) اور اگر وہ دونوں گواہ غنی (یعنی غیر غریب) ہوں اور ان کا بچہ بھی غریب نہ ہو تو (صرف) ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی۔ | محیط |
| ۸۲ | (د) کسی شخص نے کسی بستی کے مکتب اور اس کے معلم پر کچھ وقف کیا اور کسی آدمی نے وہ وقف غصب کر لیا تو اس بستی والوں میں سے بعض نے یہ گواہی دی کہ یہ وقف فلاں بن فلاں کا اس مکتب پر ہے اور ان گواہوں کی اولاد اس مکتب میں نہیں ہے تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی (ب) اور اگر ان کے بچے اس مکتب میں ہوں تب بھی یہی حکم ہے یہ حکم زیادہ صحیح ہے سلہ | خلاصہ |
| ۸۳ | اور اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر بعض اہل محلہ نے مسجد کے لیے کسی چیز کے متعلق گواہی دی (تو وہ گواہی قبول کی جا سکے گی) | خلاصہ |
| ۸۴ | اور اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح کسی مدرسہ پر وقف کی وقفیت پر ایسے فقہاء رہ کی گواہی کا حکم ہے درآنحالیکہ وہ گواہ اس مدرسہ سے ہوں تو (ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی۔ | خلاصہ |
| ۸۵ | اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح (یہی حکم اس صورت میں ہے کہ) اگر (کسی مسجد کے لوگوں میں سے) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ یہ قرآن مجید اس مسجد کیلئے وقف ہے (تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی) | خلاصہ |
| ۸۶ | اگر کسی شخص نے اپنے مال میں سے (کچھ مال) محلہ کی مسجد کے لیے وصیت کیا اور اس کے وارثوں نے اس (وصیت) سے انکار کیا تو اس مسجد کے لوگوں میں سے بعض نے اس کے متعلق گواہی دی تو ان کی | |

سلہ حکم نمبر ۲۱/۸۲ تا ۲۱/۸۶ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا ، الفصل الثالث فيمن لا تقبل شهادته للتهمة اولزوم التناقض او لزوم نقض القضاء تقبل | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ | | |
| ۸۷ | وكذا اذا شهدوا على وقف المسجد الجامع او على ابناء السبيل وهما من ابناء السبيل جازت شهادتهم۔ | كذا فى فتاوى قاضيخان |
| ۸۸ | ولو شهد بعض اهل القرية على بعض اهل القرية بزيادة الخراج لا تقبل وان كان خراج كل ارض معينا اولا خراج للشاهد تقبل۔ | كذا فى الخلاصة |
| ۸۹ | وفى فتاوى النسفى اهل القرية او اهل السكة الغير النافذة شهدوا على قطعة ارض انها من قريتهم او سكتهم لا تقبل وان كانت نافذة ان ادعى لنفسه حقا لا تقبل وان قال لا آخذ شيئا تقبل۔ | كذا فى الوجيز للكردرى |
| ۹۰ | قال محمد رحمه الله رجلان فى ايديهما مال وديعة لرجل فادعاه رجل فشهد المودعان بذلك جازت شهادتهما ولو ان المدعى اقام شاهدين سوى هذين المودعين ثم شهد المودعان على اقرار المدعى ان هذه العين للمودع لا تقبل شهادتهما سواء كانت الوديعة قائمة او مستهلكة ولو انهما كانا ردا الوديعة على المودع ثم شهدا على اقرار المدعى ان الوديعة ملك المودع قبلت شهادتهما۔ | كذا فى المحيط |
| ۹۱ | وفى المنتقى اذا شهد المودع ان الذى اودعه اقر انه عبد جازت شهادته وكذلك العارية۔ | كذا فى المحيط |
| ۹۲ | ولو شهد ان الذى استودعها او اعارها باعها من هذا المدعى لم تجز شهادته۔ | كذا فى المحيط |
| ۹۳ | واذا كان العبد وديعة فى ايدى رجلين شهدا ان المولى كاتبه او دبره او اعتقه والعبد يدعى ذلك جاز ولا يشبه هذا البيع لان العتق خروج عن ملك الى غير ملك۔ | كذا فى المحيط |

له حکم نمبر ۸۸ تا ۸۹ / ۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم) ۲ه اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۹۴ / ۴۲۱ ، ۹۵ / ۴۲۱ ملاحظہ ہوں نیز حکم ۹۰ تا ۹۳ / ۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۷۱ | وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی۔ | قاضی خان |
| ۸۷ | اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح (یہی حکم اس صورت میں ہے کہ) جب لوگوں نے (اپنی) جامع مسجد پر یا مسافروں پر وقف کے متعلق گواہی دی اور وہ دونوں (گواہ) مسافروں میں سے ہیں تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | قاضی خان |
| ۸۸ | (۱) اگر کسی بستی کے بعض لوگوں نے اس بستی کے بعض لوگوں پر خراج زیادہ ہونے کے متعلق گواہی دی تو وہ گواہی قبول نہ ہو گی (ب) اور اگر اس سب زمین کا خراج مقرر ہو یا گواہ کے لیے کچھ خراج نہ ہو تو (پھر) ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی لہ | خلاصہ |
| ۸۹ | فتاوی النسفی میں ہے کہ کسی گاؤں والوں یا غیر نافذہ گلی (یعنی پار نہ جانے والی گلی) والوں نے کسی قطعہ زمین کے متعلق گواہی دی کہ وہ ان کی بستی یا ان کی جائے رہائش میں سے ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ کی جائے گی اور اگر وہ گلی نافذہ (یعنی پار جانے والی) تھی تو اگر اس گواہ نے اپنے لیے کس حق کا دعوی کیا تو (اس کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی اور اگر اس نے یہ کہا کہ میں (اس سے) کچھ نہ لوں گا تو (اس کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی۔ | وجیز کردری |
| ۹۰ | (۱) امام محمد رح نے فرمایا کہ دو شخصوں کے پاس ایک آدمی کا مال امانت ہے پھر ایک اور آدمی نے اس کا دعوی کیا اور ان دو امانت داروں نے اس کی گواہی دی تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکتی ہے (ب) اور اگر اس مدعی نے ان دو امانت داروں کے علاوہ دو گواہ قائم کئے پھر ان دو امانت داروں نے یہ گواہی دی کہ اس مدعی نے اقرار کیا ہے کہ وہ مال (امانت) امانت دینے والے کا ہے تو ان کی یہ گواہی قبول نہ ہو گی خواہ وہ امانت باقی تھی یا تلف شدہ تھی (ج) اور اگر ان دونوں (امانت داروں) نے وہ مال امانت، امانت دینے والے کو واپس کر دیا تھا پھر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس مدعی نے اقرار کیا ہے کہ وہ مال امانت، امانت دینے والے کی ملکیت ہے تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ ۲ه | محیط |
| ۹۱ | (۱) المنتقی میں ہے کہ جب امانت دار نے یہ گواہی دی کہ جس شخص نے اسے امانت دی ہے اس نے اقرار کیا ہے کہ وہ غلام ہے تو اس کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی (ب) اور یہی حکم عاریت (یعنی مانگنے دینے) کا ہے۔ | محیط |
| ۹۲ | اگر (مذکورہ صورت میں) اس امانت دار نے یہ گواہی دی کہ جس شخص اس مؤنث (یعنی باندی) کو امانت دیا یا مانگے دیا اس نے اس کو اس مدعی کے ہاتھ فروخت کر دیا تھا تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی ۳ه | محیط |
| ۹۳ | جب ایک غلام دو شخصوں کے قبضہ میں بطور امانت تھا اور ان دو امانت داروں نے یہ گواہی دی کہ آقا نے اس غلام کو مکاتب یا مدبر یا آزاد کر دیا تھا اور وہ غلام اس کا دعوی کرتا ہے تو یہ (گواہی) جائز ہے اور یہ صورت فروخت کر دینے کی (مذکورہ) صورت کی طرح قرار نہیں پاتی اس لیے کہ آزاد کرنا ملکیت سے نکل کر غیر ملکیت میں جانا ہے ۴ه | محیط |

۳ه حکم نمبر ۹۳/۱۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم) ۴ه حکم نمبر ۹۲/۱۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ لا تقبل او لزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۱ ۹۴ | رجلان فی ایدیہما رہن لرجلین فجاء رجل وادعی الرہن فشہد له المرتہنان جازت شہادتہما ولو شہد الراہنان لغیرہما بالرہن والمرتہن ینکر لا تقبل شہادۃ الراہنین الا ان الراہنین یضمنان قیمۃ الرہن للمدعی۔[1] | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۹۵ | ولو شہدا علی اقرار المدعی بکون المرہون ملک الراہن لا تقبل قائما کان او ہالکا الا اذا شہدا بعد ما رد الرہن علی الراہن۔ | کذا فی الوجیز للکردری |
| ۹۶ | ولو شہد الغاصبان بالملک للمدعی لا تقبل وبعد الرد علی المغصوب منہ تقبل۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۹۷ | ولو شہدا بعد ہلاک المغصوب فی ایدیہما لا تقبل سواء قضی القاضی بالقیمۃ او لم یقض وسواء دفعا القیمۃ الی المغصوب منہ او لم یدفعا۔ | کذا فی المحیط |
| ۹۸ | ولو شہد المستقرضان بکون المستقرض ملک المدعی لا تقبل لا قبل الدفع ولا بعدہ وکذا لو ردعینہ لان ردعینہ ومثلہ سواء۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۹۹ | وشہادۃ الغریمین بالدین الذی علیہما ان الدین للمدعی لا تقبل وکذا لو قضیا الدین[6] | کذا فی الخلاصۃ |

[1] حکم نمبر ۹۴/۷۲۱ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۹۰/۷۲۱ ملاحظہ ہو نیز حکم ۹۴، ۹۵/۷۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم) [3] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۹۲/۷۲۱ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریبا نصف حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۸/۱۴۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[4] اور اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۹۰ ب/۷۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

[5] حکم نمبر ۹۶، ۹۷/۷۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

[6] فتاوی عالمگیری میں بحوالہ محیط السرخسی لکھا ہے کہ ذوات الامثال میں قرض جائز ہے جیسا کہ ناپ، وزن والی ذوات الامثال

| دفعات و نئی نمبر | چوتھا باب جن کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام — تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم آنے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| (١) ٩٤ | (الف) دو شخصوں کے پاس دو آدمیوں کی کوئی چیز رہن ہے پھر ایک اور آدمی آیا اور اس نے اس رہن کا دعویٰ کیا تو رہن لینے والے دونوں شخصوں نے اس کے لیے گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی (ب) اور اگر رہن دینے والے دونوں آدمیوں نے اپنے سوا کسی کے لیے اس رہن چیز کے متعلق گواہی دی اور رہن لینے والا انکار کرتا ہے تو رہن دینے والے دو آدمیوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی لیکن رہن دینے والے وہ دونوں اس مدعی کے لیے رہن کی چیز کی قیمت کے ضامن ہونگے ؎ ؎ | قاضی خان |
| ٩٥ | (الف) اگر (مذکورہ صورت میں) دونوں رہن لینے والوں نے یہ گواہی دی کہ اس مدعی نے یہ اقرار کیا ہے کہ مرہون (یعنی رہن دی ہوئی چیز) رہن دینے والے کی ملکیت ہے تو یہ گواہی قبول نہ ہوگی خواہ مرہون چیز باقی ہو یا تلف ہو چکی ہو (ب) لیکن جب رہن لینے والے ان دونوں شخصوں نے وہ رہن چیز رہن دینے والے کو واپس کر دینے کے بعد یہ (مذکورہ) گواہی دی تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکتی ہے) ؎ | وجیز کردری |
| ٩٦ | اگر دو غصب کرنے والوں نے مدعی کے لیے (مغصوبہ شئی کی) ملکیت کی گواہی دی تو قبول نہ کی جائے گی اور جس سے (وہ شئی) غصب کی ہے اسے واپس کر دینے کے بعد (ان مذکورہ غاصبوں کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی ؎ | خلاصہ |
| ٩٧ | اگر (مذکورہ صورت میں) ان غاصبوں کے پاس وہ مغصوبہ چیز تلف ہو گئی اس کے بعد ان دونوں نے (مذکورہ) گواہی دی تو (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی خواہ قاضی نے اس کی قیمت کے متعلق حکم کیا یا نہ اور خواہ ان دونوں نے مغصوب منہ (یعنی جس شخص سے وہ غصب کیا تھا اس) کو اس کی قیمت دی تھی یا نہ | محیط |
| ٩٨ | (الف) اگر قرض لینے والے دو شخصوں نے اس قرض کے متعلق مدعی کی ملکیت ہونے کی گواہی دی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی نہ وہ قرض ادا کرنے سے پہلے اور نہ بعد (ب) اسی طرح اگر اس قرض کو بعینہ واپس کر دیا گیا (تو یہی حکم ہے) اس لیے کہ قرض کا عین اور اس کی مثل کا واپس کرنا برابر ہے ؎ | خلاصہ |
| ٩٩ | (الف) دو مقروض شخصوں کی اس قرض کے متعلق جو ان پر ہے یہ گواہی، کہ وہ قرض مدعی کا ہے، قبول نہیں کی جاتی (ب) اور اسی طرح اگر انہوں نے وہ (مال) قرض ادا کر دیا تو بھی (اس قرض کے متعلق ان کی گواہی کا) یہی حکم ہے ؎ | خلاصہ |

چیزیں اور گنتی والی ذوات الامثال چیزیں جو متقارب ہوں مثلاً انڈا وغیرہ اور جو ذوات الامثال نہیں ہیں مثلاً جانور اور کپڑے وغیرہ اور اس کے مزید احکام فتاویٰ عالمگیری عربی بحث ۲، کتاب البیوع کے باب ١٩ میں مذکور ہیں۔ نیز حکم نمبر ٩٨ تا ١٠٠/٤٢١ ملاحظہ ہوں (مترجم)

؎ حکم نمبر ٩١/١٢١ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

؎ فتاویٰ جلد ١ کی اس اشاعت میں حکم نمبر ٩١/١٢١ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ١ حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ١٦٨/١٢١ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| حوالہ | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فيمن لا تقبل شهادته للتهمة او لزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| كذا في فتاوى قاضيخان | تجوز شهادة رب الدين لمديونه بما هو من جنس دينه ولو شهد لمديونه بعد موته بمال لم تقبل۔ | ۴۲۱ ۱۰۰ |
| هكذا في المحيط | وتجوز شهادة القاسمين على قسمتهما عند ابي حنيفةؒ وهو قول ابي يوسفؒ اخرا۔ | ۱۰۱ |
| كذا في الهداية | وقاسما القاضي وغيرهما سواء | ۱۰۲ |
| كذا في الذخيرة | لو ان القاسمين حرزا الارض وقوماها ثم عرضا ذلك على القاضي ثم احضرت الورثة واقروا بالتحريز والقسمة فاقرع القاضي بينهم ثم شهدا بالقسمة فشهادتهما جائزة بلا خلاف۔ | ۱۰۳ |
| كذا في المحيط | لو مات رجل وترك مالا على رجلين وترك اخا فشهد الرجلان لغلام يدعي انه ابن الميت انه ابنه لا نعلم وارثا غيره اجزت شهادتهما | ۱۰۴ |
| كذا في فتاوى قاضيخان | رجل مات وله على رجلين الف درهم فشهد الغريمان لرجل انه ابن الميت لا وارث له سواه وشهد آخران سواهما لرجل آخر انه اخو الميت ووارثه لا وارث له سواه فانه يقضي بشهادة الغريمين فان كان شهود الاخ شهدوا اولا وقضى القاضي للاخ ثم شهد الغريمان لرجل آخر انه ابن الميت لا تقبل شهادة الغريمين وكذا لو قضيا الدين للاخ بامر القاضي او بغير امره ثم شهدا للابن لا تقبل شهادتهما۔[1] | ۱۰۵ |
| كذا في المحيط | وكذا لو صارا وعلى دنانير او كان الاخ وهب لهما المال على عوض او كان اشتريا من الاخ جارية من تركة الميت او تصدق الاخ عليهما بصدقة على عوض۔[2] | ۱۰۶ |

[1] حکم نمبر ۱۰۱ تا ۱۰۳ / ۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[2] حکم نمبر ۱۰۴ تا ۱۰۶ / ۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں کی ان کے احکام ۔ تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| (۲) ۱۰۰ | قرض خواہ کی گواہی، اپنے مقروض کے لیے اس قرض کی جنس کے متعلق جائز ہے اور اگر اس قرض خواہ نے اپنے مقروض کے لیے اس کی موت کے بعد اس مال کے متعلق گواہی دی تو (اس کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی۔ | قاضی خان |
| ۱۰۱ | دو تقسیم کنندگان کی گواہی، ان کی تقسیم پر، امام ابو حنیفہ رح کے ہاں جائز قرار پاتی ہے، اور امام ابو یوسف رح کا آخری قول بھی یہی ہے [1] | محیط |
| ۱۰۲ | اور (مذکورہ حکم میں) وہ تقسیم کنندگان قاضی کی طرف سے ہوں یا اس کے علاوہ ہوں، حکم برابر ہے۔ | ہدایہ |
| ۱۰۳ | اگر دو تقسیم کنندگان نے زمین کا اندازہ کیا، اور اس کی تعیین کی پھر اسے قاضی پر پیش کیا پھر وارث لوگ حاضر ہوئے اور انہوں نے اندازہ کرنے اور حصہ بنانے کا اقرار کیا تو قاضی نے ان کے مابین قرعہ ڈالا پھر ان دونوں تقسیم کنندگان نے حصہ بنانے پر گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی بلا خلاف جائز قرار پاسکتی ہے۔ | ذخیرہ |
| ۱۰۴ | اگر کوئی شخص وفات پا گیا اس نے دو آدمیوں کے ذمہ اپنا مال چھوڑا اور ایک بھائی چھوڑا پھر ان دو آدمیوں نے ایک ایسے لڑکے کے لیے جو یہ دعویٰ کرتا ہے کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے، یہ گواہی دی کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے ہم اس کے سوا اس میت کا کوئی وارث نہیں جانتے تو (آپ نے یعنی امام محمد رح نے فرمایا کہ) میں ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار دوں گا [2] | محیط |
| ۱۰۵ | (ا) کوئی شخص وفات پا گیا اور اس کے لیے دو آدمیوں کے ذمہ ایک ہزار درہم ہیں پھر ان دو مقروض آدمیوں نے ایک آدمی کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے اس کے سوا اس میت کا کوئی وارث نہیں ہے، اور ان دونوں کے سوا دو اور آدمیوں نے ایک اور آدمی کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ اس میت کا بھائی ہے اور اس کا وارث ہے اس کے سوا اس میت کا کوئی وارث نہیں ہے تو قاضی ان دو مقروض آدمیوں کی گواہی پر فیصلہ کرے گا پھر اگر بھائی کے گواہوں نے پہلے گواہی دی تھی اور قاضی نے بھائی کے لیے حکم کر دیا تھا پھر ان دو مقروض آدمیوں نے ایک اور آدمی کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے تو (اس صورت میں) ان دو مقروض آدمیوں کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی (ب) اور اسی طرح اگر ان دو مقروض آدمیوں نے قاضی کے حکم سے یا اس کے حکم کے بغیر (میت کے) بھائی کو قرضہ ادا کر دیا پھر ان دونوں نے (میت کے) بیٹے کے لیے گواہی دی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی۔ | قاضی خان |
| ۱۰۶ | اسی طرح اگر (مذکورہ صورت میں) ان دو مقروض آدمیوں نے (میت کے بھائی سے) دیناروں پر بیع صرف کر لی (یعنی دیناروں سے تبادلہ کر لیا) یا (میت کے) اس بھائی نے کسی عوض پر ان دونوں کے لیے وہ مال ہبہ کر دیا یا ان دونوں نے اس بھائی سے میت کے ترکہ میں سے کوئی باندی خریدی یا اس بھائی نے کسی عوض پر ان دونوں کو وہ مال صدقہ کر دیا تو یہی حکم ہے (یعنی) پھر اگر ان دونوں نے میت کے اس بیٹے کے لیے گواہی دی | |

[1] حکم نمبر ۱۰۷/۱۱۱ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فيمن لا تقبل شهادته للتهمة اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ | | |
| ۱۰۷ | ولو مات عن اخ لاب وام وترك ديناً على رجل فابرأ الاخ غريمه او وهب ما عليه له او عيناً من تركته ثم شهد المديون مع آخر لآخر انه ابن الميت تقبل لانه لا نفع له فيه بل فيه ضرر بعود الدين او رد الهبة بخلاف الهبة بعوض لانه متهم للرجوع فى العوض[ا] | كذا فى الكافى |
| ۱۰۸ | اذا شهد رجلان بالمهر لاختهما بسبب تزويجهما وقالا انا زوجنا اختنا بالف درهم والزوج يجحد النكاح او قال كان المهر خمسمائة لا تقبل شهادتهما ولو اقر الزوج بالمهر والنكاح وادعى البرأة والاداء فشهد بذلك للزوج قبلت شهادتهما . | كذا فى المحيط |
| ۱۰۹ | رجل زوج ابنته رجلا بشهادة ابنيه فشهدا عند جحود الزوج النكاح ودعوى الاب الى زوجتها ابا يوسف ردت هذه الشهادة وعند محمد تقبل ان كانت كبيرة ـ | هكذا فى الكافى |
| ۱۱۰ | رجل وامرأتان شهدوا على الزوج للمرأتين انه قال لنسائه انتن طوالق لم تجز الشهادة لا على طلاقهما ولا على طلاق غيرهما ـ | كذا فى فتاوى قاضيخان |
| ۱۱۱ | قال محمد فى الجامع رجلان شهدا ان اباهما طلق امهما فان كان الاب يدعى فلا حاجة الى الشهادة وان كان الاب يجحد فان كانت الام تدعى فلا تقبل شهادتهما وان كانت تجحد تقبل شهادتهما وفى فتاوى مولينا شمس الدين الاوزجندى ان الام اذا ادعت الطلاق تقبل شهادتهما وهو الاصح قال مولينا وعندى ان ما ذكر فى | |

[ا] حکم نمبر ۱۰۷/۴۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

[۲] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۱۰۲/۴۲۱ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ۱ حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۴۱/۴۲۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جن کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جن کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جن کی گواہی تہمت یا ناقص یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ | تو قبول نہ ہوگی ) لہ سلہ | محیط |
| ۱۰۷ | اگر کوئی شخص وفات پا گیا اس کا ایک سگا بھائی ہے اور اس (میت) نے ایک آدمی پر کچھ قرض چھوڑا ہے پس اس بھائی نے اس مقروض کو (اس قرض سے) بری کر دیا یا جو اس کے ذمہ ہے وہ یا میت کے ترکہ میں سے کوئی معین چیز اسے ہبہ کر دی پھر اس مقروض آدمی نے ایک اور آدمی سمیت کسی اور آدمی کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے تو اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اس لیے کہ ایسا کرنے میں اس کا کوئی نفع نہیں ہے بلکہ اس میں اس قرض کے عود کرنے یا اس ہبہ کے واپس ہونے کا ضرر ہے اور عوض پر ہبہ کی صورت کا حکم اس کے خلاف ہے اس لیے کہ اس صورت میں وہ اس عوض کے واپس لینے کے لیے متہم قرار پا سکتا ہے ئہ شہ | کافی |
| ۱۰۸ | (و) جب دو شخصوں نے اپنی بہن کے حق مہر کی گواہی دی اس لیے کہ انہوں نے اسے نکاح کر دیا تھا اور انہوں نے کہا کہ ہم نے ایک ہزار درہم (حق مہر) پر اپنی بہن کا نکاح کر دیا تھا اور خاوند اس نکاح کا انکار کرتا ہے یا اس کا کہنا یہ ہے کہ حق مہر پانچ سو درہم تھا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر اس خاوند نے حق مہر اور نکاح کا اقرار کیا اور اس سے بری الذمہ قرار پانے یا ادا کرنے کا دعوی کیا اور ان دونوں نے اس کے متعلق خاوند کے حق میں گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول ہو سکے گی لہ | محیط |
| ۱۰۹ | ایک شخص نے اپنی بیٹی کا نکاح اپنے دو بیٹوں کی گواہی پر ایک آدمی سے کیا تو اس نکاح سے خاوند کے انکار کرتے اور باپ کے اس دعوی کرنے پر کہ میں نے اپنی بیٹی کا نکاح اس آدمی سے کیا تھا ان دونوں (بیٹوں) نے گواہی دی تو (ان کی) یہ گواہی رد کی جائے گی اور امام محمد رح کے ہاں وہ گواہی قبول کی جا سکے گی بشرطیکہ وہ لڑکی بڑی (یعنی بالغہ) تھی ۔ | کافی |
| ۱۱۰ | ایک مرد اور دو عورتوں نے دو عورتوں کے حق میں ان کے خاوند پر یہ گواہی دی کہ اس نے اپنی بیویوں سے یہ کہا تھا کہ تم سب کو طلاق ہے تو (ان کی) یہ گواہی جائز نہ قرار پائے گی نہ ان دو عورتوں کی طلاق پر اور نہ ان دو کے علاوہ کی طلاق پر ۔ | قاضی خاں |
| ۱۱۱ | (و) امام محمد رح نے الجامع میں فرمایا ہے کہ دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ ان کے باپ نے ان کی ماں کو طلاق دی ہے تو اگر باپ اس کا دعوی کرتا ہے تو اس گواہی کی ضرورت نہیں ہے اور اگر باپ اس سے انکار کرتا ہے تو اگر ماں اس کا دعوی کرتی ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر ماں (بھی) اس سے انکار کرتی ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ (ب) اور فتاوی مولینا الاقضی جندی رح میں ہے کہ (اس صورت میں) جب ماں نے طلاق کا دعوی کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول ہوگی اور یہی حکم زیادہ صحیح ہے | |

سے حکم نمبر ۱۰۷/۴۲۱ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) ہے حکم نمبر ۱۰۷/۴۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)
شہ فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۱۰۷/۴۲۱ کے بعد غلطیوں سے مخصوص تقریباً ۳ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۲۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) لہ حکم نمبر ۱۰۸ تا ۱۱۵/۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل و ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۱ | الجامع اصح | کذا فی المحیط |
| ۱۱۲ | ولو ان رجلا تزوج امرأۃ وطلقہا قبل الدخول بہا ثم تزوجہا مرۃ اخری فشہد ابناہ انہ کان طلقہا ثلاثا فی النکاح الاول فتزوجہا ثانیا قبل ان تزوج بزوج آخر فان ادعی الاب فان صدقتہ المرأۃ تثبت الفرقۃ وسقط جمیع المہر بتصادقہما وان انکرت المرأۃ لاتقبل شہادتہما وان انکر الاب تقبل شہادتہما ادعت المرأۃ ذلک او انکرت | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۱۳ | ولو ان رجلین شہدا ان امرأۃ ابیہما ارتدت عن الاسلام والمرأۃ تنکر ذلک فان کانت امہما حیۃ وہی فی نکاح ابیہما لاتقبل الشہادۃ ادعی الاب ذلک اوجحد وان کانت امہما میتۃ فان ادعی الاب ذلک لاتقبل شہادتہما وان جحد تقبل. | کذا فی المحیط |
| ۱۱۴ | وان شہدا ان اباہما خالع امہما علی صداقہا لہ فان ادعی الاب ذلک لا تقبل شہادتہما وان جحد الاب فان کانت الام تدعی لا تقبل شہادتہما وان کانت تجحد تقبل شہادتہما. | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۱۵ | وان شہدا ان اباہما خالع امرأتہ وامہما میتۃ فان کان الاب یدعی لا تقبل شہادتہما وان کان یجحد تقبل[۱] | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۱۶ | لوشہدا ان فلانا قال لامرأتہ انت طالق ان کلمت فلانا وفلانا فشہدا انہما قد کلمتہما کانت شہادتہما باطلۃ[۲][۳] | کذا فی فتاوی قاضیخان |

[۱] حکم نمبر ۱۱۵/۷۲۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) [۲] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۱۱۵/۷۲۱ کے بعد غلامیوں سے مخصوص تقریبا ۱ حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۸۱/۷۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)
[۳] حکم نمبر ۱۱۶/۷۲۱ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا نا نقص یا نفع یا ضرر ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۱، | (ج) مولینا رو کا قول ہے کہ میرے ہاں وہ حکم زیادہ صحیح ہے جو الجامع میں مذکور ہے ۔ | محیط |
| ۱۱۲ | (د) اگر کسی شخص نے کسی عورت سے نکاح کیا اور دخول سے قبل اسے طلاق دے دی پھر اس سے دوبارہ نکاح کیا تو اس شخص کے دو بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ اس شخص نے اس عورت کو پہلے نکاح میں تین طلاقیں دی تھیں اور پھر قبل اس کے وہ عورت کسی اور خاوند سے نکاح کرے اس شخص نے اس سے دوبارہ نکاح کر لیا تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے) اگر باپ اس کا دعوی کرتا ہے تو اگر عورت نے اس کی تصدیق کی تو ان دونوں (یعنی میاں بیوی دونوں) کی طرف سے ایک دوسرے کی تصدیق کی بنا پر (ان دونوں کے مابین) علیحدگی ثابت قرار پائے گی اور تمام حق مہر ساقط قرار پائے گا۔ اور اگر اس عورت نے اس سے انکار کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر باپ نے اس سے انکار کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی خواہ عورت نے اس کا دعوی کیا یا انکار کیا۔ | ذخیرہ |
| ۱۱۳ | (د) اگر دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ ان کے باپ کی بیوی اسلام سے مرتد ہو گئی ہے اور وہ عورت اس سے انکار کرتی ہے تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر ان دونوں کی وہ ماں زندہ ہے اور وہ ان کے باپ کے نکاح میں ہے تو وہ گواہی قبول نہ ہوگی خواہ باپ نے اس کا دعوی کیا یا انکار کیا (ب) اور اگر ان دونوں کی وہ ماں وفات پا چکی ہو تو اگر باپ نے اس کا دعوی کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر باپ نے انکار کیا تو (ان دونوں کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی ۔ | محیط |
| ۱۱۴ | (د) اگر دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ ان کے باپ نے ان کی ماں سے اس پر خلع کیا ہے کہ اس کا حق مہر اس کے باپ کے بیسے ہوگا تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر باپ اس کا دعوی کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر باپ نے (اس سے) انکار کیا تو اگر ماں اس کا دعوی کرتی ہے تو (بھی) ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر ماں (بھی) اس کا انکار کرتی ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | ذخیرہ |
| ۱۱۵ | اگر دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ ان کے باپ نے اپنی بیوی سے خلع کیا ہے اور ان دونوں کی وہ ماں وفات پا چکی ہے تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر باپ (اس کا) دعوی کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر باپ (اس سے) انکار کرتا ہے تو (ان دونوں کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی [۴] | ذخیرہ |
| ۱۱۶ | اگر دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں شخص نے اپنی بیوی سے یوں کہا کہ "اگر تو نے فلاں اور فلاں سے کلام کیا تو تجھ کو طلاق ہے "، پھر انہوں نے گواہی دی کہ اس عورت ان دونوں سے کلام کیا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی باطل ہے [۴] [۵] | قاضی خان |

[۴] حکم نمبر $\frac{۱۱۶ \text{ تا } ۱۲۴ \text{ و } ۱۲۶}{۲۱}$ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۵] فتاوی ہذا کی اشاعت میں حکم نمبر $\frac{۱۱۶}{۲۱}$ کے بعد غلامول سے مخصوص تقریبا ۲ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم $\frac{۲۱}{۱۲۸}$ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۱۷ ۶۲۱ | اذا قال لرجلین ان دخلتما هذه الدار فعبدی حر فمات فشهد ابناهما ان ابویهما قد دخلا الدار لا تقبل الشهادة عند ابی حنیفة وابی یوسف ولو انکر الابوان وهما حیان جازت شهادة الابنین علی دخولهما بلا خلاف وهذا هو الحکم فی کل شیء شهد الابن به واثبت بشهادته فعلا من ابیه من نکاح او طلاق او بیع او غیر ذلک انه لا تجوز شهادته ان کان الاب حیا یدعی او کان میتا عندهما وان کان حیا وهو ینکر تقبل شهادتهما بلا خلاف. | هکذا فی الذخیرۃ |
| ۱۱۸ | وفی العیون ولو ان رجلا حلف بطلاق امرأته ثلاثا ان ضرب هذین الرجلین فضربهما وسعهما ان یشهدا علیه بطلاق امرأته ثلثا ولا یخبران کیف کان وان اخبرا لا تقبل شهادتهما. | کذا فی التاتارخانیۃ |
| ۱۱۹ | ولو شهدا انه قال عبدی حر ان ضربتکما فشهد شاهدان سواهما انه ضربهما لم تجز شهادتهما وکذا ان اقر المشهود علیه بضربهما وانکر الیمین. | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۲۰ | ان دخل دارہ هذه احد فعبده حر فشهد ثلاثة او اربعة انهم دخلوها قال الامام الثانی ان قالوا دخلنا ودخل هو معنا تقبل وان کان اثنین لا تقبل مطلقا شهدا علی رجل انه قال ان مسست جسدکما فامرأته کذا او عبده حر ومس جسدنا لا تقبل ولو شهدا انه قال ان مسست ثیابکما وفعل تقبل وفی فتاوی القاضی لو اراد الشهود ان یشهدوا فی هذه المسائل یشهدون بالطلاق والعتاق مطلقا بلا بیان السبب. | کذا فی الوجیز للکردری |
| ۱۲۱ | وکذلک رجل له شهادة علی کتاب وصیة میت وله فیه وصیة قال الفقیه ابو بکر البلخی ینبغی ان یقول اشهد علی جمیع ما فی هذا | |

؎ حکم نمبر ۱۱۸، ۱۲۰ تا ۱۲۲ / ۶۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا نفع یا نقصان یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان<br>احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۱۷ (۲۱) | (۱) جب کسی شخص نے دو آدمیوں سے یوں کہا کہ اگر تم دونوں اس گھر میں داخل ہوئے تو میرا غلام آزاد ہے پھر ان دونوں آدمیوں کی وفات ہوگئی اور ان دونوں کے بیٹوں نے یہ گواہی دی کہ ان دونوں کے باپ اس گھر میں داخل ہوئے تھے تو امام ابوحنیفہ رح اور امام ابو یوسف رح کے ہاں ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور ان کے باپوں نے انکار کیا در آنحالیکہ وہ زندہ ہیں تو ان کے داخل ہونے پر ان دونوں بیٹوں کی گواہی بلا خلاف جائز قرار پا سکے گی (ب) اور یہی حکم ان سب چیزوں کے متعلق ہے جس میں بیٹے نے اس کے متعلق گواہی دی اور اس کی گواہی سے اس کے باپ کا کوئی فعل نکاح یا طلاق یا بیع یا اس کے علاوہ ثابت ہوتا ہو تو اگر باپ زندہ ہو اس کا دعوی کرتا ہو یا وہ وفات پا چکا ہو تو ان دونوں (یعنی امام ابوحنیفہ رح اور امام ابو یوسف رح) کے ہاں اس بیٹے کی وہ گواہی جائز نہ ہوگی اور اگر وہ باپ زندہ ہو اور وہ اس سے انکار کرتا ہو تو ان دونوں بیٹوں کی وہ گواہی بلا خلاف قبول کی جا سکے گی۔ | ذخیرہ |
| ۱۱۸ | العیون میں ہے کہ اگر کسی شخص نے قسم کھائی کہ اگر اس نے ان دو آدمیوں کو ضرب لگائی تو اس کی بیوی کو تین طلاق ہے، پھر اس نے ان دونوں کو ضرب لگائی تو ان دونوں کو یہ گنجائش ہے کہ وہ اس کی بیوی کو طلاق کے متعلق گواہی دیں، اور کیسے ہوئی اس کی خبر نہ دیں اور اگر انہوں نے (تفصیل کی) خبر دی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | تاتارخانیہ |
| ۱۱۹ | (۱) اگر دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ اس آدمی نے یہ کہا کہ اگر میں نے تم دونوں کو ضرب لگائی تو میرا غلام آزاد ہے پھر ان دو شخصوں کے علاوہ دو آدمیوں نے یہ گواہی دی کہ اس آدمی نے ان دونوں شخصوں کو ضرب لگائی ہے تو ان کی وہ گواہی جائز نہ ہوگی (ب) اسی طرح اگر مشہود علیہ (یعنی جس آدمی پر گواہی دی گئی ہے اس) نے ان دونوں آدمیوں کو ضرب لگنے کا اقرار کیا البتہ (مذکورہ) قسم سے انکار کیا تو بھی یہی حکم ہے (یعنی ان کی وہ گواہی جائز نہ ہوگی) | قاضی خان |
| ۱۲۰ | (۱) اگر (کسی شخص نے یوں کہا کہ) اگر میرے اس گھر میں کوئی شخص داخل ہوا تو اس کا غلام آزاد ہے پھر تین یا چار آدمیوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اس کے گھر میں داخل ہوئے ہیں تو (اس کے حکم کے متعلق) دوسرے امام (یعنی امام ابو یوسف رح) نے فرمایا کہ اگر انہوں نے یوں کہا کہ ہم داخل ہوئے اور وہ (خود) بھی ہمارے ساتھ داخل ہوا تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور اگر وہ خود (ہی) تھے تو ان کی وہ گواہی مطلقاً قبول نہ ہوگی (ب) دو گواہوں نے ایک شخص پر یہ گواہی دی کہ اس نے یوں کہا کہ اگر میں نے تم دونوں کے جسموں کو چھوا تو اس کی بیوی یوں ہے یا اس کا غلام آزاد ہے اور اس نے ہمارے جسموں کو چھوا ہے تو (ان دونوں کی) وہ گواہی قبول نہ ہو گی (ج) اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے یوں کہا کہ اگر میں نے تم دونوں کے کپڑے کو چھوا (تو ایسا ہے) اور پھر اس نے ایسا کیا ہے تو (اس صورت میں) ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی (د) اور فتاوی الفاتی میں ہے کہ ان مذکورہ مسائل میں اگر وہ گواہ گواہی دینا چاہیں تو وہ سبب کو بیان کئے بغیر مطلقاً طلاق اور عتاق کے متعلق گواہی دیں گے۔ | وجیز کردری |
| ۱۲۱ | اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح (یہی حکم اس صورت میں ہے کہ) ایک شخص ہے اس کی گواہی میت کے وصیت نامہ میں ہے اور اس میں اس کے لیے بھی وصیت ہے تو (اس کے حکم کے متعلق) فقیہ ابوبکر البلخی رح کا قول ہے | |
| | | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتھمۃ او لزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۱ | الکتاب الا ھذا او یبنع یدہ علی ما اوصی لہ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۲۲ | وعن ابی القاسم رح اذا ادعت امرأۃ علی ورثۃ الزوج مہرھا فانکرت الورثۃ نکاحہا وکان الشاہد تولی تزویجہا قال لیشہد علی النکاح ولا یذکر العقد عن نفسہ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۲۳ | رجل قال لرجلین ان رأیتما ھلال رمضان فعبدی حر فشہدا انہما قد ابصراہ قال ابو یوسف رح لم اعتق العبد واجزت شہادتہما علی الصوم۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۲۴ | رجل قال عبدی ھذا حر ان کان فلان وفلان رأیانی ادخل ھذہ الدار فشہدا وقالا رأیناہ دخل لا تقبل حتی یشہد شاہدان سواھما علی رؤیتہما۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۱۲۵ | وفی ثلاثۃ نفر قتلوا رجلا عمدا ثم شہدوا انہ قد عفی عنا لا تجوز ولو شہد اثنان منہم انہ عفی عنا وعن ھذا فانی اقبل عن ھذا الواحد وھو قول ابی یوسف رح[1] | کذا فی الخلاصۃ |
| ۱۲۶ | ولو حلف ان لا یہدم دار ھذین او لا یقطع ایدیہما فشہدا علی انہ فعل ذلک بہما لم تجز شہادتہما[2]۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۲۷ | رجل ادعی دارا فی ید رجل فشہد لہ شاہدان ببناء ان المدعی استاجرہما علی بنائہا وغیر ذلک مما لا یجب علیہ الضمان فی ذلک جازت شہادتہما وان قالا استاجرنا علی ہدمہا فہدمناھا لا تقبل شہادتہما بالملک للمدعی ویضمنان قیمۃ البناء للمدعا | |

[1] حکم نمبر ۱۲۵/۴۲۱ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] حکم نمبر ۱۲۵، ۱۲۷، ۱۲۸۰/۴۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[3] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۱۲۵/۴۲۱ کے بعد غلطیوں سے مخصوص تقریبا ۳ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جن کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جن کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جن کی گواہی تہمت یا نا حق یا فیصلہ کا نقص لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۱ | کہ چاہیئے کہ وہ یوں کہے کہ میں اس سب تحریر پر گواہی دیتا ہوں سوائے اس کے (یعنی سوائے اس فقرہ کے جس میں اس کے لیے وصیت ہے) اور اپنا ہاتھ اس (فقرہ) پر رکھے جس میں اس کے لیے وصیت کی گئی ہے ۔ | قاضی خان |
| ۱۲۲ | ابوالقاسم سے منقول ہے کہ جب کسی عورت نے خاوند کے وارثوں پر اپنے حق مہر کا دعویٰ کیا اور وارثوں نے اس کے نکاح سے انکار کیا اور گواہ اس کے نکاح کر دینے کا متولی تھا تو آپ نے فرمایا کہ وہ نکاح کی گواہی دے اور اپنی طرف سے نکاح کر دینے (یعنی خود اس عقد کا متولی ہونے) کا ذکر نہ کرے ۔ | قاضی خان |
| ۱۲۳ | ایک شخص نے دو آدمیوں سے یوں کہا کہ اگر تم دونوں نے رمضان المبارک کا چاند دیکھا تو میرا غلام آزاد ہے پھر ان دونوں نے یہ گواہی دی کہ انہوں نے اسے (یعنی ہلال رمضان کو) دیکھا تو اس (کے حکم کے متعلق) امام ابو یوسف رح کا قول ہے کہ میں (ان کی اس گواہی پر) اس غلام کے آزاد کرنے کا حکم نہ دوں گا اور (رمضان المبارک کا) روزہ رکھنے کے متعلق ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار دوں گا ۔ | ذخیرہ |
| ۱۲۴ | ایک شخص نے یوں کہا کہ اگر فلاں اور فلاں آدمی نے مجھے اس گھر میں داخل ہوتے دیکھا تو میرا غلام آزاد ہے پھر ان دونوں نے یہ گواہی دی اور کہا کہ انہوں نے دیکھا ہے کہ وہ (اس گھر میں) داخل ہوا ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی حتیٰ کہ ان دونوں کے علاوہ دو گواہ ، ان دونوں (یعنی اس فلاں اور فلاں) کے دیکھنے پر (یعنی اس گھر میں اس کے داخل ہونے کو دیکھنے پر) گواہی دیں ۔ | خلاصہ |
| ۱۲۵ | اور اس بارے میں کہ تین شخصوں نے ایک آدمی کو عمداً قتل کر ڈالا پھر انہوں نے یہ گواہی دی کہ ہمیں معاف کر دیا گیا ہے تو یہ گواہی جائز نہیں ہے اور اگر ان (تینوں) میں سے دو نے یہ گواہی دی کہ ہم دونوں اور اس (تیسرے) کو معاف کر دیا گیا ہے تو (فرمایا) کہ میں اس ایک کے بارے میں گواہی قبول کر لوں گا اور یہی قول امام ابو یوسف رح کا ہے ۔ سہ | خلاصہ |
| ۱۲۶ | اگر کسی شخص نے قسم کھائی کہ وہ ان دونوں کے گھر نہ جائے گا یا وہ ان دونوں کے ہاتھ نہ کاٹے گا پھر ان دونوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے ان کے ساتھ ایسا کیا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی ۔ شہ | قاضی خان |
| ۱۲۷ | کسی شخص نے ایک ایسے گھر کے متعلق دعویٰ کیا جو کسی اور آدمی کے قبضہ میں ہے پھر اس کے لیے اس گھر کے متعلق دو گواہوں نے گواہی دی اور یہ (بھی) کہا کہ مدعی نے ان دونوں کو اس گھر کی تعمیر اور اس کے علاوہ ایسے کام کے لیے اجرت پر مقرر کیا تھا جس میں اس پر ضمان لازم نہیں ہوتی تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اور اگر انہوں نے یہ کہا کہ اس (مدعی) نے ہمیں اس گھر کو گرانے کے لیے اجرت پر مقرر کیا تھا تو ان کی وہ گواہی اس مدعی کی ملکیت کے | |

سہ حکم نمبر ۱۲۴/۷۲۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

شہ فتاویٰ ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۱۲۶/۷۲۱ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ۱ حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۷۵۲ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فیمن تقبل شہادتہ و من لا تقبل ؛ الفصل الثالث فیمن لا تقبل شہادتہ للتہمۃ اولزوم التناقض اولزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۱ | علیہ ۔ | کذا فی فتاویٰ قاضیخان |
| ۱۲۸ | رجل فی یدہ شاۃ مر بہ رجل فقال الذی فی یدہ الشاۃ للمار اذبح ھذہ الشاۃ فذبحها ثم جاء رجل وادعی انها شاتہ اغتصبها منہ الذی کانت فی یدہ واقام علی ذلک شاہدین احدھما الذابح لم تجز شہادۃ الذابح ۔ | کذا فی المحیط |
| ۱۲۹ | ولو کان الشاہد شیخا لا یقدر علی المشی ولا یمکنہ الحضور لاداء الشہادۃ الا راکبا ولیس عندہ دابۃ ولا ما یستکری بہ دابۃ فبعث المشہود لہ الیہ دابۃ فرکبها لاداء الشہادۃ لا تبطل شہادتہ وان لم یکن کذلک وھو یقدر علی المشی او کان یجد دابۃ فبعث المشہود لہ دابۃ فرکبها لا تقبل شہادتہ فی قول ابی یوسف رحمہ اللہ[1]۔ | کذا فی فتاویٰ قاضیخان |
| ۱۳۰ | وان اکل الشاہد طعاما للمشہود لہ لا ترد شہادتہ وقال الفقیہ ابو اللیث رحمہ اللہ الجواب فی الرکوب ما قال اما الطعام ان لم یکن المشہود لہ ھیأ طعاما للشاہد بل کان عندہ طعام فقدم الیہم واکلوہ لا ترد شہادتہم وان کان ھیأ لہم طعاما فاکلوہ لا تقبل شہادتہم ھذا اذا فعل ذلک لاداء الشہادۃ فان لم یکن کذلک لکن جمع الناس للاستشہاد وھیأ لہم طعاما او بعث الیہم دواب واخرجہم من المصر فرکبوا واکلوا طعامہ اختلفوا فیہ قال ابو یوسف رحمہ اللہ فی الرکوب لا تقبل شہادتہم بعد ذلک وتقبل فی اکل الطعام وقال محمد رحمہ اللہ لا تقبل فیہما والفتوی علی قول ابی یوسف رحمہ اللہ لان العادۃ جرت بذلک فیما بین الناس خصوصا فی الانکحۃ فانہم یبذلون السکر والجلاب[2] وینثرون الدراہم ولو کان ذلک قدحا فی الشہادۃ لما فعلوا ذلک ۔ | کذا فی فتاویٰ قاضیخان |
| ۱۳۱ | رجل لا یحسن الدعوی والخصومۃ فامر القاضی رجلین فعلماہ الدعوی والخصومۃ ثم شہدا علی تلک الدعوی جازت شہادتہما | |

[1] حکم نمبر ۱۲۹ تا ۱۳۱ / ۶۲۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[2] الجلاب اور الجلاّب عرق گلاب میں شہد یا شکر سے تیار کیا ہوا شربت۔ مفہوم ماخوذ از المنجد ص ۱۹۷ (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ۔ تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم ہونے کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۲۷ | کے لیے قبول نہ ہوگی اور وہ دونوں مدعا علیہ کے لیے اس (گھر کی) تعمیر کی قیمت کے لیے ضامن ہوں گے ۔ | قاضی خان |
| ۱۲۸ | کسی شخص کے قبضہ میں ایک بکری تھی اس کے پاس سے ایک آدمی گذرا تو جس کے پاس بکری تھی اس نے اس گذرنے والے سے کہا کہ یہ بکری ذبح کردو تو اس نے وہ بکری ذبح کردی پھر ایک آدمی آیا اور اس نے یہ دعوی کیا کہ وہ بکری اس کی ہے اس سے وہ قابض شخص غصب کر لایا تھا اور اس نے اس پر دو گواہ قائم کئے جن میں سے ایک ذبح کنندہ تھا تو اس ذبح کنندہ کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی ۔ | محیط |
| ۱۲۹ | اگر کوئی (گواہ) شخص اتنا بوڑھا تھا کہ وہ چلنے پر قادر نہ تھا، وہ گواہی کے لیے سوار ہو کر ہی حاضر ہو سکتا تھا اس کے پاس (اپنی) سواری نہ تھی اور نہ اس کے پاس سواری کے لیے کرایہ تھا تو مشہود لہ (یعنی جس آدمی کے لیے اس کی گواہی ہے اس) نے اس گواہ کے لیے سواری بھیجی اور وہ گواہی دینے کے لیے اس پر سوار ہوا (اور جا کر گواہی دی) تو (اس صورت میں) اس کی وہ گواہی باطل نہ ہوگی (ب) اور اگر صورت حال یوں نہ تھی، وہ چل سکتا تھا یا وہ سواری پا سکتا تھا پھر مشہود لہ نے اس کے لیے سواری بھیجی پس وہ اس پر سوار ہوا (اور جا کر گواہی دی) تو (اس صورت میں) اس کی گواہی امام ابو یوسف رح کے قول کے بموجب قبول نہ ہوگی ۔ [۱] | قاضی خان |
| ۱۳۰ | (۱) اگر گواہ نے مشہود لہ کا (یعنی جس کے لیے گواہ نے گواہی دی ہے اس کا) کھانا کھایا تو اس گواہ کی وہ گواہی رد نہ ہوگی (ب) فقیہ ابو اللیث رح کا قول ہے کہ سواری کیلئے وہ (مذکورہ) جواب ٹھیک ہے) جو کہا مگر کھانے کے متعلق حکم یہ ہے کہ اگر مشہود لہ نے وہ کھانا گواہ کے لیے نہیں تیار کرایا تھا بلکہ اس کے ہاں کھانا موجود تھا اس نے وہ گواہوں کو پیش کیا اور انہوں نے کھا لیا تو (اس سے) ان کی وہ گواہی رد نہ ہوگی (ج) اور اگر مشہود لہ نے وہ کھانا ان (گواہوں) کے لیے تیار کرایا پس انہوں نے اسے کھایا تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی یہ مذکورہ حکم اس صورت میں ہے کہ اس وہ (مذکورہ) کام (یعنی اس کھلانے کی تیاری کا کام) گواہی کی ادائیگی کے لیے کیا (د) اور اگر صورت حال یوں نہ تھی لیکن اس نے لوگوں کو گواہی کے لیے جمع کیا ان کے لیے کھانا تیار کیا یا ان کی طرف سواریاں بھیجیں اور انہیں شہر سے نکال لایا پس وہ (ان سواریوں پر) سوار ہوئے اور اس کا (وہ) کھانا کھایا تو اس کے حکم میں (ائمہ نے) اختلاف کیا ہے امام ابو یوسف رح کا قول یہ ہے کہ سواری کی صورت میں اس کے بعد ان کی گواہی قبول نہ ہوگی اور کھانے کی صورت میں قبول ہوگی اور امام محمد رح کا قول ہے کہ دونوں صورتوں میں (یعنی سواری یا کھانا دونوں صورتوں میں) ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور فتوی امام ابو یوسف رح کے قول پر ہے اس لیے کہ لوگوں میں یوں عادت جاری ہے خصوصا نکاحوں میں لوگ شیرینی اور جلاب [۱] (یعنی شربت) کی داد و دہش کرتے ہیں اور درہم بکھیرتے ہیں اور اگر ایسا کرنا باعث طعن ہو تو وہ (عادتا) ایسا نہ کرتے [۲] | قاضی خان |
| ۱۳۱ | کوئی شخص، دعوی اور خصومت (یعنی دعوی دائر کرنا اور نالش کرنا) اچھی طرح نہیں کر سکتا تو قاضی نے دو آدمیوں کو حکم کیا پس انہوں نے اسے دعوی اور خصومت کرنا سکھایا پھر ان دونوں نے اس دعوی پر گواہی دی تو ان | |

[۱] جیسا کہ مذکورہ داد و دہش اور دراہم بکھیرنے کی جائز ہونے، حرج نہ ہونے اور صحیح قول کے بموجب غیر مکروہ ہونے کے متعلق بحوالہ الذخیرہ اور جواہر الاخلاطی فتاوی عالمگیری عربی ج ۵ ص ۳۴۵ میں مذکور ہیں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الرابع فيمن تقبل شهادته ومن لا تقبل ، الفصل الثالث فيمن لا تقبل شهادته للتهمة او لزوم التناقض او لزوم نقض القضاء | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۳۱ | ان كان عدلين ولا بأس بذلك على القاضي بل هو جائز فيمن لا يقدر على الخصومة ولا يحسن الدعوى خصوصا على قول ابي يوسف رح۔ | كذا في الذخيرة |
| ۱۳۲ | نص في الخلاصة شهادة الجند للامير لا تقبل ان كانوا يحصون وان كانوا لا يحصون تقبل نص في الصيرفية في حد الاحصاء مائة وما دونه وما زاد عليه فهؤلاء لا يحصون۔ | كذا في جواهر الاخلاطي |
| ۱۳۳ | ذكر محمد في الزيادات لو ان سرية رجعت الى دار الاسلام بأسارى وقالت الاسارى نحن من اهل الاسلام او من اهل الذمة اخذنا هؤلاء في دار الاسلام وقالت السرية اخذناهم في دار الحرب كان القول قول الاسارى فان اقامت السرية بينة على دعواهم ان كان الشهود من اهل التجار جازت شهادتهم وان كانوا من اهل السرية لا تقبل ولو كانت المسئلة على هذا الوجه في الجند فشهد بعض الجند بذلك جازت شهادتهم لان السرية قوم يحصون فكانت شهادة البعض شهادة على حق نفسه واما الجيش فجمع عظيم فلا يعتبر حقهم مانعا من الشهادة۔ | هكذا في فتاوى قاضيخان |

واللہ اعلم



۱؎ الزیادات کے متعلق حکم نمبر ۲/ب/۲۹۶ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کے ۳ کا ''د و ۱'' ملاحظہ ہو۔

| دفعات و شق نمبر | چوتھا باب جس کی شہادت قبول ہوتی ہے اور جس کی نہیں ان کے احکام ، تیسری فصل جس کی گواہی تہمت یا تناقض یا فیصلہ کا نقض لازم کی وجہ سے قبول نہیں ہوتی ان کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۴۱ | دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پاسکتی ہے بشرطیکہ وہ دونوں عادل ہوں اور اس (دکھانے) میں قاضی پر کوئی جرح نہیں بلکہ اس شخص کے حق میں جائز ہے جو خصومت پر قادر نہیں اور دعوی اچھی طرح نہیں کرسکتا خصوصا امام ابو یوسف رح کے قول کے بموجب یہی حکم ہے۔ | ذخیرہ |
| ۱۳۲ | (د) الخلاصہ میں بطور نص مذکورہ ہے کہ لشکر کی گواہی، امیر لشکر کے لیے قبول نہیں کی جاتی جب کہ اس (لشکر) کی تعداد گنی چنی ہو اور اگر ان (لشکر والوں) کی تعداد (عرفا) غیر محدود ہو تو ان کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی (ب) اور الصغیر فیہ میں بطور نص مذکور ہے کہ (اس میں عرفا) محدود کی حد سو اور اس سے کم کی تعداد ہے اور اس سے زائد ہے تو غیر محدود (میں شامل) ہے ؎ | جواہر اخلاطی |
| ۱۳۳ | (د) امام محمد رح نے الزیادات میں ذکر کیا ہے کہ اگر کوئی سریہ (یعنی مجاہدین کا دستہ) قیدیوں سمیت دار الاسلام واپس آیا تو قیدیوں نے کہا کہ ہم اہل اسلام ہیں یا (کہا کہ) ہم ذمی لوگ ہیں ہمیں ان اہل سریہ نے دار الاسلام میں گرفتار کیا اور سریہ (والوں) نے یہ کہا کہ ہم نے انہیں دار الحرب میں پکڑا تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) قیدیوں کا قول معتبر ہے پھر اگر سریہ نے اپنے دعوی پر گواہی قائم کی تو اگر وہ گواہ تاجر لوگ تھے تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پاسکے گی اور اگر وہ گواہ اہل سریہ سے تھے تو (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی۔ (ب) اور اگر (مذکورہ صورت میں) یہ مسئلہ اس طور پر لشکر کے اندر کا ہو پس بعض لشکر نے اس کے متعلق گواہی دی تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پاسکے گی اس لیے کہ سریہ کے لوگ محدود ہوتے ہیں پس (اس کے حق میں) اس میں سے بعض کی گواہی، اپنے ہی حق میں گواہی دینا قرار پاتی ہے اور لشکر عظیم جمیعت ہوتی ہے پس اس کے حق میں گواہی سے اس (مذکورہ) مانع کا اعتبار نہ ہوگا۔ | قاضی خان |

واللہ اعلم



؎ نیز حکم نمبر ۱۲۲، ۱۳۳ / ۲۷۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الخامس فيما يتعلق بالمحدود في الشهادة، ما يتعلق بالمحدود في الشهادة على المحدود | حوالہ |
|---|---|---|
| | بسم الله الرحمن الرحيم | |
| | **الباب الخامس فيما يتعلق بالمحدود في الشهادة على المحدود** | |
| | دفعات ۴۲۲ تا ۴۲۲ عنوان ۱ تعداد شق ۳۵ | |
| ۴۲۲ | **الشهادة على المحدود** تعداد شق ۳۵ | |
| ۱ | لا بد من ذكر الحدود. | كذا في الخلاصة |
| ۲ | اذا كانت الشهادة بحضرة العقار لا يحتاج الى بيان الحدود. | كذا في الذخيرة |
| ۳ | اذا ذكر الشهود ثلثة حدود قبلت شهادتهم. | كذا في المحيط في الفصل السابع من كتاب ادب القاضي |
| ۴ | ان لم يكن العقار مشهورا فشهد الشهود على الحدود الثلاثة وقالوا لا نعرف الرابع جازت شهادتهم استحسانا ويقضى بها للمدعى ويجعل الحد الثالث محاذيا للحد الاول. | كذا في فتاوى قاضيخان |
| ۵ | اذا ادعى ارضا مثلثة وذكر حدين لا غير والشهود ذكروا حدين لا غير تصح الدعوى والشهادة. | كذا في المحيط |
| ۶ | لو ذكر الحدود الاربعة لكن احد الحدود بقي مجهولا لا يضره هو والترك سواء. | كذا في الخلاصة |
| ۷ | ولو غلط الشاهد في احد الحدود لا تقبل هكذا ذكر الصدر الشهيد في ادب القاضي مطلقا وذكر شمس الائمة الحلواني انه لا تقبل عند البعض وتقبل عند البعض قال والفتوى على ما اورده الصدر | |

لہ حدود بیان کرنے کی ضرورت وکیفیت کے متعلق حکم نمبر ۱ تا ۳، ۱۰ تا ۱۹، ۲۵، ۳۴ تا ۳۵ / ۴۲۲ اور حد بیان کرنے میں غلطی کے متعلق ۷ تا ۹ / ۴۲۲ اور اگر وہ زمین یا گھر مشہور نہ ہو تو اس کے متعلق حکم نمبر ۴ تا ۶ / ۴۲۲ اور اگر وہ مشہور ہو تو ۱۷، ۱۸ / ۴۲۲ مع حواشی

| دفعات و شق نمبر | پانچواں باب، حدود والی چیز کی گواہی میں حدود والی چیز کے متعلق احکام کا بیان ۔ حدود والی چیز کی گواہی میں حدود والی چیز کے متعلق احکام | حوالہ |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# پانچواں باب، حدود والی چیزوں کی شہادت میں، حدود والی چیز کے متعلق احکام

دفعات ۴۲۲ تا ۴۲۲ عنوان ۱ تعداد شق ۳۵

| دفعات و شق نمبر | | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۲ | **حدود والی چیز کے متعلق شہادت** اور اس میں ۳۵ شقیں ہیں | |
| ۱ | (حدود والی چیز کے متعلق گواہی میں) حدود کا ذکر کرنا ضروری ہوتا ہے۔ [۱] | خلاصہ |
| ۲ | جب گواہی (اس) زمین کے سامنے ہو تو (اس گواہی میں) حدود کا بیان کرنا ضروری نہیں ہوتا ہے۔ | ذخیرہ |
| ۳ | جب گواہوں نے (چار حدود میں سے) تین حدود کا ذکر کر دیا تو ان گواہوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | محیط |
| ۴ | اگر کوئی زمین مشہور نہ تھی پس گواہوں نے (اس کی چار میں سے) تین حدود کے متعلق گواہی دی اور کہا کہ ہم چوتھی حد نہیں جانتے تو از روئے استحسان ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور مدعی کے لیے حکم کیا جائے گا اور حدود میں سے تیسری حد، پہلی حد کے برابر قرار دی جائے گی [۲] | قاضی خان |
| ۵ | جب کسی شخص نے ایک تکون زمین کا دعوی کیا اور اس نے (اس کی تین حدود میں سے) صرف دو حدوں کا ذکر کیا اور گواہوں نے (بھی) صرف دو حدوں کا ذکر کیا تو وہ دعوی اور وہ گواہی صحیح قرار پا سکے گی۔ | محیط |
| ۶ | اگر کسی شخص نے چاروں حدود کا ذکر کر دیا لیکن (ان میں سے) ایک حد مجہول رہی تو (یوں ہونا) اسے (دعوی اور گواہی کے لیے) مضر نہیں ہے اور یہ امر (یعنی چوتھی حد کا مجہول ہونا) اور اس کا (بیان) چھوڑ دینا برابر ہے۔ | خلاصہ |
| ۷ | اگر گواہ نے (حدود والی چیز کے متعلق گواہی میں) حدود میں سے کس ایک حد کے بیان میں غلطی کی تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی الصدر الشہیدؒ نے ادب القاضی میں یوں ہی مطلقاً ذکر کیا ہے اور شمس الائمہ الحلوانیؒ نے یہ ذکر کیا ہے کہ وہ گواہی بعض کے ہاں قبول نہ ہو گی اور بعض کے ہاں قبول کی جا سکے گی۔ آپ | |

[۱] ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۲] حکم نمبر ۱ تا ۱۶ / ۴۲۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الخامس فیمن یتعلق بالمحدود فی الشہادۃ علی المحدود ، ما یتعلق بالمحدود فی الشہادۃ علی المحدود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۲ | الشہید انہ لا تقبل۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۸ | وانما یثبت غلط الشاہد فی ذلک باقرار الشاہد انی قد غلطت فی ذلک اما لو ادعی المدعا علیہ ان الشاہد قد غلط فی الحدود او فی بعضہا لا تسمع دعواہ ولو اقام بینۃ علی ذلک لا تسمع ببینہ ہکذا حکی فتوی الشیخ الامام شمس الائمۃ السرخسی رح والشیخ الامام الاوزجندی رح وکذلک لو ادعی لو ادعی المدعا علیہ اقرار المدعی بغلط الشاہد فی الحد لا تسمع دعواہ۔ | کذا فی المحیط |
| ۹ | وحکی عن شمس الائمۃ السرخسی رح انہ قال اذا اخطأ الشاہد فی بعض الحد ثم تدارک واعاد الشہادۃ واصاب فی ذلک قبلت شہادتہ عند امکان التوفیق سواء تدارک فی ذلک المجلس او فی مجلس آخر وتفسیر امکان التوفیق انہ قال کان صاحب الحد فلانا الا انہ باع دارہ من فلان ونحن ما علمنا بہ او یقول کان صاحب الحد ما قلنا الا انہ سمی بعد ذلک بہذا الاسم ونحن ما علمنا بہ وعلی ہذا۔ | کذا فی المحیط |
| ۱۰ | شہد شہود علی رجل بمحدود وبینوا الحدود وذکروہا وقالوا انا نعرفہا علی الحقیقۃ والمشہود بہ فی بعض القری فالتمس المدعا علیہ من القاضی ان یأمر الشہود بالخروج الی تلک حتی یعینوا المحدود ویبینوا الحدود فالقاضی لا یلزم الشہود ذلک ہو الصحیح۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۱ | اذا شہد الشہود لرجل بدار وقالوا نعرف الدار ونقف علی حدودہا اذا مشینا الیہ لکنا لا نعرف اسماء الحدود فان القاضی یقبل ذلک منہما اذا عدلا ویبعثہما مع المدعی والمدعا علیہ وامینین لہ لیقف الشہود علی الحدود بحضرۃ امینی القاضی فاذا وقفا علیہا وقالا ہذہ حدود الدار التی شہدنا بہا لہذا المدعی یرجعون الی القاضی فیشہد الامینان انہما وقفا علی الدار وشہدا باسماء الحدود فحینئذ یقضی القاضی بالدار التی شہدا بہا بشہادتہما وکذا ہذا فی القری والحوانیت وجمیع | |

لہ حکم نمبر ۱۰ تا ۱۶ / ۶۲۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | پانچواں باب، محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز کے متعلق احکام کا بیان ، محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز کے متعلق احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۲ | نے فرمایا کہ فتوی اس حکم پر ہے جو الصدر الشہید رحؒ نے بیان کیا ہے کہ وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | خلاصہ |
| ۸ | (د) اور اس (مذکورہ گواہی) میں گواہ کے بیان کی غلطی کا ثبوت اس گواہ کے (اس) اقرار سے ہوتا ہے کہ میں نے اس میں غلطی کی (ب) اور اگر مدعا علیہ نے یہ دعوی کیا کہ گواہ نے سب حدود یا بعض حدود کے بیان میں غلطی کی تو اس کا وہ دعوی مسموع نہ ہوگا اور اگر اس نے اس پر گواہی قائم کی تو اس گواہی کی سماعت نہ ہوگی یوں ہی الشیخ الامام شمس الائمہ السرخسیؒ اور الشیخ الامام الاوزجندی رحؒ سے فتوی حکایت کیا گیا ہے (ج) اس طرح اگر مدعا علیہ نے یہ دعوی کیا کہ حد کے بیان میں گواہ کی غلطی کے متعلق مدعی نے اقرار کیا ہے تو اس کا وہ دعوی مسموع نہ ہوگا۔ | محیط |
| ۹ | شمس الائمہ السرخسیؒ سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جب (حدود والی چیز کے متعلق گواہی میں) گواہ نے بعض حد کے بیان میں غلطی کی پھر اس مجلس میں یا دوسری مجلس میں اس نے اس کمی کو پورا کیا اور گواہی کا اعادہ کیا اور اس میں اس نے ٹھیک بیان کیا تو موافقت ممکن ہونے کی صورت میں اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور موافقت ممکن ہونے کی تشریح یہ ہے کہ (مثلاً) اس نے یوں کہا کہ اس حد کا مالک فلاں تھا مگر اس نے اپنا مکان فلاں کے ہاتھ فروخت کر دیا اور ہمیں اس کا علم نہ ہوا یا کہ (مثلاً) وہ یوں کہے کہ اس حد کا مالک وہی ہے جو ہم نے کہا لیکن اس کے بعد وہ اس نام سے موسوم ہوا اور ہمیں اس کا علم نہ ہوا اور اس قیاس پر (مزید مثالوں سے موافقت ممکن ہو سکتی ہے) | محیط |
| ۱۰ | گواہوں نے حدود والی چیز کے متعلق کسی آدمی پر گواہی دی انہوں نے حدود بیان کیں اور انہیں ذکر کیا اور کہا کہ ہم حقیقتاً اسے پہچانتے ہیں اور وہ چیز جس کے متعلق گواہی دی گئی وہ بستیوں میں سے کسی بستی میں ہے تو مدعا علیہ نے قاضی سے التماس کیا کہ وہ ان گواہوں کو اس (بستی) تک جانے کا حکم کرے تاکہ وہ گواہ حدود والی اس چیز کو معین کر کے اس کی حدود کو بیان کریں تو قاضی ان گواہوں کے ذمہ یہ امر لازم نہ کرے گا یہی حکم صحیح ہے۔ | ذخیرہ |
| ۱۱ | (و) جب گواہوں نے کسی مکان کے متعلق کسی آدمی کے لیے گواہی دی اور کہا کہ ہم جب وہاں جائیں تو اس گھر کو جانتے اور اس کی حدود سے واقف ہیں لیکن (اس کی) حدود کا نام نہیں جانتے تو اگر ان دونوں گواہوں کی تعدیل کر دی گئی ہو تو قاضی ان دونوں گواہوں سے یہ امر قبول کرے گا اور قاضی ان دونوں گواہوں، مدعی، مدعا علیہ اور اپنے دو امینوں کو بھیجے گا تاکہ وہ گواہ، قاضی کے دو امینوں کے سامنے ان حدود پر واقف ہوں پس جب وہ دونوں اس پر واقف ہو گئے اور بتایا کہ اس مکان کی حدیں یہ ہیں جن کی ہم نے اس مدعی کے لیے گواہی دی ہے تو وہ (سب) قاضی کے ہاں لوٹیں گے اور پھر وہ دو امین یہ گواہی دیں گے کہ وہ دونوں اس مکان پر واقف ہو گئے اور انہوں نے اس کی حدود کے ناموں کے متعلق گواہی دی تو پھر | |

| دفعات و ضمنی نمبر | الباب الخامس فيما يتعلق بالمحدود في الشهادة على المحدود / ما يتعلق بالمحدود في الشهادة على المحدود | حواله |
|---|---|---|
| ٤٧٢ | الضياعات. | كذا في الفصول العمادية |
| ١٢ | وهذا اظهر. | هكذا في المحيط |
| ١٣ | ولو شهدا ان الدار التي في بلدة كذا في محلة فلان تلاصق دار فلان بن فلان الفلاني وهي في يد فلان المدعا عليه هذا لهذا ولكن لا نعرف حدودها ولا نقف عليها فقال المدعي للقاضي انا آتيك بشهود آخرين يعرفون حدود هذه الدار واتى بشاهدين شهدا ان حدودها كذا وكذا اختلف جواب هذه المسئلة في النسخ ذكر في بعضها ان القاضي يقبل ذلك ويحكم بها للمدعي وذكر في بعضها انه لا يقبل ولا يحكم بها للمدعي وكذا القرى والضياعات والحوانيت وجميع العقارات على هذا. | كذا في الظهيرية |
| | ذكر ظهير الدين المرغيناني[2] هذه المسئلة في شروطه وقال اختلفت الروايات في هذه المسئلة والاظهر انها تقبل لان تحمل الشهادة غالبا يكون على هذا الوجه فانه اذا اشهد البائع على البيع في البلدة والارض او الكرم في السواد فالظاهر ان الشهود لا يعرفون حدود المبيع لكن سمعوا ذكر الحدود فيشهدون على تلك الحدود المذكورة في البيع وان كانوا لا يعلمون الحدود على الحقيقة. | كذا في الفصول العمادية |
| ١٤ | وهو الاصح | كذا في القنية |
| ١٥ | وهو الصحيح | كذا في الذخيرة |
| ١٦ | وان لم يأت المدعي بشاهدين يشهدان على ان الدار المدعا بها على تلك الحدود فطلب من القاضي ان يبعث اليه امينين من امنائه الى الدار حتى يتعرفا عن حدودها واسماء جيرانها اجابه القاضي الى ذلك فاذا بعثهما وتعرفا ان كانت حدود الدار واسماء جيرانها توافق تلك الحدود التي ذكرها الشهود واخبر الامينان القاضي بذلك قضى القاضي بالدار للمدعي ببينة شهادتهم. | كذا في المحيط |

[1] تعدیل کے متعلق حکم ١٢/٤١٥ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] حکم نمبر ١٨/٤٢٢ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | پانچواں باب، محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز کے متعلق احکام کا بیان ، محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز کے متعلق احکام | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۲۲، | اس صورت میں قاضی اس گھر کے متعلق جس کے لیے ان گواہوں نے گواہی دی ان دونوں کی گواہی کی بنا پر حکم کرے گا۔ (ب) اور اسی طرح یہی حکم بستیوں دکانوں اور سب زمینوں کے بارے میں ہے [۱] | فصول عمادیہ |
| ۱۲ | اور یہی مذکورہ حکم زیادہ ظاہر ہے۔ | محیط |
| ۱۳ | (د) اگر دو گواہوں نے گواہی دی کہ جو مکان اس شہر کے فلاں محلہ میں فلاں بن فلاں کے فلاں گھر سے متصل ہے اور اس فلاں مدعا علیہ کے قبضہ میں ہے (وہ) اس مدعی کا ہے لیکن ہم اس کی حدود نہیں پہچانتے اور نہ اس کی واقفیت رکھتے ہیں تو مدعی نے قاضی سے کہا کہ میں آپ کے ہاں اور گواہ لاتا ہوں جو اس گھر کی حدود پہچانتے ہیں اور وہ دو ایسے گواہ لے آیا جنہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کی حدود یہ اور یہ ہیں تو (اس صورت کے حکم) کے متعلق نسخوں میں اختلاف ہے بعض میں مذکور ہے کہ قاضی اسے قبول کر کے مدعی کے لیے حکم کر سکے گا اور بعض میں مذکور ہے کہ قاضی اس (گواہی) کو قبول نہ کرے گا اور نہ مدعی کے لیے حکم کرے گا اور اسی طرح بستیوں، زمینوں، دکانوں اور تمام جگہوں کا حکم بھی اس (اختلافی) حکم کی طرح ہے۔<br>(ب) ظہیر الدین المرغینانی رح نے اس مسئلہ کو اپنی شروط میں ذکر کیا ہے اور فرمایا کہ اس مسئلہ (کے جواب) کی روایات میں اختلاف ہے زیادہ ظاہر حکم یہ ہے کہ وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اس لیے کہ گواہی کا اٹھانا بالعموم اس طرح ہوتا ہے اس لیے کہ جب بائع شہر میں زمین یا باغ کی بیع پر جو سواد شہر (یعنی شہر کے ارد گرد کی بستیوں) میں ہو گواہ بناتا ہے تو ظاہر ہے کہ گواہ لوگ مبیع (یعنی بیچی ہوئی چیز) کی حدود نہیں جانتے لیکن وہ حدود کا ذکر سنتے ہیں پس وہ اس بیع میں ان مذکورہ حدود پر گواہی دیتے ہیں اگرچہ وہ ان حدود کو حقیقتاً نہیں جانتے [۲] | ظہیریہ<br>فصول عمادیہ |
| ۱۴ | اور یہی (مذکورہ ۱۳-اب/۲۲) حکم زیادہ صحیح ہے۔ | قنیہ |
| ۱۵ | اور یہی (مذکورہ ۱۳-اب/۲۲) حکم صحیح ہے۔ | ذخیرہ |
| ۱۶ | اور اگر (مذکورہ ۱۳-۱/۲۲ میں) وہ مدعی دو ایسے گواہ نہ لایا جو اس پر گواہی دیں کہ وہ مکان جس کا دعوی کیا گیا ہے وہ ان حدود پر ہے اور اس نے قاضی سے درخواست کی کہ وہ اس کے ہاں اپنے امینوں میں سے دو امین اس گھر تک بھیجے تاکہ وہ اس مکان کی حدود اور اس کے پڑوسیوں کی پہچان حاصل کریں تو قاضی اس کی ایسی درخواست قبول کرے گا پس جب قاضی نے دو امینوں کو بھیجا اور انہوں نے پہچان حاصل کر لی تو اگر اس مکان کی حدود اور اس کے پڑوسیوں کے نام ان حدود سے موافقت کرتے ہیں جن کا ذکر ان گواہوں نے کیا تھا اور ان دو امینوں نے قاضی کو اس کی خبر کر دی تو قاضی ان دونوں گواہوں کی گواہی کی بنا پر اس گھر کے متعلق مدعی کیلئے | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الخامس فيما يتعلق بالمحدود في الشهادة على المحدود، ما يتعلق بالمحدود في الشهادة على المحدود | حواله |
|---|---|---|
| ۴۷۲ | | |
| ۱۷ | هذا كله اذا لم تكن الدار مشهورة فان كانت مشهورة باسم رجل نحو دار عمرو بن حريث بالكوفة و دار زبير بالبصرة وشهد بها الشاهدان لانسان ولم يذكرا الحدود لا تقبل شهادتهما في قول ابي حنيفة رح[1] وتقبل في قول صاحبيه رح والضيعة اذا كانت مشهورة فهي على هذا الخلاف ايضاً۔ | كذا في فتاوى قاضيخان |
| ۱۸ | ولو قال الشهود نحن نشهد ان الدار التي في كورة كذا في محلة كذا تلاصق مسجد كذا ملك هذا المدعي وحقه ولكنا لا نعلم اسماء الجيران فقال المدعي انا آتي بشاهدين يشهدان على الحدود فان القاضي لا يلتفت الى هذا۔ | كذا في الفصول العمادية |
| ۱۹ | الشهود اذا لم يعرفوا الحدود وسألوا الثقات و فسروا عند الحاكم تقبل۔ | كذا في الوجيز للكردري |
| ۲۰ | شهدوا على اقرار المدعا عليه بالدار وفسروا الحدود من عند انفسهم ولا يذكرون اقرار المدعا عليه بالحدود تقبل۔ | كذا في الوجيز للكردري |
| ۲۱ | ولو قال احد حدودها لزيق ارض "ميان ديهي" لا تحصل المعرفة بهذا۔ | كذا في الخلاصة |
| | لان[2] "ميان ديهي" مجهول جهالة متفاحشة فالارض التي غاب اربابها او مات اربابها ولا وارث لها تسمى "ميان ديهي" وكذلك الاراضي التي تركها ملاكها على اهل القرية بالخراج تسمى "ميان ديهي" وكذلك الاراضي التي تركت لرعي الدواب ولم تدخل تحت القسمة تسمى "ميان ديهي" | كذا في المحيط |
| | والمختار انه ان ذكر اسم ذي اليد ونسبه يكتفى به۔ | كذا في الخلاصة |
| ۲۲ | ولو قال احد حدودها لزيق ارض ورثة فلان قبل القسمة قيل تقبل والاصح خلافه۔ | كذا في الوجيز للكردري |

[1] حکم نمبر ۱۷ تا ۱۸ / ۴۷۲ ملاحظہ ہو اور اگر وہ گھر مشہور نہ ہو تو اس کے متعلق حکم نمبر ۲ / ۴۷۲ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[2] حکم نمبر ۲ب / ۴۹ کا حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کا ۱۰ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | پانچواں باب، حدود والی چیز کی گواہی میں حدود والی چیز کے متعلق احکام، حدود والی چیز کی گواہی میں حدود والی چیز کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۲، | حکم کر سکے گا۔ [1] | محیط |
| ۱۷ | (الف) یہ (مذکورہ ۴ تا ۱۶/۲۲،) سب احکام اس صورت میں ہیں کہ جب وہ گھر مشہور نہ ہو اور اگر وہ گھر مشہور ہو (مثلاً) کسی آدمی کے نام سے مشہور ہو جیساکہ کوفہ میں عمرو بن حریث کا گھر اور بصرہ میں زبیر کا گھر اور دو گواہوں نے اس کے متعلق کس آدمی کے لیے گواہی دی اور انہوں نے حدود کا ذکر نہ کیا تو امام ابو حنیفہ رح کے قول کے بموجب ان کی وہ گواہی (بھی) قبول نہ ہو گی اور صاحبین رح (یعنی امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح) کے قول کے بموجب (ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی (ب) اور زمین جب مشہور تھی تو اس کے متعلق حکم بھی اس (مذکورہ) اختلاف پر ہے [2] | قاضی خان |
| ۱۸ | اگر (مذکورہ صورت میں) گواہوں نے یہ کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ وہ گھر جو فلاں شہر کے فلاں محلہ میں فلاں مسجد سے متصل ہے وہ اس مدعی کی ملکیت اور اس کا حق ہے لیکن ہم (اس کے) پڑوسیوں کے نام نہیں جانتے تو مدعی نے کہا کہ میں ایسے دو (اور) گواہ لاتا ہوں جو اس (گھر) کی حدود کے متعلق گواہی دیں گے تو قاضی اس پر التفات نہ کرے گا [3] | فصول عمادیہ |
| ۱۹ | جب گواہوں نے حدود کو نہ پہچانا اور انہوں نے ثقہ لوگوں سے دریافت کر کے حاکم کے ہاں وضاحت کے ساتھ بیان کیا تو (ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | وجیز کردری |
| ۲۰ | گواہوں نے کسی گھر کے متعلق مدعا علیہ کے اقرار پر گواہی دی اور (اس گھر کی حدود خود اپنی طرف سے بیان کیں اور وہ گواہ لوگ حدود کے متعلق مدعا علیہ کا اقرار ذکر نہیں کرتے تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | وجیز کردری |
| ۲۱ | (الف) اگر (حدود والی چیز کے متعلق گواہی میں) کسی گواہ نے یوں کہا کہ اس (جگہ یا گھر) کی حدود میں سے ایک حد "میاں دیہہ" زمین سے متصل ہے تو یوں کہنے سے شناخت حاصل نہ ہو گی۔<br>(ب) اس لیے کہ "میاں دیہی" جگہ ایسی مجہول جگہ ہے جس کی جہالت شدید ہے پس وہ زمینیں (۱) جن کے مالک غائب شدہ ہیں یا وفات یافتہ ہیں اور ان زمینوں کا کوئی وارث نہیں رہا، ان زمینوں کو "میاں دیہی" کہا جاتا ہے (۲) اس طرح وہ زمینیں جنہیں ان کے مالکان گاؤں والوں کے ہاں خراج کے بدلے چھوڑ گئے انہیں بھی میاں دیہی کہا جاتا ہے (۳) اور اس طرح وہ زمینیں جو جانوروں کے چرنے کے لیے چھوڑ دی گئی ہوں اور تقسیم نہ ہوئی ہوں انہیں بھی میاں دیہی کہا جاتا ہے۔<br>(ج) اور مختار حکم یہ ہے کہ (اس میں) قابض کا نام اور اس کی نسب کا ذکر کر دینا کفایت کر جاتا ہے [4] | خلاصہ<br>محیط<br>خلاصہ |
| ۲۲ | اگر (حدود والی چیز کے متعلق گواہی میں) گواہ نے یوں کہا کہ اس جگہ (یا گھر) کی ایک حد فلاں شخص | |

[3] حکم نمبر ۱۳/۲۲، ملاحظہ ہو (مترجم)

[4] حکم نمبر ۲۱ تا ۲۵/۲۲، ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الخامس فیما یتعلق بالمحدود فی الشہادۃ علی المحدود ، مایتعلق بالمحدود فی الشہادۃ علی المحدود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۲ | | |
| ۲۳ | ولو قال لزیق ارض الوقف لابد من ذکر المصرف | کذا فی الوجیز للکردری |
| ۲۴ | ولو قال لزیق ارض المملکۃ یبین اسم امیر المملکۃ و نسبہ ان کان الامیر اثنین۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۲۵ | رجلان شہدا علی رجل انہ نقض حائطا لفلان ان ذکرا حدود الحائط وبین الطول والارض جازت شہادتہما وان لم یذکرا قیمتہ قال رضی اللہ عنہ وعندی لابد من ان یذکرا انہ من المدر اومن الخشب وبینا موضعہ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۶ | قال اذا کان لرجل باب فی دار رجل فاراد ان یمر فی دارہ من ذلک الباب فمنعہ صاحب الدار فصاحب الباب ہو المدعی للطریق فی دار الغیر فعلیہ اثباتہ بالبینۃ ورب الدار منکر فالقول قولہ مع یمینہ و بفتح الباب لایستحق شیئا فان اقام البینۃ انہ کان یمر فی دارہ من ہذا الباب لم یستحق المدعی شیئا الا ان یشہدوا ان لہ طریقا تاما فحینئذ الثابت بالبینۃ کالثابت باقرار الخصم وان لم یحدوا الطریق و لم یسموا اذرع العرض والطول بعد ان یقولوا ان لہ طریقا فی ہذہ الدار من ہذا الباب الی باب الدار فالشہادۃ مقبولۃ ومن اصحابنا من یقول تأویلہ اذا شہدوا علی اقرار الخصم بذلک فالجہالۃ لا تمنع صحۃ الاقرار فاما اذا شہدوا علی البتات لا تقبل شہادتہم والاصح انہا مقبولۃ و یجعل عرض الباب حکما فیکون عرض الطریق لہ بذلک القدر وطولہ الی باب الدار۔ | |
| | کذا فی المبسوط فی کتاب الدعوی | |

لہ حکم نمبر ۲۹ تا ۳۳ / ۴۲۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | پانچواں باب، محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز کے متعلق احکام ، محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| (۲۲ | کے وارث کی زمین سے متصل ہے اور (ابھی ترکہ کی) تقسیم نہ ہوئی تھی تو (اس کے حکم کے متعلق) بعض کا قول ہے کہ وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور زیادہ صحیح حکم اس کے خلاف ہے۔ | وجیز کردری |
| ۲۳ | اگر اس (مذکورہ) گواہ نے یوں کہا کہ وہ (جگہ یا گھر) وقف کی زمین سے متصل ہے تو اس وقف کے مصرف کا ذکر کرنا ضروری ہے۔ | وجیز کردری |
| ۲۴ | اگر اس (مذکورہ) گواہ نے یوں کہا کہ وہ (جگہ یا گھر) مملکت کی زمین (یعنی حکومت کی زمین) سے متصل ہے تو اگر (وہاں) امیر دو ہوں تو اس امیر کا نام اور نسب بیان کرے۔ | خلاصہ |
| ۲۵ | دو شخصوں نے ایک آدمی پر یہ گواہی دی کہ اس نے فلاں آدمی کی دیوار توڑ ڈالی ہے تو اگر انہوں نے اس دیوار کی حدیں ذکر کیں اور اس کا طول اور عرض بیان کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اگرچہ انہوں نے اس کی قیمت ذکر نہ کی۔ آپ رحمۃ نے فرمایا کہ میرے ہاں یہ ضروری ہے کہ وہ اس امر کا ذکر کریں کہ وہ دیوار مٹی کی تھی یا لکڑی کی تھی اور وہ دونوں اس کی جگہ بھی بیان کریں۔ | قاضی خان |
| ۲۶ | (د) آپ نے فرمایا کہ جب کسی شخص کا دروازہ کسی آدمی کے گھر میں تھا پس اس شخص نے اس گھر میں سے اس دروازے سے گزرنا چاہا تو اس گھر کے مالک نے اسے منع کیا تو اس دروازے کا مالک شخص دوسرے آدمی کے گھر میں راستہ کا مدعی قرار پاتا ہے پس گواہی سے اسے ثابت کرنا اس کے ذمہ ہے اور گھر کا مالک منکر قرار پاتا ہے اور (مدعی کے گواہ نہ ہونے کی صورت میں) اس گھر کے مالک کا قول قسم کے ساتھ معتبر قرار پا سکے گا۔ اور (پھر) دروازہ کھولنے کے متعلق وہ (مدعی) کسی شئے کا مستحق نہ ہوگا پس اگر اس (مدعی) نے یہ گواہی قائم کی وہ اس کے گھر میں اس دروازہ سے گزرا کرتا ہے تو (محض اس سے) وہ (مدعی) کس شئے کا مستحق نہ ہوگا لیکن اگر وہ گواہ یہ گواہی دیں کہ اس (مدعی) کے لیے پورے راستہ کا حق ہے تو پھر اس گواہی سے ثابت شدہ، خصم (یعنی مدعا علیہ) کے اقرار سے ثابت شدہ کی طرح قرار پائے گا اور اگر ان گواہوں نے اس قول کے بعد کہ اس (مدعی) کے لیے اس گھر میں اس دروازہ سے لے کر گھر کے دروازہ تک راستہ ہے اور انہوں نے راستہ کی حدود بیان نہ کیں اور نہ اس کے طول و عرض کے گزوں کا نام لیا تو (بھی) ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور ہمارے بعض اصحاب وہ ہیں جو اس کی تاویل میں یوں کہتے ہیں کہ جب انہوں نے اس کے متعلق خصم (یعنی مدعا علیہ) کے اقرار پر گواہی دی تو (راستہ کے طول و عرض کی) جہالت اس اقرار کے صحیح قرار پانے میں مانع نہ ہوگی مگر جب انہوں نے قطعی طور پر گواہی دی تو (اس جہالت کی بنا پر) ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور زیادہ صحیح حکم یہ ہے کہ وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور اس دروازہ کی چوڑائی حکماً قرار پائے گی پس اس کے لیے راستہ کی چوڑائی اس (دروازہ کی چوڑائی) کے بقدر اور اس کا طول اس گھر کے دروازہ تک قرار پائے گا ؎ | مبسوط |

| دفعات و شق نمبر | الباب الخامس فیما یتعلق بالمحدود فی الشهادة علی المحدود ، مایتعلق بالمحدود فی الشهادة علی المحدود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۲، ۲۷ | وکذلک علی هذا اذا کان له باب مفتوح من داره علی حائط فی زقاق وانکر اهل الزقاق ذلک۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۲۸ | واذا کان لرجل میزاب فی دار رجل فهو علی هذا۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۲۹ | وکذا النهر اذا کان فی ارض رجل فاختلفا فی ذلک الا اذا کان الماء جاریا زمان الخصومة فحینئذ القول قول صاحب الماء۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۳۰ | وکذلک اذا لم یکن الماء جاریا زمان الخصومة الا انه یعلم انه کان یجری الی ارض هذا الرجل قبل ذلک کان القول قول صاحب الماء۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۳۱ | وکذلک اذا کان الماء جاریا فی المیزاب زمان الخصومة فالقول قول صاحب الماء۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۳۲ | فان شهد الشهود ان له مسیل ماء فیها من المیزاب قبلت الشهادة فان شهدوا انه لماء المطر فهو لماء المطر وان شهدوا انه لمصب الوضوء فیه فهو لذلک وان لم یفسروا شیئا من ذلک فالقول قول رب الدار فی ذلک مع یمینه۔ | کذا فی المبسوط |
| ۳۳ | وذکر الفقیه ابو اللیث رح عن المتأخرین من اصحابنا انهم استحسنوا فی المیزاب اذا کان تصویب سطح صاحب المیزاب والتصویب قدیم یجعل له حق تسییل الماء والتصویب الحدود وهو بالفارسیة نشیب۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۳۴ | اذا ذکر فی الدعوی او الشهادة احد حدود الارض المدعاة لزیق ارض | |

له حکم نمبر ۲۸، ۳۱ تا ۳۲ / ۴۲۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | پانچواں باب، حدود والی چیز کی گواہی میں حدود والی چیز، حدود والی چیز کی گواہی میں حدود والی چیز کے متعلق احکام کا بیان کے متعلق احکام | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۷،۲۲ | اور اسی طرح اس (مذکورہ صورت کے حکم) پر (اس صورت کا) حکم ہے کہ جب کسی شخص کا کھلا دروازہ اس کے گھر کی اس دیوار میں ہو جو گلی میں ہے اور گلی والے اس کا انکار کرتے ہیں (تو اس دروازہ کا مالک مدعی قرار پاتا ہے) | ظہیریہ |
| ۲۸ | جب کسی شخص کا پرنالہ کسی آدمی کے گھر میں ہو تو اس کا حکم بھی اس (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح ہے (یعنی پرنالہ کا مالک مدعی قرار پاتا ہے) لہ | ظہیریہ |
| ۲۹ | (ا) اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح (کسی شخص کی) نہر جب کسی آدمی کی زمین میں تھی اور ان دونوں نے اس کے متعلق باہم اختلاف کیا (تو یہی حکم ہے یعنی نہر کا مالک مدعی قرار پاتا ہے) (ب) لیکن جب اس اختلاف کے وقت وہ پانی جاری تھا تو پھر پانی والے کے قول کا اعتبار ہوگا۔ | ظہیریہ |
| ۳۰ | اسی طرح جب (مذکورہ صورت میں) اختلاف کے وقت وہ پانی جاری نہ ہو لیکن یہ معلوم ہوتا ہو کہ اس سے پہلے اس آدمی کی زمین کی طرف وہ پانی بہہ کر جاتا تھا تو پانی کے مالک کے قول کا اعتبار ہوگا (یعنی پھر اس پانی کا مالک مدعی علیہ قرار پائے گا اور مدعی کے گواہ نہ ہونے کی صورت میں مدعا علیہ کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہوگا) | ظہیریہ |
| ۳۱ | اسی طرح جب اختلاف کے وقت پرنالہ میں پانی جاری تھا تو پانی کے مالک کا قول معتبر ہوگا (یعنی اس پانی کا مالک مدعی علیہ قرار پائے گا اور مدعی کے گواہ نہ ہونے کی صورت میں مدعا علیہ کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہوگا) | ظہیریہ |
| ۳۲ | (ا) پس اگر (مذکورہ صورت میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس آدمی کے لیے اسی گھر میں پرنالہ کے پانی کے بہنے کا راستہ ہے تو وہ گواہی قبول کی جاسکے گی (ب) پھر اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ راستہ بارش کے پانی کے لیے ہے تو وہ بارش کے پانی کے لیے قرار دیا جائے گا (ج) اور اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس میں وضو کے پانی کے بہنے کے لیے راستہ ہے وہ تو اس کے لیے قرار پائے گا (د) اور اگر انہوں نے ان امور میں سے کسی امر کی وضاحت نہ کی تو اس میں اس گھر کے مالک کا قول اس کی قسم کے ساتھ معتبر ہوگا۔ | مبسوط |
| ۳۳ | فقیہ ابو اللیث رحمہ نے ہمارے متاخرین اصحابؒ سے ذکر کیا ہے کہ انہوں نے پرنالے کی صورت میں از روئے استحسان یہ حکم دیا ہے کہ اگر پرنالے والے کی چھت ڈھلوان والی (یعنی نشیبی) ہو اور وہ ڈھلوان (یعنی نشیب) قدیمی ہو تو اس کے لیے پانی بہنے کا حق (ثابت) قرار دیا جائے گا اور حدود کا ڈھلوان والا ہونے کو فارسی میں نشیب کہتے ہیں۔ | ظہیریہ |
| ۳۴ | جب دعوی یا گواہی میں، دعوی شدہ زمین کی حدود میں سے ایک حد کے متعلق یہ ذکر کیا گیا کہ وہ فلاں | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الخامس فیما یتعلق بالمحدود فی الشہادۃ علی المحدود ، مایتعلق بالمحدود فی الشہادۃ علی المحدود | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۲ | فلان ولفلان فی القریۃ التی فیہا الارض المدعاۃ اراض کثیرۃ متفرقۃ صحۃ الدعوی و صحت الشہادۃ وان کان فیہ نوع جہالۃ الا انہا تحملت للضرورۃ ۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۵ | اذا شہدوا بملکیۃ ارض وبینوا حدودہا وقالوا ھی بمقدار خمس مکاییل بذر والمدعی یدعی ذلک واصابوا فی بیان الحدود واخطؤا فی بیان المقدار فظہر انہ تسع قدر ثلثۃ مکاییل بذر ، حکی عن شمس الاسلام ابی الحسن السغدی انہ قال لا تبطل الدعوی والشہادۃ واجاب بعض مشائخ زمانہ ببطلان الدعوی والشہادۃ وقیل یجب ان تکون المسئلۃ علی التفصیل ان شہدوا بحضرۃ الارض المدعاۃ واشاروا الیہا تقبل وان شہدوا بغیبۃ الارض لا تثبت بہذہ الشہادۃ ملکیۃ ارض تسع فیہا خمسۃ مکاییل بذر وقیل لا تقبل ہذہ البینۃ علی کل حال وھو الاظہر والاشبہ بالفقہ[1] ۔<br>واللہ اعلم<br> | کذا فی الفصول العمادیۃ |

[1] الاشبہ یعنی روایت و درایت میں یعنی دلیل میں زیادہ مشابہ ہے اس کے متعلق مکمل ۲ب/۲۹۲ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کے ساتھ

| دفعات و شق نمبر | پانچواں باب۔ محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز، محدود والی چیز کی گواہی میں محدود والی چیز کے متعلق احکام کے متعلق احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۲ | آدمی کی زمین سے متصل ہے اور وہ بستی جس میں دعوی شدہ زمین ہے اس میں اس فلاں کی کئی متفرق زمینیں ہیں تو وہ دعوٰی اور گواہی صحیح قرار پاسکے گی اور اگرچہ اس میں ایک قسم کی جہالت موجود ہے لیکن وہ بنا بر ضرورت برداشت کی گئی ہے۔ | محیط |
| ۲۵ | (۱) جب گواہوں نے کسی زمین کی ملکیت کی گواہی دی اور اس کی حدود بیان کیں اور کہا کہ وہ زمین پانچ من بیج پڑنے کی مقدار جتنی ہے اور مدعی اس کا دعوی کرتا ہے اور انہوں نے حدود بیان کرنے میں ٹھیک کہا اور بیج کی (مذکورہ) مقدار بیان کرنے میں انہوں نے غلطی کی اور ظاہر ہوا کہ وہ زمین تین من مقدار بیج کی گنجائش رکھتی ہے تو اس کے حکم کے متعلق شمس الاسلام ابوالحسن السغدی رح سے منقول ہے کہ یہ دعوی اور گواہی باطل نہ ہوگی (ب) اور آپ کے زمانے کے بعض مشائخ رح نے اس دعوی اور گواہی کے باطل ہونے کا حکم دیا ہے (ج) اور بعض کا قول یہ ہے کہ اس مسئلہ (کے حکم) میں تفصیل ضروری ہے اگر ان گواہوں نے دعوی شدہ زمین کے سامنے گواہی دی اور اس کی طرف اشارہ کیا تو ان کی وہ گواہی) قبول کی جاسکے گی اور اگر ان گواہوں نے اس زمین کے سامنے نہ ہونے کی صورت میں گواہی دی تو اس گواہی سے اس زمین کی ملکیت ثابت نہ ہوگی کہ اس زمین میں پانچ من بیج کی گنجائش ہے (د) اور بعض کا قول ہے کہ یہ (مذکورہ) گواہی کسی حال میں قبول نہ ہوگی اور یہی حکم زیادہ ظاہر اور نقص سے زیادہ منشابہ ہے۔ [1] | فصول عمادیہ |

واللہ اعلم



[1] ص ۳۰۰ کا نمبر ۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| حوالہ | الشہادۃ فی المواریث — الباب السادس فی الشہادۃ فی المواریث | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| | بسم اللہ الرحمن الرحیم | |
| | **الباب السادس فی الشہادۃ فی المواریث** | |
| | دفعات ۴۲۳ تا ۴۲۳، عنوان ۱، تعداد شق ۲۳ | |
| | **الشہادۃ فی المواریث** تعداد شق ۲۳ | ۴۲۳ |
| کذا فی فتاوی قاضیخان | رجل ادعی انہ وارث فلان المیت واقام شاہدین شہدا انہ وارث فلان المیت لا وارث لہ سواہ فان القاضی یسألہما عن السبب ولا یقضی قبل السوال لاختلاف اسبابہا والقضاء بالمجہول متعذر فان مات الشاہدان او غابا قبل ان یسألہما لا یقضی بشیٔ۔ | ۱ |
| کذا فی الکافی | لو شہدا بانہ ابن ابنہ او اخوہ او جدہ او جدتہ او مولاہ ترد بلا بیان وذا بان یقولا فی الاول بانہ وارثہ وفی الاخ اخوہ لابیہ وامہ او لابیہ او لامہ ووارثہ وفی الجد ابو ابیہ او ابو امہ وفی الجدۃ ام امہ او ام ابیہ وفی المولی معتقہ او معتقتہ ووارثہ لا نعلم لہ وارثا غیرہ۔ | ۲ |
| | وکذا لو شہدوا انہ عمہ او ابن عمہ لا یجوز حتی ینسبوا المیت والوارث حتی یلتقیا الی اب واحد وبینوا | ۳ |

لہ حکم ۱ تا ۶/۴۲۳، ۲۸۰۲۷/۴۱۵، ۱۸۱۱۷/۴۲۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات دشق نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام | وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|---|

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# وراثتوں میں شہادت کے احکام

دفعات ۷۲۳ تا ۷۲۳ عنوان ۱ تعداد شق ۴۳

۷۲۳ وراثتوں میں شہادت اور اس میں ۴۳ شقیں ہیں

| شق | متن | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱ | ایک شخص نے دعویٰ کیا کہ وہ فلاں میت کا وارث ہے اور اس نے دو گواہ قائم کیے جنہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ فلاں میت کا وارث ہے اس کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں تو قاضی ان دونوں سے (وارث ہونے کا) سبب دریافت کرے گا اور یہ دریافت کرنے سے پہلے حکم نہ کرے گا اس لیے کہ اسکے اسباب مختلف ہوتے ہیں اور مجہول سبب کی بنا پر فیصلہ متعذر ہے پس اگر قبل اس کے کہ قاضی ان دونوں سے دریافت کرے وہ دونوں گواہ وفات پا گئے یا غائب ہو گئے تو قاضی کسی شئی کا حکم نہ کرے گا۔ ۱ | قاضی خان |
| ۲ | اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ شخص اس میت کے بیٹے کا بیٹا ہے یا اس میت کا بھائی ہے یا اس کا دادا ہے یا اس کی دادی ہے یا اس کا آقا ہے تو بیان کے بغیر وہ گواہی رد کی جائے گی اور یہ بیان یوں ہے کہ وہ گواہ پہلی صورت (یعنی بیٹے کا بیٹا ہونے کی صورت) میں یوں کہیں کہ وہ پوتا اس کا وارث ہے اور بھائی کی صورت میں یوں کہیں کہ وہ اس کا سگا بھائی یا باپ کی طرف سے بھائی اور اس کا وارث ہے اور دادا کی صورت میں یوں کہیں کہ وہ اس کے باپ کا باپ یا اس کی ماں کا باپ ہے اور دادی کی صورت میں یوں کہیں کہ وہ اسکی ماں کی ماں یا اس کے باپ کی ماں ہے اور آقا کی صورت میں یوں کہیں کہ وہ اس کا آزاد کنندہ ہے اور یہ کہ وہ اس کا وارث ہے اور اس کے سوا ہم اس کا کوئی وارث نہیں جانتے۔ ۲ | کافی |
| ۳ | اسی (مذکورہ حکم کی) طرح اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اس (میت) کا چچا ہے یا وہ اس کے چچا کا بیٹا ہے تو (صرف) یوں کہنا جائز نہ ہوگا حتی کہ میت اور اس وارث | |

۱ حکم نمبر ۴۳/۱ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشهادة فی المواريث — الشهادة فی المواريث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۳ | انه عمه او ابن عمه لابيه او لامه او لابيه وامه وانه وارثه۔ | كذا فی خزانة الفتاوى |
| ۴ | وفی الشهادة بانه ابنه او بنته او امه او ابوه لا يحتاج الى قوله ووارثه۔ | كذا فی الكافی |
| ۵ | وعليه الفتوىٰ | كذا فی الخلاصة |
| ۶ | ولا يشترط ذكر اسم الميت حتى لو شهدوا انه جده ابو ابيه ووارثه ولم يسموا الميت تقبل بدون ذكر اسم الميت[له]۔ | كذا فی الوجيز للكردرى |
| ۷ | اذا شهد الشهود بوراثة رجل و بينوا سببها ولم يزيدوا عليه فالشهادة مقبولة الا ان القاضی لا يدفع المال الى المشهود له للحال بل يتلوم زمانا لجواز ان يظهر وارث آخر للميت مزاحم للمشهود له او مقدم عليه۔ | هكذا فی الذخيرة |
| ۸ | اذا شهدوا بوراثته و بينوا سببها و قالوا لا نعلم له وارثا آخر فهذه الشهادة مقبولة ويدفع القاضی المال اليه للحال من غير تلوم۔ | كذا فی المحيط |
| ۹ | وقوله لا نعلم له وارثا سوى هذا ليس من صلب الشهادة بل هو لاسقاط مؤنة التلوم عن القاضی۔ | كذا فی المحيط |
| ۱۰ | ولو قالا لا وارث له غيره قبل استحسانا وحمل على العلم۔ | كذا فی الحاوی |
| ۱۱ | ولو قالا لا وارث له بارض كذا تقبل عند ابی حنيفة[۲] | |

له حکم نمبر ۶/۶۲۳ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲ فتاویٰ ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۶/۶۲۳ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ۱۱ حکم نمبر کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۲۱/۶۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو مترجم۔

| حوالہ | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وارثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | دفعات ذیلی نمبر |
|---|---|---|
| خزانۃ فتاوی | کی نسب یہاں تک بیان کی جائے کہ وہ دونوں ایک باپ تک مل جائیں اور وہ یہ بیان کریں کہ اس کا وہ چچا یا چچا کا بیٹا اس کے باپ کی طرف سے ہے یا اس کی ماں کی طرف سے یا اس کے باپ اور ماں کی طرف سے ہے اور وہ اس کا وارث ہے۔ | ۴۲۳ |
| کافی، خلاصہ | اور (وراثت کی گواہی میں) اس (میت) کا بیٹا یا اس کی ماں یا اس کا باپ ہونے کی گواہی میں یہ کہنے کی ضرورت نہیں ہوتی کہ وہ اس کا وارث ہے۔ | ۴ |
| | اور اسی (مذکورہ حکم) پر فتوی ہے۔ | ۵ |
| وجیز کردری | اور (وراثت کی گواہی میں) میت کا نام ذکر کرنا ضروری نہیں ہے حتی کہ اگر گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اس (میت) کا دادا یعنی اس کے باپ کا باپ ہے اور اس کا وارث ہے اور ان گواہوں نے میت کا نام نہ لیا تو میت کے نام کے ذکر کے بغیر (بھی) ان کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی۔[۲] | ۶ |
| ذخیرہ | جب گواہوں نے کسی شخص کے وارث ہونے کی گواہی دی اور انہوں نے اس کے وارث ہونے کا (صرف) سبب بیان کر دیا اور اس پر مزید کچھ نہ کہا[۳] تو وہ گواہی قبول قرار پاسکے گی لیکن قاضی (وراثت کا مال) اس مشہود لہ (یعنی جس وارث کے لیے گواہی دی گئی ہے اس) کو فی الحال نہ دے گا بلکہ کچھ عرصہ انتظار کرے گا کیونکہ ہو سکتا ہے کہ اس میت کا کوئی اور وارث اس مشہود لہ کے برابر یا اس سے مقدم ظاہر ہو جائے۔[۴] | ۷ |
| محیط | جب گواہوں نے کسی شخص کے وارث ہونے کی گواہی دی اور انہوں نے اس کے وارث ہونے کا) سبب بیان کر دیا اور یوں کہا کہ ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے تو یہ گواہی مقبول ہے اور قاضی (وراثت کا) وہ مال بغیر انتظار کئے فی الحال اسے دے دے گا۔ | ۸ |
| محیط | اور (وراثت کی گواہی کی مذکورہ صورت میں) گواہ کا یوں کہنا کہ "ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے"، یہ اصل گواہی سے نہیں ہے بلکہ یہ قاضی سے انتظار کا بوجھ ساقط کرنے کے لیے ہے | ۹ |
| حاوی | اور اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یوں کہا کہ "اس کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں ہے" تو یہ گواہی از روئے استحسان قبول کی جاسکے گی اور ان کے اس کہنے کو علم پر محمول کیا جائے گا (یعنی ہمارے علم میں اس کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں ہے) | ۱۰ |
| | اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یوں کہا کہ زمین میں اس کا کوئی وارث نہیں ہے تو | ۱۱ |

[۳] یعنی مزید یہ نہ کہا کہ ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے (مترجم)

[۴] حکم نمبر ۷ تا ۱۱ / ۴۲۳ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| حواله | الباب السادس فی الشهادة فی المواریث — الشهادة فی المواریث | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| هكذا فی الوجیز للكردری | خلافا لهما رح. | ۴۲۳ |
| كذا فی المحیط | ثم الشهود اذا شهدوا علی وراثة شخص وبینوا سببها وهذا الشخص ممن یستحق جمیع المال ولا یصیر محجوبا بغیره كالابن والابنة والاب ان قالوا لا نعلم له وارثا غیره فالقاضی یدفع جمیع المال الیه من غیر تلوم. | ۱۲ |
| هكذا فی الذخیرة | فاذا شهدوا انه ابنه ولم یزیدوا علی هٰذا فالقاضی لا یدفع جمیع المال الیه للحال بل یتلوم زمانا یقع فی غالب الرای القاضی انه لو كان معه وارث آخر لظهر فی هذه المدة. | ۱۳ |
| كذا فی المحیط | اذا شهدا انه زوجها او شهدا انها زوجته لا نعلم له وارثا غیره دفع الی الزوج النصف والی المرأة الربع. | ۱۴ |
| كذا فی المحیط | واما اذا شهدا انه زوجها او شهدا انها زوجته ولم یزیدا علی هٰذا اجمعوا علی ان قبل التلوم لا یدفع الیه اكثر النصیبین واما اذا تلوم زمانا ولم یظهر وارث آخر قال محمد رح فی دعوی الاصل ان القاضی یدفع الیه اكثر النصیبین ان كان زوجا یدفع الیه النصف وان كانت زوجة یدفع الیها الربع وقال ابو یوسف رح یدفع الیه اقل النصیبین ان كان زوجا الربع وان كانت زوجة الثمن والطحاوی فی مختصره ذكر قول ابی حنیفة رح مع ابی یوسف رح والخصاف رح ذكر قوله مع محمد رح. | ۱۵ |
| كذا فی المحیط | شهد رجلان لرجل انه اخو المیت لابیه وامه ووارثه لا نعلم له وارثا غیره فقضی ثم شهدا لآخر انه ابن المیت لا تقبل ویضمنان للابن ما اخذ الاخ ولو شهدا لآخر انه | ۱۶ |

له حکم نمبر ۲ب/۴۲۴ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کے سلسلہ کا د، ب، ج ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات دفعتی نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وارثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۳ | (بھی) امام ابوحنیفہ رحمہ کے ہاں وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور (اس میں) صاحبینؒ (یعنی امام ابو یوسف رحمہ اور امام محمد رحمہ) کا اختلاف ہے۔[1] | وجیز کردری |
| ۱۲ | پھر (یہ حکم ہے کہ وراثت کے) گواہوں نے جب کسی شخص کے وارث ہونے کی گواہی دی اور انہوں نے (اس کے وارث ہونے کا) سبب بیان کر دیا اور وہ وارث شخص ایسا ہو کہ وہ (ترکہ کے) تمام مال کا مستحق قرار پاتا ہو اور وہ کسی اور وارث کی وجہ سے محجوب نہ ہوتا ہو جیسا کہ بیٹا، بیٹی اور باپ تو اگر ان گواہوں نے یوں کہا کہ "ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے"، تو قاضی بغیر انتظار کئے اسے (وراثت کا) وہ سب مال دے دے گا۔[2] | محیط |
| ۱۳ | پس (وراثت کی گواہی میں) جب گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اس کا بیٹا ہے اور انہوں نے اس پر مزید کچھ نہ کہا تو قاضی اسے فی الحال وہ سب مال نہ دے گا بلکہ اتنا عرصہ انتظار کرے گا کہ قاضی کی غالب رائے اس (امر) پر واقع ہو کہ اگر اس کے ساتھ کوئی اور وارث ہوتا تو وہ اس عرصہ میں ظاہر ہو جاتا۔ | ذخیرہ |
| ۱۴ | جب (وراثت کی گواہی میں) دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ شخص اس (میت) کا خاوند ہے یا انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ عورت اس (میت) کی بیوی ہے اور ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے تو قاضی خاوند کو (ترکہ کا) نصف اور بیوی کو (ترکہ کی) چوتھائی دے دے گا۔ | محیط |
| ۱۵ | (د) اور جب (وراثت کی گواہی میں) دو گواہوں نے یہ گواہی کہ وہ اس (میت) کا خاوند ہے یا گواہی دی کہ وہ عورت اسکی بیوی ہے اور انہوں نے اس پر مزید کچھ نہ کہا (یعنی یہ نہ کہا کہ ہم اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے) تو (اس کے حکم کے متعلق) اس پر اجماع ہے کہ قاضی انتظار کئے بغیر اسے (ممکنہ) دونوں حصوں میں سے بڑا حصہ نہ دے گا (ب) مگر جب قاضی نے ایک عرصہ انتظار کر لیا اور کوئی اور وارث ظاہر نہ ہوا، تو اس کے حکم کے متعلق دعوی الاصل میں امام محمد رحمہ کا قول یہ ہے کہ (پھر) قاضی اسے (ممکنہ) دونوں حصوں میں سے بڑا حصہ دے دے گا اگر خاوند ہے تو اسے (ترکہ کا) نصف دے گا اور اگر بیوی ہے تو اسے چوتھائی دے گا اور امام ابو یوسف رحمہ کا قول یہ ہے کہ وہ اسے (ممکنہ) دونوں حصوں میں سے قلیل حصہ دے گا اگر خاوند ہے تو اسے چوتھائی دے گا اور اگر بیوی ہے تو اسے آٹھواں حصہ دے گا اور (اس میں) الطحاوی رحمہ نے اپنی مختصر میں امام ابوحنیفہ رحمہ کا قول امام ابو یوسف رحمہ کے ساتھ ذکر کیا ہے اور الخصافؒ نے امام ابوحنیفہ رحمہ کا قول امام محمد رحمہ کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ | محیط |
| ۱۶ | (ا) (وراثت کی گواہی میں) دو آدمیوں نے ایک شخص کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ شخص اس میت کا سگا بھائی اور اس کا وارث ہے ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے پس قاضی نے حکم کر دیا پھر ان دونوں آدمیوں نے ایک اور شخص کے لیے یہ گواہی کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے تو وہ گواہی قبول | |

[1] حکم نمبر ۱۲ تا ۱۴ / ۴۲۳ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشهادة فی المواريث — الشهادة فی المواريث | حواله |
|---|---|---|
| ۶۲۳ | اخوه لابيه وامه ووارثه لا نعلم له وارثا غيره و غير الاول تقبل و يدخل الثانى مع الاول فى الميراث ولا ضمان على الشاهدين للاول ولم يغرما للثانى شيئا. | كذا فى محيط السرخسى |
| ۱۷ | شهد شاهدان ان فلانا اخو الميت لابيه وامه لا نعلم له وارثا غيره وقضى وشهد آخران لآخرانه ابنه ينقض القضاء الاول بالوارثة للاول ضرورة فان كان المال قائما فى يده دفع الى الابن وان كان هالكا فللابن الخيار ان شاء ضمن الاخ وان شاء ضمن الشاهدين فان ضمن الاخ لا يرجع على احد وان ضمن الشاهدين رجعا على الاخ. | كذا فى محيط السرخسى |
| ۱۸ | شهد الرجل انه جد الميت وقضى القاضى بذلك ثم جاء رجل آخر وادعى انه ابو الميت واقام البينة يقضى به وهو احق بالميراث. | كذا فى الخلاصة |
| | و يجعل الجد ابا لهذا الذى ادعى ابوة فان قال الاب للقاضى ان هذا الذى اقام البينة انه جد ليس باب لى فمره باعادة البينة فالقاضى لا يكلفه. | كذا فى المحيط |
| ۱۹ | ولو شهدا ان قاضى بلد كذا قضى بانه وارث الميت ولا وارث له غيره قضى بارثه لا بالنسب بيّن او لا فلو بيّن وبرهن آخر بنسب يحجبه او يشاركه قبل وحجب او شارك حتى لو بيّن الاول انه ابن الميت و برهن الآخر انه ابنه فالارث بينهما ولو برهن الثانى انه ابو الميت جعل للثانى السدس والباقى للاول ولو ذكر الاول انه جد الميت وبرهن الثانى انه ابو الميت فالارث للثانى ولو ذكر الاول انه ابو الميت وبرهن الثانى انه ابن الميت جعل للثانى خمسة | |

| دفعات دستی نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۲ | نہ ہوگی اور وہ دونوں گواہ اس بیٹے کے لیے اس (مال) کے ضامن ہوں گے جو اس بھائی نے لیا (ب) اور اگر ان دونوں گواہوں نے اس دوسرے شخص کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ (بھی) اس میت کا سگا بھائی اور وارث ہے اور ہم اس کے سوا اور اس پہلے (بھائی) کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور وہ دوسرا شخص پہلے شخص کے ساتھ میراث میں شامل ہوگا اور پہلے کے لیے ان گواہوں پر کوئی ضمان لازم نہ ہوگی اور وہ دونوں گواہ دوسرے شخص کے لیے کوئی تاوان نہ اٹھائیں گے۔ | مجیط سرخسی |
| ۱۷ | (وراثت کی گواہی میں) دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں شخص میت کا سگا بھائی ہے ہم اس کے سوا اس (میت) کا کوئی وارث نہیں جانتے اور قاضی نے حکم کر دیا پھر دو اور گواہوں نے ایک اور آدمی کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ اس کا بیٹا ہے تو پہلے شخص کے لیے وراثت کے متعلق قاضی کا پہلا فیصلہ ضرورۃً ٹوٹ جائے گا پس اگر وہ مال اس بھائی کے پاس موجود ہو تو وہ بیٹے کو دیا جائے گا اور اگر وہ مال تلف ہو چکا ہو تو اس بیٹے کو اختیار حاصل ہے کہ اگر وہ چاہے تو اس بھائی سے ضمان لے لے اور چاہے تو ان گواہوں سے ضمان لے لے پھر اگر اس نے اس بھائی سے ضمان لی تو وہ (بھائی) کسی سے نہ لے گا اور اگر اس (بیٹے) نے گواہوں سے ضمان لی تو وہ گواہ اس بھائی سے لے لیں گے۔ | مجیط سرخسی |
| ۱۸ | (ا) (وراثت کی گواہی میں) دو گواہوں نے کسی شخص کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ اس میت کا دادا ہے اور قاضی نے اس کے متعلق حکم کر دیا پھر ایک اور آدمی آیا اور اس نے یہ دعوی کیا کہ وہ اس میت کا باپ ہے، اور اس نے گواہی قائم کی تو اس (باپ) کے لیے حکم کیا جائے گا اور وہ اس میراث کا زیادہ حق دار قرار پائے گا۔<br>(ب) اور (مذکورہ صورت میں) وہ دادا اس آدمی کا باپ قرار دیا جائے گا جس نے میت کا باپ ہونے کا دعوی کیا ہے پس اگر اس باپ نے قاضی سے یہ کہا کہ یہ شخص جس نے یہ گواہی قائم کی ہے کہ وہ (میت کا) دادا ہے وہ میرا باپ نہیں ہے اسے حکم دو کہ وہ گواہی دوبارہ پیش کرے تو قاضی اسے اس کا مکلف نہ کرے گا۔ | خلاصہ<br>مجیط |
| ۱۹ | (ا) اور اگر (وراثت کی گواہی میں) دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں شہر کے قاضی نے حکم کیا ہے کہ وہ شخص اس میت کا وارث ہے اور اس کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں ہے تو قاضی اس کی وراثت کا حکم دے گا نسب کا نہیں خواہ انہوں نے نسب بیان کی یا نہ۔ پس اگر کسی دوسرے شخص نے بیان اور دلائل سے ایسی نسب ثابت کی جس سے اس (پہلے) کے لیے (وراثت میں) حجاب یا شراکت لازم آتی ہے تو قبول ہو سکے گی اور وہ حجاب یا شراکت لازم ہو گی حتی کہ اگر پہلے نے یہ بیان کیا کہ وہ شخص اس میت کا بیٹا ہے اور دوسرے نے یہ ثابت کیا کہ وہ (بھی) اس میت کا بیٹا ہے تو وراثت ان دونوں میں (تقسیم) ہوگی (ب) اور اگر اس دوسرے نے یہ ثابت کیا کہ وہ اس میت کا باپ ہے تو دوسرے کے لیے (اس میت کے ترکہ میں سے) چھٹا حصہ ہوگا اور باقی اس پہلے شخص کے لیے ہوگا (ج) اور اگر اس | |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشهادة فی المواریث — الشهادة فی المواریث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۷۳ | اسداس الارث وللاول السدس ولو برهن الثانی انه ابوالمیت ایضا فالارث للثانی والجواب فی المعتق کالجواب فی الاب ورد بینة الاول علی ابوته بعد القضاء للثانی الا اذا برهن الاول علی ان القاضی قضی بانه ابوالمیت فکان اولی وبطل نسب الثانی ولو برهن الاول علی ابوته قبل القضاء للثانی اشترکا فی الارث حتی لو مات احدهما تعین الآخر ابا والحکم فی الولاء علی هذه الوجوه وان کان الاول معتوها اوصغیرا لا یقدر علی البیان جعله القاضی ابنا لو کان ذکرا فان جاء الثانی وبرهن انه ابوالمیت جعل للثانی سدس المال وان برهن انه اخو المیت یجعله محجوبا بالاول وان کان الاول امرأة جعله بنتا للمیت وجعل لها جمیع المال بالفرض والرد فان جاء آخر وادعی انه اخو المیت یعطیه النصف وان ذکر الثانی انه ابنه یعطیه الثلثین۔ | کذا فی الکافی |
| ۲۰۱ | رجل اقام البینة انه عم المیت ووارثه لا نعلم له وارثا غیره ثم اقام الآخر البینة انه اخو المیت ووارثه لا نعلم له وارثا غیره ثم آخر البینة انه ابن المیت لا نعلم له وارثا غیره واقاموا البینة جمیعا معا فانه یقضی بالمیراث للابن۔ | کذا فی محیط السرخسی |

| دفعات سلسلہ نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۳ | پہلے شخص نے یہ ذکر کیا کہ وہ اس میت کا دادا ہے اور دوسرے نے یہ ثابت کیا ہے کہ وہ اس میت کا باپ ہے تو وہ وراثت اس دوسرے کے لیے ہوگی (د) اور اگر اس پہلے شخص نے یہ ذکر کیا کہ وہ اس میت کا باپ ہے اور دوسرے نے یہ ثابت کیا کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے تو اس دوسرے شخص کے لیے (اس میت کے ترکہ میں سے) وراثت سے پانچ سدس اور پہلے کے لیے ایک سدس ہوگا۔ اور اگر دوسرے شخص نے یہ ثابت کیا کہ وہ بھی اس میت کا باپ ہے تو وہ وراثت اس دوسرے شخص کو ملے گی (س) اور معتق (یعنی آزاد کرنے والے کی صورت) کا جواب، باپ کی صورت کے جواب کی طرح ہے (س) اور دوسرے شخص کے لیے (اس کا باپ ہونے کے متعلق) قاضی کا فیصلہ ہو چکنے کے بعد، پہلے شخص کے لیے (اس کا باپ ہونے کے متعلق) گواہی رد کر دی جائے گی لیکن اگر پہلے نے یہ ثابت کیا کہ اس (فلاں شہر کے) قاضی نے اس کے لیے یہ حکم کیا تھا کہ وہ اس میت کا باپ ہے تو (پھر) وہ مقدم ہے اور اس دوسرے شخص کے لیے نسب باطل قرار پائے گی (م) اور اگر اس دوسرے شخص کے لیے (اس کا باپ ہونے کا متعلق) قاضی کا فیصلہ ہونے سے پہلے اس پہلے شخص نے اس کا باپ ہونا ثابت کیا تو وہ دونوں (اس میت کی) وراثت میں شریک قرار پائیں گے حتیٰ کہ اگر ان دونوں میں سے کسی ایک کی وفات ہوگئی تو دوسرے کے متعلق باپ ہونا متعین ہو جائے گا (ط) اور ولاء کی صورت میں بھی حکم انہیں وجوہ پر ہے۔ (ع) اور اگر وہ پہلا شخص (جس کے لیے اس فلاں شہر کے قاضی نے حکم تھا وہ) معتوہ (یعنی مدہوش) یا چھوٹا (یعنی نابالغ) ہے جو بیان پر قادر نہیں تو اگر وہ مذکر ہے تو قاضی اسے (اس میت کا) بیٹا قرار دے گا پھر اگر وہ دوسرا شخص آیا اور اس نے ثابت کیا کہ وہ اس میت کا باپ ہے تو اس دوسرے کے لیے اس مال کا چھٹا حصہ ہوگا اور اگر اس دوسرے شخص نے یہ ثابت کیا کہ وہ اس میت کا بھائی ہے، تو (قاضی) اسے اس پہلے شخص کی وجہ سے محجوب قرار دے گا اور اگر وہ پہلا شخص (مذکر نہ تھا بلکہ وہ) مونث تھی تو قاضی اسے اس میت کی بیٹی قرار دے گا اور اسے بطور حصہ مقرر اور رد کے سب مال دے گا پس اگر وہ دوسرا شخص آیا اور اس نے یہ دعویٰ کیا کہ وہ اس میت کا بھائی ہے تو (قاضی) اسے نصف مال دے گا اور اگر اس دوسرے شخص نے یہ کہا کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے تو (قاضی) اسے دو ثلث دے گا۔ | کافی |
| ۲۰ | (وراثت کی گواہی میں) کسی شخص نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ اس میت کا چچا اور اس کا وارث ہے ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے پھر ایک اور شخص نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ اس میت کا بھائی اور وارث ہے ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے پھر ایک اور نے یہ گواہی (قائم کی) کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے، ہم اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے اور ان سب نے وہ گواہی معاً (یعنی اکٹھے ایک ہی وقت میں) قائم کی تو (قاضی) میراث کے متعلق اسے بیٹے کے لیے حکم کرے گا۔ | محیط سرخسی |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشہادۃ فی المواریث — الشہادۃ فی المواریث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۳ ۲۱ | اذا مات الرجل فاقام رجل بینۃ انہ فلان بن فلان الفلانی وان المیت فلان بن فلان الفلانی حتی التقیا الی اب واحد من قبیلۃ واحدۃ وھو عصبۃ المیت ووارثہ لا نعلم لہ وارثا غیرہ قضی لہ بالمیراث فان جاء آخر بعد ذلک واقام بینۃ انہ عصبۃ المیت فان اثبت الثانی مثل ما اثبتہ الاول بان اثبت انہ فلان بن فلان الفلانی والمیت فلان بن فلان الفلانی حتی التقیا الی اب واحد قبلت بینۃ الثانی اذا التقیا الی اب واحد من قبیلۃ واحدۃ وان کانا من قبیلتین بان ادعی الاول انہ من العرب وادعی الثانی انہ من العجم لا تقبل بینۃ الثانی وان اثبت الثانی نسبا ابعد من الاول بان اثبت الثانی انہ ابن ابن عمہ فالقاضی لا یلتفت الی بینتہ وان التقیا الی اب واحد من قبیلۃ واحدۃ او من قبیلتین وان اثبت الثانی نسبا فوق الاول بان ادعی الثانی ان المیت ابنہ وولد علی فراشہ وانہ ابوہ لا وارث لہ غیرہ فہذا اعلی وجہین ان ادعی الاب نسبہ من القبیلۃ التی ادعاھا ابن العم تقبل بینۃ الاب وینقض القضاء الاول فی حق المیراث دون النسب حتی یبقی الاول ابن عم لہ حتی لو مات ھذا الاب یرث الاول منہ اذا لم یکن لہ وارث اقرب منہ وان ادعی نسبہ من قبیلۃ اخری قبلت بینۃ الاب و نقض القضاء الاول فی حق النسب والمیراث جمیعا۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۲ | اذا ادعی دارا فی ید انسان انہا لہ ورثہا من ابیہ وجاء بشہود شہدوا انہا کانت لابیہ الی ان مات وترکہا میراثا لا نعلم لہ وارثا غیرہ اوشہدوا انہا کانت لابیہ یوم الموت فالقاضی یقبل ھذہ الشہادۃ ویقضی بالدار للمدعی وان لم یشہدوا انہ ترکہا میراثا لہ وکذا اذا شہدوا انہا کانت فی ید ابیہ الی ان مات او شہدوا انہا کانت فی ید ابیہ یوم الموت فالقاضی یقبل ھذہ الشہادۃ ویقضی بالدار للمدعی وھو ظاہر الروایۃ واصح | ھکذا فی الذخیرۃ |
| | لو شہدوا ان اباہ مات وھو ساکن فی ھذہ | |

| دفعات شق نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۲۱ ۷۲۲ | (د) جب ایک شخص کی وفات ہوگئی تو (وراثت کے لیے) ایک آدمی نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ فلاں بن فلاں، فلاں قبیلہ کا ہے اور یہ میت فلاں بن فلاں، فلاں قبیلہ کا ہے حتیٰ کہ وہ دونوں ایک قبیلہ کے ایک باپ پر مل جاتے ہیں اور یہ کہ وہ اس میت کا عصبہ اور وارث ہے ہم اس کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں جانتے تو (قاضی) اس کے لیے میراث کا حکم کرے گا پھر اگر اس کے بعد دوسرا شخص آیا اور اس نے یہ گواہی دی قائم کی کہ وہ اس میت کا عصبہ ہے تو اگر اس دوسرے شخص نے بھی اسی طرح ثابت کیا جس طرح کہ پہلے نے ثابت کیا تھا مثلاً اس نے ثابت کیا کہ وہ فلاں بن فلاں، فلاں قبیلہ کا ہے اور وہ میت فلاں بن فلاں، فلاں قبیلہ کا ہے حتیٰ کہ وہ دونوں ایک باپ پر مل جاتے ہیں تو اس دوسرے شخص کی گواہی (بھی) قبول کی جاسکے گی جب کہ وہ ایک قبیلہ کے ایک باپ پر مل جاتے ہوں (ب) اور اگر وہ دونوں دو قبیلوں میں سے تھے مثلاً یہ کہ پہلے شخص نے یہ دعویٰ کیا کہ وہ عرب سے ہے اور دوسرے نے یہ دعویٰ کیا کہ وہ عجم سے ہے تو دوسرے کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ج) اور اگر دوسرے شخص نے پہلے کی نسبت دور کی نسب ثابت کی مثلاً اس دوسرے شخص نے یہ ثابت کیا کہ وہ اس (میت) کے چچا کے بیٹے کا بیٹا ہے تو قاضی اس کی گواہی کی طرف التفات نہ کرے گا اگرچہ وہ دونوں ایک قبیلہ میں سے یا دو قبیلوں سے ایک باپ پر مل جاتے ہوں (د) اور اگر دوسرے شخص نے پہلے کی نسبت بڑھیا نسب ثابت کی مثلاً اس نے یہ دعویٰ کیا کہ وہ میت اس کا بیٹا ہے وہ اس کے فراش پر پیدا ہوا ہے اور وہ شخص اس کا باپ ہے اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں ہے تو اس کی دو صورتیں ہیں (۱) اگر اس باپ نے اس (میت) کی نسب کا دعویٰ اسی قبیلہ سے کیا ہے جس قبیلہ سے اس کے چچا کے بیٹے نے دعویٰ کیا ہے تو باپ کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی اور میراث کے حق میں پہلا حکم ٹوٹ جائے گا البتہ نسب کے حق میں نہ ٹوٹے گا حتیٰ کہ اس پہلے کا، اس کے چچا کا بیٹا قرار پانا باقی رہے گا حتیٰ کہ اگر یہ باپ وفات پاگیا تو پہلا (یعنی اس کے چچا کا وہ بیٹا) اس کا وارث قرار پائے گا جب کہ اس کا اس سے زیادہ قریب کوئی وارث نہ تھا (۲) اور اگر اس (باپ) نے اس کی نسب کا دعویٰ دوسرے قبیلہ سے کیا تو باپ کی وہ گواہی قبول کی جاسکے گی اور نسب اور میراث سبھی کے حق میں وہ پہلا حکم ٹوٹ جائے گا۔ | محیط |
| ۲۲ | (د) جب کسی شخص نے (وراثت کے لیے) ایک ایسے گھر کے متعلق جو کسی اور آدمی کے قبضہ میں ہے یہ دعویٰ کیا کہ وہ اس کا ہے جو اس (مدعی) نے اپنے باپ سے ورثہ میں پایا ہے اور وہ گواہ لایا جنہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ گھر اس مدعی کے باپ کا تھا حتیٰ کہ وہ وفات پاگیا اور اس گھر کو بطور میراث چھوڑ گیا ہم اس (مدعی) کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے یا انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ گھر اس کے باپ کا اس کے یوم وفات تک تھا تو قاضی یہ گواہی قبول کرسکے گا اور اس گھر کے متعلق اس مدعی کے لیے حکم کرے گا اگرچہ ان گواہوں نے گواہی میں یہ نہ کہا کہ وہ ان کے لیے بطور میراث چھوڑ گیا (ب) اسی طرح جب ان گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ گھر اس کے باپ کے قبضہ میں تھا حتیٰ کہ اس کی وفات ہوگئی یا انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ گھر اس کے باپ کے قبضہ میں اس کے یوم وفات تک تھا | |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی شهادة فی المواريث — الشهادة فی المواريث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۳ | الدار تقبل۔ | كذا فی المحيط |
| | ولو شهدوا ان اباه مات فی هذه الدار او شهدوا ان اباه كان فی هذه الدار حتی مات او حتی مات فيها لا تقبل وكذا لو شهدوا ان اباه دخل بهذه الدار و مات لا تقبل۔ | كذا فی فتاوی قاضيخان |
| ۲۳ | اذا شهد الشهود ان اباه مات وهو لابس هذا القميص او لابس هذا الخاتم تقبل هذه الشهادة<br>اطلق محمدؒ فی الجواب فی الخاتم و حكی القاضی ابو الهيثمؒ عن القضاة الثلاثة انهم كانوا يفصلون و يقولون ان شهدوا ان الخاتم كان فی خنصره او بنصره يوم الموت تقبل الشهادة وان شهدوا انه كان فی السبابة او فی الوسطی او فی الابهام لا تقبل الشهادة ولكن الصحيح ان يجری علی اطلاقه كما ذكره محمدؒ۔ | كذا فی المحيط<br>كذا فی الذخيرة |
| ۲۴ | ولو شهدوا انه مات وهو حامل لهذا الثوب تقبل۔ | كذا فی المحيط |
| ۲۵ | ولو شهدوا ان اباه مات وهو راكب هذه الدابة قضی بالدابة للوارث۔ | كذا فی الذخيرة |
| ۲۶ | ولو شهدوا ان اباه مات وهو قاعد علی هذا الفراش او علی هذا البساط او نائم عليه لا تقبل هذه الشهادة۔ | كذا فی الذخيرة |
| ۲۷ | ولو شهدوا ان اباه مات وهذا الثوب موضوع علی رأسه ولم يشهدوا انه حامل له لا تقبل هذه الشهادة ولا يقضی للوارث۔ | كذا فی الذخيرة |
| ۲۸ | ولو شهدوا انه كان هو الواضع علی راسه يوم الموت تقبل۔ | هكذا فی محيط السرخسی |

ملہ حکم نمبر ۲۲ تا ۳۶ / ۴۲۳ میں مندرجہ صورتوں کے احکام کا تعلق عربی محاورات اور لوگوں کی عادات سے ہے (مترجم)

| دفعات شق نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۲ | تو قاضی یہ گواہی قبول کر سکے گا اور اس گھر کے متعلق اس مدعی کے لیے حکم کرے گا یہ حکم ظاہر روایت کا اور زیادہ صحیح ہے | ذخیرہ |
| | (ج) اور (مذکورہ صورت میں) اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کا باپ وفات پا گیا اور وہ اس گھر میں رہتا تھا تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | محیط |
| | (د) اور (مذکورہ صورت میں) اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کے باپ نے اس گھر میں وفات پائی یا انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کا باپ اس گھر میں تھا حتی کہ اس نے وفات پائی یا یوں کہا کہ حتی کہ اس نے اس گھر میں وفات پائی تو (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی اور اس طرح اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کا باپ اس گھر میں داخل ہوا اور وفات پا گیا تو (ان صورتوں میں مذکورہ دعوی کے لیے وہ گواہی) قبول نہ ہوگی لے | قاضی خان |
| ۲۳ | (ا) جب (وراثت کے لیے) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کا باپ وفات پا گیا اور وہ اس قمیص کو پہنے ہوئے تھا یا (یوں کہا) کہ وہ اس انگشتری کو پہنے ہوئے تھا تو ان کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | محیط |
| | (ب) امام محمد رحمۃ نے (مذکورہ صورت میں) انگوٹھی کے متعلق جواب مطلقاً ذکر کیا ہے اور قاضی ابو الہیثم رحمۃ نے تینوں قاضیوں سے روایت کیا ہے کہ وہ اس میں تفصیل کرتے تھے اور کہتے تھے کہ اگر ان گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ انگشتری اس کی وفات کے وقت اس کی چھنگلیا یا اس کے ساتھ والی انگلی میں تھی تو (ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی اور اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ (انگشتری) انگوٹھے کے ساتھ والی انگلی یا درمیانی انگلی یا انگوٹھے میں تھی تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ج) لیکن صحیح حکم یہ ہے کہ حکم مطلقاً جاری ہوگا جیسا کہ اسے امام محمد رحمۃ نے ذکر کیا ہے۔ | ذخیرہ |
| ۲۴ | اور اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے وفات پائی اور وہ اس کپڑے کو اٹھائے ہوئے تھا تو ان کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | محیط |
| ۲۵ | اور اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کے باپ نے وفات پائی اور وہ سواری (کے اس جانور) پر سوار تھا تو (قاضی) سواری کے اس جانور کے متعلق وارث کے لیے حکم کر سکے گا۔ | ذخیرہ |
| ۲۶ | اور اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کے باپ نے وفات پائی اور وہ اس بستر یا اس بچھونے پر بیٹھا ہوا تھا یا (یوں کہا کہ) وہ اس پر سویا ہوا تھا تو (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہوگی | ذخیرہ |
| ۲۷ | اور اگر (وراثت کی گواہی کی مذکورہ صورت میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کے باپ نے وفات پائی تو یہ کپڑا اس کے سر پر رکھا ہوا تھا اور انہوں نے یہ گواہی نہ دی کہ وہ اس کپڑے کو اٹھائے ہوئے تھا تو (ان کی یہ گواہی) قبول نہ ہوگی اور (قاضی) وارث کے لیے حکم نہ کرے گا۔ | ذخیرہ |
| ۲۸ | اور اگر (وراثت کی گواہی) میں گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ وفات کے دن اس کپڑے کو اپنے تن پر رکھے ہوئے تھا تو (ان کی یہ گواہی) قبول کی جا سکے گی۔ | محیط سرخسی |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشہادۃ فی المواریث — الشہادۃ فی المواریث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۳ ۲۹ | والاصل فی جنس هذه المسائل ان الشهود اذا شهدوا على فعل من المورث فی العین عند موته فهذا على وجهین اما ان یشهدوا بفعل هو دلیل الید او بفعل لیس هو بدلیل الید فالذی هو دلیل الید فی النقلیات فعل لا یتصور ثبوته بدون النقل کاللبس والحمل او فعل یحصل عادة للنقل کالرکوب فی الدواب وفی غیر النقلیات دلیل الید فعل یوجد من الملاک فی الغالب کالسکنی فی الدور فهذا النوع من الفعل اذا قامت البینة على وجوده من المورث فی العین عند موته یقضی بالمدعا للمدعی والذی لیس بدلیل الید فی النقلیات فعل یتأتی بدون النقل ولا یحصل فی الغالب للنقل کالجلوس على البساط وفی غیر النقلیات الذی لیس بدلیل الید فعل یوجد من غیر الملاک فی الغالب کالجلوس والنوم فی الدار فهذا النوع من الفعل اذا قامت الشهادة على وجوده من المورث فی العین عند موته لا یقضی بالعین للمدعی۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۰ | اذا شهدوا انها کانت ملک ابیه او ان اباه کان یسکن هذه الدار او یملکها فان جروا المیراث فقالوا مات وترکها میراثا له قبلت شهادتهم ویقضی له فی قولهم وان لم یجروا لا تقبل فی قول ابی حنیفة رح ومحمد رح وتقبل فی قول ابی یوسف رح الآخر۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۳۱ | وان شهدوا على اقرار المدعا علیه بشیء من ذلک یکون اقرارا منه بالملک للمدعی ویؤمر بالتسلیم الیه۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۳۲ | لو شهد الشهود انها کانت لابیه ولم یجروا المیراث الی المدعی فالقاضی لا یقبل هذه الشهادة فی قول ابی حنیفة رح ومحمد رح وهو قول ابی یوسف رح اولا۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۳ | ولو شهدوا انها کانت لابیه مات فیها فعلى هذا | |

| دفعات دفعہ نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۳ ۲۹ | اور (وراثت گے) اس جنس کے مسائل (کے احکام) میں قاعدہ یہ ہے کہ جب گواہوں نے کسی عین چیز میں، مورث کی موت کے وقت، اس کے فعل کی گواہی دی تو ایسا فعل دو قسم پر ہے یا تو وہ ایسے فعل پر گواہی دیں گے جو دلیل قبضہ ہے اور یا وہ ایسے فعل پر گواہی دیں گے جو دلیل قبضہ نہیں ہے پس جو فعل دلیل قبضہ ہے وہ قابل انتقال چیزوں میں ایسا فعل ہے کہ اس کا ثبوت بغیر منتقل کئے متصور نہیں ہوتا مثلاً پہننے اور اٹھانے کا فعل، یا ایسا فعل جو قابل انتقال چیزوں میں عادۃً حاصل ہوتا ہے مثلاً سواری کے جانوروں کی صورت میں سواری کا فعل، اور ناقابل انتقال چیزوں دلیل قبضہ ایسا فعل ہے جو فعل بالعموم مالکوں ہی سے پایا جاتا ہے مثلاً گھر میں رہائش، پس فعل کی یہ قسم (یعنی جو فعل قابل انتقال اور ناقابل انتقال چیزوں میں دلیل قبضہ ہے) جب کسی عین چیز میں مورث کی طرف سے اس کی موت کے وقت پائے جانے پر گواہی قائم ہو تو قاضی اس دعوی شدہ چیز کے متعلق مدعی کے لیے حکم کر سکے گا اور جو فعل دلیل قبضہ نہیں وہ قابل انتقال چیزوں میں ایسا فعل ہے جو بغیر منتقل کئے ہوتا ہے اور اس کا حصول بالعموم منتقل کرنے کے لیے نہیں ہوتا مثلاً بچھونے پر بیٹھنا اور ناقابل انتقال چیزوں میں جو فعل دلیل قبضہ نہیں ایسا فعل ہے جو بالعموم غیر مالکوں سے (بھی) پایا جاتا ہے مثلاً گھر میں بیٹھنا اور سونا پس فعل کی یہ قسم (یعنی جو قابل انتقال اور ناقابل انتقال چیزوں میں دلیل قبضہ نہیں ہے) جب کسی عین چیز میں مورث کی طرف سے اس کی موت کے وقت پائے جانے پر گواہی قائم ہو تو قاضی اس عین چیز کے متعلق مدعی کے لیے حکم نہ کرے گا۔ | محیط |
| ۳۰ | (ا) جب (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ یہ گھر اس کے باپ کی ملکیت تھا یا یہ کہ اس کا باپ اس میں رہائش رکھتا تھا یا یہ کہ وہ اس کا مالک تھا تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر گواہوں نے اس کے لیے میراث ثابت کی اور یوں کہا کہ اس نے وفات پائی اور یہ گھر اس مدعی کے لیے میراث چھوڑا تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور سب کے قول میں قاضی اس (مدعی) کے لیے حکم کرے گا (ب) اور اگر گواہوں نے گواہی میں (اس مدعی کے لیے میراث کو) ثابت نہ کیا تو امام ابوحنیفہ رح اور امام محمد رح کے قول میں وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور امام ابویوسف رح کے دوسرے قول میں (وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی۔ | قاضی خان |
| ۳۱ | اگر (وراثت کی گواہی کی مذکورہ صورت میں) گواہوں نے مذکورہ امور میں سے کسی امر کے متعلق مدعا علیہ کے اقرار پر گواہی دی تو یہ اس (مدعا علیہ) کی طرف سے مدعی کے لیے ملکیت کا اقرار ہوگا اور اسے مدعی کے سپرد کرنے کا حکم کیا جائے گا۔ | قاضی خان |
| ۳۲ | اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ (گھر اس (مدعی) کے باپ کا تھا اور انہوں نے مدعی تک میراث ثابت نہ کی تو امام ابوحنیفہ رح اور امام محمد رح کے ہاں قاضی وہ گواہی قبول نہ کرے گا اور امام ابویوسف رح کا پہلا قول بھی یہی ہے۔ | محیط |
| ۳۳ | اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ (گھر) اس مدعی کے باپ کا تھا اس نے | |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس في الشهادة في المواريث / الشهادة في المواريث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۳ | الخلاف۔ | كذا في الفصول العمادية |
| ۳۴ | ولو شهدوا انها لابيه ولم يقولوا مات وتركها ميراثا له، منهم من قال هذا ايضا على الخلاف ومنهم من قال ههنا لا تقبل بالاجماع وهو اختيار الفضلي رح وهو الاصح | كذا في الخلاصه في كتاب الدعوى في الفصل العاشر وهكذا في الفصول العمادية |
| ۳۵ | اذا مات رجل فاقام وارثه بينة على دار انها كانت لابيه اعارها او آجرها او اودعها الذي في يده فانه يأخذها ولا يكلف البينة على انه مات وتركها ميراثا له۔ | كذا في الكافي |
| ۳۶ | اذا شهد شاهدان ان فلانا مات وترك هذه الدار ميراثا لفلان ابنه هذا ولا يعلمون له وارثا غيره ولم يدركوا فلان الميت فشهادتهم باطلة۔ | كذا في المبسوط |
| | هذا اذا كان نسب المدعي معروفا من الميت وان لم يكن نسبه معروفا منه فشهدوا انه ابن فلان بن فلان الميت وان فلانا الميت ترك هذه الدار ميراثا له ولم يدركا الميت لم يذكر هذا الفصل ههنا وذكر في المنتقى اجيز شهادتهما في النسب وابطلها في الميراث۔ | كذا في المحيط |
| ۳۷ | لو شهدوا على دار في يد رجل انها كانت لفلان جد هذا المدعي وخطته وقد ادركوا الجد والمدعي يدعي انها كانت لابيه فان جروا الميراث بان شهدوا انها كانت لجد هذا المدعي فلان مات وتركها ميراثا لابي هذا المدعي ثم مات الاب وتركها ميراثا لهذا المدعي تقبل الشهادة ويقضى بالدار للمدعي وان لم يجروا الميراث فان لم يعلم تقدم موت الجد على موت الاب لا يقضى بالدار للمدعي بالاجماع وان علم فكذلك الجواب عند ابي حنيفة رح ومحمد رح وابي يوسف رح اولا وبعض مشائخنا رح قالوا في هذه المسئلة لا تقبل | |

| دفعات/شق نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۳ | اس میں وفات پائی تو اس کے حکم میں بھی یہ (مذکورہ) اختلاف ہے۔ | فصول عمادیہ |
| ۴۴ | (د) اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ گھر اس (مدعی) کے باپ کا ہے اور انہوں نے یہ نہ کہا کہ اس کی وفات ہو گئی اور اس نے وہ گھر اس مدعی کے لیے میراث چھوڑا تو (اس کے حکم کے متعلق) ان میں سے بعض (مشائخ) وہ ہیں جن کا قول ہے کہ اس (صورت) کا حکم بھی (مذکورہ) اختلاف پر ہے (ب) اور ان میں سے بعض وہ ہیں جن کا قول ہے کہ وہ گواہی بالاجماع قبول نہ ہو گی اور اس حکم کو امام الفضلی رح نے اختیار کیا ہے اور یہی حکم زیادہ صحیح ہے۔ | خلاصہ، فصول عمادیہ |
| ۴۵ | جب کسی شخص نے وفات پائی تو اس (کی وراثت کی گواہی میں اس) کے وارثوں نے ایک گھر کے متعلق یہ گواہی قائم کی کہ وہ گھر ان کے باپ کا تھا اس نے اس آدمی کو جس کے قبضہ میں وہ گھر ہے، مانگے دیا تھا یا اجرت پر دیا تھا یا اسے امانۃً دیا تھا تو قاضی اس سے وہ گھر لے لے گا اور (وارثوں کو) اس گواہی کا مکلف نہ کرے گا کہ اس شخص نے وفات پائی اور وہ گھر اس (مدعی) کے لیے میراث چھوڑا۔ | کافی |
| ۴۶ | (د) جب (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں شخص نے وفات پائی اور یہ گھر اپنے اس بیٹے کے لیے میراث چھوڑا اور وہ اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے حالانکہ ان گواہوں نے اس فلاں میت شخص کو نہیں پایا تھا تو ان کی یہ گواہی باطل ہے۔ | مبسوط |
| | (ب) اور یہ (مذکورہ حکم) اس صورت میں ہے کہ مدعی کی نسب اس میت سے مشہور ہو اور اگر اس مدعی کی نسب اس میت سے مشہور نہ تھی پھر انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ (مدعی) فلاں بن فلاں بن فلاں میت کا بیٹا ہے اور اس فلاں میت نے یہ گھر اس کے لیے وراثت میں چھوڑا اور ان دونوں گواہوں نے اس میت کو نہ پایا تھا تو اس صورت کا حکم یہاں مذکورہ نہیں ہے اور المنتقی میں مذکور ہے کہ میں ان دونوں کی گواہی نسب کے بارے میں جائز قرار دوں گا اور یہ گواہی میراث کے بارے میں باطل قرار دوں گا۔ | محیط |
| ۴۷ | اگر (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے ایک مکان کے متعلق جو ایک اور شخص کے قبضہ میں ہے یہ گواہی دی کہ یہ گھر فلاں آدمی کا تھا اور اس کے نام تھا جو کہ اس مدعی کا دادا تھا اور ان گواہوں نے اس مدعی کے دادا کو پایا تھا اور مدعی دعوی کرتا ہے کہ وہ گھر اس کے باپ کا تھا تو اگر گواہوں نے (اس مدعی کے لیے) میراث ثابت کی مثلاً انہوں نے یوں گواہی دی کہ وہ گھر اس مدعی کے دادا فلاں شخص کا تھا اس نے وفات پائی اور وہ (گھر) اس مدعی کے باپ کے لیے میراث چھوڑا پھر (اس مدعی کے) باپ نے وفات پائی اور (وہ گھر) اس مدعی کے لیے میراث چھوڑا تو ان کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور قاضی اس گھر کے متعلق مدعی کے لیے حکم کرے گا (ب) اور اگر ان گواہوں نے (مدعی کے لیے) میراث ثابت نہ کی تو اگر (مدعی کے اس) دادا کی وفات (مدعی کے) باپ کی وفات سے پہلے ہونا معلوم نہ ہوا تو قاضی اس گھر کے متعلق مدعی کے لیے حکم نہ کرے | |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشهادة فی المواریث — الشهادة فی المواریث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۳ | الشهادة بلاخلاف۔ | |
| | ولو شهدوا علی اقرار ذی الیدان هذه الدار کانت لجد هذا المدعی ولم یجروا المیراث فان القاضی یقضی بالدار للمدعی اذا لم یکن له وارث آخر۔ | هکذا فی الذخیرة |
| ۳۸ | اذا شهدوا ان هذه الدار لجد هذا المدعی ولم یقولوا کانت لجده فان جروا المیراث تقبل ویقضی بالدار للمدعی وان لم یجروا المیراث فعلی قول ابی حنیفة رح و محمد رح لا تقبل واما علی قول ابی یوسف رح الآخر فقد اختلف المشائخ فیه بعضهم قالوا تقبل ومنهم من قال لا تقبل ولا یقضی بالدار للمدعی ایضا۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۹ | قال فی کتاب الاقضیة دار فی یدی رجل اقام احد البینة ان ابی اشتراها منه بالف درهم و قد مات ابی والبائع یجحد ذلك فانی لا اکلفه البینة ان اباه مات وترکها میراثا ولکن اسأله البینة انهم لا یعلمون له وارثا غیره فان اقامها امرته بدفع الدار الیه۔ | کذا فی الذخیرة |
| | ولو کانت الدار فی ید غیر البائع کلف کلیهما | کذا فی محیط السرخسی |
| ۴۰ | قال فی الاصل دار فی ید رجل جاء ابن اخی صاحب الید و اقام بینة ان هذه الدار کانت لجده مات وترکها میراثا بین ابیه و بین عمه هذا الذی الدار فی یدیه نصفین ثم مات ابوه وترك نصیبه میراثا له فالقاضی یقبل هذه البینة ویقضی بالدار بین المدعی و بین عمه نصفین فان لم یقض القاضی ببینة ابن الاخ حتی اقام بینة | |

| دفعات/شق نمبر | چھٹا باب، ورا ثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۳۷ | گا اس پر اجماع ہے۔ اور اگر (دادا کی وفات کا مدعی کی وفات سے پہلے ہونا) معلوم ہو گیا تو (بھی) امام ابوحنیفہ رح اور امام محمد رح کے ہاں اور امام ابویوسف رح کے پہلے قول کے بموجب یہی جواب ہے اور ہمارے بعض مشائخ رح کا قول یہ ہے کہ اس مسئلہ میں وہ گواہی بلا خلاف قبول نہ ہو گی۔ | |
| | (ج) اور اگر گواہوں نے اس قابض شخص کے اس اقرار پر گواہی دی کہ وہ گھر اس مدعی کے دادا کا تھا اور گواہوں نے مدعی کے لیے میراث ثابت نہ کی تو قاضی اس گھر کے متعلق اس مدعی کے لیے حکم کرے گا بشرطیکہ اس کا کوئی اور وارث نہ تھا۔ | ذخیرہ |
| ۳۸ | (ا) جب (وراثت کی گواہی میں) گواہوں نے یہ گواہی دی کہ یہ گھر اس مدعی کے دادا کا ہے اور انہوں نے یہ نہ کہا کہ (یہ گھر) اس (مدعی) کے دادا کا تھا تو اگر انہوں نے (مدعی کے لیے) میراث ثابت کی تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور قاضی اس گھر کے متعلق اس مدعی کے لیے حکم کرے گا (ب) اور اگر انہوں نے (مدعی کے لیے) میراث ثابت نہ کی تو امام ابوحنیفہ رح اور امام محمد رح کے قول کے بموجب وہ گواہی قبول نہ ہو گی اور امام ابویوسف رح کے دوسرے قول کے بموجب مشائخ رح نے اس میں اختلاف کیا ہے ان میں سے بعض کا قول یہ ہے کہ ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور ان میں سے بعض کا قول یہ ہے کہ (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی اور قاضی اس گھر کے متعلق بھی مدعی کے لیے حکم نہ کرے گا۔ | محیط |
| ۳۹ | (ا) کتاب الاقضیہ میں ہے کہ ایک گھر ایک شخص کے قبضہ میں ہے اور ایک اور آدمی نے (وراثت کیلئے) یہ گواہی قائم کی کہ یہ گھر میرے باپ نے اس شخص سے ایک ہزار درہم پر خریدا اور وفات پا گیا اور بائع (یعنی فروخت کنندہ) اس سے انکار کرتا ہے تو (اس کے حکم کے متعلق فرمایا کہ) میں اسے اس گواہی کا مکلف نہ کروں گا کہ اس کا باپ وفات پا گیا اور وہ گھر میراث چھوڑ گیا لیکن میں اس سے اس گواہی کا سوال کروں گا۔ کہ وہ اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے پس اگر اس (آدمی) نے یہ گواہی قائم کر دی تو میں وہ گھر اسے دینے کا حکم کروں گا۔ | ذخیرہ |
| | (ب) اور اگر (مذکورہ صورت میں) وہ گھر اس بائع کے علاوہ کسی اور کے قبضہ میں تھا تو اسے ان دونوں امور کا مکلف کیا جائے گا (یعنی باپ کے وفات پانے اور میراث ثابت کرنے اور اس کے سوا کوئی اور وارث نہ ہونے کے متعلق گواہی کا مکلف کیا جائے گا) | محیط سرخسی |
| ۴۰ | الاصل میں ہے کہ ایک گھر ایک شخص کے قبضہ میں ہے قابض کے بھائی کا بیٹا آیا اور اس نے (اس کی وراثت کے متعلق) یہ گواہی قائم کی کہ یہ گھر اس کے دادا کا تھا وہ وفات پا گیا اور اس کے باپ اور اس چچا کے مابین جس کے قبضہ میں وہ گھر ہے نصف نصف میراث چھوڑی پھر اس کا باپ وفات پا گیا اور اس نے اپنا حصہ اس کے لیے (یعنی مجھ مدعی کے لیے) میراث چھوڑا تو قاضی اس گواہی کی قبول کر سکے گا اور اس گھر کے متعلق مدعی اور اس کے چچا کے مابین نصف نصف کا حکم کرے گا پھر اگر قاضی نے (ابھی) بھائی کے اس بیٹے کی گواہی پر حکم نہ کیا تھا حتی کہ اس (قابض) شخص نے یہ گواہی قائم کی کہ اس کا بھائی جو کہ اس مدعی کا باپ | |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس في الشهادة في المواريث — الشهادة في المواريث | حواله |
| --- | --- | --- |
| ٤٢٣ | ان اخاه وهو ابو هذا المدعى مات قبل موت الجد وورث الجد منه السدس ثم مات الجد وصار جميع الدار ميراثا لي فهذه المسئلة على وجهين الاول ان لا يكون في يد ابن الاخ شيء من تركة ابيه وفي هذا الوجه بينة ابن الاخ اولى والوجه الثاني ان يكون في يد ابن الاخ شيء من ميراث ابيه وباقي المسئلة بحالها وفي هذا الوجه ميراث الجد كله للعم وميراث الاخ كله لابن الاخ ويجعل كانهما ماتا معا. | كذا في المحيط |
| ٤١ | اذا كانت الدار في يدي رجل وابن اخيه فادعى كل واحد ان اباه مات وتركها ميراثا له لا وارث له غيره قضى بها بينهما نصفين فان قال العم كانت بين ابي واخي نصفين وصدقه ابن الاخ الا ان العم قال مات اخي قبل موت الجد وصار النصف الذي لاخي بين الجد وبينك اسداسا ثم مات الجد فورثت السدس منه وقال ابن الاخ مات الجد اولا وصار الذي للجد بينك وبين ابي نصفين ثم مات ابي فورثت ذلك منه فان لم تقم لهما ولا لاحدهما بينة يحلف كل واحد على دعوى صاحبه فان حلفا برئا وصار الحال بعد الحلف كالحال قبله وقبل الحلف كانت الدار بينهما نصفين وان حلف احدهما ونكل الآخر يقضى للحالف بما نكل له صاحبه وان اقام البينة احدهما قضى له بما شهدت له بينته وان اقاما جميعا البينة قضى بالدار بينهما نصفين. | كذا في الذخيرة |
| ٤٢ | رجلان اقام كل واحد منهما بينة على دار في يدي رجل انها كانت لابيه مات وتركها ميراثا له لا يعلمون له وارثا غيره واحد هذين الرجلين ابن اخي ذي اليد ووارثه لا وارث له غيره فلم تزك البينتان حتى مات الجد عليه | |

| دفعات وشق نمبر | چھٹا باب، وراثتوں پر گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۳ | ہے دادا کی وفات سے پہلے وفات پا گیا اور اس سے دادا نے چھٹا حصہ وراثت لی پھر وہ دادا وفات پا گیا اور تمام گھر میرے لیے میراث قرار پائی تو یہ مسئلہ دو صورتوں پر ہے ایک یہ کہ بھائی کے بیٹے کے قبضہ میں اپنے باپ کے ترکہ میں سے کوئی چیز نہ ہو تو اس صورت میں بھائی کے بیٹے کی گواہی اولیٰ ہے اور دوسرے یہ کہ بھائی کے بیٹے کے قبضہ میں اپنے باپ کی میراث سے کوئی چیز ہو اور باقی مسئلہ حسب حال ہو تو اس صورت میں دادا کی کل میراث (مدعی کے) چچا کے لیے ہو گی اور اس بھائی کی کل میراث اس بھائی کے بیٹے کو ملے گی اور یوں قرار دیا جائے گا کہ گویا ان دونوں (یعنی مدعی کے دادا اور باپ) نے ایک ساتھ وفات پائی۔ | محیط |
| ۴۱ | (ا) جب کوئی گھر ایک شخص اور اس کے بھتیجے کے قبضہ میں تھا اور ان دونوں میں سے ہر ایک نے (وراثت کے لیے) یہ دعویٰ کیا کہ اس کے باپ نے وفات پائی اور یہ گھر میرے لیے میراث چھوڑا اور میرے سوا اس کا کوئی وارث نہیں تو اس کے گھر کے متعلق قاضی ان دونوں کے مابین نصف نصف کا حکم کرے گا (ب) پھر اگر چچا نے یوں کہا کہ وہ گھر میرے باپ اور بھائی کے مابین نصف نصف تھا اور بھتیجے نے بھی اس کی تصدیق کی لیکن چچا نے یوں کہا کہ میرا بھائی (تجھ مدعی کے) دادا کی وفات سے پہلے وفات پا گیا اور وہ نصف جو میرے بھائی کا تھا وہ (تیرے) دادا اور تیرے درمیان چھ حصوں میں ہو گیا (یعنی چھٹا حصہ تیرے دادا کو اور بقیہ پانچ حصے تجھے ملے) پھر (تیرا) دادا وفات پا گیا اور اس سے اس چھٹے حصہ کا میں وارث ہوا۔ اور بھتیجے نے یوں کہا کہ (میرا) دادا پہلے وفات پا گیا تھا اور دادا کا ترکہ تیرے اور میرے باپ کے مابین نصف نصف ہو گیا تھا پھر میرا باپ وفات پا گیا تو اس سے اس نصف کا میں وارث ہوا تو اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ اگر ان دونوں کے لیے یا ان دونوں میں سے کسی ایک کے لیے گواہی قائم نہ ہوئی تو ہر ایک کو اپنے ساتھی کے دعوے کے متعلق حلف دی جائے گی پس اگر ان دونوں نے حلف کھا لی تو وہ دونوں وارث قرار پائیں گے اور اس حلف کے بعد صورت حال وہی ہو گی جو حلف سے پہلے تھی اور حلف سے پہلے وہ گھر ان دونوں کے مابین نصف نصف تھا (ج) اور اگر ان دونوں میں سے ایک نے حلف کھائی اور دوسرے نے انکار کیا تو قاضی حلف کھانے والے کے لیے اس کا حکم کرے گا جس کے متعلق اس کے ساتھی نے حلف اٹھانے سے انکار کیا ہے (د) اور اگر ان دونوں میں سے ایک نے گواہی قائم کی تو قاضی اس کے لیے اس کی گواہی کے مطابق حکم کرے گا (ہ) اور اگر ان دونوں نے گواہی قائم کی تو قاضی اس گھر کے متعلق ان دونوں کے مابین نصف نصف کا حکم کرے گا۔ | ذخیرہ |
| ۴۲ | (ا) دو شخص ہیں ان میں سے ہر ایک نے ایک ایسے گھر (کی وراثت) کے متعلق جو ایک اور آدمی کے قبضہ میں ہے یہ گواہی قائم کی کہ وہ گھر اس کے باپ کا تھا اس کے باپ نے وفات پائی اور وہ گھر اس کے لیے میراث چھوڑا اور وہ اس کے سوا اس کا کوئی اور وارث نہیں جانتے اور ان دونوں شخصوں میں سے ایک اس قابض آدمی کا بھتیجا اور وارث ہے اس کے سوا اس کا اور | |

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشہادۃ فی المواریث — الشہادۃ فی المواریث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲/۴۲۳ | فصارت الدار فی ید ابن اخیہ ولم یوص الی احد ثم زکیت البینتان<br>جمیعا فالقاضی یقضی بہا بینہما نصفین وان صار ابن الاخ ذا الید<br>فلو اقام الاجنبی البینۃ علی ابن الاخ ان الدار دارہ ورثہا من<br>ابیہ لم تسمع ولو ان القاضی زکی شہود احدہما بعد موت العم<br>ولم یزک شہود الآخر فقضی بالدار کلہا لہ ثم زکیت بینۃ<br>الآخر لم یقض لہ بشیء الا اذا اعاد تلک الشہود او شہود آخر<br>فشہدوا ان الدار دارہ بسبب الارث فحینئذ یقضی بجمیع الدار<br>لہ فان قال الذی قضی بالدار لہ اولا انی اعید البینۃ ان الدار<br>دارہ لا یلتفت الیہ ولو اقام الاجنبی البینۃ فی حیاۃ العم<br>وابن الاخ بعد موتہ فزکیت البینتان جمیعا قضی بالدار بینہما<br>نصفین ولو ان ابن الاخ لم یقم البینۃ حتی قضی القاضی بہا<br>للاجنبی ثم اقام علی الاجنبی قضی بہا لابن الاخ ولو اقام<br>ابن الاخ البینۃ فی حیاۃ العم والاجنبی بعد موتہ فزکیت<br>البینتان یقضی بہا للاجنبی ولو اقام کل واحد منہما شاہدا<br>واحدا علی العم فمات العم فورثہ ابن الاخ ثم احضر<br>کل واحد منہما شاہدا آخر فزکیت البینتان یقضی بالدار<br>بینہما نصفین وان قال احدہما بعد ما قضی بہا بینہما<br>انا اقیم البینۃ علی صاحبی لا یلتفت الی ذلک ولو اقام<br>کل واحد شاہدا واحدا علی العم فلما مات العم اقام<br>الاجنبی شاہدا آخر فزکی شاہداہ وقضی لہ بشہادتہما ثم<br>جاء ابن الاخ بشاہد آخر لا یلتفت الی ذلک فان اعاد ابن الاخ<br>شاہدین علی الاجنبی قضی بہا لابن الاخ[1][2] | ہکذا فی المحیط |

[1] حکم نمبر ۲۴/۴۲۳ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۴۲/۴۲۳ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریبا ۱۰ حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق

| دفعات/شق نمبر | چھٹا باب، وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۳ ۴۲/۷/۲ | کوئی وارث نہیں پھر (۱) ابھی ان دونوں گواہوں کے تعدیل نہ ہوئی تھی حتیٰ کہ اس مدعا علیہ (یعنی قابض آدمی) کی وفات ہو گئی اور وہ گھر اس کے بھتیجے کے قبضہ میں آگیا اور اس قابض نے کسی کو وصیت نہ کی تھی (یعنی کسی کو وصی نہ بنایا تھا) پھر ان دونوں گواہوں کا تزکیہ ہوا تو قاضی ان دونوں کے مابین نصف نصف کا حکم کرے گا اگرچہ وہ بھتیجا قابض ہو چکا ہے پس اگر کسی اجنبی نے اس بھتیجے پر یہ گواہی قائم کی کہ وہ گھر اس کا گھر ہے وہ اس گھر کا اپنے باپ سے وارث ہوا ہے تو (اس گواہی کی) سماعت نہ ہو گی (۲) اور اگر اس چچا کی موت کے بعد قاضی کے ہاں ان دونوں شخصوں میں سے ایک کے گواہوں کا تزکیہ ہوا اور دوسرے کے گواہوں کا تزکیہ نہ ہوا تو قاضی نے اس پورے گھر کے متعلق اس کے لیے حکم کر دیا پھر دوسرے شخص کے گواہوں کا تزکیہ ہوا تو اس کے لیے کسی شئ کا حکم نہ کرے گا لیکن جب ان گواہوں یا اور گواہوں نے (گواہی کا) اعادہ کیا اور انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ گھر وراثت کے سبب سے اس کا گھر ہے تو پھر قاضی اس سب گھر کے متعلق اس کے لیے حکم کرے گا۔ پس اگر اس شخص نے جس کے لیے اس گھر کے متعلق پہلے حکم ہوا تھا اس نے کہا کہ میں (بھی) گواہی کا اعادہ کرتا ہوں کہ وہ گھر اس کا گھر ہے تو قاضی اس کی طرف التفات نہ کرے گا (۳) اور اگر اس اجنبی نے اس چچا کی زندگی میں گواہی قائم کی اور اس بھتیجے نے اس (چچا) کی موت کے بعد گواہی قائم کی پھر دونوں گواہوں کا تزکیہ ہو گیا تو قاضی اس گھر کے متعلق ان دونوں کے مابین نصف نصف کا حکم کرے گا (ب) اور اگر بھتیجے نے وہ گواہی قائم نہ کی حتیٰ کہ قاضی نے اس گھر کے متعلق اس اجنبی کے لیے حکم کر دیا پھر اس بھتیجے نے اس اجنبی پر (یعنی اس کے خلاف) گواہی قائم کی تو قاضی اس گھر کے متعلق بھتیجے کے لیے حکم کرے گا (ج) اور اگر اس بھتیجے نے چچا کی زندگی میں وہ گواہی قائم کی اور اس اجنبی نے اس کی موت کے بعد گواہی قائم کی اور دونوں گواہوں کا تزکیہ ہو گیا تو قاضی اس گھر کے متعلق اس اجنبی کے لیے حکم کرے گا (د) اور اگر ہر ایک نے اس چچا پر ایک ایک گواہ قائم کیا پھر اس چچا کی وفات ہو گئی اور اس کا بھتیجا اس کا وارث ہوا پھر ہر ایک نے ایک ایک اور گواہ قائم کیا اور دونوں گواہوں کا تزکیہ ہو گیا تو قاضی اس گھر کے متعلق ان دونوں کے مابین نصف نصف کا حکم کرے گا (ر) اور اگر ان دونوں کے مابین قاضی کا حکم ہو چکنے کے بعد ان دونوں میں سے ایک نے یوں کہا کہ میں اپنے ساتھی پر (یعنی اس کے خلاف) گواہی قائم کرتا ہوں تو قاضی اس کے متعلق التفات نہ کرے گا (س) اور اگر ان دونوں میں سے ہر ایک نے اس چچا پر ایک ایک گواہ قائم کیا پھر جب اس چچا کی وفات ہو گئی تو اس اجنبی نے ایک اور گواہ قائم کیا اور اس کے دونوں گواہوں کا تزکیہ ہو گیا اور قاضی نے ان دونوں کی گواہی کے موجب حکم کر دیا پھر وہ بھتیجا ایک اور گواہ لایا تو (قاضی) اس کی طرف التفات نہ کرے گا پھر اگر اس بھتیجے نے اس اجنبی پر دو گواہوں کا اعادہ کیا تو قاضی اس گھر کے متعلق اس بھتیجے کے لیے حکم کر دے گا۔ ۲ھ | مجمط |

حکم نمبر ۴۱/۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب السادس فی الشہادۃ فی المواریث — الشہادۃ فی المواریث | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۳ ۳۲ | فی نوادر بشرؒ عن ابی یوسفؒ رجلان اخوان لاب فی ایدیہما دار اقام احدھما بینۃ ان ھذہ الدار کانت لامی ماتت و ترکتہا میراثا بینی وبین ابی اربا عاثم مات الاب و ترک ذلک الربع بینی وبینک واقام الآخر بینۃ ان ھذہ الدار کانت لابی مات و ترکہا میراثا بینی و بینک قال آخذ ببینۃ الذی ادعی ثلثۃ ارباع الدار لنفسہ ولا اقبل بینۃ الآخر | کذا فی المحیط |

واللہ اعلم



| دفعات/شق نمبر | چھٹا باب وراثتوں میں گواہی کے احکام — وراثتوں میں گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۷۲۳ | نوادر بشر رح میں امام ابو یوسف رح سے مروی ہے کہ دو شخص باپ کی طرف سے بھائی ہیں ان کے قبضہ میں ایک گھر ہے (اس کی وراثت کے لیے) ان میں سے ایک نے یہ گواہی قائم کی کہ یہ گھر میری ماں کا تھا وہ وفات پا گئی اور یہ گھر میرے اور میرے باپ کے مابین چار حصوں میں میراث چھوڑا (یعنی ایک چوتھائی میرے باپ کو اور بقیہ تین چوتھائی مجھے ملی) پھر باپ وفات پا گیا اور اس نے وہ چوتھائی میرے اور تیرے مابین میراث چھوڑی اور دوسرے نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ گھر میرے باپ کا تھا اس کی وفات ہو گئی اور یہ گھر میرے اور تیرے مابین میراث چھوڑا تو (اس کے حکم کے متعلق آپ نے) فرمایا کہ میں اس کی گواہی قبول کر دوں گا جس نے اپنے لیے اس گھر کی تین چوتھائی کا دعوی کیا اور دوسرے کی اس گواہی کو قبول نہ کروں گا۔ | محیط |

واللہ اعلم



| حوالہ | الباب السابع فی الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ وغیرہ — الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الباب السابع فی الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ والتناقض بینہما وفیما یکون اکذابا للشہود وما لا یکون

فصول ۳، دفعات ۶۲۴ تا ۶۴۷، عنوانات ۳، تعداد شق ۸۲

| حوالہ | متن | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| | **الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ** — تعداد شق ۳ | ۶۲۴ |
| | الشہادۃ ان وافقت الدعوی قبلت والا فلا۔ | ۱ |
| کذا فی الکنز | ثم المعتبر فی الاتفاق بین الشہادۃ والدعوی ہو الاتفاق فی المعنی ولا عبرۃ للفظ حتی لو ادعی الغصب وشہدا بالاقرار بالغصب تقبل۔ | ۲ |
| ہکذا فی غایۃ البیان شرح الہدایہ | والموافقۃ اما المطابقۃ او کون المشہود بہ اقل من المدعا بہ بخلاف ما اذا کان اکثر۔ | ۳ |
| کذا فی فتح القدیر | | |

ؔ چنانچہ فتاوی قاضی خان میں ہے کہ اس میں قاعدہ یہ ہے کہ بندہ کے حق پر جب گواہی، دعوی کے خلاف ہو تو وہ گواہی باطل قرار پاتی ہے اس لیے کہ اس گواہی کے لیے دعوی شرط ہے اور وہ پایا نہیں گیا پس وہ گواہی ضرورۃً باطل قرار پاتی ہے۔ مفہوم ماخوذ از فتاوی قاضی خان علی حاشیۃ عالمگیری ص ۲۸۱ ج ۲۔ نیز حکم نمبر $\frac{۸، ۳}{۶۲۶}$، $\frac{۱۶۹}{۶۲۸}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں اور در مختار مع رد المحتار میں ہے کہ بندوں کے حقوق کے متعلق گواہی بغیر دعوی کے قبول نہیں ہوتی اور حقوق اللہ کے متعلق گواہی میں یہ حکم نہیں ہے الخ نیز چاہئے کہ گواہی، دعوی کے موافق ہو نہ یہ کہ دعوی گواہی کے موافق ہو چنانچہ در مختار میں ہے کہ گواہی مدعا (یعنی دعوی) سے اکثر ہو تو وہ گواہی باطل قرار پاتی ہے اور اگر گواہی دعوی سے کم ہو تو یہ حکم نہیں ہے اس لیے کہ اس کم کی حد تک گواہی، دعوی سے موافق ہے نیز لکھا ہے کہ ملک مطلق، ملک مقید سے زائد ہوتی ہے اس لیے کہ وہ اصل سے ثابت قرار پاتی ہے۔ اور ملک بالسبب اس سبب کے وقت تک ہوتی ہے نیز دعوی کے ساتھ گواہی کی موافقت معنًا کفایت کر جاتی ہے البتہ دونوں گواہوں کی باہم موافقت لفظًا و معنًا ہوتی ہے جس کی

| دفعات وشق نمبر | ساتواں باب دعوی اور گواہی میں اختلاف اور تناقض وغیرہ کے احکام، باب دعوی اور شہادت میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| | بسم اللہ الرحمن الرحیم | |
| | **ساتواں باب، دعوی اور گواہی میں اختلاف اور تناقض واقع ہونے اور جن صورتوں میں گواہوں کو جھوٹا قرار دینا لازم آتا ہے اور جن میں نہیں، ان کے احکام** | |
| | فصلیں ۳، دفعات ۷۲۴ تا ۷۲۷، عنوانات ۴، تعداد شق ۸۲ | |
| ۷۲۴ | **دعوی اور شہادت میں اختلاف ہونا** اور اس میں ۳ شقیں ہیں | |
| ۱ | شہادت اگر دعوی کے موافق ہوئی تو قبول کی جا سکے گی ورنہ نہیں ۱ | کنز |
| ۲ | پھر (دعوی سے گواہی کے) موافق ہونے سے مراد معنی (و مفہوم) میں موافق ہونا ہے لفظ کا اعتبار نہیں ہے حتی کہ اگر کسی شخص نے غصب کا دعوی کیا اور گواہوں نے غصب کے اقرار پر گواہی دی تو وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۲ | غایۃ البیان |
| ۳ | اور دعوی اور گواہی میں موافقت یا تو مطابقت سے (یعنی دعوی کے بالکل مطابق) ہوگی یا مشہود بہ (یعنی جس چیز کے متعلق گواہی دی گئی ہے وہ) مدعا بہ (یعنی جس چیز کا دعوی کیا گیا ہے اس) سے کم ہونے سے ہوگی اور جب مشہود بہ، مدعا بہ سے زیادہ ہو تو اس کا حکم اسکے خلاف ہے (یعنی پھر دعوی اور شہادت میں موافقت نہ قرار پائے گی ۳ | فتح قدیر |

تفصیل حکم ۷۲۸ میں ہے) مفہوم فی الجملہ ماخوذ از درمختار مع رد المحتار ج ۴ ص ۴۳۲ / حکم نمبر ۱ تا ۲/۷۲۴، ۱۸/۷۲۵، ۱۱،۳/۷۲۶ اور ۱، ۲، ۶، ۷ تا ۹/۷۲۷ ملاحظہ ہوں نیز دعوی اور گواہی میں اختلاف کے متعلق حکم نمبر ۷۲۴ تا ۷۲۷ اور گواہوں کی گواہی میں باہم اختلاف کے متعلق حکم ۷۲۸ اور نفی پر گواہی اور گواہیوں میں اختلاف کے متعلق حکم نمبر ۷۲۹ ملاحظہ ہوں (مترجم)

۲ حکم نمبر ۵/۷۲۷، ۱ تا ۳/۷۲۸ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۳ حکم نمبر ۱/۷۲۵، ۱۴، ۱۵/۷۲۸ پر ملاحظہ ہوں (مترجم)۔

| دفعات و شق نمبر | الباب السابع فی اختلاف بین الدعوی والشہادۃ وغیرہ ۔ الفصل الاول فیما یکون المدعا بہ دینا | حوالہ |
|---|---|---|
| | وفی ھذا الباب فصول | |
| | **الفصل الاول فیما یکون المدعا بہ دینا** | |
| | دفعات ۴۲۵ تا ۴۲۵، عنوان ۱، تعداد شق ۱۸ | |
| ۴۲۵ | **الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ فیما یکون المدعا بہ دینا** | تعداد شق ۱۸ |
| ۱ | اذا ادعی الفا وخمسمائۃ فشہدوا بخمسمائۃ یقضی بخمسمائۃ من غیر دعوی التوفیق ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲ | وکذا لو ادعی الفا وشہدوا بخمسمائۃ ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۳ | اذا ادعی علی رجل خمسمائۃ وشہد لہ الشہود بالف درہم لا تقبل شہادتہم الا اذا وفق فقال کان علیہ الف درہم الا انہ قضانی خمسمائۃ او ابرأتہ منہا ولم یعلم الشہود بذلک فتقبل ویقضی بالخمسمائۃ ولا یحتاج الی اقامۃ البینۃ علی التوفیق ۔ | کذا فی المحیط |
| ۴ | ولو ادعی خمسمائۃ فشہد لہ الشہود بالف فقال الطالب انما لی علیہ خمسمائۃ وقد کانت الفا فقبضت منہا خمسمائۃ وصل الکلام او فصل فشہادتہما بالخمسمائۃ جائزۃ ولو قال لم یکن لہ الا خمسمائۃ بطلت شہادتہما ۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۵ | اذا ادعی الغریم ان صاحب المال ابرأہ او حللہ وجاء بشہود شہدوا علی اقرار صاحب المال بالاستیفاء فان القاضی یسئل الغریم عن البرأۃ والتحلیل ان کانت بالاسقاط او الاستیفاء فان قال کانت بالاستیفاء قبلت وان قال کانت بالاسقاط لا تقبل | |

لہ حکم نمبر ۲/۴۲۵ ملاحظہ ہو اور موافقت کے بیان کی مثال کے متعلق حکم نمبر ۳/۴۲۵ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | ساتواں باب، دعویٰ اور گواہی میں اختلاف اور تناقض وغیرہ کے احکام پہلی فصل، دعویٰ اور گواہی میں اختلاف ہونا جب کہ دعویٰ مال کا ہو، اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|

اور اس باب میں کئی فصلیں ہیں

# پہلی فصل، دعویٰ اور شہادت میں اختلاف ہونا جبکہ دعویٰ مال کا ہو، اس کے احکام کا بیان

دفعات ۷۲۵ تا ۷۲۵ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۱۸

۷۲۵ **دعویٰ اور شہادت میں اختلاف، جبکہ دعویٰ مال کا ہو** اور اس میں ۱۸ شقیں ہیں

۱ جب کسی مدعی نے (کسی شخص پر) ایک ہزار یا پانچ سو کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے (اس شخص پر) پانچ سو کے متعلق گواہی دی تو قاضی موافقت کے دعویٰ کے بغیر پانچ سو کے متعلق حکم کر سکے گا۔ — قاضی خان

۲ اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر مدعی نے ایک ہزار کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے پانچ سو کے متعلق گواہی دی (تو قاضی پانچ سو کے متعلق حکم کر سکے گا) — قاضی خان

۳ جب مدعی نے کسی شخص پر پانچ سو کے متعلق دعویٰ کیا اور گواہوں نے اس کے لیے ہزار کے متعلق گواہی دی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی لیکن اگر اس نے موافقت بیان کی اور (مثلاً) یوں کہا کہ اس پر میرے ہزار درہم تھے مگر اس نے پانچ سو مجھے ادا کر دیئے تھے یا میں نے اس (پانچ سو) سے اسے بری کر دیا تھا اور گواہوں کو اس کے متعلق علم نہ تھا تو (ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی اور قاضی (دعویٰ شدہ) پانچ سو کے متعلق حکم کر سکے گا اور اس موافقت پر گواہی قائم کرنے کی ضرورت نہ ہوگی۔ — محیط

۴ (د) اگر مدعی نے پانچ سو کے متعلق دعویٰ کیا اور گواہوں نے اس کے لیے ہزار کے متعلق گواہی دی تو طالب (یعنی مدعی) نے کہا کہ میرے اس پر پانچ سو ہی ہیں البتہ (پہلے) ایک ہزار تھے پھر میں نے اس سے پانچ سو لے لیے اس نے یہ کلام ملا کر کہا یا جدا طور پر کہا تو (اس صورت میں) پانچ سو کے متعلق ان کی گواہی جائز قرار پا سکے گی (ب) اور اگر اس (مدعی) نے یوں کہا کہ میرے صرف پانچ سو ہی تھے تو ان کی وہ گواہی باطل قرار پائے گی۔ — قاضی خان

۵ (د) جب مقروض شخص نے دعویٰ کیا کہ مال والے نے اسے بری کر دیا ہے یا (مال قرض میرے لیے) حلال کر دیا ہے اور وہ ایسے گواہ لایا جنہوں نے مال والے کے اس اقرار پر گواہی دی کہ اس نے اپنا حق لے لیا تو قاضی اس مقروض سے بری کر دینے اور حلال کر دینے (کی کیفیت) کے متعلق دریافت کرے گا کہ وہ (حق لے لینا) چھوڑ دینے سے تھا یا لے لینے سے تھا پس اگر اس نے کہا کہ وہ لے لینے سے تھا تو (اس کی وہ گواہی)

| دفعات و شق نمبر | الباب السابع فی الاختلاف بین الدعوی والشهادة وغیره، الفصل الاول فیما یکون المدعا به دینا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۵ | وان سکت ذکر محمدؒ فی الاصل ان لا یجبره علی البیان لکن لا تقبل شهادتهم مالم یوفق | کذا فی الذخیرة |
| ۶ | لو ادعی الغریم الایفاء فشهدا ان صاحب المال ابرأ جازت و القاضی یقضی بالبرأة من غیر سوال و یکون الثابت بقضاء القاضی ببراءة الغریم بالاسقاط لا البراءة بالاستیفاء حتی لو کان الغریم کفیلا کفل بامر المکفول عنه فادعی الایفاء فشهد الشهود بالابراء کان لصاحب المال ان یرجع بدینه علی الاصیل ولا یکون للکفیل ان یرجع علی المکفول عنه بشیء۔ | هکذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۷ | ولو ادعی الایفاء فشهدا بالهبة او الصدقة او النحلة او الاحلال او ادعی الهبة او الصدقة او النحلة او الاحلال فشهدا بالاستیفاء لا تقبل۔ | هکذا فی محیط السرخسی |
| ۸ | ذکر فی المنتقی رجلان شهدا ان لهذا علی هذا الف درهم فقد اقتضی منها مائة وقال الطالب لم اقتض منه شیئا قال ابوحنیفةؒ و ابو یوسفؒ یقضی بالالف ویجعل مقتضیا للمائة۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۹ | فی العیون اذا شهد الرجلان علی آخر بالف درهم وشهدا انه قضاه خمسمائة وقال الطالب لی علیه الف وما قضانی شیئا و الشهود صدقوا فی الشهادة علی الالف واوهموا فی الشهادة علی القضاء تقبل شهادتهما ان عدلا ولو قال شهادتهم بالالف حق وبالقضاء باطل وزور لا تقبل شهادتهما لانه نسبهما الی الفسق۔ | کذا فی المحیط |

۱؎ حکم نمبر ۸ تا ۱۱ / ۴۲۵ مع حواشی ملاحظہ ہو (مترجم)

۲؎ چنانچہ فتاوی قاضی خان میں ہے کہ جب مدعی نے (دا پنے) گواہوں کی اس سب کے بارے میں یا اس کے بعض کے بارے میں تکذیب کی جس بارے میں انہوں نے اس کے لیے گواہی دی کہ ان گواہوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی یا تو اس لیے کہ اس نے (اپنے) ان گواہوں کو فاسق قرار دیا اور

| مسائل نمبر | ساتواں باب، دعویٰ اور گواہی میں اختلاف اور تناقض وغیرہ کے احکام — پہلی فصل، دعویٰ اور گواہی میں اختلاف ہونا جب کہ دعویٰ مال کا ہو، اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۵ | قبول کی جا سکے گی (ب) اور اگر اس نے کہا کہ چھوڑ دینے سے تھا تو (اس کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی (ج) اور اگر وہ خاموش رہا تو اس کے حکم کے متعلق امام محمد رح نے الاصل میں ذکر کیا ہے کہ قاضی اسے بیان کرنے پر مجبور نہ کرے گا لیکن (اس صورت میں) ان کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی جب تک کہ وہ ان میں موافقت بیان نہ کرے۔ | ذخیرہ |
| ۶ | اگر مقروض شخص نے وہ حق ادا کر دینے کا دعویٰ کیا تو دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ مال کے مالک نے (اس مقروض کو) بری کر دیا ہے تو (یہ گواہی) جائز ہے اور قاضی بغیر دریافت کے بری ہونے کا حکم کر دے گا اور قاضی کے اس حکم سے مقروض کا بری ہونا (حق) چھوڑ دینے سے بری ہونا قرار پائے گا (حق) لے لینے سے بری ہونا قرار نہ پائے گا حتیٰ کہ اگر وہ مقروض شخص کفیل (یعنی ضامن) تھا جو کہ مکفول عنہ (یعنی جس کی طرف سے کفیل تھا اس) کے امر سے کفیل بنا تھا (اور اس وجہ سے مقروض تھا) پس اس نے دعویٰ کیا کہ اس (صاحب المال) نے حق لے لیا ہے اور گواہوں نے اسکے بری ہونے کی گواہی دی تو صاحب المال کو اختیار ہو گا کہ وہ اپنا قرض اصل (مقروض) سے لے اور اس کفیل کو یہ اختیار نہ ہو گا کہ وہ مکفول عنہ سے کچھ وصول کر لے۔ | قاضی خان |
| ۷ | اگر (مذکورہ صورت میں) اس (مقروض) نے وہ حق ادا کر دینے کا دعویٰ کیا تو دو گواہوں نے (اس کے) ہبہ کر دینے، صدقہ کر دینے، عطیہ دے دینے یا حلال کر دینے کی گواہی دی یا اس (مقروض) نے ہبہ کر دینے، صدقہ کر دینے، عطیہ دے دینے یا حلال کر دینے کا دعویٰ کیا تو گواہوں نے حق لے لینے کی گواہی دی تو (ان صورتوں میں ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی۔ | محیط |
| ۸ | المنتقیٰ میں مذکور ہے کہ دو شخصوں نے یہ گواہی دی کہ اس آدمی کے لیے اس آدمی پر ایک ہزار درہم ہیں اور اس (صاحب المال) نے ان میں سے سو درہم وصول کر لیا تھا اور طالب (یعنی مدعی) نے کہا کہ میں نے اس (مقروض) سے کچھ وصول نہ کیا تھا تو (اس کے حکم کے متعلق) امام ابو حنیفہ رح اور امام ابو یوسف رح کا قول ہے کہ قاضی ہزار کے متعلق حکم کرے گا اور ایک سو کے متعلق وصول شدہ ہونا قرار دے گا۔[1] | قاضی خان |
| ۹ | (و) العیون میں ہے کہ جب دو شخصوں نے دوسرے آدمی پر ایک ہزار درہم کے متعلق گواہی دی اور انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے پانچ سو ادا کر دیئے ہیں اور طالب (یعنی مدعی) نے یوں کہا کہ اس پر ہزار ہیں اور اس نے مجھے کچھ ادا نہیں کیا اور ان گواہوں نے گواہی میں ہزار کے متعلق سچ کہا ہے اور (پانچ سو کی) ادائیگی کی گواہی میں انہیں وہم ہوا ہے تو اگر وہ گواہ عادل قرار دیئے گئے ہوں تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی (ب) اور اگر اس (طالب یعنی مدعی) نے یوں کہا کہ ان گواہوں کی گواہی ہزار کے متعلق حق ہے اور ادائیگی کے متعلق باطل اور جھوٹ ہے تو ان گواہوں کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ اس (مدعی) نے (اپنے) ان دونوں گواہوں سے فسق منسوب کیا ہے۔[2] | محیط |

[1] اس لیے کہ (مدعی کے لیے) گواہی دعویٰ کے بغیر قبول نہیں ہوتی اور جس بارے میں اس (مدعی) نے ان گواہوں کی تکذیب کی اس میں دعویٰ نہ پایا گیا ۱۲ مفہوم
[2] ماخوذ از فتاویٰ قاضی خان علیٰ حاشیہ عالمگیری عربی ج ۲ صفحہ ۴۴۱ حکم نمبر $\frac{۲۵}{۷۶۴}$ کے حاشیہ میں ہدایہ کا حوالہ، حکم نمبر $\frac{۱۱}{۷۲۵}$، حکم نمبر $\frac{۸، ۲، ۳، ۴، ۲۰}{۷۲۶}$ مع حواشی نیز $\frac{۲}{۷۲۲}$ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب السابع فی الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ وغیرہ ، الفصل الاول فیما یکون المدعا بہ دینا | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۷۲۵ ۱۰ | لو شہدا ان لہذا علی ہذا الف درہم ولکنہ قد ابرأہ منہا وقال المدعی ما ابرأتہ وقال المشہود علیہ ما کان لہ علی شیء ولا ابرأنی من شیء قال اذا لم یدع شہادتہما علی البراءۃ قضیت علیہ بالالف۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۱ | لو شہدا علی رجل بالف درہم والمدعی یدعی ذلک و شہدا ایضا للمدعا علیہ علی المدعی بمائۃ دینار والمدعی ینکر ذلک قبلت شہادتہما۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۲ | ادعی علی اخر انہ آجر دارہ منہ وقبض مال الاجارۃ فمات و انفسخت الاجارۃ بموتہ وطلب مال الاجارۃ فشہد الشہود ان الآجر اقر بقبض مال الاجارۃ تقبل وان لم یشہدوا علی عقد الاجارۃ[1]۔ | کذا فی الخلاصۃ |
| ۱۳ | ادعی علی اخر مائۃ قفیز حنطۃ بسبب اسلم مستجمعا لشرائطہ وشہد الشہود ان المدعا علیہ اقر ان علیہ مائۃ قفیز حنطۃ ولم یزیدوا علی ہذا فقد قیل لا تقبل شہادتہما وقیل ینبغی ان تقبل والاول اصح۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۴ | ادعی قرضا علی رجل وشہدوا ان المدعی دفع الیہ عشرۃ دراہم ولم یقولوا قبض المدعا علیہ یثبت قبض المدعا علیہ ویکون القول قول ذی الید انی قبضت بجہۃ الامانۃ فان ادعی انہ قبض بجہۃ القرض یحتاج الی اقامۃ البینۃ علی القرض | کذا فی خزانۃ المفتین |

لہ حکم نمبر ۱۲/۷۲۵ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲ فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۱۲/۷۲۵ کے بعد غلامول سے مخصوص تقریباً ۲ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۴/۷۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۳ وھکذا فی الفتاوی البزازیۃ اور لکھا ہے کہ (مذکورہ صورت میں) وہ گواہی اس لیے قبول نہ ہوگی کہ بیع سلم کے سبب سے واجب ہونے اور کسی اور قرض کے سبب سے واجب ہونے میں فرق ہے۔ مفہوم ماخوذ از الفتاوی البزازیۃ علی ھامش فتاوی عالمگیری عربی ج ۵ ص ۲۷۱ اور بیع سلم کے متعلق فتاوی عالمگیری میں بحوالہ محیط السرخسی وغیرہ میں لکھا ہے کہ سلم ایسا عقد ہے کہ اس سے ثمن میں ملکیت فوری طور پر ثابت قرار پاتی ہے اور اس ثمن والی چیز میں ملکیت بعد میں

| دفعات و شق نمبر | ساتواں باب، دعوی اور گواہی میں اختلاف اور تناقض وغیرہ کے احکام — پہلی فصل: دعوی اور گواہی میں اختلاف ہونا جب کہ دعوی مال کا ہو اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۵-۱۰ | اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس آدمی کے لیے اس آدمی پر ایک ہزار درہم ہیں لیکن اس نے اسے ان درہموں سے بری کر دیا اور مدعی نے یہ کہا کہ میں نے اسے بری نہیں کیا اور مشہود علیہ (یعنی جس پر گواہی دی گئی یعنی مدعا علیہ) نے یہ کہا کہ اس (مدعی) کے لیے مجھ پر کوئی شئے نہ تھی اور نہ اس نے مجھے کسی شئے سے بری کیا تو (اس کے حکم کے متعلق) آپ نے فرمایا کہ جب اس (مدعی) نے بری کرنے کے متعلق ان دونوں کی گواہی کا دعوی نہیں کیا تو میں ہزار کے متعلق اس (مدعا علیہ) پر حکم کر دوں گا۔ | قاضی خان |
| ۱۱ | اگر دو گواہوں نے (ایک مدعی شخص کے لیے) کسی آدمی پر ایک ہزار درہم کے متعلق گواہی دی اور مدعی (بھی) اس کا دعوی کرتا ہے اور ان گواہوں نے یہ گواہی بھی دی کہ اس مدعا علیہ کے لیے اس مدعی پر ایک ہزار دینار ہیں اور وہ مدعی اس کا انکار کرتا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | ذخیرہ |
| ۱۲ | ایک شخص نے دوسرے آدمی پر یہ دعوی کیا کہ اس نے اپنا گھر اسے کرایہ پر دیا اور کرایہ کی رقم لے لی پھر اس (مالک مکان) کی وفات ہو گئی اور اس کی موت کی وجہ سے وہ اجارہ فسخ ہو گیا اور اس (مدعی) نے مال اجارہ (کی واپسی) کا مطالبہ کیا تو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ کرایہ پر دینے والے نے مال اجارہ پر قبضہ کرنے کا اقرار کیا ہے تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اگرچہ انہوں عقد اجارہ (واقع ہونے) پر گواہی نہیں دی ہے[۲] | خلاصہ |
| ۱۳ | (ا) ایک شخص نے دوسرے آدمی پر سو قفیز (یعنی پیمانہ) گیہوں کا دعوی کیا جو کہ بسبب بیع سلم کے تھا اور بیع سلم کی شرطیں موجود تھیں اور گواہوں نے گواہی دی کہ مدعا علیہ نے یہ اقرار کیا تھا کہ اس کے ذمہ سو قفیز گیہوں ہے اور انہوں نے اس پر کچھ اضافہ نہ کیا تو (اس کے حکم کے متعلق) بعض کا قول یہ ہے کہ ان کی گواہی قبول نہ ہو گی (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ وہ گواہی قبول ہونی چاہیئے (ج) اور پہلا حکم زیادہ صحیح ہے[۳] | ذخیرہ |
| ۱۴ | (د) ایک شخص نے دوسرے آدمی پر قرض کا دعوی کیا اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ مدعی نے اس (مدعا علیہ) کو دس درہم دیئے اور انہوں نے یہ نہ کہا کہ مدعا علیہ نے (ان پر) قبضہ کیا تو مدعا علیہ کا قبضہ ثابت قرار پائے گا، اور قابض کا یہ قول معتبر قرار پائے گا کہ میں نے بطور امانت قبضہ کیا اور (اس صورت میں) اگر اس (مدعی) نے یہ دعوی کیا کہ اس نے بطور قرض قبضہ کیا تو اسے قرض کے متعلق گواہی قائم کرنے کی ضرورت ہوگی | خزانۃ المفتیین |

ثابت قرار پاتی ہے، مثلاً تو دوسرے شخص سے یوں کہے کہ میں نے تجھے دس درہم ایک کر (جو ایک پیمانہ ہے) گیہوں کے لیے دیئے اور دوسرا کہے کہ میں نے قبول کئے اور اس میں نفس عقد کے لیے ایک شرط اور راس المال میں چھ اور مسلم فیہ میں دس شرطیں ہیں اور اس کے لیے مزید احکام فتاوی عالمگیری عربی بحوالہ ۲ جلد ۳ کتاب البیوع کے باب ۱۸ میں ہیں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب السابع فی الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ وغیرہ، الفصل الاول فیما یکون المدعا بہ دینا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۵ | لو ادعی دینارا و شهدوا ان المدعی دفع الدینار الی المدعا علیه لا تقبل هذه الشهادة۔ | كذا فی الفصول العمادیة |
| ۱۵ | ادعی القرض و شهدوا علی اقراره بالمال تقبل من غیر بیان السبب۔ | كذا فی خزانة المفتین |
| ۱۶ | ولو ادعی عشرة دراهم قرضا و شهدوا له بهذا اللفظ واراد[1] (دادنی است) لا یثبت القرض ولو قال (دادنی است) بسبب القرض تقبل | كذا فی خزانة المفتین |
| ۱۷ | اذا ادعی رجل علی رجل دینارا ولم یبین السبب فشهد الشهود بالسبب جازت شهادتهم۔ | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۸ | ذكر فی شهادات المحیط اذا ادعی الدین بسبب القرض وما اشبه ذلك وشهدوا له بالدین المطلق كان شمس الاسلام الاوزجندی یقول لا تقبل هذه الشهادة و ذكر فی فتاوی قاضیخان والصحیح انها تقبل و فی شهادات المحیط ایضا اذا ادعی الفا و قال خمسمائة منها ثمن عبد اشتراها منی و قبضه و خمسمائة ثمن متاع اشتراه منی و قبضه و شهدوا بخمسمائة مطلقا تقبل الشهادة علی الخمسمائة و ذكر سبب لیس بشرط قال و فی هذه المسئلة تنصیص علی ان فی دعوی الدین بسبب اذا شهدوا له مطلقا تقبل و ذكر السبب لیس بشرط و به كان یفتی ظهیر الدین المرغینانی۔ | كذا فی الفصول العمادیة |

[1] بحوالہ خزانۃ المفتین۔ فتاوی عالمگیری کی یہ عبارت، فتاوی عالمگیری مطبوعہ مطبع الامیریہ مصر ج ۳ ص ۲۹۶ اور مطبع الیمنیہ مصر ج ۳ ص ۵۷۹ اور مطبع مجیدی کانپور ہند ج ۳ ص ۲۲۲ میں یوں ہی ہے کہ "واراد (دادنی است) یعنی اس نے ارادہ کیا کہ دینا چاہیے اور اس عبارت کے مفہوم میں الجھن سی ہے البتہ فتاوی عالمگیری کے ترجمہ میں سید امیر علیؒ نے یوں لکھا ہے کہ "اور ادادنی است" یعنی اسے دینا چاہیے الخ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سید صاحبؒ کے ہاں کے فتاوی عالمگیری کے نسخہ میں یہ عبارت "واراد (دادنی است)" کی بجائے "او راد ادنی است" تھی

| دفعات و شق نمبر | ساتواں باب، دعوی اور گواہی میں اختلاف اور تناقض وغیرہ کے احکام — پہلی فصل، دعوی اور گواہی میں اختلاف ہونا جب کہ دعوی مال کا ہو اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۵ | (ب) اگر ایک شخص (دوسرے آدمی پر) ایک دینار کا دعوی کیا اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ مدعی نے مدعا علیہ کو دینار دیا تو (قرض ثابت کرنے کے لیے) یہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | فصول عمادیہ |
| ۱۵ | ایک شخص نے (دوسرے آدمی پر) قرض کا دعوی کیا اور گواہوں نے اس مال کے متعلق مدعا علیہ کے اقرار پر گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی، بیان سبب کے بغیر قبول کی جا سکے گی۔ | خزانۃ المفتین |
| ۱۶ | اگر ایک شخص نے (دوسرے آدمی پر) دس درہم قرض کا دعوی کیا اور گواہوں نے اس کے لیے اس لفظ سے گواہی دی اور ارادہ کیا کہ وادنی است (یعنی دینا چاہیے) تو (اس گواہی سے) قرض ثابت نہ ہوگا اور اگر اس نے یوں کہا کہ بسبب قرض دینا چاہیے[1] تو (پھر) ان کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | خزانۃ المفتین |
| ۱۷ | جب ایک شخص نے دوسرے آدمی پر ایک دینار کا دعوی کیا اور سبب بیان نہ کیا اور گواہوں نے بیان سبب کے ساتھ گواہی دی تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی۔[2] | قاضی خان |
| ۱۸ | (الف) شہادات المحیط میں ہے کہ جب ایک شخص نے دوسرے آدمی پر مال کا دعوی قرض یا اس کی مانند سبب سے کیا اور گواہوں نے اس کے لیے مطلق مال کے متعلق گواہی دی تو (اس کے حکم کے متعلق) شمس الائمہ الاوزجندی رح فرماتے ہیں کہ یہ گواہی قبول نہ ہوگی اور فتاوی قاضی خان میں مذکور ہے کہ صحیح حکم یہ ہے کہ یہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور شہادات المحیط میں یہ بھی ہے کہ ایک شخص نے (دوسرے آدمی پر) ایک ہزار کا دعوی کیا اور کہا کہ ان میں سے پانچسو اس غلام کی قیمت ہے۔ جو اس نے مجھ سے خرید کر قبضہ کر لیا اور پانچ سو اس سامان کی قیمت ہے جو اس نے مجھ سے خرید کر قبضہ کر لیا اور گواہوں نے مطلقا پانچ سو کے متعلق گواہی دی (انہوں نے کوئی سبب بیان نہ کیا) تو (ان کی) وہ گواہی پانچ سو پر قبول کی جا سکے گی اور (گواہوں کا) سبب بیان کرنا شرط نہیں ہے۔ آپ نے فرمایا کہ اس مسئلہ (کے جواب میں) بطور نص ذکر ہے کہ مال بطور سبب کے دعوی میں جب گواہوں نے اس مال کے لیے مطلقا گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور (گواہی میں) سبب کا ذکر کرنا شرط نہیں ہے اور مفتی ظہیر الدین المرغینانی رح اسی حکم پر فتوی دیتے تھے۔[3] | فصول عمادیہ |

[1] یعنی اسے دینا چاہیے اور مفہوم کے لحاظ سے اس کو ترجیح قرار پاتی ہے واللہ اعلم بالصواب (مترجم)

[2] حکم نمبر ۱۸/۷۲۵ نیز ۱/۷۲۳، ۲۷،۲۸/۷۱۵، ۱/۷۲۳ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

[3] حکم نمبر ۱۷/۷۲۵ نیز ۱/۷۲۳، ۲۷،۲۸/۷۱۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | | حوالہ |
|---|---|---|
| | **الفصل الثانی فیما اذا کان المدعا بہ ملکا** | |
| | دفعات ٤٢٦ تا ٤٢٦، عنوان ١، تعداد شق ٤٣ | |
| ٤٢٦ | **الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ فیما یکون المدعا بہ ملکا** تعداد شق ٤٣ | |
| ١ | اذا کانت الدعوی بلفظ الدار و شہدوا بلفظ البیت قیل ینبغی ان تقبل فی عرفنا و ھو الاشبہ و الاظہر۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ٢ | اذا ادعی کل الدار فشہد والہ بنصف الدار جازت شہادتہم ویقضی لہ بالنصف من غیر توفیق۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ٣ | اذا ادعی ملکا مطلقا فشہدوا بسبب معین تقبل | کذا فی التبیین |
| | وینبغی للقاضی ان یسأل المدعی اتدعی الملک بھذا السبب الذی شہد بہ الشہود او تدعیہ بسبب آخر ان قال ادعیہ بھذا السبب فالقاضی یقبل شہادۃ شہودہ ویقضی لہ بالملک وان قال ادعیہ بسبب آخر او قال لا ادعیہ بھذا السبب فالقاضی لا یقبل شہادۃ شہودہ۔ | کذا فی المحیط |
| ٤ | لو ادعی ملکا مطلقا و شہدوا علی الملک بسبب ثم شہدوا علی الملک المطلق لا تقبل شہادتہم ولو شہدوا علی الملک المطلق ثم شہدوا علی الملک بسبب تقبل شہادتہم۔ | کذا فی الفصول العمادیۃ |
| ٥ | لو ادعی النتاج و شہدوا علی الملک المطلق تقبل۔ | کذا فی خزانۃ المفتیین |
| ٦ | ولو ادعی الملک المطلق و شہدوا علی النتاج لا تقبل۔ | کذا فی خزانۃ المفتیین |
| ٧ | اذا ادعی اولا الملک فی الدابۃ بالنتاج و شہد لہ الشہود انہا لہ | |

لہ حکم نمبر ١/٤٢٢ مع حاشیہ الاشبہ اور الظہر کے الفاظ کے متعلق حکم نمبر ٢/٤٢٧ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کے ٥ کے ٦٠، ٦٣ کا ١٩، ١٠ ملاحظہ ہوں (مترجم) لہ حکم ١/٤٢٢ کا حاشیہ، ٨/٤٢٦ نیز اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ١٨/٤٢٥، ٦٩/٤٢٨ ملاحظہ ہوں (مترجم)

## دوسری فصل، دعویٰ اور گواہی میں اختلاف ہونا جبکہ دعویٰ ملکیت کا ہو، اسکے احکام کا بیان

دفعات ۴۲۶ تا ۴۲۹ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۴۴

| دفعات و شق نمبر | متن | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۶ | **دعویٰ اور گواہی میں اختلاف جبکہ دعویٰ ملکیت کا ہو** اور اس میں ۴۴ شقیں ہیں | |
| ۱ | جب (مدعی کا) دعویٰ دار (یعنی گھر) کے لفظ سے تھا اور گواہوں نے بیت (یعنی مکان، کمرہ) کے لفظ سے گواہی دی تو (اس کے حکم کے متعلق) بعض کا قول یہ ہے کہ (وہ گواہی) ہمارے عرف میں مقبول ہونی چاہیئے یہی حکم (رفقہ سے) زیادہ مشابہ اور زیادہ ظاہر ہے۔ لہ | ذخیرہ |
| ۲ | جب کسی (مدعی) نے تمام گھر کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے اس کے لیے نصف گھر کے متعلق گواہی دی تو ان گواہوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اور موافقت کے بیان کے بغیر قاضی اس کے لیے نصف گھر کا حکم کرے گا۔ | قاضی خان |
| ۳ | (۱) جب مدعی نے مطلق ملکیت کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے کسی معین سبب کے ساتھ (اس کی ملکیت کے متعلق) گواہی دی تو (ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی لہ | تبیین |
| | (ب) اور (مذکورہ صورت میں) قاضی کو یہ دریافت کر لینا چاہیئے کہ کیا وہ اس سبب سے ملکیت کا دعویٰ کرتا ہے جس سبب سے گواہوں نے گواہی دی یا وہ کسی اور سبب سے (ملکیت کا) دعویٰ کرتا ہے تو اگر مدعی نے کہا کہ میں اسی سبب سے دعویٰ کرتا ہوں تو قاضی انکے ان گواہوں کی وہ گواہی قبول کر کے اس کے لیے ملکیت کا حکم کرے گا اور اگر اس (مدعی) نے یہ کہا کہ میں ایک اور سبب سے (ملکیت کا) دعویٰ کرتا ہوں یا اس نے یوں کہا کہ میں اس سبب سے (ملکیت کا) دعویٰ نہیں کرتا تو قاضی اس کے ان گواہوں کی وہ گواہی قبول نہ کرے گا۔ | محیط |
| ۴ | اگر (مدعی نے) مطلق ملکیت کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے ملک بسبب کی گواہی دی پھر انہوں نے ملک مطلق کی گواہی دی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر انہوں نے ملک مطلق پر گواہی دی پھر انہوں نے ملک بسبب کی گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | فصول عمادیہ |
| ۵ | اگر اس (مدعی) نے بطور نتاج (یعنی اپنے جانور کا بچہ ہونے) کے (ملکیت کا) دعویٰ کیا اور گواہوں نے مطلق ملکیت کے متعلق گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی سلہ | خزانۃ المفتیین |
| ۶ | اگر اس (مدعی) نے مطلق ملکیت کا دعویٰ کیا اور گواہوں نے بطور نتاج (یعنی اس کے جانور کا بچہ ہونے) کے (ملکیت کی) گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی لہ | خزانۃ المفتیین |
| ۷ | جب اس (مدعی) نے پہلے بطور نتاج (یعنی اپنے جانور کا بچہ ہونے) کے اس جانور کی ملکیت کا دعویٰ کیا اور | |

لہ حکم نمبر ۴۲۹/۶ ملاحظہ ہو (مترجم)

| حوالہ | الباب السابع فی الاختلاف بین الدعوی والشہادۃ وغیرہ، الفصل الثانی فیما اذا کان المدعا بہ ملکا | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| کذا فی الظہیریۃ | اشتراها من ذی الید لا تقبل شهادتهم الا ان یوفق فیقول نتجت فی ملکی الا انی بعتها منه ثم اشتریتها منه فما لم یدع التوفیق علی هذا الوجه لا تقبل شهادتهم | ۷۲ |
| کذا فی الفصول العمادیۃ | اذا ادعی ملکا مطلقا وشهدوا انه ورثه من ابیه او انه اشتراه من فلان وفلان یملکه ولم یقولوا انه ملکه فی الحال تقبل هذه الشهادة ویقضی بالعین للمدعی ولکن للقاضی ان یسئل الشهود هل یعلمون انه خرج من ملکه۔ | ۸ |
| کذا فی فتاوی قاضیخان | لو ادعی انه له ورثه من ابیه وجاء بشهود فشهدوا انه له ولاخیه الغائب میراث عن ابیه جازت شهادتهم | ۹ |
| کذا فی المختار | فی المنتقی ادعی ملکا مطلقا مؤرخا وقال قبضته منی منذ شهر وشهدوا علی الملک المطلق بلا تاریخ لا تقبل وعلی العکس تقبل۔ | ۱۰ |
| کذا فی الوجیز للکردری والخلاصۃ | ودعوی الملک بالارث کدعوی الملک المطلق۔ | ۱۱ |
| کذا فی فتاوی قاضیخان | ولو ادعی دارا فی ید رجل انها له منذ سنة فشهد الشهود انها له منذ عشرین سنة بطلت شهادتهم۔ | ۱۲ |
| کذا فی فتاوی قاضیخان | فلو ادعی المدعی انها له منذ عشرین سنة والشهود شهدوا منذ سنة جازت شهادتهم۔ | ۱۳ |
| کذا فی الفصول العمادیۃ | ادعی عینا فی ید رجل انها ملکه وان صاحب الید قبضها بغیر حق منذ شهر وشهد الشهود له بالقبض مطلقا لا تقبل شهادتهم۔ | ۱۴ |
| کذا فی الفصول العمادیۃ | وکذا اذا ادعی المدعی القبض مطلقا وشهدوا له بالقبض منذ شهر الا اذا وفق وقال اردت من المطلق القبض من ذلک الوقت الذی شهد به الشهود فحینئذ تقبل وقیل تقبل فی هذا من غیر توفیق۔ | ۱۵ |

لہ حکم نمبر ۱/۴۲۴، ۳/۴۲۴ مع حاشیہ اوراس کی نظیر کے متعلق ۷۹/۴۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

لہ حکم نمبر ۱۱/۱، ۱/۱ اور ۱۱ تا ۱۵ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | ساتواں باب، دعوی اور گواہی میں اختلاف اور تناقض وغیرہ کے احکام — پہلی فصل، دعوی اور گواہی میں اختلاف ہونا جب کہ دعوی ملکیت کا ہو اس کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۶ | گواہوں نے اس کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ جانور اس (مدعی) کا ہے اس نے اسے اس قابض (یعنی مدعا علیہ) سے خریدا ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی لیکن اگر وہ موافقت بیان کرے اور (مثلاً) وہ یوں کہے کہ وہ جانور میری ملکیت (کے جانور) میں (سے) پیدا ہوا تھا مگر میں نے اسے اس (مدعا علیہ) کے ہاتھ فروخت کر دیا پھر میں نے اس سے جانور خرید لیا ہے تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر وہ گواہی قبول کی جا سکے گی) پس جب تک وہ اس طرح کی موافقت کا دعوی نہ کرے ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | ظہیریہ |
| ۸ | جب (کسی مدعی نے) مطلق ملکیت کا دعوی کیا اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ چیز اس نے اپنے باپ سے میراث پائی ہے یا اس نے وہ چیز فلاں شخص سے خریدی اور وہ فلاں شخص اس کا مالک ہے اور (اس میں) انہوں نے یہ نہ کہا کہ وہ فی الحال اس کا مالک ہے تو (ان کی) یہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور قاضی اس عین چیز کے متعلق مدعی کے لیے حکم کرے گا لیکن قاضی ان گواہوں سے یہ دریافت کر سکے گا کہ کیا وہ جانتے ہیں کہ وہ چیز اس (شخص) کی ملکیت سے خارج ہوئی سلہ | فصول عمادیہ |
| ۹ | اگر کسی مدعی نے یہ دعوی کیا کہ یہ چیز اس کی ہے اسے اپنے باپ سے ورثہ میں پائی ہے اور وہ گواہ لایا ان گواہوں نے یہ گواہی دی کہ یہ چیز اسے اور اس کے غائب بھائی کو ورثہ میں ملی ہے تو ان کی یہ گواہی جائز قرار پا سکے گی | قاضی خان |
| ۱۰ | المنتقی میں ہے کہ مدعی نے مطلق ملکیت کا دعوی، تاریخ بیان کر کے کیا اور اسنے کہا کہ اس (مدعا علیہ) نے ماہ ہوا مجھ سے قبضہ کر لیا اور گواہوں نے مطلق ملکیت پر تاریخ بیان کیے بغیر گواہی دی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اس کے الٹ (صورت) پر (ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی۔ | مختار |
| ۱۱ | میراث کے سبب سے ملکیت کا دعوی بمنزلہ مطلق ملکیت کے ہے سلہ | وجیز کردری خلاصہ |
| ۱۲ | اگر کسی مدعی نے ایک ایسے گھر کے متعلق، جو ایک اور آدمی کے قبضہ میں ہے یہ دعوی کیا کہ وہ گھر ایک سال سے اس کا ہے اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ گھر بیس سال سے اس کا ہے تو ان کی وہ گواہی باطل قرار پائے گی۔ | قاضی خان |
| ۱۳ | اگر مدعی نے یہ دعوی کیا کہ وہ گھر بیس سال سے اس کا ہے اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ (وہ گھر) ایک سال سے (اس کا) ہے تو ان گواہوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی | قاضی خان |
| ۱۴ | کسی مدعی نے کسی ایسی معین چیز کے متعلق جو ایک اور آدمی کے قبضہ میں ہے یہ دعوی کیا کہ وہ اس کی ملکیت ہے اور قابض نے ایک ماہ سے ناحق قبضہ کر لیا ہے اور گواہوں نے اس کے لیے مطلق قبضہ کی گواہی دی تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | فصول عمادیہ |
| ۱۵ | (و) اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب مدعی نے مطلق قبضہ کا دعوی کیا اور گواہوں نے اس کے لیے ایک ماہ سے قبضہ کی گواہی دی (تو وہ گواہی قبول نہ ہوگی) لیکن جب اس نے موافقت بیان کی اور کہا کہ اس مطلق قبضہ سے مراد وہی وقت تھا جس کے متعلق گواہوں نے گواہی دی تو پھر وہ گواہی قبول کی جا سکے گی (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ اس صورت میں یہ گواہی موافقت بیان کئے بغیر بھی قبول | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاہدین — اختلاف بین الشاہدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ ۶ | لو شهد احدهما انه قال لها انت خلية[1] وشهد الآخر انه قال انت برية لا تقبل عند الكل۔ | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۷ | وكذا لو شهد احدهما انه طلقها ان دخلت الدار وقد دخلت وشهد الآخر انه طلقها ان كلمت فلانا وقد كلمت لا تقبل عند الكل۔ | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۸ | وكذا لو شهد احدهما انه طلقها ثلاثا وشهد الآخر انه قال لها انت حرام ونوى الثلاث لا تقبل عند الكل۔ | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۹ | شهد احدهما بالالف والآخر بالفين لم تقبل بشیٔ عند ابی حنيفة رح وعندهما رح تقبل على الالف اذا كان المدعی يدعی بالفين وعلى هذا المائة والمائتان والطلقة والطلقتان والطلقة والثلاث | كذا فی الهداية |
| ۱۰ | والصحيح قول ابی حنيفة رح | كذا فی المضمرات |
| ۱۱ | لو ادعى خمسة عشر فشهد احدهما بخمسة عشر والآخر بعشرة لا يقضى بشیٔ عند ابی حنيفة رح | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۲ | وان شهد احدهما بالف والآخر بالف وخمسمائة والمدعی يدعی الفا وخمسمائة قبلت الشهادة على الالف ونظيره الطلقة والطلقة والنصف والمائة والمائة والخمسون۔ | كذا فی الهداية |
| | وان قال المدعی لم يكن الا الالف فشهادة الذی شهد بالالف والخمسمائة باطلة[2] وكذا اذا سكت الا عن دعوى الالف | |

[1] الخلی یعنی فارغ۔ ماخوذ از المنجد ص ۲۴۸ اور بریٔ یعنی خلاصی پانا ماخوذ از المنجد ص ۱۰ (مترجم)

[2] حکم نمبر ۱۲/۴۲۸ مع حاشیہ نیز حکم ۹ تا ۱۲/۴۲۸ ملاحظہ ہول (مترجم)

| حوالہ | آٹھواں باب، گواہیوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| قاضی خان | اگر (طلاق بالکنایہ میں) دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس مرد نے اس بیوی سے یوں کہا کہ تو خلیہ (یعنی فارغہ) ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس مرد نے اس بیوی سے یوں کہا کہ تو بریہ (یعنی خلاصی پانے والی) ہے تو سب کے ہاں (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی لہ | ۴۲۸ ۶ |
| قاضی خان | اور اسی (مذکورہ حکم کی) طرح اگر دو گواہوں میں سے ایک نے (مرد کے اس قول پر) گواہی دی کہ اس مرد نے اس بیوی کو طلاق دی اگر وہ اس گھر میں داخل ہوئی اور وہ عورت (اس گھر میں) داخل ہوئی ہے اور دوسرے گواہ نے (مرد کے اس قول پر) گواہی دی کہ اس مرد نے اس بیوی کو طلاق دی اگر اس عورت نے فلاں سے بات کی اور اس عورت نے (اس فلاں سے) بات کی ہے تو یہ گواہی سب کے ہاں قبول نہ ہوگی۔ | ۷ |
| قاضی خان | اور اسی (مذکورہ حکم کی) طرح اگر دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس مرد نے اس بیوی کو تین طلاقیں دیں اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس مرد نے اس بیوی سے یوں کہا کہ تو (مجھ پر) حرام ہے اور اس نے تین طلاقوں کی نیت کی تو یہ گواہی سب کے ہاں قبول نہ ہوگی۔ | ۸ |
| ہدایہ | (و) جب دو گواہوں میں سے ایک نے ایک ہزار کے متعلق گواہی دی اور دوسرے نے دو ہزار کے متعلق گواہی دی تو یہ گواہی امام ابو حنیفہ رح کے ہاں کسی چیز (یعنی کسی مقدار) کے متعلق مقبول نہیں ہے اور صاحبین رح (یعنی امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح) کے ہاں یہ گواہی ہزار کے متعلق قبول کی جا سکے گی بشرطیکہ مدعی نے دو ہزار کا دعوی کیا تھا (ب) اور علی ہذا (گواہوں کی گواہی میں) سو اور دو سو کے عدد، ایک اور دو طلاق اور ایک اور تین طلاق میں اختلاف کے متعلق (مذکورہ) اختلافی حکم ہے ٢ہ | ۹ |
| مضمرات | اور (مذکورہ صورت میں) صحیح امام ابو حنیفہ رح کا قول ہے ٣ہ | ۱۰ |
| قاضی خان | اگر کسی مدعی نے خمسۃ عشر (یعنی پندرہ) کا دعوی کیا اور دو گواہوں میں سے ایک نے پندرہ کے متعلق اور دوسرے نے عشرہ (یعنی دس) کے متعلق گواہی دی تو امام ابو حنیفہ رح کے ہاں قاضی کسی چیز (یعنی کسی مقدار) کے متعلق حکم نہ کرے گا ٤ہ | ۱۱ |
| ہدایہ | (و) اگر دو گواہوں میں سے ایک نے الف (یعنی ہزار) کے متعلق گواہی دی اور دوسرے نے الف و خمسمائۃ (یعنی ایک ہزار اور پانچ سو) کے متعلق گواہی دی اور مدعی ایک ہزار اور پانچ سو کا دعوی کرتا ہے تو وہ گواہی ہزار کے متعلق قبول کی جا سکے گی (ب) اور اس کی نظیر ایک طلاق اور ایک طلاق اور نصف طلاق، اور ایک سو اور ایک سو اور پچاس، (میں گواہوں کا اختلاف) ہے۔<br>(ب) اگر (مذکورہ صورت میں) مدعی نے کہا کہ وہ صرف ایک ہزار ہی تھے تو اس گواہ کی گواہی جس نے ایک ہزار اور پانچ سو پر گواہی دی تھی باطل قرار پائے گی اور یہی حکم اس صورت میں ہے کہ مدعی | ۱۲ |

٢ہ حکم نمبر ۲ب/۴۹۴ کے حاشیہ ترتیب الدلائل کی تفصیل کا ۱ ملاحظہ ہو (مترجم)
٣ہ حکم نمبر ۱۲/۴۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | ولو وفق وقال كان اصل حقى الفا وخمسمائة كما شهد به ذلك الشاهد ولكنى استوفيت خمسمائة او ابرأته عنها ولا يعلم بذلك الشاهد قبلت. | هكذا فی الكافی |
| ۱۳ | ولو شهد احدهما على عشرين والآخر على خمسة وعشرين تقبل على العشرين بالاجماع هذا اذا ادعى المدعى خمسة وعشرين اما اذا ادعى عشرين لا تقبل بالاجماع فلو وفق فى هذه المسئلة وفى الالف والالفين فقال كان لى عليه الفان لكنى ابرأته عن الالف تقبل. | كذا فى الخلاصة |
| ۱۴ | اذا شهد شاهدان لرجل على رجل بالف درهم الا ان احدهما قال انه سود وقال الآخر بيض وللبيض فضل على السود فان كان المدعى يدعى السود لا تقبل شهادتهما اصلا الا ان يوفق فيقول كان ما شهد به هذا الشاهد الا انى ابرأته من صفة الجودة علم به ذلك الشاهد ولم يعلم به هذا الشاهد الآخر فاذا وفق على هذا الوجه تقبل شهادتهما على السود وان كان يدعى البيض تقبل شهادتهما على السود لانهما اتفقا على الاقل لفظا ومعنى. | كذا فى المحيط |
| ۱۵ | وكذلك هذا الحكم فى جميع المواضع فى الجنس الواحد | |

ل چنانچہ فتاوی بزازیہ میں ہے کہ (عربی میں) خمسة عشر (یعنی پندرہ کا عدد) عشرة (یعنی دس) کے ساتھ ایسا نہیں ہے جیسا کہ الف وخمسمائة (یعنی ایک ہزار اور پانچ سو کا عدد) الف (یعنی ہزار) کے ساتھ ہے اس لیے کہ خمسة عشر کے مابین لفظاً واؤ عاطفہ نہیں ہے اور شرع مبنی علی اللفظ ہے پس خمسة عشر اور عشرة کی صورت میں وہ گواہی کسی شئ پر متفق نہیں ہیں اور الف وخمسمائة (اور الف) کی صورت یوں نہیں ہے اس لیے کہ دو کلاموں میں الف (دونوں کا متفق علیہ) موجود ہے اور خمسة عشر ایک ہی کلام ہے اس کے لفظ کا جز اس کے معنی کی جزء پر دلالت نہیں کرتا پس وہ ایسا ہی ہے جیسا کہ عشرہ وعشرین (یعنی دس اور بیس) مفہوم ماخوذ از فتاوی بزازیہ علی حاشیہ عالمگیری ج ۵ ص ۲۸۱ و هكذا فی الهداية ج ۳ ص ۱۶۶، ۱۶۷ حکم نمبر ۹، ۱۱، ۲۶ / ۴۲۸ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۸۲۸ | ہزار کے دعوی کے علاوہ میں خاموش رہا اور اگر اس نے موافقت بیان کی اور کہا کہ اصل میں میرا حق ایک ہزار اور پانچ سو تھا جیسا کہ اس گواہ نے گواہی دی لیکن میں نے پانچ سو وصول کر لیے تھے یا میں نے اس (مدعا علیہ) کو پانچ سو سے بری کر دیا تھا اور اس گواہ کو اس کا علم نہیں ہے تو (پھر) یہ گواہی قبول کی جا سکے گی سلہ | کافی |
| ۱۳ | اگر دو گواہوں میں سے ایک نے عشرین (یعنی بیس) کے متعلق گواہی دی اور دوسرے نے خمسۃ وعشرین (یعنی پچیس) کے متعلق گواہی دی تو وہ گواہی بالاجماع قبول کی جا سکے گی یہ حکم اس صورت میں ہے کہ جب مدعی نے پچیس کا دعوی کیا اور اگر اس نے بیس کا دعوی کیا تھا تو یہ گواہی بالاجماع قبول نہ ہو گی پس اگر اس (مدعی) نے اس صورت مسئلہ میں اور الف والفین (یعنی ہزار اور دو ہزار) کی صورت مسئلہ میں موافقت بیان کی اور (مثلاً) کہا کہ میرے اس پر دو ہزار تھے لیکن میں نے اسے ایک ہزار سے بری کر دیا تو (پھر ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی سٹہ | خلاصہ |
| ۱۴ | (ق) جب دو گواہوں نے ایک شخص پر ایک آدمی کے لیے ہزار درہم کے متعلق گواہی دی لیکن ان دو گواہوں میں سے ایک نے یہ کہا کہ وہ درہم سیاہ (یعنی ردی) چاندی کے تھے اور دوسرے نے یہ کہا کہ وہ سفید (یعنی کھری) چاندی کے تھے اور کھری چاندی ردی چاندی پر فضیلت رکھتی ہے تو اگر مدعی ردی چاندی کا دعویدار تھا تو ان کی وہ گواہی بالکل قبول نہ ہو گی لیکن اگر وہ مدعی موافقت بیان کرے اور (مثلاً) یوں کہے کہ وہ چاندی اس طرح (کھری) تھی جس طرح کہ اس گواہ نے گواہی دی لیکن میں نے اسے کھری چاندی ہونے کی صفت سے بری کر دیا اور اس گواہ کو اس کا علم ہو گیا اور اس دوسرے گواہ کو اس کا علم نہ ہوا پس جب اس نے اس طور پر موافقت بیان کر دی تو ان دونوں کی وہ گواہی ردی چاندی کے متعلق قبول کی جا سکے گی (ب) اور اگر وہ مدعی کھری چاندی کے دعویدار تھا تو (بھی) ان دونوں کی وہ گواہی ردی چاندی کے متعلق قبول کی جا سکے گی اس لیے کہ وہ دونوں لفظاً ومعناً کم (درجہ والی چاندی) پر متفق ہیں سٹہ | محیط |
| ۱۵ | (د) اور اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہ حکم ایک جنس کے تمام مواضع میں ہے جب کہ وہ دونوں گواہ ایک | |

سلہ حکم نمبر ۱۲/۸۲۸ کا حاشیہ ملاحظہ ہو۔ نیز حکم نمبر ۱۲/۸۲۸ کے حاشیہ میں بحوالہ فتاوی بزازیہ، واؤ عاطفہ ہونے کے متعلق جو وضاحت کی ہے وہ صورت مذکورہ عربی میں تو یونہی ہے اور اگر اردو زبان میں ہو تو اس کے متعلق سید امیر علی صاحب نے ایک تنقیح کی ہے جس کا مفہوم یہ ہے کہ پچیس کے عدد کے لیے عربی محاورہ میں خمسۃ وعشرین (یعنی پانچ اور بیس) واو عاطفہ کے ساتھ آتا ہے فارسی محاورہ میں بھی بیست و پنج (یعنی بیس اور پانچ) واؤ عاطفہ کے ساتھ آتا ہے مگر اردو محاورہ میں بیس اور پانچ کی بجائے پچیس کہا جاتا ہے جس میں واؤ عاطفہ نہیں ہے پس اردو محاورہ میں اس کا حکم بالاجماع کی بجائے الف مع الفین (یعنی ہزار کا عدد دو ہزار کے ساتھ) اور خمسۃ عشر مع العشرۃ (یعنی پندرہ کا عدد دس کے ساتھ کی طرح، گواہوں کے اختلاف کی صورت میں اس کا حکم بھی مختلف فیہ ہونا چاہیئے (جیسا کہ حکم ۹، ۱۱/۸۲۸ میں ہے) مفہوم ماخوذ از حاشیہ ترجمہ عالمگیری از سید امیر علی مطبوعہ مطبع علمی پریس ج ۵ ص ۲۴۳ (مترجم) سٹہ حکم ۳/۸۲۲، ۲۵/۸۲۶ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاہدین — اختلاف بین الشاہدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲/۲۸ | اذا اتفقا علی قدر او وصف و اختلفا فیما زاد علی ذٰلک تقبل الشہادۃ فیما اتفقا علیہ ان ادعی المدعی افضلہما و ان ادعی اقلہما لا تقبل شہادتہما اصلا و اما اذا اختلفا فی الجنس لا تقبل شہادتہما اذا اختلفا کیفما اختلفا بان شہد احدہما علی کر حنطۃ و الآخر علی کر شعیر۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۶ | لو شہدا بالف و قال احدہما قضاہ منہا خمسمائۃ تقبل بالف ولم یسمع قولہ انہ قضاہ الا ان یشہد معہ آخر ویجب علیہ ان لا یشہد بالالف کلہا اذا علم انہ قضاہ منہا خمسمائۃ حتی یقر المدعی انہ قبض خمسمائۃ کی لا یصیر معینا علی الظلم | کذا فی التبیین والکافی |
| ۱۷ | ولو ادعی علی رجل قرض الف درہم و شہد شاہدان احدہما علی القرض و الآخر علی القرض و القضاء یقضی بشہادتہما علی القرض ولا یقضی بالقضاء فی ظاہر الروایۃ و روی عن ابی یوسف رح لا یقضی بشہادتہما علی القرض ایضا والصحیح جواب ظاہر الروایۃ۔ | کذا فی البدائع |
| ۱۸ | اذا ادعی الغریم[2] الایفاء فشہد احد الشاہدین بالاقرار بالاستیفاء والآخر بالابراء لا تقبل ولو شہد الذی شہد بالبرأۃ ان صاحب الحق اقر ان الغریم بریٔ الیہ من المال قبلت شہادتہما۔ | کذا فی المحیط السرخسی |
| ۱۹ | رجل علیہ الف لرجل فادعی انہ اوفاہ دینہ و اقام شاہدین شہد احدہما بالایفاء و الآخر علی اقرار صاحب المال بالاستیفاء | |

[1] حکم نمبر ۱۴/۴۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] غریم قرض دار، قرض خواہ۔ ماخوذ از المنجد ص ۸۷۲ قرض دار یعنی مقروض اور قرض خواہ یعنی صاحب المال۔ یہ دونوں

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہیوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | مقدار اور وصف میں متفق ہوں اور اس سے زائد میں ان کا اختلاف ہو تو ان کی وہ گواہی متفق علیہ مقدار تک کے لیے قبول ہوگی بشرطیکہ مدعی ان دونوں میں سے افضل کا دعوی کرتا ہو اور اگر وہ ان دونوں میں سے کمتر کا دعوی کرتا ہو تو ان دونوں کی گواہی بالکل قبول نہ ہوگی (ب) مگر جب ان دونوں نے جنس میں اختلاف کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی جب کہ انہوں نے وہ اختلاف کسی کیفیت سے بھی کیا مثلاً ان دونوں میں سے ایک نے ایک کر (پیمانہ) گندم پر گواہی دی اور دوسرے نے ایک کر جو پر گواہی دی ۱؎ | ذخیرہ |
| ۱۶ | اگر دو گواہوں نے ایک ہزار کے متعلق گواہی دی اور ان سے میں ایک نے یہ کہا کہ اس (مدعا علیہ) نے اس میں سے پانچ سو ادا کر دیئے تھے تو وہ گواہی ہزار کے متعلق قبول ہو سکے گی اور اس سے یہ قول مسموع نہ ہوگا کہ اس نے اس میں سے پانچ سو ادا کر دیئے تھے لیکن اگر اس کے ساتھ دوسرا گواہ بھی یہ گواہی دے تو پھر یہ حکم نہیں ہے (یعنی پھر یہ قول مسموع ہوگا) اور (اس صورت میں) گواہ پر لازم ہے کہ وہ پورے ہزار کے متعلق گواہی نہ دے جب کہ اسے علم ہے کہ اس (مدعا علیہ) نے اس میں سے پانچ سو ادا کر دیئے ہیں حتی کہ مدعی یہ اقرار کرے کہ اس نے پانچ سو درہم وصول کر لیے ہیں تاکہ وہ گواہ ظلم پر اعانت کرنے والا شمار نہ ہو۔ | تبیین، کافی |
| ۱۷ | (د) اگر کسی مدعی شخص نے دوسرے آدمی پر ایک ہزار درہم قرض کا دعوی کیا اور دو گواہوں نے گواہی دی ان میں سے ایک نے قرض پر اور دوسرے نے قرض پر (اور اسے ادا کر دینے پر گواہی دی تو قاضی ان دونوں کی گواہی سے قرض کے متعلق حکم دے گا اور ظاہر روایت کے بموجب ادائیگی کے متعلق حکم نہ دے گا (ب) اور امام ابو یوسفؒ سے مروی ہے کہ (اس صورت میں) قاضی ان دونوں کی اس گواہی سے قرض کے متعلق بھی حکم نہ دے گا (ج) اور صحیح حکم ظاہر روایت کا جواب ہے۔ | بدائع |
| ۱۸ | (د) جب غریم (یعنی مقروض شخص) نے (صاحب مال کو) قرض ادا کر دینے کا دعوی کیا اور دونوں گواہوں میں سے ایک نے (صاحب مال کے) وصول کر لینے کے اقرار پر گواہی دی اور دوسرے نے (صاحب مال کی طرف سے مقروض کو) بری کر دینے پر گواہی دی تو (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اگر وہ گواہ جس نے بری کر دینے کی گواہی دی ہے اس نے یہ گواہی دی کہ صاحب حق نے اقرار کیا ہے کہ مقروض نے اس کی طرف سے مال کی براءت حاصل کر لی تو (پھر) ان دونوں کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ ۲؎ | محیط سرخسی |
| ۱۹ | کسی شخص پر ایک آدمی کے ایک ہزار ہیں اس شخص نے یہ دعوی کیا کہ اس نے اسے اپنا قرض ادا کر دیا ہے اور اس نے دو گواہ قائم کئے جن میں سے ایک نے وہ قرض ادا کر دینے کے متعلق گواہی دی اور دوسرے | |

معنوں میں بھی آجاتا ہے (مترجم) ۲؎ اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۵۶۰۳/۷۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | لا تقبل۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۰ | لو ادعی الغریم الایفاء فشهد احد شاهدیه علی اقرار صاحب المال بالاستیفاء و شهد الآخر بالهبة او الصدقة او التحلیل لا تقبل۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۱ | لو ادعی الغریم البرأة فشهد احد الشاهدین بذلك و شهد الآخر انه وهب له الحق او تصدق علیه او نحله او حلله منه او احله له قبلت الشهادة۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۲ | لو ادعی الغریم البرأة فشهد احدهما بالهبة والآخر بالصدقة لا تقبل۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۲۳ | و اذا ادعی الغریم الهبة فشهد احدهما بالهبة و الاخر بالصدقة لم تقبل ولو شهد احدهما بالبرأة و الآخر بالنحلة او العطیة او التحلیل او الاحلال تقبل۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۲۴ | ادعی الغریم الایفاء فشهد احد شاهدیه ان صاحب المال ابرأه فی بلد کذا و شهد الآخر انه ابرأه فی بلدة اخری جازت شهادتهما۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۵ | ولو ادعی الکفیل الهبة و شهد احد شاهدیه بالهبة و الآخر بالبرأة جازت شهادتهما۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۲۶ | فی الباب الرابع من فتاوی رشید الدینؒ ادعت الصداق بعد الطلاق و ادعی الزوج انها وهبت الصداق و اقام البینة فشهد احدهما علی الهبة و الآخر علی الابراء تقبل۔ | کذا فی الفصول العمادیة |
| | و فی شرح الجامع الصغیر هذا اذا لم یدع عمدا فان کان ذلك فی | |

[1] اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۲۵/۸۲۸ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] حکم نمبر ۴۷، ۴۹ تا ۵۴، ۵۷، ۶۱، ۶۲/۷۲۸ نیز اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۱۸ تا ۲۰/۷۲۹، ۸/۱۱۷۴ اور ۳۶/۱۱۹۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب ، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۸۲۸ | نے صاحب حق کے وصول کر لینے کے اقرار پر گواہی دی تو (ان کی یہ گواہی) قبول نہ ہو گی ۔ | قاضی خان |
| ۲۰ | کسی مقروض شخص نے قرض ادا کر دینے کا دعوی کیا تو اس کے دونوں گواہوں میں سے ایک نے صاحب المال کے وصول کر لینے کے اقرار پر گواہی دی اور دوسرے نے (صاحب المال کے) ہبہ کر دینے یا صدقہ کر دینے یا حلال کر دینے پر گواہی دی تو (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی ۔ | قاضی خان |
| ۲۱ | اگر مقروض شخص نے (قرض سے) بری ہو جانے کا دعوی کیا تو ان دو گواہوں میں سے ایک نے اس کے متعلق گواہی دی اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس (صاحب المال) نے اس (مقروض) کو اپنا حق ہبہ کر دیا یا اس پر صدقہ کر دیا یا اسے عطیہ دے دیا یا اس نے حلال قرار دیا یا اس نے اس کے لیے حلال کر دیا تو (ان سب صورتوں میں ان کی وہ) گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | محیط |
| ۲۲ | اگر مقروض شخص نے (قرض سے) بری ہو جانے کا دعوی کیا تو دو گواہوں میں سے ایک نے ہبہ کر دینے اور دوسرے نے صدقہ کر دینے کے متعلق گواہی دی تو (ان کی یہ گواہی) قبول نہ ہو گی ۔ | محیط سرخسی |
| ۲۳ | (ا) جب مقروض شخص نے (صاحب المال کے) ہبہ کر دینے کا دعوی کیا تو گواہوں میں سے ایک نے ہبہ کر دینے کی گواہی دی اور دوسرے نے صدقہ کر دینے کی گواہی دی تو (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی (ب) اور اگر ان دو گواہوں میں سے ایک نے بری کر دینے کی گواہی دی اور دوسرے نے بخشش کرنے یا عطیہ کرنے یا حلال قرار دینے یا حلال کر دینے کی گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی [۱] | محیط سرخسی |
| ۲۴ | کسی مقروض شخص نے قرض ادا کرنے کا دعوی کیا تو اس کے دونوں گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ فلاں شہر میں اس نے اسے بری کر دیا اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ ایک اور شہر میں اس نے اسے بری کیا تو تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی [۲] | قاضی خان |
| ۲۵ | اگر کفیل (یعنی مقروض کے ضامن) نے (صاحب المال کے) ہبہ کر دینے کا دعوی کیا اور اس کے دونوں گواہوں میں سے ایک نے ہبہ کرنے کی گواہی دی اور دوسرے نے بری کر دینے کی گواہی دی تو ان دونوں کی یہ گواہی جائز قرار پا سکے گی [۳] | قاضی خان |
| ۲۶ | (ا) فتاوی رشید الدین ؒ کے چوتھے باب میں ہے کہ ایک عورت نے طلاق کے بعد حق مہر کا دعوی کیا اور خاوند نے یہ دعوی کیا کہ اس عورت نے حق مہر ہبہ کر دیا ہے اور اس نے گواہی قائم کی تو ان دونوں گواہوں میں سے ایک نے ہبہ کر دینے کی گواہی دی اور دوسرے نے بری کر دینے کی گواہی دی تو تو ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی ۔ (ب) شرح جامع صغیر میں ہے کہ یہ (مذکورہ) اس صورت میں ہے کہ اس نے عقد کا دعوی نہ کیا ہو پس اگر | فصول عمادیہ |

[۱] اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۲۳/۸۲۴ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاہدین — اختلاف بین الشاہدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | دعوی العقد فھی ثمانی مسائل البیع والاجارۃ والکتابۃ والرھن والعتق علی مال والخلع والصلح عن دم العمد والنکاح [2] | کذا فی الخلاصۃ |
| ۲۷ | اذا طلب الشفیع الشفعۃ فاقام شاھدین شھد احدھما انہ اشتری بالف درھم وشھد الآخر انہ اشتری بالفین والمشتری یقول اشتریتھا بثلاثۃ آلاف لا تقبل شھادتھما وکذلک لو شھد احدھما بالشراء بالف درھم وشھد الآخر بمائۃ دینار لا تقبل الشھادۃ وکذلک لو شھد احدھما انہ اشتری من فلان وشھد الآخر انہ اشتری من فلان آخر لا تقبل شھادتھما۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۸ | والاجارۃ ان کانت فی اول المدۃ فھی کالبیع ادعی المستاجر او الآجر وان کانت بعد مضیھا استوفی المنفعۃ اولم یستوف بعد ان یسلم فان کان المدعی ھو الموجر فھی دعوی المال وان کان المدعی ھو المستاجر فھی دعوی العقد بالاجماع وفی الرھن ان کان المدعی ھو الراھن لا تقبل وان کان المرتھن فھو کدعوی الدین۔ | کذا فی الکافی |
| ۲۹ | واذا وقعت الدعوی فی الخلع او فی الطلاق علی مال او العتق علی مال او الصلح عن دم العمد علی مال فان کان المدعی ھو الزوج او المولی او ولی القصاص فھو دعوی مال وان کان ھو العبد او المرأۃ او القاتل فھو دعوی عقد فلا تقبل بالاجماع۔ | کذا فی السراج الوھاج |
| ۳۰ | وفی النکاح یصح باقل المالین عند ابی حنیفۃ رح سواء کانت الدعوی من الزوج او من المرأۃ وقال ابو یوسف رح ومحمد رح تبطل الشھادۃ ولا یقضی بشیء وقیل الخلاف فیما اذا کانت المرأۃ ھی المدعیۃ | |

[1] حکم نمبر ۲۶/۴۲۸ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] اور عقد کے ان مسائل کے دعوی اور گواہوں میں باہم اختلاف کے متعلق حکم نمبر ۲۸ تا ۳۰/۴۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[3] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۲۶/۴۲۸ کے بعد غلطیوں سے مخصوص تقریبا ۲ احکام کا اندراج متروک ہے۔ اس کے متعلق

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | مذکورہ، صورت عقد (کے دعوی) میں ہو (تو پھر یہ حکم نہیں ہے) اور عقد کے آٹھ مسائل میں بیع (یعنی فروخت کرنا)، اجارہ (یعنی اجرت پر دینا)، کتابت (یعنی غلام کو مال کتابت کے بدلے آزاد کرنا)، رہن، مال کے عوض آزاد کرنا، خلع (یعنی کسی بدل پر ملک نکاح زائل کرنا)، قتل عمد سے صلح اور نکاح (کا دعوی) ہے۔ | خلاصہ |
| ۲۷ | (د) جب حق شفعہ طلب کرنے والے شخص نے حق شفعہ طلب کیا تو اس نے دو گواہ قائم کیے ان دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے ایک ہزار پر خریدا اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس نے دو ہزار پر خریدا اور خریدار (جس پر شفعہ ہوا ہے اس) کا کہنا ہے کہ میں نے تین ہزار پر خریدا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اسی طرح اگر ان دو گواہوں میں سے ایک نے ایک ہزار درہم پر خریدنے کی گواہی دی اور دوسرے نے ایک سو دینار پر (خریدنے کی) گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی (ج) اسی طرح اگر ان دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے فلاں آدمی سے خریدا اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے فلاں دوسرے آدمی سے خریدا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | محیط |
| ۲۸ | (د) اور اجارہ (یعنی اجرت پر دینے کی صورت میں) اگر (۱) اول مدت میں ہو خواہ اجرت پر لینے والے نے دعوی کیا یا اجرت پر دینے والے نے دعوی کیا وہ بیع کے حکم میں ہے (۲) اور اگر (اس کی) مدت گذرنے کے بعد ہو اسپرد کرنے کے بعد اس نے منفعت پائی یا نہ تو اگر دعوی کرنے والا اجرت پر دینے والا ہو تو مال کا دعوی ہے اور اگر دعوی کرنے والا اجرت پر لینے والا ہو تو وہ عقد کا دعوی ہے یہ حکم بالاجماع ہے (ب) اور رہن کی صورت میں اگر (۱) دعوی کرنے والا رہن دینے والا ہو تو (اس مذکورہ اختلاف کی صورت میں ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی (۲) اور اگر دعوی کرنے والا رہن لینے والا ہو تو وہ قرض کے دعوی کی طرح ہے۔ | کافی |
| ۲۹ | اور جب دعوی، خلع میں یا مال کے عوض طلاق میں یا مال کے عوض آزاد کرنے میں یا مال کے عوض قتل عمد کی صلح میں ہو تو اگر مدعی وہ خاوند یا آقا یا قصاص کا ولی ہو تو وہ مال کا دعوی ہے اور اگر مدعی وہ غلام یا وہ عورت یا وہ قاتل ہو تو وہ عقد کا دعوی ہے پس (اس میں مذکورہ اختلاف کی صورت میں) وہ گواہی بالاجماع قبول نہ ہوگی | سراج وہاج |
| ۳۰ | (د) نکاح (کے دعوی میں گواہوں کے باہم اختلاف کی صورت) میں امام ابو حنیفہ رح کے ہاں دونوں مالوں میں سے اقل پر گواہی صحیح قرار پائے گی خواہ وہ دعوی خاوند کی طرف سے تھا یا بیوی کی طرف سے تھا اور امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح کا قول یہ ہے کہ (ان کی) وہ گواہی باطل قرار پائے گی اور قاضی کس | |

حکم نمبر ۱۴/۷۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین اختلاف بین الشاہدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | اما اذا كان المدعى هو الزوج فلا تقبل بينته بالاجماع والاول هو الاصح وهو استحسان ويستوى فيه دعوى اقل المالين او اكثرهما في الصحيح [1] | هكذا فى التبيين والهداية والكافى |
| ۳۱ | وان ادعى المستاجر انه تكارى دابة الى بغداد بعشرة ليركبها ويحمل عليها واقام شاهدين شهد احدهما انه تكاراها ليركبها بعشرة وشهد الآخر انه تكاراها ليركبها ويحمل عليها هذا المتاع المعروف بعشرة فالشهادة باطلة ولو شهد انه تكارى دابة بعينها بأجر مسمى الى بغداد وشهد الآخر انه تكاراها ليحمل عليها حمولة معروفة الى بغداد بعشرة دراهم لا تقبل هذه الشهادة سواء ادعاها المستاجر او رب الدابة وكذلك اذا شهد احدهما انه تكاراها ليركبها وشهد الآخر انه تكاراها ليحمل عليها۔ | كذا فى المحيط |
| ۳۲ | لو ادعى انه سلم الثوب الى صباغ وجحد الصباغ فشهد احد الشاهدين انه دفعه اليه ليصبغه احمر وشهد الآخر انه دفعه ليصبغه اسود او اصفر لا تقبل هذه الشهادة وكذلك ان جحد رب الثوب فادعاه الصباغ | كذا فى الفصول العمادية |
| ۳۳ | لو شهد احدهما على الشراء مع العيب والآخر على اقرار البائع بالعيب لا تقبل۔ | كذا فى الخلاصة |
| ۳۴ | اذا شهد رجلان على رجل انه كفل بالف درهم لفلان عن فلان فقال احدهما الى شهر كذا وقال الآخر حالة وادعى الطالب | |

[1] حکم نمبر $\frac{30}{728}$ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر $\frac{30}{728}$ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریبا ۱۰۰ حکم کا اندراج متروک ہے

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام　　گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۲۸ | شئ کے متعلق حکم نہ کرے گا اور بعض کا قول ہے کہ یہ اختلاف اس صورت میں ہے کہ جب عورت مدعیہ ہو اور اگر مرد مدعی ہو تو اس کی وہ گواہی بالاجماع قبول نہ ہوگی اور پہلا حکم ہی زیادہ صحیح ہے اور یہی حکم از روئے استحسان ہے اور اس میں ان دونوں مالوں سے اقل کا دعوی ہو یا ان دونوں میں سے اکثر کا دعوی ہو صحیح یہ ہے کہ حکم برابر ہے له | تبیین، ہدایہ، کافی |
| ۳۱ | (د) اگر مستاجر (یعنی اجرت پر لینے والے نے یہ دعوی کیا کہ اس نے سواری کا ایک جانور بغداد تک کے لیے دس درہم اجرت پر لیا تاکہ وہ اس پر سوار ہو اور اس پر سامان لادے اور اس نے دو گواہ قائم کیے ان میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے دس درہم اجرت پر لیا تاکہ اس پر سوار ہو اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے دس درہم اجرت پر لیا تاکہ وہ اس پر سوار ہو اور جانا پہچانا سامان لادے تو ان کی یہ گواہی باطل ہے (ب) اور اگر (ان دونوں گواہوں میں سے) اس (ایک گواہ) نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعی) نے سواری کا وہ معین جانور بغداد تک کے لیے دس درہم اجرت پر لیا اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے وہ جانور بغداد تک کے لیے دس درہم اجرت پر لیا تاکہ وہ اس پر جانا پہچانا سامان لادے تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی خواہ اس کا دعوی مستاجر نے کیا یا اس جانور کے مالک نے کیا حکم برابر ہے (ج) اور اسی طرح جب ان دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعی) نے وہ جانور کرایہ پر لیا تاکہ وہ اس پر سوار ہو اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے کرایہ پر لیا تاکہ وہ اس پر سامان لادے ۔ | محیط |
| ۳۲ | (د) اگر کسی مدعی نے یہ دعوی کیا کہ اس نے رنگریز کو کپڑا دیا ہے اور رنگریز نے اس سے انکار کیا تو دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعی) نے اس (رنگریز) کو وہ کپڑا دیا تاکہ وہ اسے سرخ رنگ میں رنگ دے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے وہ کپڑا دیا کہ وہ اسے کالے رنگ میں رنگ دے تو (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہوگی (ب) اور اسی طرح (یہی حکم اس صورت میں ہے کہ) اگر کپڑے کے مالک نے انکار کیا اور رنگریز نے دعوی کیا ہو ۔ | فصول عمادیہ |
| ۳۳ | اگر دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے (وہ چیز) عیب سمیت خریدی تھی اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ بائع نے عیب کے متعلق اقرار کیا تھا تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی ۔ | خلاصہ |
| ۳۴ | جب دو شخصوں نے ایک آدمی پر یہ گواہی دی کہ وہ فلاں آدمی کی طرف سے فلاں کے لیے ایک ہزار درہم کا کفیل (یعنی ضامن) بنا ہے تو ان دونوں گواہوں میں سے ایک نے فلاں مہینے تک | |

له اس کے متعلق حکم نمبر ۲۷/۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۴ | الحلول وجحد الکفیل ذٰلک کله او اقر بالکفالة وادعی الاجل فالمال حال فی الوجهین ۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۵ | و اذا اقام شاهدا واحدا ان فلانا احاله علی هذا بالف درهم واقام شاهدا آخر انه احاله بمائة دینار لا تقبل شهادتهما ۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۶ | و ان شهد احدهما بالف درهم وشهد الآخر بالف درهم ومائة دینار تقبل شهادتهما علی الالف اذا کان المدعی یدعی الدراهم والدنانیر جملة اما اذا کان یدعی الدراهم وحدها لا تقبل الشهادة ۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۷ | لو ادعی الکفالة وشهد احدهما علی الکفالة والآخر علی الحوالة[1] تقبل علی الکفالة و یحکم بها لانها اقل ۔ | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۳۸ | شهد احد الشاهدین علی الکفالة بهذا اللفظ (گواهی میدهم که فلان چنین گفت که اگر فلان شش ماه را این مال فلان ندهد من ضمان کردم من این مال را بدهم[2]) وشهد الآخر بهذا (گواهی میدهم که فلان چنین گفت که این مال را ضمان کردم این فلان ابن فلان را تا شش ماه[3]) لا تقبل الشهادة ۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۳۹ | ذکر فی باب الشهادة علی الوکالة من وکالة الاصل لو شهد احد شاهدی الوکالة انه وکله بالخصومة مع فلان فی دار سماها وشهد الآخر انه وکله بالخصومة فیها و فی شئ آخر جازت | |

[1] الحوالہ کے متعلق فتاوی عالمگیری میں ہے کہ الحوالہ یعنی قرض کی ذمہ داری ایک شخص سے دوسرے کی طرف منتقل کرنا یہی تعریف صحیح ہے جیسا کہ النہر الفائق میں ہے۔ مفہوم ماخوذ از فتاوی عالمگیری مطبوعہ مطبع امیریہ مصر ج ۳ ص ۲۹۵ (مترجم)

[2] یعنی اشهد ان فلانا قال ان لم یعط فلان مال فلان هذا لستة اشهر فانا ضامن ان اعطی هذا المال ۔ عربی حاشیہ فتاوی ہذا۔ یعنی میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے یہ کہا کہ اگر فلاں شخص

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۸ | اور دوسرے نے فی الحال کفیل ہونا کہا اور طالب (یعنی مدعی) نے فی الحال کفیل بننے کا دعوی کیا اور کفیل (یعنی مدعا علیہ) نے اس سب کچھ سے انکار کیا یا اس نے کفیل ہونے کا اقرار کیا اور اس نے میعاد کا دعوی کیا تو ان دونوں صورتوں میں (اس پر ضمانت کا) مال فی الحال لازم ہوگا۔ | محیط |
| ۳۵ | جب اس مدعی نے ایک گواہ اس پر قائم کیا کہ فلاں آدمی نے ایک ہزار درہم کا حوالہ (یعنی اس کا قرض اتارنا) اس (مدعا علیہ) کے ذمہ کیا ہے اور اس نے دوسرا گواہ اس پر قائم کیا کہ اس نے ایک سو دینار کا حوالہ اس کے ذمہ کیا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی [۱] | محیط |
| ۳۶ | اگر دو گواہوں میں سے ایک نے ایک ہزار درہم کے متعلق گواہی دی اور دوسرے نے ایک ہزار درہم اور ایک سو دینار کے متعلق گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی ایک ہزار (درہم) کے متعلق قبول ہو سکے گی بشرطیکہ مدعی ان درہموں اور دیناروں سبھی کا دعوی کرتا ہو اور اگر وہ مدعی صرف ان درہموں کا دعوی کرتا ہو تو (پھر) ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | محیط |
| ۳۷ | کسی مدعی نے دعوی کیا کہ وہ شخص (اس آدمی کے مثلاً قرض کا) کفیل (یعنی ضامن) بنا اور دو گواہوں میں سے ایک نے اس کے کفیل بننے کی گواہی دی اور دوسرے نے (وہ قرض) اس کے حوالہ ہونے پر گواہی دی تو ان کی) وہ گواہی کفیل بننے پر قبول کی جا سکے گی اس لیے کہ وہ نسبتاً قلیل ہے۔ | فصول عمادیہ |
| ۳۸ | دو گواہوں میں سے ایک نے (اس کے) کفیل ہونے پر (فارسی کے) اس لفظ کے ساتھ گواہی دی کہ "گواہی میدہم کہ فلاں چنیں گفت کہ اگر فلاں شش ماہ را ایں مال فلاں ندہد من ضمان کرم من ایں مال را بدہم" (یعنی میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے یوں کہا کہ اگر فلاں آدمی اس فلاں کا مال چھ ماہ تک نہ دے تو میں ضامن ہوں یہ مال میں دوں گا) اور دوسرے نے (فارسی کے) اس (لفظ) کے ساتھ گواہی دی کہ "گواہی میدہم کہ فلاں چنیں گفت کہ ایں مال را ضمان کردم ایں فلان ابن فلان را تا شش ماہ" یعنی میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے یوں کہا کہ میں اس مال کا اس فلاں ابن فلاں کے لیے چھ ماہ کے لیے ضامن ہوں۔ تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | ذخیرہ |
| ۳۹ | (کتاب) وکالۃ الاصل میں شہادۃ علی الوکالۃ کے باب میں ہے کہ اگر وکالت کے دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) شخص نے اسے (یعنی اس مدعی وکالت کو) فلاں آدمی کے ساتھ ایک دیوار کے بارے میں جس دیوار کا اس نے نام لیا، خصومت (یعنی نالش) کے لیے | |

اس فلاں آدمی کا مال چھ ماہ تک نہ دے تو میں ضامن ہوں، میں یہ مال دوں گا (مترجم)

[۱] اشهدان فلانا قال ضمنت هذا المال لفلان بن فلان هذا لستة اشهر ۔ عربی حاشیہ فتاوی ہذا یعنی میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے یوں کہا کہ میں اس مال کا اس فلاں ابن فلاں کے لیے چھ ماہ کے لیے ضامن ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | شهادتهما فی الدار التی اجتمعا علیها۔ | كذا فی الفصول العمادیة |
| ۴۰ | ولو شهد احدهما انه وكله بطلاق فلانة وحدها وشهد الآخر انه وكله بطلاقها وطلاق فلانة الاخری فهو وكیله فی طلاق التی اجتمعا علیها۔ | كذا فی الفصول العمادیة |
| ۴۱ | ومن جنس هذا صارت واقعة الفتوی وصورتها ادعی الوكالة فی شیء معین او فی خصومة معینة واقام شاهدین شهد احدهما انه وكله بالخصومة مع فلان فی هذا الشیء المعین وشهد الآخر انه وكله وكیلا مطلقا عاما فی سائر التصرفات هل تقبل هذه الشهادة فی الوكالة المعینة ینبغی ان تثبت الوكالة المعینة | كذا فی الفصول العمادیة |
| ۴۲ | اذا اقام مدعی الوكالة شاهدین فشهد احدهما ان الطالب وكله بقبض دینه من هذا الرجل وشهد الآخر ان الطالب جرآه فی ذلك او انه سلطه علی قبض الدین من هذا الرجل او انه جعله وصیاله فی حیاته جازت شهادتهما ویصیر وكیلا بالقبض والخصومة فی قول ابی حنیفةؒ وعلی قول صاحبیهؒ یكون وكیلا بالقبض ولا یكون وكیلا بالخصومة۔ | هكذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۳ | لو شهد احدهما انه وكله بقبض دینه وشهد الآخر انه ارسله فی اخذ دینه او انه امره بقبض دینه من فلان او انه انابه مناب نفسه او جعله نائب نفسه فی قبض الدین جازت شهادتهما ولا یصیر وكیلا بالخصومة عند الكل۔ | هكذا فی فتاوی قاضیخان |

لہ حکم نمبر ۳۹ تا ۴۲ / ۴۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

لہ حکم نمبر ۳۹ / ۴۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۹ | وکیل کیا اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) نے اسے اس دیوار کے بارے میں اور ایک اور چیز کے بارے میں (بھی) وکیل کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی اس دیوار کے بارے میں جس پر وہ دونوں گواہ متفق ہیں جائز قرار پا سکے گی [1] | فصول عمادیہ |
| ۴۰ | اگر دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) شخص نے اسے (یعنی مدعی وکالت کو) فلاں ایک عورت کی طلاق کے لیے وکیل کیا ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے اس عورت اور ایک اور فلاں عورت کو طلاق دینے کے لیے وکیل کیا ہے تو وہ اس عورت کی طلاق کے لیے وکیل قرار پاتا ہے جس پر وہ دونوں گواہ متفق ہیں۔ | فصول عمادیہ |
| ۴۱ | اس (مذکورہ) جنس سے (متعلق مسئلہ کے) فتوی کا واقعہ ہوا اور اس کی صورت یہ تھی کہ کسی شخص نے کسی معین شئ یا کسی معین خصومت (یعنی نالش) میں وکیل ہونے کا دعوی کیا اور اس نے دو گواہ قائم کئے ان دونوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) شخص نے اسے (یعنی اس مدعی وکالت کو) فلاں آدمی کے ساتھ اس شئ کے بارے میں وکیل کیا اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) شخص نے اسے تمام تصرفات میں بطور عام مطلق وکیل کیا تو کیا یہ گواہی معینہ وکالت کے بارے میں قبول کی جا سکے گی؟ تو (اس کے متعلق جواب یہ دیا گیا کہ اس سے) معینہ (شئ) کے لیے وکالت ثابت ہونی چاہیئے [2] | فصول عمادیہ |
| ۴۲ | (د) جب کسی (موکل شخص) کا وکیل ہونے کے مدعی نے دو گواہ قائم کئے تو ان دونوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ طالب (یعنی قرض کے طالب موکل) نے اس آدمی سے اس کا قرض وصول کرنے کے لیے اسے وکیل کیا ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ طالب نے اس بارے میں اسے رواں کیا ہے یا اس نے اس آدمی سے قرض وصول کرنے کے لیے اسے مسلط کیا ہے یا اس نے اپنی زندگی میں اپنا وصی اسے مقرر کیا ہے تو ان دونوں کی یہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اور امام ابو حنیفہ رح کے قول کے بموجب وہ (اس قرض کو) وصول کرنے اور نالش کرنے کے لیے وکیل قرار پائے گا (ب) اور آپ کے صاحبین (یعنی امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح) کے قول کے بموجب وہ (قرض) وصول کرنے کے لیے وکیل قرار پائے گا اور نالش کرنے کے لیے وکیل نہ قرار پائے گا [3] | قاضی خان |
| ۴۳ | اگر دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) نے اس کا قرض وصول کرنے کے لیے اسے وکیل کیا ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اس کا قرض لینے کے لیے اسے بھیجا ہے یا اس نے فلاں آدمی سے اس کا قرض وصول کرنے کے لیے اسے حکم کیا ہے یا اس نے اسے اپنا قائم مقام بنایا ہے یا اس نے قرض وصول کرنے کے لیے اسے اپنا نائب بنایا ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پائے | |

[3] حکم نمبر ۴۳/۱۲۸ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ٧٢٨ | | |
| ٤٤ | ولو شهد احدهما انه وكله وشهد الآخر انه جعله وصيا ولم يقل فی حياته او شهد احدهما انه جعله وصيا فی حياته و شهد الآخر انه جعله وصيا ولم يقل فی حياته لا تقبل هذه الشهادة۔ | هكذا فی فتاوی قاضيخان[1] |
| ٤٥ | فی نوادر ابن سماعة رح عن محمد رح فی رجلين شهدا علی وصية رجل فشهد احدهما انه قال جميع مالی لفلان بعد موتی وشهد الآخر انه قال جميع مالی صدقة علی فلان بعد موتی و ذلك فی مجلس او مجلسين فالشهادة جائزة۔ | كذا فی الذخيرة |
| ٤٦ | ولو شهدا بالوكالة وزاد احدهما انه عزله جازت شهادتهما علی الوكالة ولم تجز علی العزل[2] | كذا فی الفصول العمادية |
| ٤٧ | شاهدان شهدا بشیء واختلفا فی الوقت او المكان او فی الانشاء والاقرار فان كان المشهود به قولا محضا كالبيع والاجارة و الطلاق والعتاق والصلح والابراء وصورة ذلك اذا ادعی الشراء بالف وشهدا انه اشتراه منه بالف الا انهما اختلفا فی البلدان او فی الايام او فی الساعات او فی الشهور او شهدا علی البيع بالف فشهد احدهما انه باعه وشهد الآخر علی اقراره بالبيع جازت شهادتهما وكذلك فی الطلاق ولو شهد احدهما انه طلقها اليوم واحدة والآخر انه طلقها امس او شهد احدهما علی اقراره | |

[1] حکم نمبر ٤٢/٧٢٨ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] حکم نمبر ٤٦/٧٢٨ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[3] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ٤٦/٧٢٨ کے بعد غلطیوں سے مخصوص تقریباً ۲ احکام کا اندراج متروک ہے۔ اس کے متعلق حکم نمبر ٤١/٧١٨ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[4] اس صورت میں اگر مشہود بہ محض قول ہو تو اس کے احکام کے متعلق حکم نمبر ٤٧ تا ٥٢/٧٢٨ اور اگر مشہود بہ فعل ملحق بالقول ہو تو

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۴۲۸ | گی البتہ وہ سب کے ہاں، نالش کے لیے وکیل نہ قرار پائے گا لے | قاضی خان |
| ۴۴ | اگر دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) نے اسے وکیل کیا ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے وصی مقرر کیا ہے اور اس میں اس نے اپنی زندگی میں (وصی ہونے) کا لفظ نہ کہا یا ان دونوں گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (موکل) نے اسے اپنی زندگی میں وصی بنایا ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے وصی بنایا ہے اور اس میں اس نے "اپنی زندگی میں"، (وصی ہونے) کا (لفظ) نہ کہا تو (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہو گی | قاضی خان |
| ۴۵ | نوادر ابن سماعہؒ میں امام محمدؒ سے ان دو شخصوں کے متعلق روایت ہے جنہوں نے ایک آدمی کی وصیت پر گواہی دی تو ان دونوں گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (وصیت کنندہ) نے یہ کہا کہ میری موت کے بعد میرا تمام مال فلاں آدمی کے لیے ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس (وصیت کنندہ) نے یہ کہا کہ میری موت کے بعد میرا تمام مال فلاں شخص پر صدقہ ہے اور ایسا ایک مجلس میں ہوا یا دو مجلسوں میں ہوا پس وہ گواہی جائز ہے۔ | ذخیرہ |
| ۴۶ | اگر دو گواہوں نے (کسی شخص کو) وکیل بنانے کی گواہی دی اور ان دونوں میں سے ایک نے یہ اضافہ کیا کہ اس (موکل) نے اسے معزول کر دیا تو ان دونوں کی وہ گواہی وکیل بنانے کے متعلق جائز قرار پائے گی اور معزول کرنے پر جائز نہ ہو گی ۲ے | فصول عمادیہ |
| ۴۷ | (و) دو گواہوں نے کسی چیز کے بارے میں گواہی دی اور ان دونوں نے وقت یا جگہ یا انشا یا اقرار میں اختلاف کیا تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر مشہود بہ (یعنی جس چیز کے متعلق گواہی دی گئی ہے وہ) محض قول ہو مثلاً بیع، اجارہ، طلاق، عتاق، صلح اور ابراء، اور اس کی صورت یہ ہے کہ (مثلاً) جب کسی مدعی نے ایک ہزار پر خریدنے کا دعوی کیا اور دونوں گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعی) نے اس سے ایک ہزار پر خریدا لیکن ان گواہوں نے شہروں یا دنوں یا اوقات یا مہینوں (کے بیان) میں (باہم) اختلاف کیا یا ان دونوں نے ایک ہزار پر بیع ہونے کی گواہی دی تو ان میں سے ایک نے یہ گواہی کہ اس نے اسے بیع کیا اور دوسرے گواہ نے بیع کے اقرار پر گواہی دی تو (ان صورتوں میں) ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی (ب) اور یہی حکم طلاق کی صورت میں ہے (ج) اور اگر ان دونوں گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے | |

اس کے متعلق ۵۳/۴۲۸ اور اگر مشہود بہ حقیقۃ وحکماً فعل ہو تو اس کے متعلق ۵۴ تا ۶۰/۴۲۸ اور اگر مشہود بہ ایسا قول ہو جو فعل کے بغیر پورا نہیں ہوتا تو اس کے متعلق ۶۱/۴۲۸ اور اگر گواہوں نے ایسے عقد میں اختلاف کیا جس کا حکم بغیر قبضہ کے ثابت نہیں ہوتا تو اس کے متعلق ۶۲/۴۲۸ ملاحظہ ہوں۔ نیز حکم نمبر ۲۴/۴۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (از مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | بالف الیوم وشهد الآخر انه اقر بالف امس جازت شهادتهما ولا تبطل الشهادة باختلاف الشاهدین فیما بینهما فی الایام والبلد ان الا ان یقولا کنا مع الطالب فی موضع واحد فی یوم واحد ثم اختلفا فی الایام والمواطن والبلدان فان اباحنیفة رحمه الله قال انا اجیز الشهادة وعلیهما ان یحفظوا الشهادة دون الوقت وقال ابو یوسف رحمه الله الامر کما قال ابو حنیفة رحمه الله فی القیاس وانا استحسن وابطل هذه الشهادة بالتهمة الا ان یختلفا فی الساعتین من یوم واحد بتفاوت فیجوز۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۸ | وفی فتاوی رشید الدین رحمه الله ادعی انه باع بشرط الوفاء فانکر ذوالید فشهد احدهما انه باع بشرط الوفاء وشهد الآخر انه اقر المشتری انه اشتری بشرط الوفا تقبل۔ | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۴۹ | شاهدان شهدا ان فلانا طلق امرأته فشهد احدهما انه طلقها یوم الجمعة بالبصرة والآخر انه طلقها فی ذلک الیوم بعینه بالکوفة لم تقبل شهادتهما لانا نتیقن بکذب احدهما فان الانسان فی یوم واحد لا یکون بالبصرة والکوفة بخلاف ما اذا شهد احدهما انه طلقها بالکوفة والآخر انه طلقها بالبصرة ولم یوقتا وقتا فهناک الشهادة تقبل۔ | کذا فی المبسوط |
| ۵۰ | ولو شهدا بذلک فی یومین متفرقین من الایام وبینهما قدر ما یسیر الراکب من الکوفة الی مکة جازت شهادتهما۔ | کذا فی البحر الرائق |
| ۵۱ | اقام شاهدین علی الصلح فألجأهما القاضی الی بیان التاریخ فقال | |

ۡ حکم نمبر ۴۷، ۴۹ تا ۵۲ / ۴۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم) ؎ فتاوی عزیزی میں ہے کہ بیع الوفاء کی صورت یہ ہے کہ بائع مشتری سے کہے کہ میں نے یہ چیز تمہارے

| حوالہ | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | دفعات و شق نمبر |
| --- | --- | --- |
| قاضی خان | اس عورت کو آج ایک طلاق دی اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اس عورت کو کل گذشتہ ایک طلاق دی تھی یا ان گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے ایک ہزار کے متعلق آج اقرار کیا اور دوسرے نے یہ گواہی دی اس نے ایک ہزار کے متعلق کل گذشتہ اقرار کیا تو (ان صورتوں میں) ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی (د) اور دنوں اور شہروں کے بیان کرنے میں دونوں گواہوں کے باہم اختلاف سے وہ گواہی باطل نہ ہو گی لیکن اگر وہ دونوں یوں کہیں کہ ہم ایک ہی دن میں طالب (یعنی مدعی) کے ساتھ تھے پھر انہوں نے دنوں، جگہوں اور شہروں کے بیان میں (باہم) اختلاف کیا تو اس کے متعلق امام ابو حنیفہ رح کا قول یہ ہے کہ میں اس گواہی کو جائز قرار دوں گا اور گواہوں پر گواہی یاد رکھنا لازم ہے وقت یاد رکھنا لازم نہیں ہے اور امام ابو یوسف رح کا قول ہے کہ از روئے قیاس حکم یوں ہی ہے جیسا کہ امام ابو حنیفہ رح کا قول ہے اور از روئے استحسان تہمت کی بنا پر میں اس گواہی کو باطل قرار دوں گا لیکن اگر وہ گواہ ایک ہی دن کی دو ساعتیں بیان کرنے میں کچھ فرق کا (باہم) اختلاف کریں تو پھر ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی ۔ | ۴۷ |
| فصول عمادیہ | فتاوی رشید الدین رح میں ہے کہ کسی مدعی نے یہ دعوی کیا کہ اس نے شرط الوفاء (یعنی اس نے مشتری کو الوفاء کی شرط پر) پر بیع کی ہے اور قابض شخص نے انکار کیا تو دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے شرط الوفاء پر بیع کی ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ خریدار نے اقرار کیا ہے کہ اس نے شرط الوفاء پر خرید کی ہے تو (ان کی یہ گواہی) قبول کی جا سکے گی ۔ | ۴۸ |
| مبسوط | دو گواہوں نے گواہی دی کہ فلاں شخص نے اپنی بیوی کو طلاق دی ہے تو ان دونوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے اس بیوی کو جمعہ کے دن بصرہ میں طلاق دی ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اس بیوی کو عین اسی جمعہ کے دن کوفہ میں طلاق دی ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ ہم یقین رکھتے ہیں کہ ان دونوں میں سے ایک نے جھوٹ کہا ہے اس لیے کہ (عادۃً) ایک انسان ایک ہی دن میں بصرہ میں بھی اور کوفہ میں بھی موجود نہیں ہو سکتا اور اس حکم کے خلاف اس صورت کا حکم ہے کہ جب ان دونوں گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے اس بیوی کو کوفہ میں طلاق دی اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اس بیوی کو بصرہ میں طلاق دی اور انہوں نے کوئی وقت مقرر نہ کیا تو پھر (ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۳ | ۴۹ |
| بحر الرائق | اور اگر (مذکورہ صورت میں) ان دو گواہوں نے دنوں میں سے دو ایسے متفرق دنوں میں اس کے متعلق (یعنی دو متفرق شہروں میں مثلاً کوفہ اور مکہ میں طلاق دینے کے متعلق) گواہی دی اور ان دونوں میں اتنا وقت بنتا ہے کہ مثلاً اسمیں سوار کوفہ سے مکہ تک سفر کر سکتا ہو تو دیکھ) ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی | ۵۰ |
| | کسی مدعی نے صلح پر دو گواہ قائم کئے تو قاضی نے انہیں تاریخ بیان کرنے پر مجبور کیا تو دو گواہوں | ۵۱ |

۱ ہاتھ فروخت کی اس طور پر کہ فلاں وقت تم یہ چیز اسی قیمت پر میرے ہاتھ فروخت کر دینا (اور اس کے جواز میں کلام بھی وارد ہے) مفہوم ماخوذ از فتاوی عزیزی ص ۵۳۰ و ۵۳۱ و فتح اعلم (مترجم)

۳ حکم نمبر ۲۲/۴۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | احدهما انه کان منذ سبعة اشهر او اقل او اکثر وقال الآخر اظن انه کان منذ ثلث سنین او ازید لا تقبل لما اختلفا هذا[1] الاختلاف الفاحش وان کان لا یحتاجان الی بیان التاریخ۔ | کذا فی القنیة |
| ۵۲ | واذا کان المشهود به قولا کان صیغة الانشاء والاقرار به مختلفا نحو القذف قال فی کتاب الحدود اذا شهد احد الشاهدین علی القذف والآخر علی الاقرار بالقذف لا تقبل الشهادة بلا خلاف ولو اتفقا علی القذف واختلفا فی الزمان او المکان قال ابو حنیفة رح تقبل هذه الشهادة وقال ابو یوسف رح ومحمد رح لا تقبل۔ | هکذا فی المحیط وفتاوی قاضیخان |
| ۵۳ | وان کان الاختلاف فی فعل ملحق بالقول کالقرض فهو کالطلاق۔ | هکذا فی الخلاصة |
| ۵۴ | وان کان المشهود به فعلا حقیقة وحکما کالغصب والجنایة و اختلف الشهود فی المکان او فی الزمان او فی الانشاء والاقرار لا تقبل شهادتهم۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۵۵ | ولو کان المغصوب هالکا فشهدا بالقیمة فشهد احدهما ان قیمته الف وشهد الآخر علی اقرار الغاصب ان قیمته الف لا تقبل شهادتهما۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۵۶ | لو ادعی القتل وشهدا احدهما علی القتل والآخر علی اقراره لا تقبل | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۵۷ | ولو شهدا علی اقرار القاتل فی وقتین او مکانین جازت | کذا فی السراجیة |

۱؎ حکم نمبر $\frac{۴۷، ۶۱}{۴۲۸}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں اور قذف کے متعلق حکم نمبر $\frac{۴۲۲}{}$ اور $\frac{۱۰، ۴۱، ۱۳}{۴۲۴}$ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۲؎ حکم نمبر $\frac{۴۷}{۴۲۸}$ کا پہلا حاشیہ ملاحظہ ہو اور طلاق کے متعلق گواہوں کے باہم اختلاف کی صورت میں حکم نمبر $\frac{۴۷، ۴۹، ۵۰}{۴۲۸}$ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | میں سے ایک نے یہ کہا کہ وہ صلح سات ماہ سے یا اس سے کم دبیش میں ہوئی اور دوسرے گواہ نے یہ کہا کہ میرے گمان میں وہ تین سال سے یا اس سے زائد میں ہوئی تو (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے کہ ان دونوں نے (باہم) یہ اختلاف، اختلاف فاحش کیا ہے اگرچہ ان دونوں پر تاریخ کا بیان کرنا ضروری نہ تھا۔ | قنیہ |
| ۵۲ | جب شہود بہ (یعنی جس چیز کے متعلق گواہی دی گئی ہو وہ) ایسا قول ہو کہ اس کے متعلق انشا اور اقرار کا صیغہ مختلف ہو مثلاً وہ (مشہود بہ) قذف ہو تو آپ نے (اس کے متعلق) کتاب الحدود میں فرمایا کہ جب دو گواہوں میں سے ایک نے قذف پر گواہی دی اور دوسرے گواہ نے قذف کرنے کے اقرار پر گواہی دی تو یہ گواہی بلا خلاف قبول نہ ہوگی اور اگر ان دونوں گواہوں نے قذف کرنے کی گواہی پر اتفاق کیا البتہ وقت اور جگہ کے متعلق اختلاف کیا تو اس کے حکم کے متعلق امام ابو حنیفہ رح کا قول یہ ہے کہ یہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور امام ابو یوسف رح اور امام محمد رح کا قول یہ ہے کہ (ان کی یہ گواہی) قبول نہ ہوگی ۱ | محیط، قاضی خان |
| ۵۳ | اور اگر فعل ملحق بالقول میں (یعنی ایسا فعل جو حکماً قول سے ملحق ہو اس میں) گواہوں کا اختلاف ہو مثلاً وہ (مشہود بہ) قرض ہو تو اس کے متعلق حکم طلاق (کے گواہوں میں اختلاف) کے حکم طرح ہے ۲ | خلاصہ |
| ۵۴ | اگر مشہود بہ (یعنی جس چیز کے متعلق گواہی دی گئی ہو وہ) حقیقتاً اور حکماً فعل ہو جیسا کہ غصب اور جنایت (یعنی جرم) اور گواہوں نے جگہ یا وقت یا انشا یا اقرار (کے بیان) میں (باہم) اختلاف کیا تو ان کی (وہ گواہی) قبول نہ ہوگی ۳ | قاضی خان |
| ۵۵ | اگر غصب شدہ چیز تلف ہو گئی اور دو گواہوں نے اس کی قیمت کے متعلق گواہی دی تو ان دونوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس کی قیمت ایک ہزار ہے اور دوسرے نے غاصب کے اس اقرار پر گواہی دی کہ اس چیز کی قیمت ایک ہزار ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی ۴ | ظہیریہ |
| ۵۶ | اگر کسی مدعی نے قتل کا دعویٰ کیا اور دو گواہوں میں سے ایک نے قتل پر گواہی دی اور دوسرے قاتل کے اقرار (قتل) پر گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی ۵ | فصول عمادیہ |
| ۵۷ | اگر دو گواہوں نے قاتل کے دو وقتوں یا دو جگہوں میں قتل کے اقرار پر گواہی دی تو ان کی (وہ گواہی) جائز قرار پاتی ہے ۶ | سراجیہ |

۳ حکم نمبر ۴۷/۷۲۸ کا پہلا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)
۴ حکم نمبر ۵۶/۷۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)
۵ حکم نمبر ۵۵/۷۲۸ نیز ۷/۱۱۷۴ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)
۶ حکم نمبر ۲۴/۷۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۴۲۸ ۵۸ | وان اختلفا فی آلة القتل بان شهدا بالقتل غیر ان احدهما شهد بالقتل بالعصا و شهد الآخر بالقتل بالسیف لا تقبل شهادتهما۔ | کذا فی المحیط |
| ۵۹ | اذا شهد احدهما انه قتله عمدا وشهد الآخر انه قتله خطأ لا تقبل شهادتهما۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۶۰ | وان قال احدهما قتله بالسیف وقال الآخر لا احفظ الذی قتل به لا تقبل شهادتهما۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۶۱ | ولو کان المشهود به قولا لا یتم الا بفعل کالنکاح واختلف الشهود فی المکان او الزمان او فی الانشاء و الاقرار لا تقبل شهادتهم۔ | هکذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۶۲ | وان اختلفوا فی عقد لا یثبت حکمه الا بفعل القبض کالهبة والصدقة والرهن فان شهدوا علی معاینة القبض واختلفوا فی الایام او البلدان جازت شهادتهم فی قول ابی حنیفة رح و ابی یوسف رح ولو شهدوا علی اقرار الراهن والمتصدق والواهب بالقبض جازت الشهادة فی قولهم۔ | هکذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۶۳ | لو ادعی الرهن فشهد احدهما علی معاینة القبض و الآخر علی اقرار الراهن بقبض المرتهن لا تقبل والرهن فی هذا کالغصب۔ | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۶۴ | لو اختلفا فی الثیاب التی علی الطالب و المطلوب او المرکب او قال احدهما کان معنا فلان وقال الآخر لم یکن معنا فلان ذکر فی الاصل انه یجوز ولا یبطل هذه الشهادة۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۶۵ | اذا شهد بالغصب و اختلفا فی لون البقرة فانها لا تقبل۔ | کذا فی المحیط |

۱ حکم نمبر ۲۴/۴۲۸ ، ۱۰ تا ۱۳/۱۱۷۴ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)
۲ حکم نمبر ۲۴/۴۲۸ ، ۱۲/۱۱۷۴ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)
۳ حکم نمبر ۴۷، ۵۲/۴۲۸ مع حواشی اور ۲۴/۴۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)
۴ حکم نمبر ۴۷/۴۲۸ کا پہلا حاشیہ اور ۲۴/۴۲۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| حوالہ | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| محیط | اگر دو گواہوں نے آلۂ قتل کے متعلق اختلاف کیا مثلاً ان دونوں نے قتل کی گواہی دی لیکن ان دونوں میں سے ایک نے لاٹھی سے قتل کرنے کی گواہی دی اور دوسرے نے تلوار سے قتل کرنے کی گواہی دی تو (ان دونوں کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی لہ | ۴۲۸، ۵۸ |
| ذخیرہ | جب دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے عمداً (یعنی جان بوجھ کر) قتل کیا اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے خطاءً قتل کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | ۵۹ |
| ذخیرہ | اگر دو گواہوں میں ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے اسے تلوار سے قتل کیا اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ مجھے وہ چیز یاد نہیں جس سے اس نے اسے قتل کیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی ٹہ | ۶۰ |
| قاضی خان | اگر مشہود بہ (یعنی جس چیز کے متعلق گواہی دی گئی ہو وہ) ایسا قول ہو جو فعل کے ساتھ ہی مکمل ہوتا ہے جیسا کہ نکاح، اور گواہوں نے جگہ میں یا وقت میں یا انشا اور اقرار میں اختلاف کیا تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی سہ | ۶۱ |
| قاضی خان | (د) اگر گواہوں نے ایسے عقد میں اختلاف کیا جس کا حکم بغیر قبضہ کئے ثابت نہیں ہوتا مثلاً ہبہ یا صدقہ یا رہن تو اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر ان گواہوں نے قبضہ کے معاینہ پر گواہی دی اور انہوں نے دنوں یا شہروں کے بیان میں اختلاف کیا تو امام ابو حنیفہ رح اور امام ابو یوسف رح کے قول کے بموجب ان کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اور اگر انہوں نے رہن دینے والے یا صدقہ کرنے والے یا ہبہ کرنے والے کے قبضہ دینے کے اقرار پر گواہی دی تو ان کی وہ گواہی سبکے قول میں جائز قرار پا سکے گی کہ | ۶۲ |
| فصول عمادیہ | اگر کسی مدعی نے رہن کا دعوی کیا تو دو گواہوں میں سے ایک نے قبضہ کے معاینہ پر گواہی دی اور دوسرے رہن دینے والے کے اس اقرار پر، کہ رہن لینے والے نے قبضہ کر لیا ہے، گواہی دی تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اس صورت میں رہن کا حکم غصب کے حکم کی طرح ہے شہ | ۶۳ |
| ظہیریہ | اگر دو گواہوں نے طالب اور مطلوب (یعنی مدعی اور مدعا علیہ) کے پہنے ہوئے کپڑوں یا سواری کے متعلق اختلاف کیا یا ان دونوں میں سے ایک نے یہ کہا کہ ہمارے ساتھ فلاں شخص تھا اور دوسرے نے یہ کہا کہ ہمارے ساتھ فلاں شخص نہ تھا تو (اس کے حکم کے متعلق) الاصل میں مذکور ہے کہ یہ جائز ہے اور اس (اختلاف) سے وہ گواہی باطل نہ قرار پائے گی۔ | ۶۴ |
| محیط | جب دو گواہوں نے (مثلاً گائے کے) غصب کی گواہی دی اور انہوں نے اس گائے کا رنگ بیان کرنے میں (باہم) اختلاف کیا تو (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی لہ | ۶۵ |

شہ حکم نمبر ۳۶۳/۴۲۸ ملاحظہ ہو (مترجم)

لہ صفحہ اداء الشہادہ میں اس اختلاف کے متعلق ۸/۴۱۸ مع حاشیہ اور غصب اور سرقہ میں گواہوں کی گواہی میں باہم اس اختلاف کے حکم نمبر ۶۵، ۶۶/۴۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ ۶۶ | واذا شهد شاهدان علی رجل انه سرق بقرة واختلفا فی لونها قطع عند ابی حنیفة رح خلافا لهما رح قیل الخلاف فی لونین یتشابهان کالسواد والحمرة والحمرة والصفرة لا فی لونین لا یتشابهان کالبیاض والسواد والصحیح ان الخلاف فی جمیع الالوان . | کذا فی الکافی |
| | ولوان المسروق منه عین لونا کحمراء فقال احدهما سوداء لم یقطع اجماعا . | کذا فی فتح القدیر |
| ۶۷ | وعلی هٰذا الخلاف فیما اذا اختلفا فی ثوب بان قال احدهما هروی وقال الآخر مروی فان اختلفا فی الزمان او المکان لم تقبل الشهادة . | کذا فی التبیین |
| ۶۸ | لو شهد احدهما انه سرق بقرة وشهد الآخر انه سرق ثورا او شهد احدهما انه سرق بقرة والآخر انه سرق حمارا لا تقبل . | هٰکذا فی المحیط |
| ۶۹ | اذا ادعی الملك مطلقا وشهد احد الشاهدین بسبب والآخر مطلقا تقبل ویقضی بالملك الحادث . | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۷۰ | وان ادعی بسبب وشهد احدهما به والآخر مطلقا لا تقبل کذا ذکره رشید الدین رح | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۷۱ | ولو شهد احدهما علی الملك المؤرخ والآخر علی الملك المطلق ان ادعی المدعی الملك المؤرخ لا تقبل شهادتهما وان ادعی الملك المطلق تقبل ویقضی بملك مؤرخ . | هٰکذا فی الفصول العمادیة |

لہ اور غصب کی صورت میں اس اختلاف کے حکم کے متعلق حکم نمبر ۶۵/۴۲۸ نیز حکم نمبر ۸/۴۱۸ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ ۶۶ | (ا) جب دو گواہوں نے ایک شخص پر گواہی دی کہ اس نے (مثلاً) گائے چوری کی ہے اور ان دو گواہوں نے اس کا رنگ بیان کرنے میں اختلاف کیا تو امام ابو حنیفہ رحمہ کے ہاں اسے (حد سرقہ میں) قطع دید) کی حد لگے گی. اور ان دونوں (یعنی امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ) کا اختلاف ہے (ب) بعض کا قول یہ ہے کہ (مذکورہ) اختلاف دو ان رنگوں کی صورت میں ہے جو باہم مشابہہ ہوں مثلاً سیاہی اور سرخی اور زردی نہ کہ ان رنگوں میں جو باہم متشابہہ نہیں ہیں جیسا کہ سفیدی اور سیاہی (ج). صحیح حکم یہ ہے کہ (مذکورہ) اختلاف سب رنگوں کی صورت میں ہے [1] | کافی |
| | (ب) اگر مسروق منہ نے (یعنی جس شخص کی چوری کی گئی ہے اس نے) رنگ متعین کر دیا مثلاً سرخ رنگ کی بھیڑ ان دو گواہوں میں سے ایک نے یہ کہا کہ وہ کالے رنگ کی تھی تو (بھیڑ) بالاجماع (سرقہ کی حد میں) قطع ید نہ ہوگا۔ | فتح قدیر |
| ۶۷ | (ا) اور اسی (مذکورہ) اختلاف کی بنا پر اس صورت میں (بھی) اختلاف ہے کہ جب دو گواہوں نے (چوری کے) کپڑے کے متعلق (باہم) اختلاف کیا مثلاً ان دونوں میں سے ایک نے یہ کہا کہ وہ کپڑا ہروی (یعنی ہرات کا بنا ہوا) ہے اور دوسرے نے یہ کہا کہ وہ کپڑا مروی (یعنی مرو کا بنا ہوا) ہے (تو اس کا حکم مذکورہ اختلاف پر ہے) (ب) اور اگر انہوں نے زمان اور مکان میں اختلاف کیا تو (ان دونوں کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی ۔ | تبیین |
| ۶۸ | اگر (چوری کے) دو گواہوں میں سے ایک نے یہ کہا کہ اس نے گائے چوری کی اور دوسرے نے یہ کہا کہ اس نے بیل چوری کیا یا ان دونوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس نے گائے چوری کی اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ اس نے گدھا چوری کیا تو (ان دونوں کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی۔ | محیط |
| ۶۹ | جب کسی مدعی نے ملک مطلق کا دعوی کیا اور گواہوں میں سے ایک نے ملک بسبب کی گواہی دی اور اور دوسرے نے ملک مطلق کی گواہی دی تو (ان دونوں کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی اور قاضی ملک حادث (یعنی نئی ملکیت) کا حکم کرے گا [2] | فصول عمادیہ |
| ۷۰ | اگر کسی مدعی نے ملک بسبب کا دعوی کیا اور دو گواہوں میں سے ایک نے اس (یعنی ملک بسبب) کی گواہی دی اور دوسرے نے (ملک مطلق کی گواہی دی تو (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی اسے رشید الدین رحمہ نے (اپنے فتاوی میں) ذکر کیا ہے ۔ | فصول عمادیہ |
| ۷۱ | اگر دو گواہوں میں سے ایک نے ملک مورخ پر (یعنی فلاں تاریخ سے ملکیت ہونے پر) گواہی دی اور دوسرے نے ملک مطلق پر گواہی دی تو اگر مدعی نے ملک مورخ کا دعوی کیا ہو تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر مدعی نے ملک مطلق کا دعوی کیا ہو تو (ان کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی اور | |

[1] [2] حکم نمبر ۱/۲۴۴ کا حاشیہ اور اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۳، ۶، ۸/۷۲۹ کے حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | | |
| ۴۲ | ذكر فی الجامع اذا ادعی ملكا فجاء بشاهدین شهد احدهما انه ملكه وشهد الآخر علی اقرار المدعا علیه انه ملك المدعی لا تقبل. | كذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۴۳ | بخلاف ما اذا شهد احدهما علی الدین والآخر علی الاقرار بالدین تقبل ۱ | كذا فی الفصول العمادية |
| ۴۴ | قال محمد رح فی كتاب الغصب اذا ادعی رجل جارية فی یدی رجل وجاء بشاهدین شهد احدهما انها جاریته غصبها منه هٰذا وشهد الآخر انها جاریته ولم یقل غصبها منه هٰذا قبلت شهادتهما. | كذا فی المحیط |
| ۴۵ | وان شهد احدهما انها جاریته وشهد الآخر انها كانت جاریته تقبل هذه الشهادة ایضا بخلاف مالو شهد احدهما انها كانت فی یده وشهد الآخر انها فی یده فانه لا تقبل هٰذه الشهادة عند ابی حنیفة رح ۲ | كذا فی المحیط |
| ۴۶ | قال ابو یوسف رح رجل ادعی علی رجل الف درهم فشهد شاهد ان المطلوب اقران له علیه الف درهم قرضا وشهد آخر ان المطلوب اقران له علیه الف درهم من ثمن متاع اشتراه وقبضه وقال الطالب انما مالی علیه قرض ولم یشهد لی الا بالقرض فقد اكذب الشاهد الذی شهد له انه ثمن متاع ولو قال قد اشهد علی هاتین الشهادتین المختلفتین لكن اصل مالی كان قرضا قضی له علیه بالف درهم ولو قال مالی من | |

۱ حکم نمبر ۲،۳/۴۲۸ ملاحظہ ہو (مترجم) ۲ حکم نمبر ۴۳/۴۱۸ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) ۳ حکم نمبر ۳، ۱۸۱ ب/۴۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

۴ فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۴۳/۴۲۸ کے بعد فلاں فلاں سے مخصوص تقریباً ۴ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | قاضی ملک مورخ کا حکم کرے گا | فصول عمادیہ |
| ۲/ | الجامع میں مذکور ہے کہ جب کسی مدعی نے (کسی چیز کی) ملکیت کا دعوی کیا تو وہ دو گواہ لایا ان دونوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ وہ (چیز) اس مدعی کی ملکیت ہے اور دوسرے نے مدعا علیہ کے اس اقرار پر گواہی دی کہ وہ (چیز) مدعی کی ملکیت ہے تو (ان دونوں کی یہ گواہی) قبول نہ کی جائے گی ۔ ؎ | قاضی خان |
| ۳/ | اس (مذکورہ صورت کے حکم) کے خلاف اس صورت کا حکم ہے کہ جب دو گواہوں میں سے ایک نے قرض پر گواہی دی اور دوسرے نے قرض کے متعلق (مدعا علیہ کے) اقرار پر گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی ؎ | فصول عمادیہ |
| ۴/ | امام محمد رحمہ نے کتاب الغصب میں ذکر کیا ہے کہ جب ایک شخص نے ایک ایسی جاریہ (یعنی باندی) کے متعلق جو ایک اور آدمی کے قبضہ میں ہے، دعوی کیا اور دو گواہ لایا ان دونوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ وہ جاریہ اس مدعی کی ہے اس سے اسے اس (قابض) نے غصب کیا ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ وہ جاریہ اس مدعی کی ہے اور اس نے یہ نہ کہا کہ اس سے اسے اس (قابض) نے غصب کیا ہے تو (ان کی) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ | محیط |
| ۵/ | (ا) اگر (مذکورہ صورت میں) دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ وہ جاریہ اس مدعی کی ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ وہ جاریہ اس مدعی کی تھی تو (ان کی) یہ گواہی بھی قبول کی جا سکے گی (ب) بخلاف اس کے کہ اگر ان دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ وہ جاریہ اس مدعی کے قبضہ میں تھی اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ وہ جاریہ اس مدعی کے قبضہ میں ہے تو امام ابو حنیفہ رحمہ کے ہاں (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہو گی ؎ | محیط |
| ۶/ | امام ابو یوسف رحمہ کا قول ہے کہ ایک شخص نے دوسرے آدمی پر ہزار درہم کا دعوی کیا تو ایک گواہ نے یہ گواہی دی کہ مطلوب (یعنی مدعا علیہ) نے اقرار کیا ہے کہ اس (مدعی) کے لیے اس پر ایک ہزار درہم قرض ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس مطلوب نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس (مدعی) کیلئے اس پر ایک ہزار درہم اس سامان کی قیمت سے ہے جو اس (مطلوب یعنی مدعا علیہ) نے خریدا اور قبضہ کر لیا اور طالب (یعنی مدعی) نے کہا کہ میرا مال صرف اس پر قرض ہے اور اس نے صرف قرض پر ہی میرے لیے گواہی دینی تھی تو (اس صورت میں) اس (مدعی) نے اس گواہ کی تکذیب کی جس نے اس (مدعی) کے لیے یہ گواہی دی کہ وہ سامان کی قیمت سے ہے (ب) اور اگر اس (مدعی) نے یوں کہا کہ اس | |

؎ حکم نمبر ۵/۴۲۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

؎ فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۵/۴۲۸ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ۱ حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاهدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | ثمن متاع بعته وقبض منی وقد اشهد هذین ما شهد به لا یقضی له بشیء حتی یأتی بشاهد آخر یشهد له بمثل شهادة الذی شهد له من ثمن المتاع اذا اقر الطالب ان ماله من ثمن متاع فلا بد من شاهدین علی قبضه. | کذا فی المحیط |
| ۷۷ | ولو شهد ان المطلوب اقر ان له علیه الف درهم قرضا وشهد آخر ان المطلوب اقر ان له علیه الف درهم من ضمان ضمن له عن فلان بأمره فان قال الطالب اشهد لی بهاتین الشهادتین علی ما وصفنا وان مالی علیه قرض فانه یقضی له بالمال وان قال مالی من ضمان کما شهد به الآخر لا یقضی له علیه بشیء والضمان فی هذا والبیع سواء واما فی قیاس قول ابی حنیفة رح فالمال لازم فی الوجهین جمیعا [۱] | کذا فی الذخیرة |
| ۷۸ | لو شهد احدهما ان صاحب الید اقر انه اغتصبه من هذا المدعی وشهد الآخر انه اقر ان هذا المدعی اودعه ایاه او انه اقر انه اخذ من هذا المدعی قبلت شهادتهما وامر المدعا علیه بالرد علی المدعی ولکن لا یقضی بالملک للمدعی وبقی المدعا علیه علی حجته فی الملک حتی لو اقام المدعا علیه بعد ذلک بینة[۲] ان العین له قضی القاضی له بالعین وذکر فی المنتقی عین مسئلة العبد ووضعها فی الثوب وذکر انه اذا شهد احد الشاهدین علی اقرار صاحب الید انه غصبه من المدعی | |

[۱] حکم نمبر ۷۷/۷۲۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو۔ (مترجم)

[۲] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۷۷/۷۲۸ کے بعد قلم سے مخصوص تقریباً ۱۱ احکام کا اندراج متروک ہے

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب۔ گواہیوں میں اختلاف کے احکام — گواہیوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | نے ان دو مختلف گواہیوں پر گواہ کر دیئے تھے لیکن میرا اصل مال قرض ہے تو قاضی اس (مدعا علیہ) پر ہزار درہم کا حکم کرے گا (ج) اور اگر اس مدعی نے یہ کہا کہ میرا مال اس سامان کی قیمت ہے جو میں نے اسے بیع کیا اور نے مجھ سے (وہ سامان) قبضہ کر لیا اور اس نے ان دونوں کو اس پر گواہ کیا جو ان دونوں نے گواہی دی تو قاضی اس (مدعی) کے لیے کسی شئ کا حکم نہ کرے گا حتیٰ کہ وہ ایک اور گواہ لائے جو اس گواہ کی گواہی کی طرح گواہی دے جس نے اس کے لیے سامان کی قیمت ہونے کی گواہی دی ہے (اور) جب طالب (یعنی مدعی) نے یہ اقرار کیا کہ اس کا (وہ) مال سامان کی قیمت سے ہے تو اس سامان پر قبضہ ہو جانے کے متعلق دو گواہ ہو تے چاہئیں۔ | محیط |
| ۷۷ | (د) اگر (دو گواہوں میں سے) ایک گواہ نے یہ گواہی دی کہ مطلوب (یعنی مدعا علیہ) نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس (طالب یعنی مدعی) کے لیے اس (مطلوب) پر ایک ہزار درہم قرض ہے اور دوسرے نے یہ گواہی دی کہ مطلوب نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس (طالب) کے لیے اس (مطلوب) پر ایک ہزار درہم اس ضمانت کے سبب ہیں جو اس (مطلوب) نے اس (طالب) کے لیے فلاں شخص کی طرف سے اس کے امر سے ضمانت دی تھی تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر طالب نے یہ کہا کہ اس (مطلوب) نے میرے لیے ان دو گواہیوں پر جیسا کہ ہم نے بیان کیا گواہ کر دیئے تھے اور میرا مال اس پر قرض ہے تو قاضی اس (طالب) کے لیے مال کا حکم کرے گا اور اگر اس طالب نے یہ کہا کہ میرا مال ضمانت کے سبب سے ہے جیسا کہ اس کے متعلق دوسرے گواہ نے گواہی دی تو قاضی اس (طالب) کے لیے کسی شئ کا حکم نہ کرے گا (جب تک ضمانت کے متعلق دوسرا گواہ نہ لائے) اور اس میں ضمانت اور بیع کا حکم برابر ہے (ب) اور امام ابو حنیفہؒ کے قول پر قیاس میں سبھی دونوں صورتوں میں مال لازم ہوگا [1] | ذخیرہ |
| ۷۸ | (د) اگر (دو گواہوں میں سے) ایک گواہ نے یہ گواہی دی کہ (مذکورہ غلام کے) قابض شخص نے اقرار کیا ہے کہ اس نے اسے اس مدعی سے غصب کیا ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس (قابض) نے یہ اقرار کیا ہے کہ اسے اس مدعی نے اس کے ہاں بطور امانت رکھا ہے یا یہ کہ اس قابض نے یہ اقرار کیا ہے کہ اسے اس (قابض) نے اس مدعی سے لیا ہے تو ان دونوں کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور قاضی مدعا علیہ کو حکم کرے گا کہ وہ اسے مدعی کو واپس کرے لیکن قاضی اس مدعی کے لیے (اس کی) ملکیت کا حکم نہ کرے گا اور ملکیت کے بارے میں مدعا علیہ اپنی حجت پر رہے گا حتیٰ کہ اگر اس کے بعد مدعا علیہ نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ عین چیز اس کی ہے تو قاضی اس عین چیز کے متعلق اس (مدعا علیہ) کے لیے حکم کرے گا (ب) المنتقی میں غلام کا یہ مذکورہ مسئلہ مذکور ہے اور اس مسئلہ کو (غلام کی بجائے) کپڑے [2] | |

[1] اس کے متعلق حکم نمبر ۷۱/۷۲۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] حکم نمبر ۷۸ تا ۸۱/۷۲۸ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاهدین — اختلاف بین الشاہدین | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۷۸ | وشهد الآخر على اقراره ان المدعى اودعه اياه وزاد هنا زيادة على ما ذكر في مسئلة العبد فقال وقال المدعى قد اقر بما قالا جميعا ولكنه اغتصب مني قبلت الشهادة وجعلت الذي في يديه الثوب مقرا بملكه للمدعى ولم اقبل من صاحب اليد بعد ذلك بينة على الثوب ثم قال وان شهد احدهما على اقراره انه اغتصبه من المدعى وشهد الآخر على اقراره انه اخذه منه قضيت به للمدعى وجعلت المدعا عليه على حجته . | هكذا في المحيط والذخيرة |
| ۷۹ | ثم قال ولو شهد احدهما على اقرار ذي اليد انه اخذ منه هذا الثوب وشهد الآخر على اقراره انه اودعه اياه وقال المدعى قد اقر بما قالا لكن لم اودعه منه قال لا تقبل هذه الشهادة ولو شهد احدهما على اقرار ذي اليد ان العبد للمدعى وشهد الآخر على اقراره انه اودعه منه تقبل هذه الشهادة وقضى بالعبد للمدعى . | هكذا في المحيط والذخيرة |
| ۸۰ | لو شهد احدهما انه اقر ان لهذا المدعى عليه الف درهم قرض وشهد الآخر انه اقر انه اودعه الف درهم تقبل هذا اذا ادعى المدعى الالف مطلقا اما اذا ذكر احد السببين في الدعوى فقد كذب احد الشاهدين فلا تقبل هذا اذا شهد على اقراره واختلفا في الجهة . | كذا في خزانة المفتين |
| ۸۱ | اما اذا شهد احدهما ان لهذا المدعى عليه الف درهم قرض وشهد الآخر انه له عنده الف درهم وديعة فلا تقبل . | كذا في خزانة المفتين |

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ٧٨ | کی صورت میں بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ جب دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس قابض شخص نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس نے یہ کپڑا اس مدعی سے غصب کیا ہے اور دوسرے گواہ نے اس (قابض شخص) کے اس اقرار پر گواہی دی کہ مدعی نے اسے اس کے ہاں بطور امانت رکھا ہے اور وہاں (یعنی المنتقی میں) غلام کے مذکورہ مسئلہ پر اضافہ کیا ہے اور کہا ہے کہ اور مدعی نے یہ کہا کہ اس (قابض) نے گواہوں کے سبھی بیانات کا اقرار کیا ہے لیکن اس نے مجھ سے غصب کیا ہے تو (اس کے جواب میں فرمایا کہ) میں اس گواہی کو قبول کروں گا اور اس قابض شخص کو مدعی کے لیے اس کپڑے کی ملکیت کا اقرار کنندہ قرار دوں گا اور اس کے بعد اس کپڑے کی ملکیت کے متعلق اس قابض شخص کی گواہی قبول نہ کروں گا (ج) پھر آپ نے فرمایا کہ اگر دونوں گواہوں میں ایک نے اس قابض شخص کے اس اقرار پر گواہی دی کہ اس نے اسے مدعی سے غصب کیا ہے اور دوسرے گواہ نے قابض شخص کے اس اقرار پر گواہی دی کہ اس نے اسے اس مدعی سے لیا ہے تو (فرمایا کہ پھر) میں اس شئ کے متعلق مدعی کے لیے حکم کروں گا اور مدعا علیہ کو اپنی جہت پر قرار دوں گا۔ | محیط، ذخیرہ |
| ٧٩ | (د) پھر فرمایا کہ اگر (مذکورہ صورت میں) دو گواہوں میں سے ایک نے قابض شخص کے اس اقرار پر گواہی دی کہ اس نے یہ کپڑا اس (مدعی) سے لیا ہے اور دوسرے گواہ نے اس قابض کے اس اقرار پر گواہی دی کہ اس (مدعی) نے اسے اس کے ہاں بطور امانت رکھا ہے اور مدعی نے کہا کہ اس (قابض) نے اس کا اقرار کیا ہے جو گواہوں نے کہا لیکن میں نے اسے اس کے ہاں امانت نہیں رکھا تو (اس کے حکم کے متعلق آپ نے) فرمایا کہ (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہو گی اور اگر دو گواہوں میں سے ایک نے قابض شخص کے اس اقرار پر گواہی دی کہ وہ غلام مدعی کا ہے اور دوسرے گواہ نے اس قابض شخص کے اس اقرار پر گواہی دی کہ اس نے اس کے ہاں بطور امانت رکھا ہے تو (ان کی) یہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور قاضی اس غلام کے متعلق مدعی کے لیے حکم کرے گا۔ | محیط، ذخیرہ |
| ٨٠ | (د) اگر دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعا علیہ) نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس پر اس مدعی کے لیے ایک ہزار درہم قرض ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعا علیہ) نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس کے ہاں اس (مدعی) نے ایک ہزار درہم بطور امانت رکھے ہیں تو (ان کی یہ گواہی) قبول کی جا سکے گی جب کہ مدعی نے مطلقاً ایک ہزار کا دعویٰ کیا ہو (ب) اور اگر اس نے دعویٰ میں دو سببوں (یعنی قرض اور امانت) میں سے کسی سبب کا ذکر کیا تو اس نے (اپنے) دو گواہوں میں سے ایک کی تکذیب کی پس (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی یہ حکم اس صورت میں ہے جب کہ دو گواہوں نے اس (مدعا علیہ) کے اقرار پر گواہی دی اور جہت (یعنی جہت سبب کے بیان) میں اختلاف کیا۔ | خزانۃ المفتین |
| ٨١ | اور (مذکورہ صورت میں) جب دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس مدعی کے لیے اس (مدعا علیہ) پر ایک ہزار درہم قرض ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس مدعی کے لیے اس (مدعا | |

| دفعات و شق نمبر | الباب الثامن فی الاختلاف بین الشاہدین اختلاف بین الشاہدین | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۸ | | |
| ۸۲ | اذا ادعی الشراء و شہد احد الشاہدین علی البیع بہذا القدر من الثمن و شہد الآخر (کہ بائع ازیں مشتری بہای این بندہ طلب میکرد دہ دینار)[لہ] تقبل ہذہ الشہادۃ۔ | ہکذا فی الفصول العمادیۃ |
| ۸۳ | ادعت امرأۃ ارضا و شہد احدہما ان ہذہ الارض ملکہا لان زوجہا فلانا دفع الیہا ہذہ الارض عوضا عن الدستیمان و شہد الآخر انہا ملکہا لان زوجہا اقر انہا ملکہا تقبل شہادتہما و قیل لا تقبل۔ | ہکذا فی الفصول العمادیۃ |
| ۸۴ | اما لو شہد احدہما ان زوجہا دفع الیہا بجہۃ الدستیمان و شہد الآخر ان زوجہا اقر انہ دفعہا الیہا بجہۃ الدستیمان تقبل۔ | ہکذا فی الفصول العمادیۃ |
| ۸۵ | ادعی العقار میراثا عن ابیہ فشہد احد الشاہدین ان ہذا العقار ملکہ و الآخر ان ہذہ الضیعۃ ملکہ لا تقبل لان العقار اسم للعرصۃ المبنیۃ و الضیعۃ اسم للعرصۃ لا غیر فصار کما لو ادعی العقار و شہدوا علی البستان لا تقبل۔ | کذا فی خزانۃ المفتین |

واللہ اعلم



لہ ان البائع طلب من ہذا المشتری عشرۃ دنانیر ثمن ہذا العبد ــــــ عربی حاشیہ فتاوی ہذا

| دفعات و شق نمبر | آٹھواں باب، گواہوں میں اختلاف کے احکام — گواہوں میں اختلاف کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۸ | علیہ) کے ہاں ایک ہزار درہم بطور امانت ہے تو (اس صورت میں ان کی یہ گواہی) قبول نہ ہوگی۔ | خزانۃ مفتین |
| ۸۲ | جب کسی مدعی نے خرید نے کا دعوی کیا اور دو گواہوں میں ایک نے اتنی قیمت پر بیع کی گواہی دی اور دوسرے گواہ نے (فارسی میں) یہ گواہی دی کہ "ایں بائع ازیں مشتری بہائی این بندہ طلب میکرد دہ دینار" (یعنی یہ بائع اس مشتری سے اس غلام کی قیمت دس دینار مانگتا تھا) تو (ان کی، یہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ ؎ | فصول عمادیہ |
| ۸۳ | (د) کسی عورت نے ایک زمین کا دعوی کیا تو دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ یہ زمین اس عورت کی ملکیت ہے اس لیے کہ اس کے خاوند فلاں شخص نے اس عورت کو یہ زمین حق مہر کے عوض دی ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ یہ زمین اس عورت کی ملکیت ہے اس لیے کہ اس کے خاوند نے اقرار کیا ہے کہ یہ زمین اس عورت کی ملکیت ہے تو ان دونوں کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ (ان کی یہ گواہی) قبول نہ ہوگی۔ | فصول عمادیہ |
| ۸۴ | اور اگر (مذکورہ صورت میں) دو گواہوں میں سے ایک نے یہ گواہی دی کہ اس کے خاوند نے وہ زمین اس عورت کو بطور حق مہر دی ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ اس کے خاوند نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس نے وہ زمین اس عورت کو بطور حق مہر دی ہے تو (اس صورت میں ان کی یہ گواہی) قبول کی جا سکے گی | فصول عمادیہ |
| ۸۵ | کسی مدعی نے ایک عقار (یعنی عمارت والی زمین) پر اپنے باپ سے میراث پانے کا دعوی کیا تو دو گواہوں میں سے ایک گواہ نے یہ گواہی دی کہ یہ عقار اس مدعی کی ملکیت ہے اور دوسرے گواہ نے یہ گواہی دی کہ یہ ضیعہ (یعنی سفید زمین) اس مدعی کی ملکیت ہے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے کہ عقار عمارت والی زمین کو کہتے ہیں اور ضیعہ صرف (سفید) زمین کو کہتے ہیں پس اس گواہی کی صورت ایسی ہوگی جیسا کہ کسی مدعی نے عقار (یعنی عمارت والی زمین) کا دعوی کیا اور گواہوں نے بستان (یعنی باغ) کے متعلق گواہی دی تو (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہوگی۔ | خزانۃ مفتین |

واللہ اعلم



؎ یعنی یہ بائع اس مشتری سے اس غلام کی قیمت دس دینار مانگتا تھا (مترجم) ؎ حکم نمبر ۸۲/۷۲۸ تا ۸۵ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الجلد التاسع فی الشهادة علی النفی والبینات، الشهادة علی النفی والبینات یدفع بعضها بعضا | حواله |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# الباب التاسع فی الشهادة علی النفی والبینات یدفع بعضها بعضا

دفعات ۴۲۹ تا ۴۲۹، عنوان ۱، تعداد شق ۳۳

## ۴۲۹ الشهادة علی النفی والبینات یدفع بعضها بعضا تعداد شق ۳۳

| شق | متن | حواله |
|---|---|---|
| ۱ | شاهدان شهدا علی رجل بقول او بفعل یلزمه بذلك اجارة او کتابة او بیع او قصاص او مال او طلاق او عتاق فی موضع وصفاه او فی یوم سمیاه فاقام المشهود علیه بینة انه لم یکن فی ذلك الموضع ولا فی ذلك الیوم فی الموضع الذی وصفاه لم تقبل منه البینة علی ذلك۔ | کذا فی المحیط |
| ۲ | وکذا لو اقام المشهود علیه شاهدین انه کان فی مکان کذا ذکر مکانا آخر سوی المکان الذی ذکره الاولان لا تقبل هذه الشهادة۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۳ | وکذلك کل بینة قامت علی ان فلانا لم یقل لم یفعل لم یقر۔ | کذا فی المحیط |
| ۴ | وکذلك اذا شهد الشاهدان ان هذا الشیٔ لم یکن له۔ | هکذا فی المبسوط |
| ۵ | وکذلك اذا شهدا انه لم یکن لفلان علی فلان دین۔ | هکذا فی المبسوط |
| ۶ | وکذلك اذا اقام بینة علی حق فقضی له به فیقول المقضی علیه انا اقیم بینة انه لی فهذا لا یقبل منه۔ | هکذا فی المبسوط |

ا؎ مدعی کی طرف سے گواہی کے بعد یا مدعی کی گواہی پر قاضی کے فیصلہ کے بعد، مدعا علیہ کی طرف سے گواہی کے متعلق حکم نمبر $\frac{۲۱۱، ۲۰۶، ۲۱۳ تا ۲۱۳}{۴۲۹}$ نیز $\frac{۱}{۴۲۲}$ میں حاشیہ

| دفعات و شق نمبر | نواں باب، نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام | نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|---|

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# نواں باب، نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام

دفعات ۷۲۹ تا ۷۲۹، عنوان ۱، تعداد شق ۳۳

۷۲۹ **نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنا:** اور اس میں ۳۳ شقیں ہیں

۱ دو گواہوں نے ایک شخص پر ایسے قول یا فعل کی گواہی دی کہ اس (قول یا فعل) سے اس جگہ میں جو ان گواہوں نے بیان کی یا اس دن میں جس کا ان گواہوں نے نام لیا، کوئی اجارہ یا کتابت یا بیع یا قصاص یا مال یا طلاق یا عتاق، اس مدعا علیہ پر لازم آتا ہے پس مدعا علیہ نے گواہی قائم کی کہ وہ اس جگہ موجود نہ تھا یا اس دن وہ اس جگہ نہ تھا جس جگہ کو ان دو گواہوں نے بیان کیا ہے تو اس (مدعا علیہ) سے وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ لہ — محیط

۲ اسی طرح اگر (مذکورہ صورت میں) مدعا علیہ نے اس پر دو گواہ قائم کیے کہ وہ مدعا علیہ فلاں جگہ تھا اور ان گواہوں نے کوئی دوسری جگہ ذکر کی جو اس جگہ کے علاوہ تھی جو پہلے دو گواہوں (یعنی مدعی کے گواہوں) نے ذکر کی تھی تو (مدعا علیہ کی) وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ — ذخیرہ

۳ اسی (مذکورہ حکم کی) طرح ہر وہ گواہی جو اس پر قائم ہو کہ فلاں شخص نے یہ نہیں کہا، یا اس نے یہ نہیں کیا یا اس نے یہ اقرار نہیں کیا تو یہی حکم ہے (یعنی یہ گواہی قبول نہ ہوگی)۔ — محیط

۴ اسی (مذکورہ حکم کی) طرح جب دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ یہ چیز اس کی نہ تھی تو یہی حکم ہے (یعنی یہ گواہی قبول نہ ہوگی) — مبسوط

۵ اسی (مذکورہ حکم کی) طرح جب دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ فلاں شخص کے لیے فلاں آدمی پر قرض نہ تھا تو یہی حکم ہے (یعنی یہ گواہی قبول نہ ہوگی) — مبسوط

۶ اسی (مذکورہ حکم کی) طرح جب کسی مدعی نے کسی (چیز کے) حق پر گواہی قائم کی تو قاضی نے اس چیز کے متعلق اس مدعی کے لیے حکم کر دیا تو مدعا علیہ یوں کہنے لگا کہ میں (اس پر) گواہی قائم کرتا ہوں کہ وہ چیز میری ہے تو (اس صورت میں) اس سے (وہ گواہی) قبول نہ ہوگی۔ — مبسوط

---

اور نفی پر گواہی کے متعلق ۳ تا ۵، ۲۲ تا ۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)
۷۲۹

| دفعات و شق نمبر | الباب التاسع فی الشهادة علی النفی والبینات، الشهادة علی النفی والبینات یدفع بعضها بعضا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۲۹ ۷ | کل بینتین لو اجتمعتا فی حالة واحدة سقطتا لوجود الکذب فی احداهما فاذا بدأ الحاکم الحکم باحداهما یتعین الکذب فی الاخری مثاله لو شهدوا انه طلق عمرة یوم النحر بالکوفة وشهد شاهدان انه طلق زینب فی هذا الیوم بمکة فشهادتهما باطلة ولو حکم الحاکم باحدی البینتین ثم جاءت الأخری لاتقبل الشهادة الثانیة ولو شهدا بذلک فی یومین متفرقین وبینهما من الایام مقدار مایسیر الراکب من الکوفة الی مکة جازت شهادتهما۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۸ | لو شهد اثنان انه طلق امرأته یوم النحر بمنی وشهد آخران انه اعتق عبده بعد ذلک الیوم بالکوفة فان القاضی یقضی بالطلاق بالوقت الاول فان استقام ان یکون فی المکانین جمیعا باسرع مایقدر علیه من السیر قضی بشهادتهم جمیعا والابطل الوقت الثانی۔ | هکذا فی المحیط |
| ۹ | ولو اقامت امرأة البینة ان المیت تزوجها یوم النحر بمکة وقضی القاضی لها ثم اقامت امرأة اخری البینة انه تزوجها فی ذلک الیوم بخراسان لم تقبل بینتها۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۰ | اذا شهد شاهدان انه قتل زیدا یوم النحر بمکة وشهد آخران انه قتله یوم النحر بکوفة واجتمعوا عند الحاکم لم یقبل الشهادتین فان سبقت احداهما وقضی بها ثم حضرت الاخری لم تقبل۔ | کذا فی الهدایة |
| ۱۱ | رجل اقام بینة علی انه جرحه یوم النحر بمکة هذا الجرح وقضیت بذلک ثم اقام المدعا علیه الجراحة علی احد الشاهدین بینة انه جرحه یوم النحر بکوفة لم اقبل | |

ے حکم نمبر ۶۲۹/۷ تا ۶۲۹/۱۸ زیر ۶۲۸/۳۲ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | نواں باب، نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام — نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ٦٢٩، ٧ | (د) ہر دو گواہیاں جو ایسی ہوں کہ اگر وہ دونوں ایک حال میں جمع ہوں تو ان دونوں میں سے ایک میں جھوٹ کے وجود کی وجہ سے وہ دونوں ساقط قرار پائیں تو جب ان دونوں گواہیوں میں سے ایک گواہی کی بنا پر حاکم (مجاز) نے فیصلہ دے دیا تو اس دوسری گواہی میں جھوٹ متعین قرار پاتا ہے اور اس کی مثال یہ ہے کہ اگر گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس شخص نے (مثلاً اپنی بیوی) عمرہ کو ذوالحجہ کی دسویں کے دن، کوفہ میں طلاق دی اور دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس شخص نے (مثلاً اپنی بیوی) زینب کو اس دن (یعنی ذوالحجہ کی دسویں کے دن) مکہ میں طلاق دی تو ان دونوں کی گواہی باطل ہے اور اگر حاکم (مجاز) نے ان دونوں گواہیوں میں سے ایک گواہی کی بنا پر فیصلہ دے دیا پھر دوسری گواہی لائی گئی تو یہ دوسری گواہی قبول نہ ہو سکے گی (ب) اور اگر دونوں گواہوں نے اس کے متعلق دو متفرق دنوں میں گواہی دی اور دو متفرق دنوں میں اتنی مقدار ہے کہ (اس میں) سوار کوفہ سے مکہ جا سکتا ہو تو (پھر) ان دونوں کی وہ گواہی جائز قرار پا سکے گی لہ | محیط سرخسی |
| ٨ | اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس شخص نے اپنی بیوی کو ذوالحجہ کی دسویں کے دن منیٰ میں طلاق دی اور دوسرے دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس شخص نے اس دن کے بعد اپنا غلام کوفہ میں آزاد کیا ہے تو قاضی پہلے بیان کردہ وقت سے اس طلاق کا حکم کرے گا پھر اگر یہ ہو سکتا ہو کہ وہ شخص ممکن تیز رفتاری کے ساتھ ان سبھی دو جگہوں میں ہو سکتا ہو تو ان سب کی گواہی کے بموجب حکم کرے گا ورنہ دوسرا وقت (اور اس کے متعلق گواہی ہونا) باطل قرار پائے گا۔ | محیط |
| ٩ | اگر ایک عورت نے یہ گواہی قائم کی کہ اس وفات پانے والے شخص نے ذوالحجہ کی دسویں کے دن مکہ میں اس سے نکاح کیا تھا اور قاضی نے اس عورت کے لیے حکم کر دیا پھر ایک اور عورت نے گواہی قائم کی کہ اس شخص نے اس سے اس دن خراسان میں نکاح کیا تھا تو اس (دوسری) کی یہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | قاضی خان |
| ١٠ | (ا) جب دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعا علیہ) نے زید کو ذوالحجہ کی دسویں کے دن مکہ میں قتل کیا اور دو اور گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس (مدعا علیہ) نے اسے ذوالحجہ کی دسویں کے دن کوفہ میں قتل کیا اور وہ سب (اکٹھے) حاکم (مجاز) کے ہاں جمع ہوئے تو وہ ان دونوں گواہیوں کو قبول نہ کرے گا (ب) اور اگر ان دونوں گواہیوں میں سے ایک پہلے ہوئی اور قاضی نے اس کے بموجب حکم کر دیا پھر دوسری گواہی آئی تو وہ قبول نہ کی جائے گی۔ | ہدایہ |
| ١١ | (د) کسی شخص نے یہ گواہی قائم کی کہ اس (مدعا علیہ) نے اسے ذوالحجہ کی دسویں کے دن مکہ میں یہ زخم پہنچایا اور (قاضی کی طرف سے) اس کے متعلق فیصلہ کر دیا گیا پھر اس زخم کے مدعا علیہ نے ان دو گواہوں میں سے ایک پر یہ گواہی قائم کی کہ اس نے اسے ذوالحجہ کی دسویں کے دن کوفہ میں زخمی کیا تو (فرمایا کہ) میں اس پر | |

| حوالہ | الباب التاسع فی الشهادة علی النفی والبینات، الشهادة علی النفی والبینات یدفع بعضها بعضا | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| کذا فی المحیط | بینته علی ذلك ولو لم یکن قضیت بالا ولی حتی لو اجتمعت البینتان والدعویان ابطلهما | ٤٢٩ |
| کذا فی محیط السرخسی | فی النوادر لو اقام رجل البینة ان هٰذا قتل ابی یوم النحر بمکة واقام ابن آخر البینة ان فلانا آخر قتل اباه یوم النحر بکوفة قبلت البینتان ویحکم لکل واحد منهما بنصف الدیة ولو کان المقتول اثنین والقاتل واحد ابطلت الشهادة۔ | ١٢ |
| کذا فی محیط السرخسی | ونظیره ما ذکر فی الجامع لو اقام الابن الاکبر البینة ان الابن الاوسط قتل اباه و الاوسط اقام البینة ان الاصغر قتل اباه و الاصغر اقام البینة علی الاکبر انه قتل اباه فهٰذه البینات مقبولة ویکون لکل واحد علی صاحبه ثلث الدیة۔ | ١٣ |
| کذا فی فتاوی قاضیخان | ولو اقام البینة علی دار فی ید رجل انها کانت لابیه مات ابوه یوم کذا وورثها عنه المدعی لا وارث له غیره واقامت امرأة البینة ان اباه تزوجها یوم کذا لیوم بعد الیوم الذی ذکر الابن موته فیه وولد له هذا الولد ثم مات بعد ذٰلك ولها المیراث والمهر فان القاضی یقضی بالمهر والمیراث سواء قضی القاضی ببینة الابن او لم یقض فان اقامت امرأة اخری البینة بعد ما قضی القاضی ببینة الاولی انه تزوجها بعد ذٰلك الوقت قبلت بینتها ایضا۔ | ١٤ |
| کذا فی فتاوی قاضیخان | ولو ان الوارث اقام البینة علی رجل انه قتل اباه یوم کذا وقضی القاضی بذلك ثم اقامت امرأة البینة انه تزوجها بعد ذٰلك الیوم لا تقبل بینتها لان یوم القتل صار مقضیا به۔ | ١٥ |
| | ولو ان الابن اقام البینة ان هٰذا الرجل قتل اباه عمدا بالسیف منذ عشرین سنة وانه لا وارث له غیره و | ١٦ |

[1] زخم پہنچانے اور اس کی اقسام و احکام کے متعلق حکم ۱۱۷۸ ملاحظہ ہو (از مترجم)

[2] اس دیت کے متعلق حکم نمبر ۱۱۷۷ اور اس کی نظیر کے متعلق ۱۲/۴۲۹ ملاحظہ ہو (از مترجم)

| دفعات و شق نمبر | نواں باب، نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام — نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۹ | اس کی گواہی قبول نہ کروں گا (ب) اور اگر پہلی گواہی پر فیصلہ نہ ہوا تھا حتیٰ کہ وہ دونوں گواہیاں اور وہ دونوں دعوے (ایک ساتھ) جمع ہو گئے تو میں ان دونوں کو باطل قرار دوں گا [سه] | محیط |
| ۱۲ | (د) النوادر میں ہے کہ اگر کسی شخص نے یہ گواہی قائم کی کہ اس آدمی نے میرے باپ کو ذوالحجہ کی دسویں کے دن مکہ میں قتل کیا اور اس (مقتول) کے دوسرے بیٹے نے گواہی قائم کی کہ فلاں دوسرے آدمی نے اس کے باپ کو ذوالحجہ کی دسویں تاریخ کو کوفہ میں قتل کیا تو وہ دونوں گواہیاں قبول کی جا سکیں گی اور ان دونوں بیٹوں میں سے ہر ایک کے لیے نصف نصف دیت کا حکم کیا جائے گا (ب) اور اگر (مذکورہ صورت میں) مقتول شخص دو ہوں اور قاتل ایک ہو تو (ان کی) وہ گواہی باطل قرار دی جائے گی [سه] | محیط سرخسی |
| ۱۳ | اور اس (مذکورہ حکم) کی نظیر الجامع میں مذکور ہے کہ اگر (کسی شخص کے) سب سے بڑے بیٹے نے یہ گواہی قائم کی کہ منجھلے بیٹے نے اس کے باپ کو قتل کیا ہے اور منجھلے نے یہ گواہی دی کہ سب سے چھوٹے بیٹے نے اس کے باپ کو قتل کیا ہے اور چھوٹے نے سب سے بڑے پر یہ گواہی قائم کی کہ اس نے اس کے باپ کو قتل کیا ہے تو یہ گواہیاں قبول کی جا سکیں گی اور ہر ایک کے لیے دوسرے پر تہائی دیت ہو گی [سه] | محیط سرخسی |
| ۱۴ | اگر کسی مدعی شخص نے ایک گھر کے متعلق جو ایک اور آدمی کے قبضہ میں ہے یہ گواہی قائم کی کہ وہ اس کے باپ کا تھا وہ فلاں دن وفات پا گیا اور مدعی اس کا وارث ہوا اس (مدعی) کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں ہے اور ایک عورت نے یہ گواہی قائم کی کہ اس (مدعی) کے باپ نے اس سے فلاں دن نکاح کیا اور یہ دن اس دن کے بعد کا ذکر کیا جس میں بیٹے نے اس کی وفات کا ذکر کیا اور (اس عورت نے کہا کہ) اس کا یہ بچہ پیدا ہوا اور پھر اس کے بعد اس کی وفات ہو گئی اور اس (عورت) کے لیے میراث اور حق مہر ہے تو قاضی (اس کے) حق مہر اور میراث کا حکم کرے گا خواہ بیٹے کی (اس) گواہی پر قاضی نے فیصلہ کیا تھا یا نہ پھر اگر اس پہلی عورت کی (طرف سے) گواہی کے بموجب قاضی کے حکم کے بعد ایک اور عورت نے یہ گواہی قائم کی کہ اس آدمی نے اس وقت کے بعد اس سے نکاح کیا تو اس کی وہ گواہی بھی قبول کی جا سکے گی [سه] | قاضی خان |
| ۱۵ | اگر وارث شخص نے کسی آدمی پر یہ گواہی قائم کی اس نے اس کے باپ کو فلاں دن قتل کیا ہے اور قاضی نے اس کے بموجب حکم کر دیا پھر ایک عورت نے یہ گواہی قائم کی کہ اس (مدعی کے باپ) نے اس دن (یعنی قتل کے اس دن) کے بعد اس سے نکاح کیا تو اس عورت کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے اس کے قتل کئے جانے کے دن کے متعلق قاضی کا فیصلہ ہو چکا ہے۔ | قاضی خان |
| ۱۶ | (د) اگر (کسی شخص کے) بیٹے نے یہ گواہی قائم کی کہ اس آدمی نے اس کے باپ کو بیس سال قبل تلوار سے عمداً قتل کیا اور اس (مدعی) کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں اور ایک عورت نے گواہی قائم کی کہ اس شخص | |

[سه] حکم نمبر ۱۲/۴۲۹ ملاحظہ ہو (مترجم)

[سه] حکم نمبر ۱۲ تا ۱۶/۴۲۹ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب التاسع فی الشہادۃ علی النفی والبینات، الشہادۃ علی النفی والبینات یدفع بعضہا بعضا یدفع بعضہا بعضا | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۴۲۹ | اقامت امرأۃ البینۃ انہ تزوجہا منذ خمس عشرۃ سنۃ وان ہولاء اولادہ منہا وہم ورثتہ قال ابو حنیفۃؒ تقبل بینۃ المرأۃ ویثبت النسب استحسانا ولا تقبل بینۃ الابن علی القتل۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| | ولو اقامت المرأۃ البینۃ علی النکاح ولم تأت بولد فالبینۃ بینۃ الابن والمیراث للابن دون المرأۃ ویقتل القاتل انما استحسن فی النسب خاصۃ وہو قول ابی یوسفؒ ومحمدؒ۔ | کذا فی المحیط |
| ۱۷ | وفی الاصل اذا اقام رجل البینۃ علی آخر انہ قتل اباہ عمدا[1] فی ربیع الاول فاقام المدعا علیہ البینۃ انہم رائ اباہ حیا بعد ذلک الوقت او انہ کان حیا واقرضہ الف درہم بعد ذلک الوقت وانہا علیہ دین او اقام رجل علی آخر البینۃ انہ اقرض فلانا اباہ امس الف درہم وانہا علیہ دین واقام الآخر البینۃ ان اباہ مات قبل ذلک الوقت او اقامت المرأۃ رجلین ان فلانا طلق امرأتہ یوم النحر بالکوفۃ واقام فلان البینۃ انہ کان الیوم حاجا بمنی فالبینۃ بینۃ المدعی ولا یلتفت الی بینۃ المدعا علیہ الا ان تأتی العامۃ وتشہد بذلک فیؤخذ بشہادتہم۔ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۱۸ | ولو اقام رجل البینۃ علی رجل انہ قتل اباہ عام اول عمدا واقام الآخر البینۃ انہ باعہ امس عبدا بالف درہم روی عن ابو یوسفؒ عن ابی حنیفۃؒ انہ یقضی بالقود ویبطل البیع الذی ہو الاحدث وہو قول ابی یوسفؒ۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۱۹ | اذا شہد اربعۃ علی رجل وامرأۃ بالزنا فشہد اربعۃ اخری علی ہولاء الشہود انہم زناۃ فہذا باطل علی قول ابی حنیفۃؒ وعندہما یحد الفریق الاول بشہادۃ الفریق الثانی والمشہود علیہ الاول لا یحد اتفاقا۔ | ہکذا فی المحیط |

[1] قتل عمد کے متعلق حکم نمبر ۱۱۷۹ اور ۱ تا ۳ / ۱۱۷۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | نواں باب، نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام — نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۶۲۹ | نے پندرہ سال قبل اس سے نکاح کیا اور اس عورت سے اس کی یہ اولاد ہے اور یہ سب اس کے وارث ہیں تو (اس کے حکم کے متعلق) امام ابوحنیفہ رح کا قول ہے کہ از روئے استحسان اس عورت کی (طرف سے) وہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور (اس اولاد کی) نسب ثابت ہو گی اور قتل پر بیٹے (کے گواہوں) کی گواہی قبول نہ ہو گی۔ | مجیط سرخسی |
| | (ب) اور اگر (مذکورہ صورت میں) اس عورت نے نکاح پر گواہی قائم کی اور وہ ولد نہ لائی تو پھر گواہی میں بیٹے (کے گواہوں) کی گواہی کا اعتبار ہو گا اور میراث عورت کی بجائے بیٹے کے لیے ہو گی اور وہ قاتل (قصاص میں) قتل کیا جا سکے گا اور از روئے استحسان (مذکورہ) حکم صرف نسب میں ہے۔ یہی امام ابویوسف رح اور امام محمد رح کا قول ہے ؎ | محیط |
| ۱۷ | (د) الاصل میں ہے کہ جب ایک شخص نے دوسرے آدمی پر یہ گواہی قائم کی کہ اس نے اس کے باپ کو ربیع الاول میں عمداً قتل کیا تو مدعا علیہ نے یہ گواہی قائم کی کہ انہوں نے اس کے باپ کو اس (مذکورہ) وقت کے بعد زندہ دیکھا ہے یا یہ کہ وہ زندہ تھا اور اس نے اس وقت کے بعد اس کو ایک ہزار درہم قرض دیا اور وہ ایک ہزار اس پر قرض ہے یا ایک اور شخص نے دوسرے آدمی پر یہ گواہی قائم کی کہ اس نے کل فلاں کو جو اس (مذکورہ) شخص کا باپ ہے ایک ہزار درہم قرض دیا اور وہ اس پر قرض ہے اور اس دوسرے آدمی نے یہ گواہی قائم کی کہ اس کا باپ اس وقت سے پہلے وفات پا چکا ہے یا کسی عورت نے دو مردوں کی یہ گواہی قائم کی کہ فلاں آدمی نے اپنی اس بیوی کو ذوالحجہ کی دسویں کے دن کوفہ میں طلاق دی اور اس فلاں آدمی نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ اس دن بطور حاجی منی میں تھا تو (ان سب صورتوں کی) گواہی میں مدعی (کے گواہوں) کی گواہی کا اعتبار ہو گا اور مدعا علیہ (کے گواہوں) کی گواہی کا اعتبار نہ ہو گا لیکن اگر عام لوگ آئیں اور اس کے متعلق گواہی دیں تو ان کی وہ گواہی (قبول کر) لی جائے گی۔ | ذخیرہ |
| ۱۸ | اور اگر کسی شخص نے (دوسرے) آدمی پر یہ گواہی قائم کی کہ اس نے اس کے باپ کو پہلے سال میں عمداً قتل کیا اور اس دوسرے نے یہ گواہی قائم کی کہ اس (مدعی) کے باپ نے کل ایک غلام ہزار درہم پر بیع کیا ہے تو (اس کے حکم کے متعلق) امام ابویوسف رح نے امام ابوحنیفہ رح سے روایت کیا ہے کہ قاضی قصاص کا حکم کرے گا۔ اور اس بیع کو باطل قرار دے گا جو (بعد میں) بیع پیدا شدہ ہے اور یہی قول امام ابویوسف رح کا ہے۔ | محیط سرخسی |
| ۱۹ | جب چار مردوں نے ایک مرد اور عورت پر زنا کی گواہی دی تو دوسرے چار مردوں نے ان گواہوں پر یہ گواہی دی کہ وہ زانی ہیں تو امام ابوحنیفہ رح کے قول کے بموجب یہ باطل قرار پاتا ہے۔ اور ان دونوں (یعنی امام ابویوسف رح اور امام محمد رح) کے ہاں گواہی کے پہلے فریق کو، گواہی کے دوسرے فریق کی گواہی کی بنا پر حد (زنا) لگائی جائے گی اور پہلے مشہود علیہ (یعنی اس مرد اور عورت مدعا علیہما | |

| دفعات و شق نمبر | الباب التاسع في الشهادة على النفي والبينات، الشهادة على النفي والبينات يدفع بعضها بعضا يدفع بعضها بعضا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۹ | | |
| ۲۰ | لو قال لامرأتين له ايتكما أكلت هذا الرغيف فهي طالق و شهد شاهدان ان هذه أكلت هذا الرغيف وشهد الآخران ان الاخرى أكلت هذا الرغيف لا تقبل شهادتهما ولو قضى بشهادة احد الفريقين لا تقبل شهادة الفريق الثاني | كذا في محيط السرخسي |
| | وان رد القاضي الشهود ثم مات احد الفريقين ثم شهد الفريق الثاني بما شهدوا به واعادوا اشهادتهم لا تقبل شهادتهم فان جاءت الاخرى بشاهدين آخرين قبلت شهادتهم[۱] | كذا في المحيط |
| ۲۱ | ان اقامت المرأة البينة ان زوجها طلقها يوم النحر بالرقة واقام عبده البينة انه اعتقه في ذلك اليوم بمنى وجاءت البينتان جميعا والرجل يجحد ذلك كله فالبينتان باطلتان فان صدق الرجل احدى البينتين وجحد الاخرى قضى عليه بالطلاق والعتاق جميعا. | كذا في المحيط |
| ۲۲ | اذا اقام المدعا عليه بينة ان شهود المدعي محدودون في قذف حدهم قاضي بلد كذا فلان في وقت كذا وذكروا وقتا كان فلانا قاضيا في ذلك الوقت فقال المشهود عليه بحد القذف انا اقيم البينة على اقرار ذلك القاضي انه ما اجرى حد القذف ولم توقت واحدة من البينتين وقتا فالقاضي يقضي بكونه محدودا في القذف ولا يمتنع القاضي من القضاء بكونه محدودا في القذف بسبب بينة الاقرار فان كان شهود القذف قد وقتوا وقتا بان شهدوا ان القاضي كذا حده في القذف سنة سبع وخمسين واربعمائة مثلا فاقام المشهود عليه بينة ان ذلك القاضي مات سنة خمس | |

[۱] حکم نمبر ۲۰/۴۲۹ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[۲] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۲۰/۴۲۹ کے بعد غلطی سے مخصوص تقریبا ۳ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق

| دفعات و شق نمبر | نواں باب۔ نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام ۔ نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۹ | کو بالاتفاق حد زنا، نہ لگائی جائے گی۔ | محیط |
| ۲۰ | (د) اگر کسی شخص نے اپنی دو بیویوں سے کہا کہ تم دونوں میں سے جس نے یہ روٹی کھائی تو وہ طلاق والی ہے۔ اور دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ (ان میں سے) اس عورت نے یہ روٹی کھائی ہے اور دوسرے دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس دوسری نے یہ روٹی کھائی ہے تو (گواہی کے) ان دونوں (فریقوں) کی گواہی قبول نہ ہوگی اور اگر قاضی نے (گواہی کے) ان دونوں فریقوں میں سے کسی ایک فریق کی گواہی پر فیصلہ کر دیا تو دوسرے فریق کی گواہی قبول نہ ہوگی۔ | محیط سرخسی |
| | (ب) اور اگر (مذکورہ صورت میں) قاضی نے ان (دونوں فریقوں کے) گواہوں کی گواہی کو رد کر دیا پھر ان گواہوں کا ایک فریق وفات پا گیا پھر ان گواہوں کے دوسرے فریق نے وہی گواہی دی جو پہلے دی تھی اور انہوں نے اپنی گواہی کا اعادہ کیا تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی پھر اگر گواہی کا دوسرا فریق دو اور گواہ لایا تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ؎ | محیط |
| ۲۱ | اگر ایک عورت نے یہ گواہی قائم کی کہ اس کے خاوند نے اسے ذوالحجہ کی دسویں کے دن رقہ میں طلاق دی اور اس (کے خاوند) کے غلام نے یہ گواہی قائم کی کہ اس نے اسے اس دن منی میں آزاد کیا اور وہ دونوں گواہیاں اکٹھی آئیں اور وہ (مدعا علیہ) ان سب باتوں سے انکار کرتا ہے تو وہ دونوں گواہیاں باطل قرار پائیں گی اور اگر اس (مدعا علیہ) نے ان دونوں گواہیوں میں سے ایک کی تصدیق کی اور دوسری گواہی سے انکار کیا تو قاضی اس پر (بیوی کو) طلاق دینے اور (غلام کو) آزاد کرنے سب کا حکم کرے گا۔ | محیط |
| ۲۲ | (د) جب مدعا علیہ نے یہ گواہی قائم کی کہ مدعی کے گواہوں پر حد قذف لگی ہوئی ہے انہیں فلاں شہر کے فلاں قاضی نے فلاں وقت میں حد قذف لگائی تھی اور انہوں نے ایسا وقت ذکر کیا کہ وہ فلاں اس وقت (وہاں) قاضی تھا تو جس پر حد قذف لگی ہونے کی گواہی دی گئی اس نے یہ کہا کہ میں اس قاضی کے اس اقرار پر گواہی قائم کرتا ہوں کہ اس نے (مجھ پر) حد قذف جاری نہیں کی اور ان دونوں گواہیوں میں سے کسی میں کوئی (مقرر) وقت بیان نہ کیا گیا تو قاضی اس (گواہی کے گواہوں) کے متعلق حد قذف لگی ہونے کا حکم کرے گا اور قاضی، حد قذف کے جاری نہ ہونے کے اقرار کی گواہی کے سبب اسے حد قذف لگی ہونے کا حکم کرنے سے نہ رکے گا (ب) پھر اگر (حد) قذف (لگی ہونے) کے گواہوں نے مقررہ وقت بیان کیا مثلاً انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس قاضی نے اسے سنہ ۵۴ھ میں حد قذف لگائی اور جس پر (حد قذف لگی ہونے کی) گواہی دی گئی اس نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ قاضی سنہ ۵۵ھ میں وفات پا گیا تھا یا اس نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ قاضی سنہ ۵۴ھ کو اس جگہ سے غائب تھا تو وہ قاضی | |

؎ حکم نمبر ۱۸/۴۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب التاسع فی الشهادة علی النفی والبینات، الشهادة علی النفی والبینات یدفع بعضها بعضا یدفع بعضها بعضا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۹ | وخمسین واربعمائة او اقام البینة انه کان غائبا فی ارض کذا سنة سبع وخمسین واربعمائة فان القاضی یقضی بکونه محدودا فی القذف ولا یلتفت الی بینته الا ان یکون موت القاضی قبل الوقت الذی شهد الشهود باقامة الحد فیه اوکون القاضی غائبا فی ارض کذا فی الوقت الذی شهد الشهود باقامة الحد فیه مستفیضا ظاهرا فیما بین الناس علمه کل صغیر وکبیر وعالم وجاهل فحینئذ لایقضی القاضی بکون الشاهد محدودا فی القذف ویقضی علی المشهود علیه بالمال۔[1] | کذا فی الذخیرة |
| ۲۳ | وعن هذه المسئلة استخرجنا جواب مسئلة صارت واقعة الفتوی (صورتها) رجل ادعی علی رجل انه کان لابی فلان بن فلان علیك مائة دینار وقد مات ابی قبل استیفاء شیء منها وصارت المائة الدینار میراثا لی بموته لانه لا وارث له غیری وطالبه بتسلیم المائة الدینار فقال المدعا علیه قد کان لابیك علی مائة دینار کما ادعیت الا انی ادیت منها ثمانین دینارا الی ابیك فی حال حیاته وقد اقر ابوك فی حال حیاته بقبض ما ادعیت ببلدة سمرقند فی بیتی فی یوم کذا فقال بالفارسیة مخاطبا لی (آن صد دینار که مرا از تو می بایست هشتاد دینار قبض کرده ام از تو ومرا برتو جز بیست دینار نمانده است)[2] واقام علی ذلك بینة فقال المدعی للمدعا علیه انك مبطل فی دعواك اقرار ابی بقبض ثمانین دینارا منك لما ان ابی کان غائبا عن بلدة سمرقند فی الیوم الیوم الذی ادعیت اقراره فیه وکان ببلدة کبیرة واقام علی ذلك بینة هل تندفع بینة المدعا علیه ببینة المدعی فقیل لا الا ان تکون غیبة ابی المدعی عن سمرقند فی الیوم الذی شهد شهود المدعا علیه علی اقراره بالاستیفاء بسمرقند وکونه ببلدة کبیرة ظاهرا مستفیضا یعرفه کل صغیر وکبیر وکل عالم وجاهل فحینئذ القاضی یدفع ببینته بینة المدعا علیه۔[3] | کذا فی الذخیرة |

[1] حد قذف کے متعلق حکم نمبر ۴۶۲/۲، ۱۰/۴۱۵، ۱۳۱/۴۶۹، ۱۰، ۱۲۰/۳۲۳ مع حواشی۔ اور بطور مستفیض مشہور ہونے کے متعلق ۳۷/۲۲۴ کا حاشیہ نیز ۲۳/۴۲۹ ملاحظہ ہوں (مترجم) [2] المائة الدینار التی لی علیك قبضت منها ثمانین ولم یبق لی عندك سوی عشرین دینارا۔ مرلی حاشیہ فتاوی ہذا یعنی (میرے) وہ سو دینار جو تیرے ذمہ تھے ان میں سے میں نے اسی دینار (تجھ سے) وصول پائے اور میرے لیے تجھ پر سوائے بیس دینار کے

| دفعات و شق نمبر | نواں باب. نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض. بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام — نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۹/۴ | اسے حد قذف لگی ہونے کا حکم کرے گا اور اس کی گواہی پر التفات نہ کرے گا لیکن اگر اس قاضی کی موت کا اس وقت سے پہلے واقع ہونا جس وقت میں حد قذف قائم کرنے کے متعلق گواہوں نے گواہی دی یا اس قاضی کا اس وقت میں اس جگہ سے غائب ہونا. جس وقت میں حد قذف قائم کرنے کے متعلق گواہوں نے گواہی دی لوگوں میں بطور مستفیض ظاہر ہو (یعنی اتنا مشہور ہو) کہ اسے ہر چھوٹے. بڑے. عالم اور جاہل نے جان لیا ہو تو پھر قاضی اس گواہ پر حد قذف لگی ہونے کا حکم نہ کرے گا اور مدعا علیہ پر (اس) مال کا حکم کرے گا [1] | ذخیرہ |
| ۲۲ | اور اس (مذکورہ) مسئلہ سے ہم نے ایک اور مسئلہ کا جواب نکالا جو کہ ایک واقعہ کا فتوی قرار پایا اور اس کی صورت یہ تھی کہ ایک شخص نے ایک آدمی پر دعوی کیا کہ میرے باپ فلاں بن فلاں کے لیے تجھ پر ایک سو دینار قرض تھے میرا باپ ان میں سے کوئی چیز وصول کرنے سے پہلے وفات پا گیا اور اس کی وفات کی بنا پر وہ سو دینار میرے لیے میراث قرار پائے اس لیے کہ میرے سوا اس کا کوئی وارث نہیں اور اس شخص نے سو دینار کا مطالبہ کیا تو مدعا علیہ نے کہا کہ جیسا کہ تو نے دعوی کیا ہے مجھ پر تیرے باپ کے سو دینار (قرض) تھے لیکن میں نے ان میں سے اسی دینار تیرے باپ کو اس کی زندگی میں ادا کر دیئے تھے اور تیرے باپ نے اپنی زندگی میں شہر سمرقند میں میرے گھر میں فلاں دن اس رقم کی وصول کا اقرار کیا تھا جو میں نے دعوی کیا ہے اور اس نے مجھے مخاطب کرتے ہوئے فارسی میں کہا تھا جن کا مفہوم یہ ہے) کہ میرے وہ سو دینار جو تیرے ذمہ تھے اس میں سے میں نے تجھ سے اسی دینار وصول پائے اور میرے لیے تجھ پر سوائے بیس دینار کے کچھ باقی نہ رہا اور اس (مدعا علیہ) نے اس پر گواہی قائم کی تو مدعی نے مدعا علیہ سے کہا کہ تو اپنے اس دعوی میں کہ میرے باپ نے یہ اقرار کیا کہ اس نے تجھ سے اسی دینار وصول پائے، ناحق ہے اس لیے کہ میرا باپ اس دن جس دن میں تو نے اس کے اس اقرار کا دعوی کیا سمرقند سے غائب تھا اور وہ اس دن (شہر) کبیرہ میں تھا اور اس (مدعی) نے اس پر گواہی قائم کی تو کیا مدعا علیہ کی (قائم کردہ) گواہی، مدعی کی (قائم کردہ) گواہی کی وجہ سے رک جائے گی؟ (اس کے متعلق) بعض کا قول یہ ہے کہ نہیں لیکن اگر مدعی کے باپ کا سمرقند سے اس دن غائب ہونا جس دن کہ سمرقند میں اس کی وصولی کے اقرار پر مدعا علیہ کے گواہوں نے گواہی دی اور اس (کے باپ) کا شہر کبیرہ میں ہونا بطور مستفیض ظاہر ہو (یعنی ایسا مشہور ہو) کہ اسے ہر چھوٹا. بڑا عالم اور جاہل جان لے تو پھر اس وقت قاضی، اس (مدعی) کی (قائم کردہ) گواہی کی وجہ سے مدعا علیہ کی (قائم کردہ) گواہی کو روک دے گا [2] [3] | ذخیرہ |

[1] کچھ باقی نہ رہا (مترجم) [2] حکم نمبر ۲۳/۴۲۹ کا چوتھا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) [3] حکم نمبر ۲۲/۴۲۹ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[4] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم ۲۳/۴۲۹ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریبا سا حکم کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم ۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب التاسع فی الشهادة علی النفی والبینات ، الشهادة علی النفی والبینات یدفع بعضها بعضا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۴، ۲۹ | لو قال لعبده ان لم ادخل الدار الیوم فانت حر واقام العبد بینة انه لم یدخلها تقبل قیل فعلی هذا لو جعل امرها بیدها ان ضربها بغیر جنایة ثم ضربها و قال ضربتها بجنایة وقد اقامت هی بینة انه ضربها بغیر جنایة ینبغی ان تقبل منها بینتها و ان قامت علی النفی لکونها قائمة علی الشرط۔ | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۲۵ | حلف ان لم تجئنی صهرتی هذه اللیلة او لم اکلمها فی کذا فامرأته طالق ثلاثا فشهد شاهدان انه حلف بکذا ولم تجئه صهرته فی تلک اللیلة او لم یکلمها فی ذلک وقد طلقت امراته بحکم هذه الیمین تقبل هذه الشهادة۔ | کذا فی الفصول العمادیة |
| ۲۶ | لو شهد اثنان انه اسلم واستثنی فی اسلامه وشهد آخران انه اسلم ولم یستثن فی ایمانه تقبل الشهادة علی اثبات الاسلام۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۲۷ | حکی ان مشائخ بخاریٰ ؒ سئلوا عن رجل ادعی ان ارضه لیست بخراجیة و اقام بینة علی ذلک و شهد الشهود ان ارض هذا حرة فاجاب اکثرهم بقبول هذه الشهادة و قال بعضهم لا تقبل هذه الشهادة لان قصدهم من هذه الشهادة نفی الخراج فرجعوا الی قول هذا القائل واتفقوا علی انه لا تقبل هذه الشهادة۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۲۸ | ادعی انها امرأته فانت بالدفع الی محرمة علیه بثلاث طلقات لانه قال (اگر فلاں روز بگذرد وآں قماشات بنزدیک تو نیارم[1]) فانت طالق ثلاثا، وقد مضی ذلک الیوم ولم یسلم القماشات واقامت البینة علی ذلک اندفعت عنها خصومة الزوج۔ | کذا فی الفصول العمادیة |

[1] ان مر الیوم الفلانی ولم احضر الیک با لا قمشة ، عربی حاشیہ فتاوی ہذا۔ یعنی اگر فلاں دن

| دفعات در شق نمبر | تراں باب۔ نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام / نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۴ ۴۲۹ | (د) اگر کسی شخص نے اپنے غلام سے یہ کہا کہ اگر میں آج اس گھر میں داخل نہ ہوا تو تو آزاد ہے۔ اور اس غلام نے (اس پر) گواہی قائم کی کہ وہ (یعنی اس کا آقا) اس گھر میں داخل نہیں ہوا تو اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی (ب) بعض کا قول ہے کہ پس اس حکم کی بنا پر اگر کسی شخص نے اپنی عورت (کی طلاق) کا امر اس کے سپرد کیا بشرطیکہ اس نے اسے بغیر قصور مارا پھر اس نے اس عورت کو مارا اور کہا کہ میں نے اسے قصور پر مارا ہے اور اس عورت نے یہ گواہی قائم کی کہ اس نے اسے بغیر قصور مارا ہے تو (بغیر قصور مارنے پر) اس عورت کی (قائم کردہ) گواہی قبول ہونی چاہیے اگرچہ اس نے وہ گواہی نفی پر قائم کی ہے اس لیے کہ وہ گواہی قائم علی الشرط ہے | فصول عمادیہ |
| ۲۵ | کسی شخص نے قسم کھائی کہ آج رات میری ساس نہ آئی یا (اگر) میں نے اس سے فلاں بارے میں بات نہ کی تو اس کی بیوی کو تین طلاق ہے پس دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے یوں قسم کھائی ہے اور اس کی ساس اس رات نہیں آئی یا اس نے اس سے اس (مذکورہ) بارے میں بات نہیں کی اور اس کی بیوی کو اس قسم کی وجہ سے طلاق ہو گئی ہے تو (ان کی) یہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | فصول عمادیہ |
| ۲۶ | اگر دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ شخص اسلام لایا اور اس نے اپنے اسلام میں استثنیٰ کیا ہے (یعنی مثلاً اس نے اپنے اسلام میں انشاء اللہ کی قید لگائی ہے) اور دوسرے دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اسلام لایا اور اس نے اپنے ایمان میں استثنیٰ نہیں کیا تو اسلام کے اثبات میں اس کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | ذخیرہ |
| ۲۷ | مشائخ بخاریؒ سے حکایت (منقول) ہے کہ ان سے ایک ایسے شخص کے بارے میں سوال کیا گیا جس کا دعویٰ یہ ہے کہ اس کی زمین خراجی نہیں ہے اور اس نے اس پر گواہی قائم کی اور دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کی زمین آزاد ہے تو (اس کے جواب میں) ان مشائخ میں سے اکثر نے اس گواہی کے قبول ہو سکنے کا جواب دیا اور ان میں سے بعض نے یہ جواب دیا کہ (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہو گی اس لیے کہ (مدعی کی طرف سے) اس گواہی میں ان گواہوں کا مقصد خراج کی نفی ہے۔ پس ان مشائخؒ نے اس قائل کے قول کی طرف رجوع کیا اور انہوں نے اس پر اتفاق کیا کہ (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہو گی۔ | ذخیرہ |
| ۲۸ | کسی مدعی نے دعویٰ کیا کہ وہ عورت اس کی بیوی ہے اور اس عورت نے اس کا دفاع کیا کہ میں اس پر تین طلاق سے حرام ہوں اس لیے کہ اس نے کہا تھا کہ اگر فلاں دن گذر جائے اور میں تیرے ہاں فلاں سامان نہ لاؤں تو تجھے تین طلاق ہیں، اور وہ دن گذر چکا ہے اور اس نے وہ سامان (میرے) سپرد نہیں کیا اور اس عورت نے اس پر گواہی قائم کی تو (اس صورت میں) اس عورت سے اس شوہر کی وہ خصومت (یعنی نالش) ہٹا دی جائے گی۔ | فصول عمادیہ |

گذر جائے اور میں تیرے ہاں وہ سامان نہ لاؤں الخ (مترجم)

| حوالہ | الباب التاسع فی الشہادۃ علی النفی والبینات، الشہادات علی النفی والبینات یدفع بعضہا بعضا یدفع بعضہا بعضا | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| کذا فی الفصول العمادیۃ | رب السلم یدعی السلم الصحیح والمسلم الیہ یقول وقع فاسدا لانہ لم یذکر الاجل واقام البینۃ تقبل۔ | ۶۷۹ ۲۹ |
| کذا فی جواہر الفتاوی | ادعی النتاج بانہ ملکہ وحقہ وقد نتج علی ملکہ وانہ لم یزل علی ملکہ ولم یخرج عن ملکہ بسبب من الاسباب قیل لا تقبل وقیل تقبل وبہ نأخذ۔ | ۳۰ |
| کذا فی الفصول العمادیۃ | اذا شرط علی الظئر الارضاع بنفسہا فارضعتہ بلبن الشاۃ فلا اجر لہا فان جحدت ذلک وقالت ما ارضعتہ بلبن البہائم وانما ارضعتہ بلبنی فالقول قولہا مع یمینہا استحسانا وان قامت لاہل الصبی بینۃ علی ما ادعوا فلا اجر لہا قال الشمس الائمۃ الحلوانی رح تأویل المسئلۃ انہم شہدوا انہا ارضعتہ بلبن الشاۃ وما ارضعتہ بلبن نفسہا اما لو اکتفوا بقولہم ما ارضعتہ بلبن نفسہا لا تقبل شہادتہم وان اقاما البینۃ اخذت بینۃ الظئر۔ | ۳۱ |
| کذا فی خزانۃ الفتاوی | اذا شہدا علی رجل انا سمعناہ یقول المسیح ابن اللہ ولم یقل قول النصاری فبانت منہ امرأتہ والرجل یقول وصلت بقولی قول النصاری تقبل الشہادۃ وتقع الفرقۃ ولو قالا سمعناہ یقول المسیح ابن اللہ ولم نسمع منہ غیر ذلک لا تقبل ہذہ الشہادۃ۔ | ۳۲ |

لہ بیع سلم یعنی ایسا عقد کہ اس میں ثمن کی ملکیت عاجلاً اور مثمن کی ملکیت آجلاً ثابت ہوتی ہے اور اس میں میعاد کا معلوم ہونا شرط ہے اور اس کے مزید احکام فتاوی عالمگیری کی بحث نمبر ۲ کتاب البیوع کے باب نمبر ۱۸ میں ہیں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | نواں باب، نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، بعض کو دفع کرتی ہیں ان کے احکام<br>نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا بعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۲۹ ۲۹ | بیع سلم والا صحیح سلم کا دعوی کرتا ہے اور مسلم الیہ (یعنی جس کی طرف بیع سلم کی گئی وہ) کہتا ہے کہ وہ بیع سلم فاسد واقع ہوئی ہے اس لیے کہ اس میں مدت کا ذکر نہیں ہوا اور اس نے اس پر (یعنی مدت کا ذکر نہ ہونے پر) گواہی قائم کی تو (اس کی وہ گواہی) قبول کی جا سکے گی [1] | فصول عمادیہ |
| ۳۰ | (د) کسی مدعی نے نتاج (یعنی جانور کے بچہ) کا دعوی کیا کہ وہ اس کی ملکیت اور اس کا حق ہے اس کی ملکیت میں پیدا ہوا، اس کی ملکیت میں رہا اور اسباب میں سے کسی سبب کی بنا پر وہ اس کی ملکیت سے نہیں نکلا تو (اس کے حکم کے متعلق) بعض کا قول یہ ہے کہ (اس کی قائم کردہ یہ گواہی) قبول نہ ہو گی (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ قبول کی جا سکے گی [2] | جواہر الفتاوی |
| ۳۱ | (د) جب (کسی شخص نے بچہ کے لیے) کسی دودھ پلانے والی عورت سے یہ شرط کیا وہ اپنا دودھ پلائے گی تو اس (عورت) نے اس بچہ کو بکری کا دودھ پلایا تو اس کے لیے کچھ اجرت نہ ہو گی اور اگر اس عورت نے ایسا کرنے (یعنی بکری کا دودھ پلانے) سے انکار کیا اور کہا کہ میں نے اس بچہ کو چوپاؤں کا دودھ نہیں پلایا میں نے تو اسے اپنا دودھ پلایا ہے تو ازروئے استحسان قسم کے ساتھ اس عورت کا قول معتبر ہوگا (ب) اور اگر بچہ والوں کے لیے ان کے دعوی پر گواہی قائم ہوئی تو اس عورت کے لیے کچھ اجرت نہیں ہے شمس الائمہ الحلوانی رح کا قول ہے کہ اس مسئلہ کی تاویل یہ ہے کہ انہوں نے (یعنی بچہ والوں کے گواہوں نے) یہ گواہی دی کہ اس نے اس بچہ کو بکری کا دودھ پلایا ہے اور اس نے اسے اپنا دودھ نہیں پلایا (تو اس عورت کے لیے اجرت نہ ہو گی) اور اگر انہوں نے صرف یہ کہا کہ اس عورت نے اس بچہ کو اپنا دودھ نہیں پلایا تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہو گی (ج)، اور اگر ان دونوں (فریقوں) نے گواہی قائم کی تو دودھ پلانے والی اس عورت کی قائم کردہ گواہی قبول کی جا سکے گی۔ | فصول عمادیہ |
| ۳۲ | (د) جب دو گواہوں نے ایک شخص پر یہ گواہی دی کہ ہم نے سنا کہ وہ یہ کہہ رہا ہے کہ "المسیح ابن اللہ" (یعنی حضرت عیسی علیہ السلام اللہ کے بیٹے ہیں) اور اس نے یوں کہنے کو نصاری کا قول نہیں کہا (یعنی یہ نہیں کہا کہ نصاری یوں کہتے ہیں کہ المسیح ابن اللہ) پس اس سے اس کی بیوی کا نکاح جاتا رہا اور وہ شخص کہتا ہے کہ میں نے اپنے اس قول کے ساتھ "یہ نصاری کا قول" ہونا ملایا تھا تو (اس صورت میں) ان گواہوں کی یہ گواہی قبول کی جا سکے گی اور (اس میں اور اس کی بیوی میں) علیحدگی واقع ہو جائے گی (ب) اور اگر ان دونوں گواہوں نے یہ کہا کہ ہم نے اسے سنا کہ وہ کہتا ہے المسیح ابن اللہ اور ہم نے اس سے اس کے علاوہ (کچھ) نہیں سنا تو (ان کی) یہ گواہی قبول نہ ہو گی۔ | خزانۃ الفتاوی |

[1] حکم نمبر ۲۲/۱۱۲، الم/۲۲۹ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب التاسع فی الشہادۃ علی النفی والبینات، الشہادۃ علی النفی والبینات یدفع بعضہا بعضا | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۲۹، ۳۳ | ادعی علی رجل انہ امر صبیا لیضرب حمارہ و یخرجہ عن کرمہ فضربہ الصبی حتی مات و اقام علیہ بینۃ و اقام المدعا علیہ بینۃ ان ذلک الحمار حی لا تقبل بینتہ لا نہا قامت علی النفی مقصودا۔ | کذا فی القنیۃ |

واللہ اعلم



لہ بالغ شخص، کسی نا بالغ بچہ کو جنایت کا حکم دے تو اس کے متعلق حکم نمبر ۱۶، ۱۹، ۲۲ تا ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۲ / ۱۱۷۹ اور حکم نمبر ۴۹، ۵۰ / ۱۱۸۰

| دفعات و شق نمبر | نواں باب۔ نفی پر شہادت اور وہ شہادتیں جو بعض، البعض کو دفع کرتی ہیں، ان کے احکام نفی پر شہادت اور بعض شہادتوں کا البعض کو دفع کرنے کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۶۷۹ ۳۳ | کسی مدعی نے دوسرے شخص پر یہ دعوی کیا کہ اس نے ایک بچہ کو حکم کیا کہ وہ اس (مدعی) کے گدھے کو ضرب لگا کر اس (مدعا علیہ) کے باغ سے نکال دے پس اس گدھے کو اس بچہ نے ضرب لگائی حتی کہ وہ گدھا مر گیا اور اس (مدعی) نے اس پر گواہی قائم کی اور مدعا علیہ نے یہ گواہی قائم کی کہ وہ گدھا زندہ ہے تو اس (مدعا علیہ) کی یہ گواہی قبول نہ ہوگی اس لیے یہ گواہی مقصود انفی پر قائم ہے۔[1] | قنیہ |

واللہ اعلم



| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شہادۃ اہل الکفر — شہادۃ اہل الکفر | حوالہ |
|---|---|---|
| | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | |
| | **الباب العاشر فی شہادۃ اہل الکفر** | |
| | دفعات ۷۳۰ تا ۷۳۰، عنوان ۱، تعداد شق ۵۲ | |
| ۷۳۰ | **شہادۃ اہل الکفر** تعداد شق ۵۲ | |
| ۱ | لا تقبل شہادۃ الکافر علی المسلم۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۲ | تقبل شہادۃ اہل الذمۃ بعضہم علی بعض وان اختلفت مللہم بعد ان کانوا عدولا۔ | ہکذا فی البدائع |
| ۳ | شہادۃ اہل الذمۃ علی المستأمنین جائزۃ بخلاف شہادۃ المستأمنین علی اہل الذمۃ۔ | کذا فی الظہیریۃ |
| ۴ | وشہادۃ المستأمنین بعضہم علی بعض تقبل اذا کانوا من اہل دار واحدۃ وان کانوا من اہل دارین کالروم والترک لا تقبل۔ | کذا فی الظہیریۃ |
| ۵ | اما شہادۃ المرتد والمرتدۃ فقد اختلف المشائخ رح فیہا فقال بعضہم تقبل علی الکفار وقال بعضہم تقبل علی مرتد مثلہ والاصح انہا لا تقبل علی کل حال۔ | ہکذا فی المحیط |
| ۶ | اذا شہد کافران علی شہادۃ مسلمین لکافر علی کافر بحق او علی قضاء قاضی المسلمین علی کافر لمسلم او کافر لم تجز شہادتہما۔ | کذا فی المبسوط |
| ۷ | ولو شہد مسلمان علی شہادۃ کافر جازت۔ | کذا فی المبسوط |

لہ حکم نمبر ۳۲، ۷۴ تا ۵۲ / ۷۳۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)،
لہ ذمی کے مفہوم کے متعلق حکم نمبر ۷ / ۱۸۱ کا پہلا حاشیہ اور اہل ذمہ کے حقوق و فرائض کے متعلق حکم نمبر ۱۰۹۵ اور عادل ہونے کے مفہوم کے متعلق ۱۷ / ۶۱۵

| دفعات وشق نمبر | دسواں باب. اہل کفر کی گواہی کے احکام — اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# دسواں باب: اہل کفر کی گواہی کے احکام

دفعات نمبر ۷۳۰ تا ۷۴۰ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۵۲

## ۷۳۰ اہل کفر کی گواہی

اور اس میں ۵۲ شقیں ہیں۔

۱ کسی کافر کی گواہی، مسلمان پر (یعنی اس کے خلاف) قبول نہ ہوگی لہ — محیط سرخسی

۲ اہل ذمہ میں سے بعض کی گواہی ان کے بعض پر قبول کی جا سکے گی خواہ ان کی ملتیں (یعنی ان کے مذاہب کے نام) مختلف ہوں بشرطیکہ وہ (گواہ) عادل ہوں ٹه — بدائع

۳ (ا) اہل ذمہ کی گواہی مستأمن لوگوں پر جائز ہے (ب) اور مستأمن لوگوں کی گواہی اہل ذمہ پر ہو تو اس کا حکم اس کے خلاف ہے (یعنی جائز نہیں ہے)۔ — ظہیریہ

۴ (ا) مستأمن لوگوں سے بعض کی گواہی، ان کے بعض پر قبول کی جا سکے گی جب کہ وہ ایک ہی سلطنت کے ہوں (ب) اور اگر وہ دو سلطنتوں کے ہوں مثلاً روم اور ترک، تو پھر قبول نہ ہوگی ٹه — ظہیریہ

۵ (ا) مرتد مرد اور مرتد عورت کی گواہی میں مشائخ رح نے اختلاف کیا ہے ان میں سے بعض کا قول یہ ہے کہ (ان کی گواہی) کافروں پر قبول کی جا سکے گی (ب) اور ان میں سے بعض کا قول یہ ہے کہ (ان کی گواہی) اس جیسے مرتد پر قبول کی جا سکے گی (ج) اور زیادہ صحیح قول یہ ہے کہ ان کی گواہی کسی حال میں قبول نہ ہوگی۔ — محیط

۶ جب دو کافروں نے دو مسلمانوں کی ایسی گواہی پر گواہی دی جو ایک کافر کے کسی حق کے لیے دوسرے کافر پر تھی۔ یا (ان دو کافروں کی گواہی) مسلمانوں کے قاضی کے ایسے فیصلہ پر تھی جو کسی مسلمان یا کافر کے لیے کسی کافر پر تھا تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز نہ قرار پائے گی۔ — مبسوط

۷ اگر دو مسلمانوں نے کسی کافر کی گواہی پر گواہی دی تو (دونوں کی وہ گواہی) جائز قرار پا سکے گی۔ — مبسوط

---

لہ نیز حکم نمبر ۱/۲۰۲ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

ٹه مستأمن کے مفہوم و بعض دیگر احکام کے متعلق حکم نمبر ۴۷/۲۶۳ ، ۱۴۴/۴۶۶ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شہادۃ اہل الکفر — شہادۃ اہل الکفر | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳۰ ۸ | کافر فی یدہ امۃ اشتراہا من مسلم فشہد علیہ کافران انہا لکافر و مسلم لم تجز شہادتہما وکذلک لوکانت فی یدہ ہبۃ اوصدقۃ من المسلم وہذا قول ابی حنیفۃ رح و محمد رح وقول ابی یوسف رح اولا ثم رجع و قال اقضی بہا علی الکافر خاصۃ و لا اقضی بہا علی غیرہ۔ | کذا فی الحاوی والمبسوط |
| ۹ | ولا تقبل شہادۃ ذمیین علی ذمی انہ اسلم لانہما یزعمان انہ مرتد وشہادۃ اہل الذمۃ علی المرتد باطلۃ۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۱۰ | ولو شہد رجل وامرأتان من اہل الاسلام انہ اسلم وہو یجحد یجبرہ الامام علی الاسلام ویحبسہ ولا یقتلہ۔ | کذا فی الظہیریۃ |
| ۱۱ | ذمی مات فشہد عشرۃ من النصاری انہ اسلم لا یصلی علیہ بشہادتہم وکذا لو شہد فساق من المسلمین۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۲ | ولو کان لہذا المیت ولی مسلم وبقیۃ اولیائہ کفار من اہل دینہ فادعی الولی المسلم انہ اسلم وانہ اوصی الیہ واراد ان یأخذ میراثہ وشہد اثنان من اہل الکفر بذلک یأخذ الولی المسلم میراثہ بشہادتہما ویصلی علیہ بشہادۃ الولی المسلم ان کان عدلا ولو لم یشہد علی اسلامہ غیر الولی المسلم یصلی علیہ بقول ولیہ المسلم ولا یکون لہ المیراث۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۱۳ | قال فی المنتقی اذا شہد رجل علی امرأتہ مع رجل انہا ارتدت والعیاذ باللہ وہی تجحد و تقر بالاسلام فرقت بینہما وجعلت علیہ نصف المہر ان لم یکن دخل بہا واجعل جحودہا الردۃ | |

۱ حکم نمبر ۲/۴۳۰ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲ حکم نمبر ۱۴/۴۳۰، ۱۴/۴۳۰ ، ۱۶۰/۴۳۰، ۲۳۰ نیز ۲۹/۴۳۱ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۳ حکم نمبر ۱۴/۴۱۵ ، حکم نمبر ۲۰/۴۳۰ نیز ۱۲/۴۳۰ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)

۴ جیسا کہ فتاوی قاضی خان میں ہے اور مزید لکھا ہے کہ اس (میت) کے اسلام پر ان دو کافروں کی گواہی میراث کے حکم میں اس کے

| حوالہ | دسواں باب۔ اہل کفر کی گواہی کے احکام — اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | دفعات اثنی نمبر |
|---|---|---|
| حاوی، مبسوط | (و) کسی کافر کے قبضہ میں ایک باندی ہے جسے اس نے کسی مسلمان سے خریدا تو اس پر دو کافروں نے گواہی دی کہ وہ باندی کافر کی ہے یا یہ کہ وہ مسلمان کی ہے تو ان دونوں کی وہ گواہی جائز نہ ہو گی (ب) اسی طرح اگر وہ باندی اس کافر کے قبضہ میں کسی مسلمان کا ہبہ یا نفل، صدقہ تھی تو (مذکورہ صورت میں) یہی حکم ہے یہ امام ابو حنیفہ رح اور امام محمد رح کا قول اور امام ابو یوسف رح کا پہلا قول ہے پھر آپ نے اس قول سے رجوع کیا اور فرمایا کہ میں اس (مذکورہ) گواہی سے خاص طور سے کافر پر حکم کردوں گا اور اس کے علاوہ پر حکم نہ کروں گا۔ | ۷۳/ب ۸ |
| محیط سرخسی | دو ذمی شخصوں کی ایک ذمی آدمی پر یہ گواہی کہ وہ مسلمان ہو گیا ہے۔ قبول نہ ہو گی اس لیے کہ ان دونوں کا گمان یہ ہے کہ وہ مرتد ہے اور اہل ذمہ کی گواہی مرتد پر باطل ہے لہ | ۹ |
| ظہیریہ | اہل اسلام میں سے اگر ایک مرد اور دو عورتوں نے یہ گواہی دی کہ وہ آدمی اسلام لے آیا ہے اور وہ آدمی خود اس سے انکار کرتا ہے تو امام (یعنی حاکم مجاز) اس آدمی کو اسلام پر مجبور کر سکے گا اسے قید میں رکھ سکے گا اور (بنا پر ارتداد) اس کے لیے قتل کا حکم نہ دے گا ۲ہ | ۱۰ |
| قاضی خان | (و) ایک ذمی شخص مر گیا اور دس نصرانیوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اسلام لے آیا تھا تو ان (نصرانیوں) کی گواہی کی بنا پر اس پر نماز جنازہ نہ پڑھی جائے گی (ب) اور یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر فاسق مسلمانوں نے (مذکورہ) گواہی دی ۳ہ | ۱۱ |
| قاضی خان | اگر (مذکورہ صورت میں) اس (ذمی) میت کا ایک ولی مسلم ہو اور اس کے باقی ولی اس کے ہم مذہب کافر ہوں پس اس مسلم ولی نے یہ دعویٰ کیا کہ وہ (میت) اسلام لے آیا تھا اور اس نے اسے وصیت کی تھی، اور اس (مسلمان) ولی نے اس کی میراث لینا چاہی اور اہل کفر میں سے دو نے اس کے متعلق گواہی دی تو دو کی گواہی کی بنا پر وہ مسلم ولی اس کی میراث لے لے گا اور اس مسلم ولی کی گواہی کی بنا پر بشرطیکہ وہ گواہ عادل ہو اس میت پر نماز جنازہ پڑھی جائے گی اور اگر اس مسلم ولی کے علاوہ کسی نے اس کے اسلام پر گواہی نہ دی تو اس پر اس مسلم ولی کی گواہی کی بنا پر نماز جنازہ پڑھی جائے گی اور اس کے لیے میراث نہ ہو گی ۴ہ | ۱۲ |
| | المنتقی میں مذکور ہے کہ جب کسی شخص نے کسی اور آدمی کے ساتھ مل کر اپنی بیوی پر یہ گواہی دی کہ وہ مرتد ہو گئی ہے العیاذ باللہ اور وہ عورت اس امر سے انکار کرتی ہے اور وہ اسلام کا اقرار کرتی ہے تو (آپ نے فرمایا کہ) میں ان دونوں (یعنی اس بیوی اور اس کے خاوند) میں علیحدگی کا حکم دوں گا اور اگر | ۱۳ |

کافر دلیل بر قائم قرار پائی اور ان میں سے بعض کی گواہی بعض پر حجت قرار پاتی ہے۔ مفہوم ماخوذ از فتاویٰ قاضی خان علی ھامش عالمگیری مصری ج ۲ ص ۶۷ اور عادل قرار پانے کے متعلق حکم نمبر ۱۵، ۱۶/۴۱۵ مع حاشیہ، نیز حکم نمبر ۱۵، ۱۶/۴۳۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شهادة الکفر — شهادة اهل الکفر | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۲۳۰ | واقرارها بالاسلام توبة۔ | کذا فی المحیط |
| ۱۴ | ولوشهدا علی انها اسلمت وهی تجحد واصل دینها کان هو النصرانیة قبلت شهادتهما علی الاسلام واجعل جحودها وثباتها علی النصرانیة ردة ولا یبرأ من نصف المهر۔ | کذا فی المحیط |
| ۱۵ | روی عمر بن ابی عمرؒ عن محمدؒ فی الاملاء رجل من اهل الذمة مات فشهد مسلم عدل او مسلمة انه اسلم قبل موته وانکر اولیاءه من اهل الذمة ذلك فمیراثه لاولیاءه من اهل الذمة بحاله وینبغی للمسلمین ان یغسلوه ویکفنوه ویصلوا علیه وکذلك ان کان المخبر محدودا فی قذف بعد ان یکون عدلا۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۱۶ | نصرانی مات وله ابنان احدهما مسلم والآخر نصرانی فاقام المسلم نصرانیین انه مات مسلما واقام النصرانی مسلمین انه مات نصرانیا یقضی بالارث للمسلم۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| | وکذا لو اقام النصرانی نصرانیین | هکذا فی الذخیرة |
| | ویصلی علی المیت بقول ابنه المسلم انه مات مسلما لا بشهادة النصرانیین۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۱۷ | ولو قال الابن المسلم اسلم ابی قبل موته وانا وارثه وقال النصرانی ابی لم یسلم فالقول للنصرانی فی المیراث ویصلی علیه بقول ابنه المسلم۔ | کذا فی محیط السرخسی |

۱؎ حکم نمبر ۱۳/۲۹۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲؎ حکم نمبر ۱۱/۲۳۰، ۸/۲۹۳ مع حواشی ملاحظہ ہو (مترجم)

۳؎ حد قذف کے متعلق حکم نمبر ۴۶۶/—، اس کی گواہی کے متعلق ۱۳۱/۴۹۹، ۱۰ تا ۱۲/۳۲۴ مع حواشی اور عادل ہوتے کے متعلق حکم نمبر ۱۶/۲۱۵ مع حاشیہ

| دفعات تحتی نمبر | دسواں باب. اہل کفر گواہی کے احکام ، اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۳۰ | اس نے اس سے دخول نہیں کیا تھا تو اس پر نصف حق مہر کا حکم دوں گا اور میں اس عورت کی طرف سے ارتداد سے انکار اور اسلام کے اقرار کو (اس کی) توبہ قرار دوں گا[۱] | محیط |
| ۱۴ | اور اگر (مذکورہ صورت میں) ان گواہوں نے یہ گواہی دی کہ اس کی بیوی مسلمان ہو گئی ہے اور وہ اس سے انکار کرتی ہے اور اس کا اصل دین نصرانیت ہے تو (فرمایا کہ) میں (اس کے) اسلام کے متعلق ان دونوں کی یہ گواہی قبول کر لوں گا اور اسلام (لانے) سے اس کے انکار اور نصرانیت پر اس کے ثبات کو (اس کا) ارتداد قرار دوں گا اور اس کا خاوند (عدم دخول کی صورت میں) نصف حق مہر سے بری نہ ہوگا ۔[۲] | محیط |
| ۱۵ | (الف) عمر بن ابی عمروؒ نے املا میں امام محمدؒ سے روایت کیا ہے کہ اہل ذمہ میں سے کوئی آدمی مر گیا تو ایک عادل مسلمان مرد یا عورت نے یہ گواہی دی کہ وہ اپنی موت سے پہلے اسلام لے آیا تھا اور اہل ذمہ میں سے اسکے ولیوں نے اس سے انکار کیا تو اس کی میراث حسب حال اہل ذمہ میں سے اس کے ولیوں کو ملے گی اور مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ اس میت کو غسل دیں اسے کفن دیں اور اس پر نماز جنازہ پڑھیں (ب) اور یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر (اس کے اسلام کی) خبر دینے والا ایسا شخص ہو جسے حدِ قذف لگی ہو بشرطیکہ وہ عادل ہو[۳] | ذخیرہ |
| ۱۶ | ایک نصرانی مر گیا اس کے دو بیٹے ہیں ایک مسلمان اور دوسرا نصرانی ، پس مسلمان بیٹے نے دو نصرانی گواہ قائم کئے کہ اس کی (یعنی اس کے باپ کی) موت اسلام پر ہوئی ہے اور نصرانی بیٹے نے دو مسلمان گواہ قائم کئے کہ اس کی موت نصرانیت پر ہوئی ہے تو قاضی (اس کی) میراث کا حکم مسلمان (بیٹے) کے لئے کرے گا ۔ | محیط سرخسی |
| | (ب) اور (مذکورہ صورت میں) یہی حکم اس صورت میں ہے جب کہ (اس کے) نصرانی (بیٹے) نے دو نصرانی گواہ قائم کئے ۔ | ذخیرہ |
| | (ج) اور (مذکورہ صورت میں) اس میت پر نماز جنازہ اس کے مسلمان بیٹے کے اس قول کی بنا پر ہے کہ اس نے اسلام پر وفات پائی ان دو نصرانیوں کی گواہی سے نہیں[۴] | محیط سرخسی |
| ۱۷ | اور اگر (مذکورہ صورت میں) اس (نصرانی) کے مسلمان بیٹے نے یہ کہا کہ میرا باپ اپنی وفات سے پہلے اسلام لے آیا اور میں اس کا وارث ہوں اور اس کے نصرانی بیٹے نے یہ کہا کہ میرا باپ اسلام نہیں لایا تو میراث میں اس کے نصرانی بیٹے کا قول معتبر ہوگا اور اس کے مسلمان بیٹے کے قول کی بنا پر اس (میت) پر نماز جنازہ پڑھی جائے گی ۔ | محیط سرخسی |

نیز حکم نمبر ۲۵/۷۳۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۴] حکم نمبر ۱۲/۷۳۰ ملاحظہ ہو اور اگر اس میت کی میراث نہ تھی تو اس کے متعلق حکم نمبر ۱۹/۷۳۰ نیز حکم نمبر ۱۶، ۱۱ تا ۲۲/۷۳۰ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شهادة اهل الکفر — شهادة اهل الکفر | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۳۰ ۱۸ | قال فی المنتقی فلو لم یقم الابن المسلم بینة علی اسلام ابیه قبل موته حتی ادعی رجل علی المیت دینا فاقام بینة من النصاری یقضی له بالمال ثم ان الابن المسلم اقام بینة من النصاری علی اسلام الاب قبل موته قال محمدؒ ان کان الغریم مسلما لم ابطل دینه بشهادة اهل الذمة ولم ارد القضاء وان کان ذمیا رددت القضاء وانفذت للابن المسلم جمیع المیراث۔ | کذا فی الذخیرة والمحیط |
| ۱۹ | ولو لم یترك المیت مالا واقام الابن المسلم شهادة من النصاری علی انه مات مسلما واراد اخذ اخوته الصغار لم تقبل بینته علی ذلك وهذا الحکم لا یخص بهذا الموضع بل فی کل موضع شهد قوم من اهل الذمة علی اسلام میت ان کان المیت لم یترك مالا تقام البینة لاجله لا تقبل شهادتهم ولا یحکم باسلامه۔ | کذا فی الذخیرة والمحیط |
| ۲۰ | قال ابن سماعةؒ قلت لمحمدؒ فان کان شهود غریم المسلم من المسلمین وقضیت بشهادتهم بحضرة الابن النصرانی ثم جاء الابن المسلم ببینة من اهل الذمة ان الاب مات مسلما قال محمدؒ هو الوارث فیما کان للنصرانی المیت من المال ولا یقضی علی الغریم بشیء۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۱ | قال ابن سماعةؒ قلت لمحمدؒ فان کان الغریم والابن المسلم اقام کل واحد منهما شاهدین ذمیین قال فاذا جاءوا معا فالخصم هو الابن المسلم لانه تثبت وراثته بما اقام من البینة وانما تقبل ببینة الغریم علی الوارث فاذا کان الوارث مسلما فشهادة اهل الذمة لیست بحجة علیه فلا یستحق الغریم بها شیئا۔ | کذا فی المحیط |
| ۲۲ | لو قال احدهما کان ابی مسلما وانا ایضا وقال الآخر بل وانا اسلمت قبل موته وکذبه الآخر المیراث للمتفق علی | |

لہ اور اگر اس میت کی میراث تھی تو اس کے متعلق حکم نمبر ۱۶/۲۳ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات شق نمبر | دسواں باب۔ اہل کفر کی گواہی کے احکام — اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۸ | (د) المنتقی میں کہا کہ اگر (مذکورہ صورت میں) اس مسلمان بیٹے نے یہ گواہی قائم نہ کی تھی کہ اس کا باپ اپنی وفات سے پہلے اسلام لے آیا تھا حتیٰ کہ ایک آدمی نے اس میت پر قرض کا دعویٰ کیا تو اس نے نصاریٰ سے گواہی قائم کی تو قاضی اس کے لیے مال کا حکم کرے گا پھر اس مسلمان بیٹے نے نصاری سے گواہی قائم کی کہ اس کا باپ اپنی موت سے پہلے اسلام لے آیا تھا تو (اس کے حکم کے متعلق) امام محمد رحہ نے فرمایا کہ اگر وہ قرض خواہ مسلمان تھا تو اہل ذمہ (یعنی ان نصاری) کی گواہی کی بنا پر اس کا (وہ) قرض باطل نہ کروں گا اور قاضی کا وہ فیصلہ رد نہ کروں گا (ب) اور اگر وہ قرض خواہ ذمی تھا تو میں (قرض کے متعلق) وہ فیصلہ رد کروں گا اور اس کے مسلمان بیٹے کے لیے سب میراث کا حکم دوں گا۔ | ذخیرہ محیط |
| ۱۹ | اور اگر (مذکورہ صورت میں) اس میت نے کوئی میراث نہ چھوڑی اور اس کے مسلمان بیٹے نے نصاریٰ میں سے یہ گواہی قائم کی کہ اس نے (یعنی اس کے باپ نے) اسلام پر وفات پائی اور اس نے اپنے چھوٹے بھائیوں کو لینا چاہا تو اس پر اس کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور یہ حکم اس صورت سے ہی مخصوص نہیں ہے بلکہ ہر وہ صورت جس میں اہل ذمہ نے کسی میت کے اسلام پر گواہی دی تو اگر اس میت نے مال نہیں چھوڑا جس کے لیے گواہی قائم کی جائے تو اس کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی اور نہ (اس سے) اس کے اسلام کا حکم کیا جائے گا[1] | ذخیرہ، محیط |
| ۲۰ | ابن سماعہ رحہ کا قول ہے کہ میں نے امام محمد رحہ سے دریافت کیا کہ اگر (مذکورہ صورت میں) مسلمان قرض خواہ کے گواہ مسلمانوں میں سے ہوں اور ان کی گواہی کی بنا پر اس کے نصرانی بیٹے کے سامنے قاضی کا فیصلہ ہو گیا پھر اس کا مسلمان بیٹا اہل ذمہ سے یہ گواہی لایا کہ اس کے باپ نے اسلام پر وفات پائی تو (اس کے حکم کے متعلق) امام محمد رحہ نے فرمایا کہ جو کچھ اس نصرانی میت کا مال تھا اس کا وارث اس کا مسلمان بیٹا ہے اور قاضی اس قرض خواہ پر (مال کی واپسی کے لیے) کچھ حکم نہ کرے گا۔ | محیط |
| ۲۱ | ابن سماعہ رحہ کا قول ہے کہ میں نے امام محمد رحہ سے دریافت کیا کہ اگر (مذکورہ صورت میں) اس (مسلمان) قرضخواہ اور اس کے مسلمان بیٹے دونوں نے دو دو ذمی گواہ پیش کیے تو (اس کے حکم کے متعلق آپ نے) فرمایا کہ اگر وہ سب اکٹھے آئے تو خصم (یعنی فریق نالش) وہ مسلمان بیٹا قرار پائے گا اس لیے اس نے جو گواہی قائم کی اس سے اس کی وراثت ثابت ہوگی اور قرض خواہ کی گواہی وارث پر قبول کی جاتی ہے پس جب وارث مسلمان تھا تو اس پر اہل ذمہ کی گواہی حجت نہیں ہے پس اس گواہی سے وہ قرض خواہ کسی شئی کا حقدار نہ ہوگا۔ | محیط |
| ۲۲ | اگر (مذکورہ صورت میں) ان دو بیٹوں میں سے ایک نے یہ کہا کہ میرا باپ مسلمان تھا اور میں بھی مسلمان ہوں اور دوسرے نے کہا کہ بلکہ یہ اس کی وفات سے پہلے اسلام لے آیا اور دوسرے نے اس کی | |

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شهادة اهل الكفر — شهادة اهل الكفر | حوالہ |
|---|---|---|
| ۲۳۰ | اسلامه فی حال حياة ابيه۔ | كذا فی محيط السرخسی |
| ۲۳ | لو قال الابن المسلم لم يزل ابی كان مسلما و قال النصرانی لم يزل ابی كان نصرانيا فالقول قول المسلم و ان اقاما البينة فالبينة للابن المسلم ايضا ولو ان المسلم اقام البينة من المسلمين على اسلام الاب قبل موته لما قبل ذلك حتى يصفوا الاسلام وكذلك اذا شهد شاهدان من المسلمين على نصرانی انه اسلم لا تقبل شهادتهما حتى يصفوا الاسلام و ذكر القاضی الامام ركن الاسلام علی السغدی رح فی شرح كتاب السير الكبير ان الشاهد اذا كان فقيها تقبل شهادته من غير ان يصف الاسلام و اذا كان جاهلا لا تقبل شهادته ما لم يصف الاسلام۔ | كذا فی الذخيرة |
| ۲۴ | مسلمة قالت كان زوجی مسلما و قال اولاده الكفار لا بل كان كافرا وللمسلم اخ مسلم يصدق المرأة فالميراث للاخ والمرأة ولو ترك ابنا كافرا وابنة مسلمة فقالت الابنة مات ابی مسلما و صدقها الاخ و قال الابن كان ابی كافرا فالقول للبنت ولو لم تكن زوجة ولكن اخ وابن والاخ يدعی الاسلام دون الابن فالميراث للابن، بنت واخ اختلفا فالقول لمدعی الاسلام وكذلك الاب مع الابن۔ | كذا فی محيط السرخسی |
| ۲۵ | اذا مات الرجل و ترك دارا فقال ابن الميت وهو مسلم مات ابی وهو مسلم و ترك هذه الدار ميراثا لی وجاء اخو الميت وهو ذمی فقال مات اخی وهو كافر علی دينی وابنه هذا مسلم فالقول قول الابن و له الميراث ولو اقاما جميعا علی مقالتهما بينة اخذت بينة المسلم ولو اقام الاخ بينة من اهل الذمة علی ما قال ولم يقم الابن البينة | |

| دفعات ذیلی نمبر | دسواں باب۔ اہل کفر کی گواہی کے احکام ، اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۰ے | تکذیب کی تو اس (میت) کی میراث اس کے لیے ہے جس کے اسلام پر باپ کی زندگی میں اتفاق ہے۔ | مجیط سرخسی |
| ۲۳ | (د) اگر (مذکورہ صورت میں باپ کے متعلق) اس کے مسلمان بیٹے نے یہ کہا کہ میرا باپ ہمیشہ مسلمان رہا اور نصرانی بیٹے نے یہ کہا کہ میرا باپ ہمیشہ نصرانی رہا تو مسلمان بیٹے کا قول معتبر ہوگا (ب) اور اگر ان دونوں نے گواہی قائم کی تو بھی مسلمان بیٹے کی گواہی معتبر ہوگی (ج) اور اگر اس مسلمان بیٹے نے باپ کی موت سے پہلے اس کے اسلام پر مسلمانوں سے گواہی قائم کی تو میں وہ گواہی قبول نہ کروں گا جب تک کہ وہ اسلام کا وصف بیان نہ کریں اسی طرح جب کسی نصرانی کے متعلق مسلمانوں میں سے دو گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اسلام لے آیا تو ان دونوں کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی جب تک کہ وہ اسلام کا وصف بیان نہ کریں (د) اور قاضی الامام رکن الاسلام علی السغدیؒ نے السیر الکبیر کی شرح میں کہا ہے کہ وہ گواہ اگر فقیہ (یعنی اسلام کا ماہر) ہو تو اس کی گواہی اسلام کا وصف بیان کئے بغیر قبول کی جا سکے گی اور اگر وہ (فقیہ نہ ہو) جاہل ہو تو جب تک وہ اسلام کا وصف بیان نہ کرے تو ان کی وہ گواہی قبول نہ ہوگی۔ | ذخیرہ |
| ۲۴ | (د) کسی مسلمان عورت نے کہا کہ میرا خاوند مسلمان تھا اور اس کی کافر اولاد نے کہا کہ نہیں بلکہ وہ کافر تھا اور اس (مبینہ) مسلمان (خاوند) کا ایک مسلمان بھائی ہے جو اس بیوی (کے بیان) کی تصدیق کرتا ہے تو اس (میت خاوند) کی میراث اس بھائی اور اس بیوی کے لیے ہے (ب) اور اگر اس (میت) نے ایک کافر بیٹا اور مسلمان بیٹی چھوڑی تو بیٹی نے یہ کہا کہ میرے باپ نے اسلام پر وفات پائی اور (اس میت کے) بھائی نے اس کی تصدیق کی اور بیٹے نے یہ کہا کہ میرا باپ کافر تھا تو اس بیٹی کے قول کا اعتبار ہوگا (ج) اور اگر اس (میت) کی بیوی نہ تھی اور بھائی اور بیٹا تھا اور بھائی (اس کے) اسلام کا دعوی کرتا ہے اور اس کا بیٹا اس سے انکار کرتا ہے تو (اس میت کی) میراث بیٹے کے لیے ہوگی (د) (اور اگر میت کی) بیٹی اور بھائی ہے اور (اس میت کے اسلام کے متعلق) ان دونوں نے اختلاف کیا تو (اس کے) اسلام کے مدعی کے قول کا اعتبار ہوگا (ر) اور اسی طرح (اگر اس میت کا) باپ اور بیٹا ہو تو یہی حکم ہے (یعنی اس میت کے اسلام کے مدعی کے قول کا اعتبار ہوگا) | مجیط سرخسی |
| ۲۵ | (د) جب ایک شخص وفات پا گیا اور اس نے ایک گھر چھوڑا تو میت کے بیٹے نے جو مسلمان ہے یہ کہا کہ میرے باپ نے اسلام پر وفات پائی اور یہ گھر میرے لیے میراث چھوڑا اور اس میت کا بھائی آیا جو کہ ذمی ہے تو اس نے کہا کہ میرا بھائی مرا اور وہ میرے دین پر کافر رہا اور اس کا یہ بیٹا مسلمان ہے تو اس بیٹے کا قول معتبر ہوگا اور اس کے لیے میراث ہوگی (ب) اور اگر ان دونوں نے اپنے اپنے قول پر گواہی کی تو مسلمان کی گواہی لی جائے گی (ج) اور اگر اس بھائی نے اپنے قول پر اہل ذمہ سے گواہی قائم کی اور بیٹے نے کوئی گواہی | |

| حوالہ | الباب العاشر فی شهادة اهل الکفر — شهادة اهل الکفر | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| کذا فی المحیط والذخیرة | لماجز بینة الاخ فاما اذا اقام الاخ مسلمین علی ما ادعی من کفر المیت یقضی بالمیراث للاخ۔ | ۷۳۰ |
| کذا فی محیط السرخسی | قال ابو یوسف رحمہ اللہ نصرانی مات وترک ابنین فاسلم احدهما بعد موته ثم اقام نصرانی بینة نصرانیة انه ابنه فانی اقبل بینته علی النسب واجعله شریک ابنه النصرانی فی المیراث ولا یشارک ابنه المسلم فی نصیبه۔ | ۲۶ |
| کذا فی المحیط | وکذلک لو ترک ابنا واحدا نصرانیا فاسلم بعد موت ابیه ثم جاء نصرانی وادعی انه ابن المیت واقام بینة من النصاری فانی اقضی بنسبه من المیت ولا اعطیه شیئا مما فی ید الابن المسلم فان خرج للمیت مال کان ذلک کله للمسلم فان مات المسلم ورثت اخاه یرید به ان بعد ما مات الابن المسلم فمیراث المیت الذمی للابن الذمی قال ابن سماعة رحمہ اللہ انما لا یکون للابن الذمی حق المزاحمة مع الابن المسلم فی هذه المسئلة اذا اسلم قبل ان یثبت نسب الابن الذمی اما لو ثبت نسبه قبل اسلامه بهذه البینة کانت له مزاحمة الابن۔ | ۲۷ |
| کذا فی التمرتاشی | نصرانی مات فقالت امرأته وهی مسلمة اسلمت بعد موته ولی المیراث فقالت الورثة بل قبله ولا میراث لک فالقول لهم۔ | ۲۸ |
| کذا فی التمرتاشی | وکذا لو مات مسلم عن نصرانیة وهی مسلمة یوم الخصومة فقالت اسلمت قبل موته وقالت الورثة بعده فالقول لهم۔ | ۲۹ |
| | ادعی خارجان مسلم وذمی دارا فی ید ذمی وادعیا المیراث | ۳۰ |

لہ حکم نمبر ۱۵/۷۳۰ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات دفتی نمبر | دسواں باب۔ اہل کفر کی گواہی کے احکام — اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۳۰ | قائم نہ کی تو میں اس بھائی کی وہ گواہی جائز نہ قرار دوں گا (د) اور اگر اس بھائی نے اس میت کے کفر کے متعلق اپنے دعوی پر دو مسلمان گواہ قائم کئے تو قاضی (اس میت) کی میراث کے متعلق بھائی کے لیے حکم کرے گا۔ | محیط، ذخیرہ |
| ۲۶ | امام ابو یوسف رح کا قول ہے کہ ایک نصرانی مر گیا اور اس نے دو بیٹے چھوڑے تو ان دونوں میں سے ایک اس کی موت کے بعد مسلمان ہو گیا پھر ایک (اور) نصرانی نے نصرانی گواہ قائم کئے کہ وہ (بھی) اس کا بیٹا ہے۔ تو (آپ نے فرمایا کہ) میں نسب کے متعلق اس کی وہ گواہی قبول کروں گا اور میراث میں اسے اس کے نصرانی بیٹے کا شریک کروں گا اور وہ اس (میت) کے مسلمان بیٹے کے ساتھ اس کے حصہ میں شریک نہ ہو گا۔ | محیط سرخسی |
| ۲۷ | (د) اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر (مذکورہ صورت میں) اس (نصرانی) میت نے ایک نصرانی بیٹا چھوڑا تو وہ اپنے باپ کی موت کے بعد اسلام لے آیا پھر ایک اور نصرانی آیا اور اس نے یہ دعوی کیا کہ وہ اس میت کا بیٹا ہے اور اس نے نصاریٰ میں سے گواہی قائم کی تو میں اس میت سے اس کی نسب کا حکم کروں گا اور اس (میت کے) مسلمان بیٹے کے قبضہ میں جو کچھ ہے اس سے اسے کوئی چیز نہ دوں گا پس اگر میت کے لیے کچھ اور مال برآمد ہوا تو وہ سب اس مسلمان (بیٹے) کو ملے گا (ب) پھر اگر اس مسلمان بیٹے کی وفات ہو گئی تو میں اس کے اس بھائی کو وارث قرار دوں گا اور اس سے آپ کی مراد یہ ہے کہ اس مسلمان بیٹے کی موت کے بعد اس ذمی میت کی میراث اس ذمی بیٹے کے لیے ہو گی (ج) ابن سماعہ رح نے کہا ہے کہ اس مسئلہ میں مسلمان بیٹے کے ساتھ ذمی بیٹے کو مزاحمت کا حق تب حاصل نہیں ہوتا جب کہ وہ (مسلمان بیٹا) ذمی بیٹے کی نسب ثابت ہونے سے پہلے اسلام لے آیا اور اگر اس کے اسلام لانے سے پہلے اس ذمی بیٹے کی نسب اس گواہی سے ثابت ہو گئی تو اس ذمی بیٹے کے لیے (مسلمان) بیٹے کی مزاحمت ہو سکے گی۔ | محیط |
| ۲۸ | کوئی نصرانی مر گیا تو اس کی بیوی نے درآنحالیکہ وہ مسلمان ہے یہ کہا کہ میں اس کی موت کے بعد مسلمان ہوئی اور میرے لیے میراث ہے اور وارثوں نے کہا کہ بلکہ تو اس کی موت سے پہلے مسلمان ہو گئی تھی (اور نکاح نہ رہا تھا) اور تیرے لیے میراث نہیں ہے تو وارثوں کا قول معتبر ہو گا۔ | تمرتاشی |
| ۲۹ | اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ کسی مسلمان (خاوند) کی وفات ہو گئی اس کی بیوی نصرانیہ ہے اور خصومت (یعنی قاضی کے ہاں نالش) کے وقت وہ مسلمان ہے اور اس نے کہا کہ میں اس کی موت سے پہلے اسلام لے آئی تھی اور وارثوں نے کہا کہ تو اس کی موت کے بعد مسلمان ہوئی تو وارثوں کا قول معتبر ہو گا۔ | تمرتاشی |
| ۳۰ | (قاضی کے ہاں) دو برآمد ہونے والے ایک مسلمان اور ایک ذمی نے ایک ایسے گھر کے متعلق دعوی | |

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شهادة اهل الکفر۔ شهادة اهل الکفر | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۰[1] | و برهنا قضى بها بينهما ان كان شهود الذمى مسلمين والا قضى بها للمسلم و ان كان شهوده كفارا۔ | هكذا فى البحر الرائق والمحيطين |
| ۳۱ | كل شهادة شهد بها ذمى على ذمى فلم ينفذ الحاكم الشهادة و لم يحكم بها حتى اسلم المشهود عليه فان الشهادة تبطل فان اسلم المشهود عليه بعد الحكم فالحكم ماض عليه و يؤخذ بالحقوق كلها الا فى الحدود و اما القصاص فى النفس و ما دون النفس فالقياس ان ينفذ القاضى و فى الاستحسان لا ينفذ و اما السرقة اذا اسلم السارق بعد القضاء قبل القطع فالقاضى يضمنه المال و يدرأ عنه القطع و ان اسلم المشهود عليه ثم اسلم الشاهدان او اسلم الشاهد ان ثم اسلم المشهود عليه ان لم يجددا الشهادة لم يقض بها فى جميع الحقوق و ان جددا فى الوجه الاول بعد اسلامهما و فى الوجه الثانى بعد اسلام المشهود عليه قضى بها فى الاموال والقصاص و حد القذف ولم يقض بها فى الحدود الخالصة لله تعالى | هكذا فى شرح ادب الخصاف للصدر الشهيد رح |
| ۳۲ | لو شهد على نصرانى اربعة من النصارى انه زنى بامة مسلمة فان شهدوا انه استكرهها حد الرجل و ان قالوا طاوعته درئ الحد عنها و يعزر الشهود لحق الامة المسلمة۔ | كذا فى فتاوى قاضيخان |
| ۳۳ | قال ابن سماعة رح عن محمد رح فى نصرانيين شهدا على مسلم و نصرانى انهما قتلا مسلما عمدا قال لا اجوز شهادتهما على المسلم و أدرأ عن النصرانى القتل و اجعل عليه الدية فى ماله۔ | كذا فى المحيط |
| ۳۴ | قال ابن سماعة رح سمعت محمدا رح يقول فى مسلم قطع يد نصرانى عمدا و زعم القاطع انه عبد لنصرانى و ادعى المقطوعة يده انه حر | |

[1] حکم نمبر ۱/۳۰ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات ذہنی نمبر | دسواں باب، اہل کفر کی گواہی کے احکام ، اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۰ | کیا جو ایک ذمی آدمی کے قبضہ میں ہے اور ان دونوں نے میراث کا دعوی کیا اور گواہی قائم کی تو قاضی وہ گھر ان دونوں کے لیے حکم کرے گا بشرطیکہ اس ذمی کے گواہ دو مسلمان ہوں ورنہ قاضی اس گھر کے متعلق مسلمان کے لیے حکم کرے گا اگرچہ اس کے گواہ کافر ہوں۔ | بحرالرائق محیطین |
| ۳۱ | (د) ہر وہ گواہی جو ایک ذمی نے دوسرے ذمی پر دی اور (ابھی) حاکم (مجاز) نے اس گواہی کو نافذ نہیں کیا اور نہ اس کے بموجب حکم کیا حتیٰ کہ مشہود علیہ (یعنی جس پر گواہی دی گئی یعنی مدعا علیہ) اسلام لے آیا تو وہ گواہی باطل قرار پائے گی (ب) اور اگر مشہود علیہ (قاضی کا) حکم ہونے کے بعد مسلمان ہوا تو وہ حکم اس پر باقی رہے گا اور حدود کے سوا تمام حقوق میں ماخوذ ہوگا اور قصاص کی صورت میں جان کا قصاص ہو یا جان سے کم کا ہو، از روئے قیاس حکم یہ ہے کہ قاضی (اس حکم کو) نافذ کرے گا اور از روئے استحسان حکم یہ ہے کہ نافذ نہ کرے گا اور سرقہ کی صورت میں جب قاضی کے فیصلہ کے بعد اور قطع (ید) سے پہلے وہ (ذمی) چور اسلام لے آیا تو قاضی اس مال کی ضمان لے گا اور قطع (ید کی حد) ہٹا دے گا (ج) اور اگر مشہود علیہ اسلام لے آیا پھر گواہ بھی اسلام لے آئے یا پہلے گواہ اسلام لائے پھر مشہود علیہ بھی اسلام لے آیا تو اگر انہوں نے از سر نو گواہی نہ دی تو قاضی تمام حقوق میں کوئی حکم نہ کرے گا (د) اور اگر ان گواہوں نے پہلی صورت میں ان دونوں کے اسلام لانے کے بعد اور دوسری صورت میں مشہود علیہ کے اسلام لانے کے بعد از سر نو گواہی دی تو قاضی اموال، قصاص اور حد قذف میں حکم کرے گا اور (بقیہ) حدود خالصہ (یعنی حد زنا، حد خمر، حد سرقہ اور حد قطاع الطریق) میں حکم نہ کرے گا۔ | شرح ادب الخصاف للصدر الشہید رح |
| ۳۲ | اگر کسی نصرانی پر چار نصرانیوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے ایک مسلمان باندی سے زنا کیا ہے تو اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ اس نے اس پر زبردستی کی ہے تو اس مرد پر حد (زنا) قائم کی جائے گی اور اگر انہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ (مسلمان) باندی رضا مند تھی تو (ان نصرانیوں کی گواہی پر مبنی) حد زنا اس (مسلمان) باندی سے ہٹا دی جائے گی اور ان گواہوں کو اس مسلمان باندی کے حق کے لیے تعزیری سزا دی جائے گی لہ | قاضی خان |
| ۳۳ | ابن سماعہ رح نے امام محمد رح سے ان دو نصرانیوں کے بارے میں روایت کیا ہے جنہوں نے ایک مسلمان مرد اور نصرانی عورت پر یہ گواہی دی کہ ان دونوں نے ایک مسلمان کو عمداً قتل کیا ہے تو آپ نے فرمایا کہ میں ان دونوں (نصرانیوں) کی گواہی مسلمان پر جائز نہ قرار دوں گا اور اس نصرانی (مبینہ قاتل) سے قتل (کا قصاص) ہٹا کر اس پر اس کے مال میں دیت لازم کروں گا۔ | محیط |
| ۳۴ | (د) ابن سماعہ رح کا قول ہے کہ آپ نے امام محمد رح سے اس مسلمان کے بارے میں یہ فرماتے سنا جس نے کسی نصرانی کا ہاتھ عمداً کاٹ ڈالا اور اس قاطع نے یہ گمان کیا کہ وہ ایک نصرانی کا غلام ہے اور جس | |

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شہادۃ اہل الکفر — شہادۃ اہل الکفر | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۰ | فأقام رجلا وامرأتین من المسلمین علی انہ اعتقہ مولاہ منذ سنۃ قال اجعلہ حرا واقتص منہ وان اقام المقطوعۃ یدہ نصرانیین ان مولاہ اعتقہ منذ شہر واراد ان یقتص منہ فانہ یعتق بہذہ الشہادۃ ولا اقتص من القاطع قالوا ینبغی ان یکون القضاء بالعتق قولہما[1] لا قول ابی حنیفۃ رح فان اباحنیفۃ رح لا یری قبول الشہادۃ علی عتق العبد بدون دعواہ ولم توجد ہنا دعوی العبد فانہ منکر لذلک لہ | کذا فی الذخیرۃ |
| ۳۵ | نصرانی فی یدہ طیلسان اقام کل واحد من مسلم ونصرانی نصرانیین ان النصرانی اقر بالطیلسان لہ قال انی اقضی بہ للمسلم۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۶ | نصرانی اقام بینۃ علی امرأۃ نصرانیۃ انہ تزوجہا فی وقت کذا فقضیت بہا لہ ثم اقام المسلم البینۃ انہ تزوجہا فی وقت بعد ذلک لا یقضی بہا لہ عند ابی یوسف رح وعند ابی حنیفۃ رح یقضی بہا لہ فلو اقاما معا قضی للمسلم عند ابی حنیفۃ رح وعند ابی یوسف رح یقضی للنصرانی۔ | ھکذا فی محیط السرخسی |
| ۳۷ | نصرانی مات وعلیہ دین لمسلم بشہادۃ نصرانی وعلیہ دین لنصرانی بشہادۃ نصرانی قال ابوحنیفۃ رح ومحمد رح وزفر رح یبدئ بدین المسلم۔ | ھکذا فی محیط السرخسی |
| | فان فضل شیٔ کان ذلک للنصرانی۔ | ھکذا فی المحیط |
| ۳۸ | ولو کان النصرانی حیا وفی یدہ عبد فادعاہ مسلم ونصرانی واقام کل شاہدین نصرانیین فہو للمسلم بالاجماع۔ | کذا فی محیط السرخسی |

[1] حکم نمبر ۳۲/۱۴۴ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) [2] حکم ۱/۱۱۷۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | دسواں باب، اہل کفر کی شہادتوں کے احکام — اہل کفر کی شہادتوں کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۴ | کا ہاتھ کاٹا گیا اس نے یہ دعوی کیا کہ وہ آزاد ہے اور اس نے مسلمانوں میں سے ایک مرد اور دو عورتوں کی یہ گواہی قائم کی کہ اس کے آقا نے اسے ایک سال سے آزاد کر دیا ہے تو آپ نے فرمایا کہ میں اسے آزاد قرار دوں گا اور قاطع سے قصاص کا حکم دوں گا (ب) اور اگر وہ شخص جس کا ہاتھ کاٹا گیا ہے اس نے دو نصرانی گواہ قائم کیے کہ اس کے آقا نے اسے ایک ماہ سے آزاد کر دیا ہے اور اس نے چاہا کہ اس (قاطع) سے قصاص لیا جائے تو اس گواہی کی بنا پر وہ (مقطوع) آزاد قرار دیا جائے گا اور اس قاطع سے قصاص کا حکم نہ دوں گا مشائخ رح نے کہا ہے کہ (اس صورت میں) اس غلام کو آزاد قرار دینے کا حکم صاحبینؒ کے قول پر ہونا چاہیے امام ابو حنیفہ رح کے قول پر نہیں، اس لیے کہ امام ابو حنیفہ رح کے ہاں غلام کی آزادی پر گواہی اس کے دعوی کے بغیر قبول نہیں کی جاتی اور اس صورت میں اس غلام کا دعوی نہیں پایا گیا اس لیے کہ وہ اس کا (یعنی اس وقت غلام ہونے کا) منکر ہے۔ ٹہ | ذخیرہ |
| ۴۵ | ایک نصرانی شخص کے پاس ایک چادر تھی ایک مسلمان اور ایک نصرانی میں سے ہر ایک نے دو دو نصرانی گواہ قائم کیے کہ اس نصرانی شخص نے اقرار کیا ہے کہ وہ چادر اس کی (یعنی نصرانی مدعی یا مسلمان مدعی کی) ہے تو آپ نے فرمایا کہ میں (اس چادر کے متعلق) مسلمان کے لیے حکم کروں گا۔ | محیط |
| ۴۶ | (ا) کسی نصرانی مرد نے ایک نصرانی عورت پر گواہی قائم کی کہ اس مرد نے اس عورت سے فلاں وقت نکاح کیا تو اس عورت کے متعلق اس نصرانی کے لیے حکم کیا گیا پھر ایک مسلمان شخص نے یہ گواہی قائم کی کہ اس نے اس وقت کے بعد اس عورت سے نکاح کیا ہے تو امام ابو یوسفؒ رح کے ہاں قاضی اس عورت کے متعلق اس (مسلمان شخص) کے لیے حکم نہ کرے گا اور امام ابو حنیفہ رح کے ہاں قاضی اس عورت کے متعلق اس (مسلمان شخص) کے لیے حکم کرے گا اور اگر ان دونوں نے گواہی اکٹھے پیش کی تو امام ابو حنیفہ رح کے ہاں قاضی اس مسلمان شخص کے لیے حکم کرے گا اور امام ابو یوسف رح کے ہاں قاضی اس نصرانی شخص کے لیے حکم کرے گا۔ | محیط سرخسی |
| ۴۷ | (ا) ایک نصرانی شخص مر گیا اور اس پر نصرانی کی گواہی کی بنا پر ایک مسلمان شخص کے لیے قرض ہے اور اس پر نصرانی کی گواہی کی بنا پر ایک نصرانی شخص کے لیے (بھی) قرض ہے تو (اس کے حکم کے متعلق) امام ابو حنیفہ رح، امام محمد رح اور امام زفر رح کا قول یہ ہے کہ پہلے مسلم شخص کے قرض (کی ادائیگی) سے آغاز ہوگا۔<br>(ب) پھر اگر کچھ بچ رہا تو اس نصرانی کے (قرض کی ادائیگی) کے لیے ہوگا۔ | محیط سرخسی<br>محیط |
| ۴۸ | اگر ایک نصرانی شخص زندہ ہے اور اس کے قبضہ میں ایک غلام ہے اور ایک مسلمان اور نصرانی نے اس کا دعوی کیا اور ہر ایک نے دو دو نصرانی گواہ قائم کیے تو وہ (غلام) بالاجماع مسلمان کے لیے ہوگا۔ | محیط سرخسی |

ٹہ فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۴۴/۲۴۲ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریباً ۵ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شهادة اهل الکفر — شهادة اهل الکفر | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳۰/۳۹ | ان مات ذمی عن مائة درهم فاقام مسلم ذميين بدين مائة عليه واقام مسلم وذمی ذميين بمائة فثلثا المائة للمنفرد وثلثها للشريكين ولو اقام ذمی ذميين واقام مسلم وذمی ذميين فالمائة المتروكة بينهم لكل واحد ثلثها وكذا لو اقام الشريكان مسلمين واقام الذمی المنفرد ذميين قسم اثلاثا ولو اقام الذمی المنفرد مسلمين والشريكان ذميين اومسلمين فنصف المائة للمنفرد والنصف لهما۔ | کذا فی الکافی |
| ۴۰ | نصرانی مات وترك مائتی درهم وترك ابنين نصرانيين فاسلم احدهما ثم جاء رجل فادعی علی الميت مائة درهم فاقام شاهدين نصرانيين فان القاضی يقضی بذلك فی نصيب الكافر ولا يدخل الابن النصرانی علی اخيه المسلم فی نصيبه له | کذا فی المحیط |
| ۴۱ | قال محمد رحمه الله فی كتاب الرهن ذمی مات فادعی ذمی بعض متاعه رهنا واقام بينة من اهل الذمة وادعی مسلم عليه دينا واقام بينة من المسلمين اومن اهل الذمة فانی اخذ بينة المسلم فأبدأ بدينه حتی يستوفی المسلم ماله فان بقی شیء كان للذمی ثم قال ولا تجوز الرهن حتی يستوفی المسلم دينه فان كان شهود الذمی مسلمين وشهود المسلم ذميين اومسلمين كان الذمی احق بالرهن حتی يستوفی دينه۔ | کذا فی المحیط |
| ۴۲ | اذا ادعی مسلم علی كافر مالا وادعی كفالة مسلم بذلك واقام بينة من الكفار ثبت المال بهذه البينة علی الاصيل دون الكفيل۔ | کذا فی المبسوط |
| ۴۳ | وكذلك لو كان اصل المال علی كافر فشهد كافران علی مسلم | |

له حکم نمبر ۴۰/۴۳۰ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

له فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۴۰/۴۳۰ کے بعد غلاموں سے مخصوص تقریبا ۱۰ حکم کا اندراج متروک ہے۔ اس کے متعلق حکم نمبر

| دفعات وشق نمبر | دسواں باب، اہل کفر کی گواہی کے احکام — اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۰، ۳۹ | اگر ایک ذمی شخص ایک سو درہم چھوڑ کر مرا تو ایک مسلمان آدمی نے اس پر ایک سو درہم قرض کے متعلق دو ذمی گواہ قائم کیے اور ایک اور مسلمان اور ایک ذمی نے ایک سو درہم (قرض) کے متعلق دو ذمی گواہ قائم کیئے تو اس صورت میں) اس سو درہم کے دو تہائی اس اکیلے (مسلمان مدعی) کے لیے ہوں گے اور اس (سو) کی ایک تہائی ان دو شریکوں (یعنی اس دوسرے مسلمان اور ذمی) کے لیے ہوں گے اور اگر (اس قرض کے لیے) ذمی نے دو ذمی گواہ قائم کئے اور مسلمان اور ذمی نے (بھی) دو ذمی گواہ قائم کیئے تو وہ متروکہ سو درہم ان میں سے ہر ایک کے لیے سو کا تہائی تہائی ہو گا اور اسی طرح اگر ان دو شریکوں (یعنی مسلمان اور ذمی) نے دو مسلمان گواہ قائم کیئے اور اکیلے ذمی نے دو ذمی گواہ قائم کئے تو وہ (متروکہ سو درہم ان میں) تہائی تہائی تقسیم ہو گی اور اگر اکیلے ذمی نے دو مسلمان گواہ قائم کیئے اور ان دو شریکوں (یعنی مسلمان اور ذمی نے) نے دو ذمی یا دو مسلمان گواہ قائم کیئے تو اس سو درہم کا نصف اس اکیلے ذمی کے لیے ہو گا اور نصف ان دو شریکوں کے لیے ہو گا۔ | کافی |
| ۴۰ | ایک نصرانی مر گیا اور اس نے دو سو درہم چھوڑے اور اس نے دو نصرانی بیٹے چھوڑے پھر ان دونوں میں سے ایک مسلمان ہو گیا پھر ایک آدمی آیا اور اس نے اس میت پر سو درہم (قرض) کا دعوی کیا اور اس نے دو نصرانی گواہ قائم کیئے تو اس صورت میں) قاضی اس قرض کے متعلق اس کافر (وارث) کے حصہ سے حکم کرے گا اور نصرانی بیٹا اپنے مسلمان بھائی کے حصہ میں دخیل نہ ہو گا۔ ؎ | محیط |
| ۴۱ | امام محمدؒ نے کتاب الرھن میں فرمایا کہ ایک ذمی مر گیا تو ایک اور ذمی نے اس کے بعض سامان کے رہن کا دعوی کیا اور (اس پر) اہل ذمہ سے گواہی قائم کی اور ایک مسلمان نے اس (میت) پر قرض کا دعوی کیا اور اس نے (اس پر) مسلمانوں سے یا اہل ذمہ سے گواہی قائم کی تو (فرمایا) کہ میں مسلمان کی (قائم کردہ) گواہی کو لوں گا اور اس کے قرض (کی ادائیگی) کا حکم پہلے دوں گا حتی کہ وہ مسلمان اپنا مال پورا وصول کر لے پھر اگر کوئی شئے بچ گئی تو وہ ذمی کے لیے ہو سکے گی پھر آپ نے فرمایا کہ وہ رہن جائز نہ قرار پائے گا حتی کہ وہ مسلمان اپنا قرض وصول کرلے اور اگر اس ذمی کے گواہ دو مسلمان تھے اور اس مسلمان کے گواہ دو ذمی یا مسلمان تھے تو پھر وہ ذمی رہن کے متعلق زیادہ مستحق قرار پائے گا حتی کہ وہ اپنا قرض وصول کرلے۔ | محیط |
| ۴۲ | جب کسی مسلمان نے کسی کافر پر مال کا دعوی کیا اور اس نے اس کے متعلق ایک مسلمان کے کفیل ہونے کا دعوی کیا اور اس نے (اس پر) کافروں سے گواہی قائم کی تو اس گواہی سے اصیل پر (یعنی اصل مقروض یعنی اس کافر پر) مال ثابت ہو گا کفیل پر (یعنی مسلمان کفیل پر) نہیں۔ | مبسوط |
| ۴۳ | اور اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر اصل مال کسی کافر کے ذمہ تھا پھر | |

؎ ۴۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شہادۃ اھل الکفر — شہادۃ اھل الکفر | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۴۳۰ | وکافر انھما کفلا عنہ بھذا المال و بعضھم عن بعض جازت الشھادۃ علی الاصیل وعلی الکفیل الکافر ولا تجوز علی الکفیل المسلم۔ | کذا فی المبسوط |
| ۴۴ | واذا ادعی مسلم علی مسلم مالا وجحد المطلوب وادعی الطالب کفالۃ رجل من اھل الذمۃ عنہ بالمال بامرہ وجحدہ الکفیل وشھد لہ بذلک ذمیان جازت شھادتھما علی الکفیل ولم تجز علی المسلم حتی ان الکفیل اذا ادی لم یکن لہ ان یرجع علی المسلم بشیٔ۔ | کذا فی المبسوط |
| ۴۵ | وکذلک لو کان المال علیھما فی الصک والمسلم فی صدر الصک والذمی کفیل بعدہ او کان الصک علیھما وکل واحد منھما ضامن عن صاحبہ فھذہ البینۃ حجۃ علی الکافر دون المسلم۔ | کذا فی المبسوط |
| ۴۶ | ولو ان رجلا مسلما کفل لکافر عن کافر بالف درھم فقال الکافر الذی علیہ الاصل لم آمرہ ان یضمن عنی فجاء المسلم بشاھدین من اھل الکفر انہ قد امرہ بالضمان واقر الطالب انہ قد استوفی منہ المال کان لہ ان یرجع علیہ۔ | کذا فی المحیط |
| ۴۷ | وان کفل مسلم بنفس ذمی او بمال علیہ لمسلم اولذمی وشھد علیہ اھل الذمۃ فان جحد المسلم الکفالۃ لم یجز ذلک علیہ وان اقر بھا جاز ذلک علیہ لاقرارہ فان ادعی المال وشھد شھود من اھل الذمۃ انہ کفل بامرہ رجع بہ[1] | کذا فی المحیط |
| ۴۸ | لو ان کافرا وکل مسلما بشراء او بیع لم اجز علی الوکیل الشھود الا المسلمین ولو ان مسلما وکل کافرا بذلک[2] اجزت | |

[1] حکم ۴۷/۴۳۰ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں غلاموں سے مخصوص تقریبا ۳ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۲/۴۱۸ کا دوسرا

| دفعات و شق نمبر | دسواں باب۔ اہل کفر کی گواہی کے احکام ، اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳ | دو کافروں نے ایک مسلمان اور کافر پر یہ گواہی دی کہ وہ دونوں اس مال کے متعلق اس کی طرف سے اور ایک دوسرے کے کفیل ہوئے تو یہ گواہی کافر اصیل اور کافر کفیل پر جائز قرار پائے گی اور مسلمان کفیل پر جائز قرار نہ پائے گی۔ | مبسوط |
| ۴۴ | جب کسی مسلمان نے کسی مسلمان پر مال کا دعویٰ کیا اور مطلوب (یعنی مدعا علیہ مقروض) نے انکار کیا تو طالب (یعنی مدعی قرض خواہ) نے دعویٰ کیا کہ اس مطلوب کے حکم سے اس کی طرف سے اہل ذمہ میں سے ایک آدمی مال کے متعلق کفیل ہے اور اس کفیل نے انکار کیا پھر اس کے متعلق اس (مدعی) کے لیے دو ذمیوں نے گواہی دی تو ان دونوں کی وہ گواہی اس (ذمی) کفیل پر جائز قرار پائے گی اور مسلمان پر جائز نہ ہوگی حتیٰ کہ جب اس کفیل نے وہ مال ادا کر دیا تو اسے اس مسلمان (مقروض) سے کسی شئے کے لینے کا اختیار نہ ہوگا۔ | مبسوط |
| ۴۵ | اور اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر دستاویز میں مال ان دونوں (یعنی مسلمان اور ذمی) کے ذمہ ہے اور مسلمان (کا نام) دستاویز کے سر فہرست ہے۔ اور ذمی شخص اس کے بعد بطور کفیل ہے یا وہ دستاویز ان دونوں کے نام ہے اور ان میں سے ہر ایک دوسرے کا ضامن ہے (اور پھر اس کے متعلق اس مدعی کے لیے دو ذمیوں نے گواہی دی) تو یہ گواہی کافر پر حجت ہے مسلمان پر نہیں۔ | مبسوط |
| ۴۶ | اگر ایک مسلمان شخص ایک کافر کی طرف سے ایک ہزار درہم کے متعلق ایک کافر کے لیے کفیل ہوا تو جس کافر پر اصل (قرض) ہے اس نے یہ کہا کہ میں نے اس (مسلمان) کو نہیں کہا تھا کہ وہ میری طرف سے ضامن ہو تو وہ مسلمان اہل کفر میں سے اس پر دو گواہ لایا کہ اس (اصیل) کافر نے اس مسلمان کو ضامن ہونے کا حکم کیا تھا اور طالب (یعنی قرض خواہ) نے یہ اقرار کیا کہ اس نے اس (مسلمان کفیل) سے مال وصول کر لیا ہے تو اس (مسلمان کفیل) کو اختیار ہوگا کہ وہ اس (اصیل کافر) سے مال وصول کر لے۔ | محیط |
| ۴۷ | (د) اگر کوئی مسلمان کسی ذمی کی جان یا مال کا کفیل ہوا جو اس پر کسی مسلمان یا ذمی کا حق ہے اور اس پر اہل ذمہ نے گواہی دی تو اگر اس مسلمان نے اس کفالت کا انکار کیا تو اس پر ان کی وہ گواہی جائز نہ قرار پائے گی (ب) اور اگر اسنے اس کا اقرار کیا تو ان کی وہ گواہی جائز قرار پائے گی اس لیے کہ اس نے اس کا اقرار کیا ہے (ج) اور اگر اس کفیل نے وہ مال ادا کر دیا اور اہل ذمہ میں سے گواہوں نے یہ گواہی دی کہ وہ اس (ذمی) کے حکم سے کفیل بنا تو وہ (مسلمان) اس (ذمی) سے وہ مال وصول کر سکے گا۔ | محیط |
| ۴۸ | (د) اگر کسی کافر شخص نے کسی مسلمان کو خرید و فروخت کا وکیل بنایا (تو آپ نے اس کے متعلق فرمایا کہ) میں اس وکیل پر صرف مسلمانوں کی گواہی ہی جائز قرار دوں گا (ب) اور اگر کسی مسلمان شخص نے کسی کافر | |

حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب العاشر فی شهادة اهل الکفر — شهادة اهل الکفر | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳۰ | علی الوکیل الشهود من اهل الکفر۔ | کذا فی المحیط |
| ۴۹ | لو مات الکافر واوصی الی مسلم فادعی رجل علی المیت دینا واقام شهودا من اهل الکفر جازت شهادتهم استحسانا وان کان الوصی مسلما۔ | کذا فی الظهیریة |
| ۵۰ | قال محمدؒ فی الجامع مسلم ادعی ان فلانا النصرانی مات واوصی الیه واقام شهودا من النصاری فان احضر غریما نصرانیا قبلت الشهادة علیه قیاسا واستحسانا وتتعدی الی غیره و اما اذا احضر غریما مسلما فالقیاس ان لا تقبل شهادتهم علیه وهو قول محمدؒ اولا وفی الاستحسان تقبل۔ | هکذا فی الذخیرة |
| ۵۱ | وکذا لو اقام النصرانی بینة من النصاری ان فلانا مات وانه ابنه و وارثه لا یعلمون له وارثا غیره و احضر غریما للمیت کافرا تقبل شهادتهم قیاسا و استحسانا وان احضر غریما مسلما فالقیاس ان لا تقبل وفی الاستحسان تقبل۔ | هکذا فی الذخیرة |
| ۵۲ | لو ان مسلما ادعی وکالة من النصرانی لکل حق له بالکوفة واحضر غریما مسلما واقام علیه شهودا نصرانیین لا تقبل وان احضر نصرانیا قبلت شهادتهم واذا قبل القاضی هذه الشهادة وقضی له بالوکالة کان ذلک قضاء علی جمیع الغرماء من المسلمین وغیرهم حتی لو احضر غریما مسلما بعد ذلک وهو یجحد وکالته لم یکلفه القاضی اقامة البینة علی الوکالة۔ | کذا فی المحیط |



۱۔ حکم نمبر $\frac{۵۲}{۴۳۰}$ ملاحظہ ہو (مترجم)

۲۔ حکم نمبر $\frac{۵۲}{۴۳۰}$ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

۳۔ حکم نمبر $\frac{۵۰}{[illegible]}$ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| حوالہ | دسواں باب، اہل کفر کی گواہی کے احکام — اہل کفر کی گواہی کے احکام کا بیان | دفعات نمبر |
|---|---|---|
| محیط | کو اس (مذکورہ کام) کے لیے وکیل بنایا تو اس وکیل پر اہل کفر سے گواہوں کو جائز قرار دوں گا ۔ | ۴۸ |
| ظہیریہ | اگر کوئی کافر مر گیا اور اس نے کسی مسلمان شخص کو وصی بنایا تو ایک آدمی نے اس میت پر قرض کا دعوی کیا اور اس نے اہل کفر میں سے گواہ قائم کیے تو اس صورت میں ان کی وہ گواہی از روئے استحسان جائز قرار پا سکے گی اگرچہ وہ وصی مسلمان ہے ۔ | ۴۹ |
| ذخیرہ | (د) امام محمدؒ نے الجامع میں فرمایا کہ کسی مسلمان نے یہ دعوی کیا کہ فلاں نصرانی مر گیا اور اس نے اسے وصی بنایا ہے اور اس نے اس پر نصاری میں سے گواہی قائم کی تو اگر اس نے کوئی نصرانی غریم (یعنی مقروض) حاضر کیا تو اس پر وہ گواہی از روئے قیاس و استحسان قبول ہو سکے گی اور وہ اس کے غیر کی طرف بھی متعدی ہو گی (ب) اور اگر اس نے کوئی مسلمان مقروض حاضر کیا تو از روئے قیاس حکم یہ ہے کہ (ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی اور از روئے استحسان حکم یہ ہے کہ قبول ہو سکے گی [1] | ۵۰ |
| ذخیرہ | (د) اور اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر کسی نصرانی نے نصرانیوں میں سے یہ گواہی قائم کی کہ فلاں آدمی مر گیا اور وہ اس کا بیٹا اور اس کا وارث ہے اور وہ اس کے سوا اس کا کوئی وارث نہیں جانتے اور اس نے میت کا کافر مقروض حاضر کیا تو ان کی وہ گواہی از روئے قیاس و استحسان قبول ہو سکے گی (ب) اور اگر اس نے کوئی مسلمان مقروض حاضر کیا تو از روئے قیاس حکم یہ ہے کہ (ان کی) وہ گواہی قبول نہ ہو گی اور از روئے استحسان حکم یہ ہے کہ قبول ہو سکے گی ۔ | ۵۱ |
| محیط | (د) اگر کسی مسلمان شخص نے کسی نصرانی کی طرف سے کوفہ میں اس کے ہر حق کے متعلق وکالت کا دعوی کیا اور اس نے ایک مسلمان مقروض کو حاضر کیا اور اس پر دو نصرانی گواہ قائم کیے تو (اس پر ان کی وہ گواہی) قبول نہ ہو گی (ب) اور اگر اس نے نصرانی (مقروض) حاضر کیا تو ان کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی ۔ اور جب قاضی نے یہ گواہی قبول کر لی اور اس کے لیے وکالت کا حکم کر دیا تو اس کا یہ فیصلہ مسلمانوں اور غیر مسلموں سب مقروضوں پر (اس کی وکالت کا) ہو گا حتی کہ اگر اس کے بعد اس نے کوئی مسلمان مقروض حاضر کیا اور وہ اس کی وکالت کا انکار کرتا ہے تو قاضی اس وکیل کو وکالت پر (از سر نو) گواہی قائم کرنے کا مکلف نہ کرے گا ۔ | ۵۲ |



[1] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں حکم نمبر ۲/۲ کے غلاموں سے مخصوص تقریباً ۳۰ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۱۸/۱ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الحادی عشر الشهادة علی الشهادة — الشهادة علی الشهادة | حوالہ |
|---|---|---|
| | بسم الله الرحمن الرحیم | |
| | **الباب الحادی عشر فی الشهادة علی الشهادة** | |
| | دفعات ۴۳۱ ، ۴۳۱ عنوان ۱ تعداد شق ۲۶ | |
| ۴۳۱ | **الشهادة علی الشهادة** تعداد شق ۲۶ | |
| ۱ | الشهادة علی الشهادة جائزة فی کل حق لا یسقط بشبهة[1] و هذا استحسان فلا تقبل فیما یندرئ بالشبهات کالحدود والقصاص۔ | کذا فی الهدایة |
| ۲ | وفی شهادة الاصل لو شهد شاهدان علی شهادة شاهدین ان قاضی کذا ضرب فلانا حدا فی قذف فهو جائز وذکر فی دیات الاصل انه لا یجوز۔ | کذا فی المحیط |
| ۳ | اما التعزیر ففی الاجناس من نوادر ابن رستم رح عن محمد رح یجوز فی التعزیر الشهادة علی الشهادة۔ | کذا فی فتح القدیر |
| ۴ | وکما تجوز فی درجة تجوز فی درجات حتی تجوز الشهادة علی شهادة الفروع ثم وثم صیانة لحقوقهم عن الاتواء | کذا فی الکافی |
| ۵ | لا تجوز علی شهادة رجل اقل من شهادة رجلین او رجل و امرأتین وکذا علی شهادة المرأة وهذا عندنا۔ | کذا فی الخلاصة |
| ۶ | رجلان شهدا علی شهادة رجلین او علی شهادة قوم جاز عندنا۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۷ | لو شهد احدهما علی شهادة نفسه وشهد آخران علی رجل آخر تقبل۔ | کذا فی الخلاصة |

[1] گواہی پر گواہی کے جواز کے متعلق حکم ۱ تا ۸، ۱۷ تا ۲۶ / ۴۳۱، گواہی پر گواہی قرار پانے کے طریق کے متعلق ۹ تا ۱۲ / ۴۳۱ اور فرع گواہ کی ادائیگی کے متعلق ۱۳ تا ۱۶ / ۴۳۱ نیز حدود قصاص میں شبہ کے متعلق ۲، ۳ / ۴۶۲ ، ۲ / ۱۱۶۹ کے چوتھے حاشیہ کا پہلا حصہ اور حد قذف میں گواہی پر گواہی کے متعلق حکم نمبر ۲ / ۴۳۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| حوالہ | گیارہواں باب، شہادت پر شہادت دینے کے احکام ، شہادت پر شہادت دینے کے احکام کا بیان | دفعات ذیلی نمبر |
|---|---|---|

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# گیارہواں باب، شہادت پر شہادت دینے کے احکام

دفعات ۶۳۱ تا ۶۳۱ ، عنوان ۱ ، تعداد شق ۴۲

## ۶۳۱ شہادت پر شہادت دینا

اور اس میں ۴۶ شقیں ہیں

۱ شہادت پر شہادت اس حق میں جائز قرار پاتی ہے جو شبہ سے ساقط نہیں ہوتا اور یہ حکم ازروئے استحسان ہے پس شہادت پر شہادت شبہ سے دور ہونے والے امور مثلاً حدود اور قصاص میں قبول نہیں ہوتی لہ — بدایہ

۲ شہادات الاصل میں ہے کہ اگر دو گواہوں نے دو گواہوں کی اس شہادت پر شہادت دی کہ فلاں (شہر کے) قاضی نے فلاں شخص کو حد قذف لگائی ہے تو یہ گواہی جائز قرار پا سکے گی اور دیات الاصل میں ہے کہ جائز نہ ہوگی ؎ — محیط

۳ اور تعزیر کے متعلق حکم یہ ہے کہ جیسا کہ الاجناس میں بحوالہ نوادر ابن رستمؒ امام محمدؒ سے مروی ہے کہ تعزیر میں گواہی پر گواہی جائز قرار پاتی ہے ؎ — فتح قدیر

۴ اور (شہادۃ علی الشہادۃ) جس طرح ایک درجہ میں جائز ہے کئی درجات میں بھی جائز قرار پاتی ہے حتیٰ کہ فروع کی گواہی پر گواہی جائز ہے اور پھر اور پھر (یعنی اصل گواہوں کی گواہی پر گواہی اور پھر ان فروع کی گواہی پر گواہی اور پھر اس طرح الخ) اور یہ ان کے حقوق کو تلف ہونے سے بچانے کے پیش ہے۔ — کافی

۵ (ا) کسی ایک مرد کی گواہی پر دو مردوں یا ایک مرد اور دو عورتوں سے کم کی گواہی جائز نہیں ہوتی (ب) اور یہی حکم ایک عورت کی گواہی (پر گواہی) کے متعلق ہے اور یہ حکم ہمارے ہاں ہے ؎ — خلاصہ

۶ دو مردوں نے دو مردوں یا کئی لوگوں کی گواہی پر گواہی دی تو ہمارے ہاں جائز ہے۔ — قاضی خان

۷ اگر دو گواہوں میں سے ایک نے خود اپنی گواہی کے طور پر گواہی دی اور دوسرے دو مردوں نے ایک

---

لہ حکم نمبر ۱/۳۱ مع حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

؎ تعزیر کے متعلق حکم نمبر ۴۶۰ ملاحظہ ہو (مترجم)

؎ حکم نمبر ۵ تا ۸ / ۶۳۱ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الحادی عشر، الشهادة على الشهادة — الشهادة على الشهادة | حوالہ |
|---|---|---|
| ۱۳۷ | | |
| ۸ | ولو شهدا على شهادة رجل واحد بما يشهد بنفسه ايضا لم تجز۔ | كذا في محيط السرخسي |
| ۹ | (وصفة الاشهاد) ان يقول شاهد الاصل لشاهد الفرع اشهد ان لزيد على بكر كذا فاشهد انت على شهادتي بذلك او يقول اشهد على شهادتي انى اشهد ان فلان بن فلان اقر عندى بكذا او يقول اشهد انى سمعت فلانا يقر لفلان بكذا فاشهد انت على شهادتي بذلك ولا يقول اشهد على بذلك وكذا لا يقول فاشهدا بشهادتي ولا بد ان يشهد كما يشهد عند القاضى لينقل الى مجلس القضاء ولا يحتاج الاصل الى ان يقول اشهدنى فلان على نفسه۔ | كذا في الكافي |
| ۱۰ | لو ان اصلين قالا لرجلين اشهدا انا سمعنا فلانا يقر على نفسه لفلان بالف درهم فاشهدا علينا بذلك فشهد الفرعان لا تقبل شهادتهما۔ | كذا في فتاوى قاضيخان[۱] |
| ۱۱ | وكذا لو قال الاصلان نشهد ان فلانا اقر ان لفلان عليه الف درهم فاشهدا انا نشهد بذلك او قالا فاشهدا عليه انا نشهد عليه بذلك او قالا فاشهدا علينا بما شهدنا او قالا لفلان | |

[۱] اور فتاوی قاضی خان میں ہے کہ (شہادت پر) گواہ کر لینے کی صورت یہ ہے کہ اصل گواہ یوں کہے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں کے لیے فلاں پر (مثلاً) ایک ہزار درہم ہیں پس تو میری اس گواہی پر گواہ بن پس اصل گواہ (شہادت پر) گواہ کر لینے میں تین بار شہادت کا ذکر کرے گا اور (شہادت علی الشہادۃ میں) فرع گواہ سے اس (گواہی) کی ادائیگی کی صورت یہ ہے کہ وہ (فرع گواہ) یوں کہے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں نے میرے ہاں اس (امر) کے متعلق گواہی دی اور اس نے اپنی اس گواہی پر مجھے گواہ کیا اور میں اس کی اس گواہی پر گواہی دیتا ہوں پس فرع گواہ گواہی پر گواہی کی ادائیگی میں چھ بار شہادت کا ذکر کرے گا اور کئی فقہاء رح کا قول ہے اور ان میں سے فقیہ ابوجعفرؒ ہیں کہ انہیں (یعنی گواہی پر گواہی میں انہیں شہادت کا ذکر) چار بار کرنا کفایت کر جاتا ہے اور اس کی صورت یہ ہے کہ فرع گواہ یوں کہے کہ مجھے فلاں شخص نے یہ امر کیا ہے کہ میں اس کی (اس) گواہی پر گواہ بنوں کہ فلاں کے لیے فلاں پر (مثلاً) ایک ہزار ہیں پس میں اس کی اس گواہی پر گواہی دیتا ہوں اور اگر فرع گواہ نے یوں کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے مجھے اس پر گواہ بنایا ہے کہ فلاں کے لیے فلاں پر اتنا (قرض) ہے تو (گواہی پر گواہی کی یہ صورت) امام ابوحنیفہ رح کے قول کے بموجب جائز نہ ہوگی اور (اس میں) امام ابویوسف رح کا اختلاف ہے (مفہوم ماخوذ از فتاوی قاضی خان علی حاشیہ عالمگیری عربی ۲۷۰ ص ۴۸۶)

| دفعات وشق نمبر | بارھواں باب، جرح وتعدیل کے احکام — جرح وتعدیل کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳۲ ۲۷ | شمس الائمۃ الحلوانی رح کا قول ہے کہ (تزکیہ کنندہ) اس گواہ کے پڑوسیوں سے اس (کی عدالت) کا حال تب دریافت کرے جب کہ اس گواہ ہیں اور ان پڑوسیوں میں عداوت ظاہرہ نہ ہو اور وہ گواہ ان پڑوسیوں کا بوجھ اٹھانے والا نہ ہو مثلاً یہ کہ وہ (ان کی طرف سے) خراج اور اس کی مانند عطا نہ کرتا ہو۔ ابو علی نسفی رح نے اسی حکم کو اختیار کیا ہے اور اسے امام محمد رح سے روایت کیا ہے۔ | ذخیرہ |
| ۲۸ | اگر اس (تزکیہ کنندہ) نے اس (گواہ) کے پڑوسیوں اور اس کے بازار والوں سے کوئی ایسا شخص نہ پایا جو اس (کی) تعدیل کی صلاحیت رکھتا ہو تو وہ اس کے محلہ والوں سے اس (کی عدالت) کا حال دریافت کرے۔ | محیط |
| ۲۹ | اگر اس (تزکیہ کنندہ) نے ان سب کو غیر ثقہ پایا تو وہ اس میں تواتر اخبار پر اعتماد کرے۔ [1] | محیط |
| ۳۰ | اسی (مذکورہ حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ جب اس (تزکیہ کنندہ) نے اس (گواہ) کے پڑوسیوں اور اس کے اہل محلہ سے دریافت کیا اور وہ سب غیر ثقہ ہیں اور انہوں نے اس (گواہ) کو عادل قرار دینے یا اس پر جرح کرنے پر اتفاق کیا اور اس (تزکیہ کنندہ) کے دل میں یہ واقع ہوا کہ انہوں نے سچ کہا تو یہ بھی بمنزلہ تواتر اخبار کے ہے۔ | محیط |
| ۳۱ | جب تزکیہ کنندہ گواہ کو نہ پہچانے اور اس کے ہاں دو عادل گواہوں نے اس (گواہ) کی تعدیل کی تو اس تزکیہ کنندہ کو یہ گنجائش حاصل ہے کہ وہ اس (گواہ) کی تعدیل کر دے۔ | قاضی خان |
| ۳۲ | پس اس (تزکیہ کنندہ) نے جس گواہ کا عادل ہونا معلوم کر لیا تو قاضی کی جو تحریر اس کی طرف ہے اس میں اس (گواہ) کے نام کے نیچے یہ لکھے کہ وہ گواہ عادل ہے اس کی گواہی جائز قرار پاتی ہے [2] | نہایہ |
| ۳۳ | اور (مذکورہ صورت میں) اس (تزکیہ کنندہ) کا یوں کرنا اس گواہ کو عادل قرار دینا قرار پاتا ہے اور اسی حکم پر اعتماد ہے۔ | قاضی خان |
| ۳۴ | (ا) امام محمد رح سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ اس تزکیہ کنندہ کو چاہیئے کہ قاضی کی جو تحریر اس کی طرف ہے اس میں اس (گواہ) کے نام کے نیچے یوں لکھے کہ وہ میرے ہاں عادل اور پسندیدہ ہے اس کی گواہی جائز قرار پاتی ہے اور ہمارے علماء رح نے اسی حکم کو اختیار کیا ہے (ب) اور بعض کا قول یہ ہے کہ اس لفظ (یعنی یہ کہ وہ میرے ہاں عادل ہے) سے اس گواہ کو عادل قرار دینا نہیں ہوتا اس لیے کہ اس کا یوں کہنا کہ عندی (یعنی میرے ہاں) وہم پیدا کرتا ہے کیا نہیں دیکھتا (یعنی کیا ایسا نہیں ہے) کہ جب گواہ یوں کہے حق میرے ہاں اس مدعی کے پہلے ہے تو یہ گواہی باطل ہوتی ہے۔ | ظہیریہ |
| | (ج) اور فقیہ ابو اللیث رح نے اس قول کو (یعنی یہ کہ میرے ہاں عادل ہے کہنے سے اس کے عادل نہ قرار پانے کے قول کو) بے کار قرار دیا ہے اور آپ نے فرمایا کہ میرے ہاں یہ قول صحیح ہے اس لیے کہ حقائق | |

[1] حکم نمبر ۲۸ تا ۳۲ / ۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل — الجرح والتعدیل | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۴ | مما عنده ووقع اجتهاده۔ | کذا فی المحیط |
| ۳۵ | ومن عرفه بالفسق لا یکتب شیئا احترازا عن الهتك اویقول الله یعلم الا اذا عدله غیره وخاف انه لولم یصرح بذلك یقضی القاضی بشهادته فحینئذ یصرح بذلك۔ | کذا فی العنایة |
| ۳۶ | ومن لم یعرفه بعدالة ولا فسق یکتب تحت اسمه مستور ثم یرد المستورة مع امین القاضی الیه فی السر کی لا یظهر فیخدع المزکی اویقصد بالاذی۔ | کذا فی فتح القدیر |
| ۳۷ | ینبغی ان یعدل قطعا ولا یقول انهم عدول عندی لان الثقات اخبرونی بعدالتهم ولو قال لا اعلم منهم الا خیرا فالاصح انه تعدیل ولو قال هم فیما علمنا هم عدول الاصح انه لیس بتعدیل۔ | کذا فی الخلاصة |
| | وفی ادب القاضی اذا قال المزکی هم عدول فهذا لیس بتعدیل وکذلك اذا قال هم ثقات فالقاضی لا یکتفی به ولو قال انه مزکی یکتفی به وان قال لا اعلم منه الا خصلة من انواع الخیر لا یکون هذا تعدیلا | کذا فی المحیط |
| | وقیل یکتفی بقوله وهو عدل لان الحریة ثابتة بالدار وهو من اهلها فلا تلزم تلك الزیادة وهذا اصح۔ کذا فی فتح القدیر وهکذا فی الکافی | |
| ۳۸ | وان قال هو عدل ان لم یکن یشرب الخمر فهذا لیس بتعدیل۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۳۹ | ان عرف المزکی الشهود بالعدالة غیر انه علم ان دعوی | |

لہ حکم نمبر ۲۳، ۲۴ / ۴۳۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات ونمبر | بارھواں باب، جرح وتعدیل کے احکام / جرح وتعدیل کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۳۴، | کو جاننے والا صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے اور مکلف شخص وہی خبر دیتا ہے جو اس کے ہاں ہے اور جو اس کے اجتہاد میں واقع شدہ ہے۔ [1] | محیط |
| ۳۵ | اور اس (تزکیہ کنندہ) نے جس (گواہ) کے متعلق اس کا فاسق ہونا معلوم کیا تو (اس کے نام کے نیچے) کچھ نہ لکھے تاکہ ہتک حرمت سے احتراز رہے یا وہ یوں کہدے کہ اللہ جانتے لیکن جب اس (تزکیہ کنندہ) کے غیر نے اس (گواہ) کی تعدیل کر دی اور اس کو خدشہ ہوا کہ اگر اس نے اس (گواہ کے فاسق معلوم ہونے) کی صراحت نہ کی تو قاضی اس (گواہ) کی گواہی کے بموجب حکم کر دے گا تو پھر وہ (تزکیہ کنندہ) اس (گواہ کے فاسق معلوم ہونے) کی صراحت کر دے۔ | عنایہ |
| ۳۶ | اور (تزکیہ کنندہ کو) جس گواہ کے متعلق نہ اس کی عدالت کا حال معلوم ہوا اور نہ اس کے فسق کا، تو وہ اس کے نام کے نیچے یہ لکھے گا کہ مستور (یعنی ستر شدہ، غیر واضح) پھر اس خفیہ نامہ کو خفیہ طور پر قاضی کے امین کے ہاتھ اس کی طرف بھیج دے تاکہ ظاہر نہ ہو پس (ظاہر ہونے کی صورت میں) وہ تزکیہ کنندہ کو دھوکہ دے سکے گا یا (اسے) ایذا پہنچانے کا قصد کرے گا۔ | فتح قدیر |
| ۳۷ | (د) اور اس کو (یعنی تزکیہ کنندہ کو) چاہئے کہ وہ قطعی تزکیہ کرے اور یوں نہ کہے کہ میرے ہاں اس لیے عادل ہیں کہ ثقہ لوگوں نے مجھے ان کے عادل ہونے کی خبر دی ہے (ب) اور اگر اس (تزکیہ کنندہ) نے یہ کہا کہ میں ان کے متعلق سوائے خیر کے کچھ نہیں جانتا تو زیادہ صحیح حکم کے بموجب یوں کہنا انہیں عادل قرار دینا ہے (ج) اور اگر اس نے یوں کہا کہ وہ گواہ جس میں ہم نے انہیں جانا عادل ہیں تو زیادہ صحیح حکم کے بموجب یوں کہنا عادل قرار دینا نہیں ہے۔<br>(د) اور ادب القاضی میں ہے کہ جب تزکیہ کنندہ نے (صرف) یوں کہا کہ وہ گواہ عادل ہیں تو یہ تعدیل نہ قرار پائے گی (ر) اسی طرح اگر اس نے یوں کہا کہ وہ (گواہ) ثقہ ہیں تو (ان کے عادل قرار پانے کے لیے) قاضی اس پر اکتفا نہ کرے گا (س) اور اگر اس نے یوں کہا کہ وہ (گواہ) تزکیہ شدہ ہیں تو (قاضی) اس پر اکتفا کر سکے گا (ص) اور اگر اس نے یوں کہا کہ میں اس سے انواع خیر کے سوا کچھ نہیں جانتا تو اس کا یوں کہنا (اسے) عادل قرار دینا نہ قرار پائے گا۔<br>(ط) اور بعض کا قول یہ ہے کہ اس (تزکیہ کنندہ) کا (گواہ کے متعلق صرف) یہ کہنا کہ وہ عادل ہے (اسے عادل قرار دینے کے لیے) کفایت کر جاتا ہے اسلئے کہ حریت (یعنی اس کا آزاد ہونا) دار (یعنی دار الاسلام میں ہونے) کی وجہ سے ثابت ہے اور وہ اس کے اہل سے ہے پس وہ اضافہ ضروری نہیں ہے اور یہ حکم زیادہ صحیح ہے۔ [2] | خلاصہ<br>محیط<br>فتح قدیر وکافی |
| ۳۸ | اگر اس (تزکیہ کنندہ) نے یہ کہا کہ وہ (گواہ) عادل ہے اگر وہ شراب نہ پیتا ہو تو (اس کا) یوں کہنا تعدیل قرار نہیں پاتی۔ | ذخیرہ |
| ۳۹ | اگر تزکیہ کنندہ نے گواہوں کا عادل ہونا معلوم کر لیا لیکن اسے یہ معلوم ہوا کہ (اس) مدعی کا دعوی باطل ہے یا | |

[2] حکم نمبر ۹، ۳۲، ۳۴ / ۳۳ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل — الجرح والتعدیل | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳۲ | المدعی کان باطلا او ان الشهود او هموا فی بعض الشهادة ینبغی ان یبین للقاضی ماصح عنده من عدالة الشهود و ایها مهم فی بعض الشهادة او بطلان دعوی المدعی ثم القاضی یتفحص عما اخبربه المزکی غایة التفحص فان تبین له حقیقة ما اخبربه المزکی رد شهادة الشهود وان لم یتبین له قبل۔ | هکذا فی المحیط |
| ۴۰ | رجل غریب شهد عند القاضی فان القاضی یقول له من معارفك فان سماهم وهم یصلحون للمسئلة منهم سأل منهم فی السر فان عدلوا سأل منهم فی العلانیة فان عدلوه قبل تعدیلهم اذا کان القاضی یریدان یجمع بین تزکیة السر والعلانیة۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| | وان لم یصلحوا توقف فیه وسال عن المعدل الذی فی بلدته ان کان فی ولایة هذا القاضی وان لم یکن کتب الی قاضی ولایته یتعرف عن حاله۔ | هکذا فی المحیط |
| ۴۱ | رجل شهد عند القاضی وهو علی رأس خمسین فرسخا من بلد فیه القاضی فبعث امینا علی جعل لیسئل المعدل عن الشاهد فالجعل علی المدعی۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۴۲ | ان کانت الشهود شهدوا علی حد او قصاص سأل عنهم احیاءهم ویبحث عن ذلك بحثا شافیا حتی یستقصی معرفة ذلك لانه اذا استقصی ربما ظهر شئ یوجب سقوط الحد عنه۔ | هکذا فی شرح ادب القاضی للخصاف للصدر الشهید رح |
| ۴۳ | اذا اتاه کتاب التعدیل واحتاط القاضی واراد ان یسئل عن غیره ایضا فینبغی ان یدفع الیه اسماء الشهود ولا یعلمه انه سأل عن حالهم من غیره فان اتی الثانی بمثل ما جاء به الاول فقد انفذ ذلك | کذا فی محیط السرخسی |

لہ حکم نمبر ۲۳/۴۳۲ نیز ۵۶،۵۵/۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات قومی نمبر | بارھواں باب ، جرح وتعدیل کے احکام — جرح وتعدیل کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۳۹ | اسے یہ معلوم ہوا کہ گواہوں کو بعض گواہی میں وہم ہوا ہے تو اسے چاہئے کہ وہ ان گواہوں کے عادل قرار پانے اور بعض گواہی میں انہیں وہم ہونے اور مدعی کے دعوی کے باطل ہونے کے متعلق جو اس کے ہاں صحیح ہے وہ قاضی کے لیے بیان کر دے پھر قاضی اس بارے میں جو تزکیہ کنندہ نے اسے خبر دی ہے اس کی پوری تفتیش کرے گا اور اگر تزکیہ کنندہ کی خبر کا حق قاضی کے ہاں واضح ہو گیا تو قاضی ان گواہوں کی اس گواہی کو رد کر دے گا اور اگر (قاضی کے ہاں اس خبر کا حق ہونا) واضح نہ ہوا تو (قاضی وہ گواہی) قبول کر سکے گا۔ | محیط |
| ۴۰ | (د) کوئی شخص مسافر ہے اس نے قاضی کے ہاں گواہی دی تو قاضی اسے کہے گا کہ (یہاں) تیری جان پہچان کے لوگ کون ہیں تو اگر اس نے ان کا نام بتایا اور وہ لوگ (عدالت کا حال) دریافت کیے جانے کی صلاحیت رکھتے ہیں تو قاضی (اس گواہ کی عدالت کا حال) ان سے خفیہ دریافت کرے گا تو اگر انہوں نے اس کی تعدیل کی تو وہ (قاضی) ان سے اعلانیہ دریافت کرے گا پس اگر انہوں نے اس کی تعدیل کی تو (قاضی) ان کی وہ تعدیل قبول کرے گا (یہ اس صورت میں ہے کہ) جب قاضی خفیۃً اور اعلانیہ تزکیہ کو جمع کرنا چاہتا ہو۔ [1] | قاضی خان |
| | (ب) اور اگر (مذکورہ صورت میں) وہ لوگ (عدالت کا حال دریافت کیے جانے کی) صلاحیت نہ رکھتے ہوں تو قاضی توقف کرے گا اور وہ (اس مسافر گواہ کے متعلق) اس تزکیہ کنندہ سے (اس کی عدالت کا حال) دریافت کرے گا جو اس (مسافر گواہ) کے شہر کا ہے بشرطیکہ وہ شہر اس قاضی کی حدود ولایت میں ہو اور اگر وہ شہر اس قاضی کی حدود ولایت میں نہ ہو تو یہ قاضی اس شہر کے قاضی کو لکھے گا جو اس (مسافر گواہ کی عدالت) کا حال دریافت کرے گا۔ | محیط |
| ۴۱ | ایک شخص نے قاضی کے ہاں گواہی دی اور وہ قاضی کے شہر سے پچاس فرسخ (دور) کا رہنے والا ہے پس قاضی نے امین کو اجرت پر بھیجا تاکہ وہ تزکیہ کرنے والے سے گواہ (کی عدالت کے حال) کے متعلق دریافت کرے تو وہ اجرت مدعی کے ذمہ ہوگی | محیط سرخسی |
| ۴۲ | اور اگر گواہوں نے (حدود میں سے) کسی حد پر یا قصاص پر گواہی دی تو وہ قاضی اس (گواہ) کے دوستوں سے اس (کی عدالت) کا حال دریافت کرے گا اور اس بارے میں پوری تفتیش کرے گا حتی کہ اس کے معلوم کرنے میں انتہائی کوشش کرے گا اس لیے کہ جب انتہائی کوشش کی جائے تو بعض اوقات ایسی شئ ظاہر ہوتی ہے جو اس سے حد ساقط ہونے کی موجب قرار پاتی ہے۔ [2] | شرح ادب القاضی |
| ۴۳ | جب اس (قاضی) کو (گواہوں کی) تعدیل کی تحریر مل گئی اور قاضی نے احتیاط کرتے ہوئے یہ چاہا کہ وہ اس کے علاوہ سے بھی (ان گواہوں کی عدالت کا حال) دریافت کرے تو اسے چاہئے کہ وہ اس (دوسرے تزکیہ کنندہ) کی طرف ان گواہوں کے نام لکھ بھیجے اور اسے یہ نہ بتائے کہ اس نے اس کے علاوہ سے (بھی) (ان گواہوں (کی عدالت کے حال) کے بارے میں دریافت کیا ہے پس اگر دوسرے تزکیہ کنندہ کا جواب بھی ایسا ہی آیا جیسا کہ پہلے کا تھا تو | |

[2] حکم نمبر ۲۶۳ ، ۲۶۴ اور حکم نمبر ۱۱۶۴ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعديل | الجرح والتعديل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۷۳۲ | | | |
| ۴۴ | و ان عدلهم احدهما وجرحهم الآخر قال ابو حنيفةؒ وابو يوسفؒ الجرح اولى كما لو عدلهم اثنان وجرحهم اثنان كان الجرح اولى فی قولهم وان جرحهم واحد وعدلهم اثنان تثبت العدالة فی قولهم وان جرحهم اثنان وعدلهم عشرة كان الجرح اولى . | | كذا فی فتاوی قاضيخان |
| ۴۵ | واذا سأل القاضی عن الشهود وطعن فيهم لا ينبغی للقاضی ان يصرح للمدعی بان شهودك جرحوا بل يقول له زد فی شهودك او يقول له لم يحمد شهودك . | | كذا فی المحيط |
| ۴۶ | فان قال المدعی انا اتيك بمن يعدلهم من اهل الثقة والامانة او قال للقاضی اسمى لك اقواما من اهل الثقة فاسئل عنهم بذلك فسمى له قوما يصلحون للمسئلة فان القاضی يسمع قوله فان جاء بقوم وعدلوا او سأل اولئك فعدلوا ينبغی للقاضی ان يسأل اولئك الذين طعنوا فيهم بم تطعنون فيهم لانهم يجوز ان يكونوا جرحوهم بشئ يكون جرحا عندهم ولا يكون ذلك جرحا عند القاضی وعند المعدلين فبعد ذلك المسئلة على وجهين اما ان يبينوا كذلك او يبينوا بما يكون جرحا عند الكل ففی الوجه الاول لا يلتفت الى ذلك و يأخذ بقول الذين عدلوا وفی الوجه الثانی الجرح اولى . | | |
| | كذا فی شرح ادب القاضی للخصافؒ للصدر الشهيدؒ وهكذا فی فتاوی قاضيخان والظهيرية والواقعات والمحيط نقلا عن العيون | | |
| ۴۷ | وكذا لو عدل المزكی الشهود وطعن المشهود عليه وقال للقاضی | | |

له حکم نمبر $\frac{۴۸}{۷۳۲}$ ملاحظہ ہو (مترجم)

| وفعات وشق نمبر | بارھواں باب، جرح وتعدیل کے احکام — جرح وتعدیل کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|

۷۳ قاضی اس (گواہی) کو نافذ کرے گا۔ — محیط سرخسی

۴۴ (د) اور (مذکورہ صورت میں) اگر ان دونوں تزکیہ کنندگان سے ایک نے ان گواہوں کی تعدیل کی اور دوسرے نے ان پر جرح کی تو اس کے حکم کے متعلق امام ابوحنیفہؒ اور امام ابویوسفؒ کا قول یہ ہے کہ جرح مقدم ہے جیسا کہ اگر ان گواہوں کے متعلق دو شخصوں نے تعدیل کی اور دو نے ان پر جرح کی تو سب کے قول میں جرح مقدم ہے (ب) اور اگر ان گواہوں کے متعلق ایک نے جرح کی اور دو نے ان کی تعدیل کی تو سب کے قول میں ان (گواہوں) کی عدالت ثابت ہو گی (ج) اور اگر ان گواہوں کے متعلق دو نے جرح کی اور دس نے ان کی تعدیل کی تو جرح مقدم ہے۔ — قاضی خان

۴۵ جب قاضی نے گواہوں کے متعلق (ان کی عدالت کا حال) دریافت کیا اور ان میں طعن کیا گیا تو قاضی کو مدعی کے لیے اس کی تصریح یوں نہیں کرنی چاہیے کہ تیرے گواہوں پر جرح کی گئی ہے بلکہ قاضی اس سے یوں کہے کہ تو اپنے گواہوں (کی عدالت) کے بارے میں اضافہ کر یا یوں کہے کہ تیرے گواہوں کی مدح (یعنی تعریف) نہیں کی گئی[1] — محیط

۴۶ اگر (مذکورہ صورت میں) اس مدعی نے (اس قاضی سے) یوں کہا کہ میں تیرے پاس ثقہ اور امانت دار لوگوں میں سے ایسے لوگ لاتا ہوں جو ان گواہوں کی تعدیل کریں گے یا اس نے قاضی سے یہ کہا کہ میں تجھے ثقہ لوگوں میں سے ایسے بتاتا ہوں تو ان سے ان (گواہوں کی عدالت) کے بارے میں دریافت کرلے پس مدعی نے قاضی کو ایسے لوگوں کے نام بتائے جو (گواہوں کی عدالت کا حال) دریافت کیے جانے کی صلاحیت رکھتے ہیں تو قاضی مدعی کی اس بات کی سماعت کرے گا پس اگر وہ مدعی ایسے لوگ لے آیا اور انہوں نے (ان گواہوں کی) تعدیل کی یا قاضی نے ان لوگوں سے (ان گواہوں کی عدالت کا حال) دریافت کیا تو انہوں نے تعدیل کی تو قاضی کو چاہیے کہ ان گواہوں میں طعن کرنے والے ان لوگوں سے دریافت کرے کہ تم کس بنا پر ان گواہوں میں طعن کرتے ہو اس لیے کہ ہو سکتا ہے کہ انہوں نے ان گواہوں میں کسی ایسے امر کی بنا پر جرح کی ہو جو ان کے ہاں جرح قرار پاتی ہو اور قاضی کے ہاں اور ان تعدیل کرنے والوں کے ہاں وہ جرح نہ ہو پس اس کے بعد یہ مسئلہ دو صورت پر ہے یا تو ان طعن کرنے والوں نے ایسا ہی بیان کیا (یعنی انہوں نے ایسی جرح بیان کی جو ان کے ہاں جرح ہے قاضی اور تعدیل کرنے والوں کے ہاں جرح نہیں ہے) یا ان طعن کرنے والوں نے ایسا امر بیان کیا جو ان سب کے ہاں جرح ہے۔ پس پہلی صورت میں قاضی اس طرف (یعنی ان گواہوں میں طعن کرنے والوں کے طعن کی طرف) التفات نہ کرے گا اور تعدیل کرنے والوں کا قول اختیار کرے گا اور دوسری صورت میں (یعنی جب ان طعن کرنے والوں نے ایسا امر بیان کیا جو سب کے ہاں جرح ہے) تو جرح مقدم ہے[2] شرح ادب القاضی، قاضی خان، ظہیریہ: الواقعات، — محیط

۴۷ اسی (مذکورہ حکم کی) طرح اگر تزکیہ کنندہ نے گواہوں کی تعدیل کی اور مشہود علیہ (یعنی مدعا علیہ) نے ان میں

[1] حکم نمبر ۴۷/۷۳۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل — الجرح والتعدیل | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳۲ | سئل عنهم فلانا و فلانا و سمی قوما یصلحون للمسئلة عن الشهود فان القاضی یسئل عنهم فان جرحوا او بینوا جرحا صالحا کان الجرح اولی۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان وهکذا فی المحیط ناقلا عن العیون |
| ۴۸ | وفی نوادر ابن سماعة[1] قلت لمحمد[2] أیأمر القاضی المشهود له ان یاتی بمن یعدل شهوده قال لا۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۴۹ | لو ثبت عدالة الشهود عند القاضی وقضی بشهادتهم ثم شهدوا عند القاضی فی حادثة اخری اذا کان العهد قریبا لا یشتغل بتعدیلهم وان کان بعیدا یشتغل به۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۵۰ | واختلفوا فی الحد الفاصل بینهما والصحیح فیه قولان احدهما انه مقدر بستة اشهر والثانی انه موفض الی رأی القاضی۔ | کذا فی محیط السرخسی |
| ۵۱ | والصحیح انه یفوض ذلك الی رأی القاضی۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۵۲ | والشاهدان لو عدلا بعد ما ماتا فالقاضی یقضی بشهادتهما وکذا لو غابا ثم عدلا۔ | کذا فی خزانة المفتین |
| ۵۳ | ولو خرسا او عمیا ثم عدلا لا یقضی بشهادتهما۔ | کذا فی خزانة المفتین |
| ۵۴ | لو ان رجلا عدلا مشهورا بالرضا غاب ثم حضر وشهد وسئل المعدل عنه فان کانت الغیبة قریبة کان للمعدل ان یعدله وان کانت منقطعة مسیرة ستة اشهر او نحوه فان کان الرجل مشهورا بالرضا کابی حنیفة[3] وابن ابی لیلی[4] فله ان یعدله وان لم یکن مشهورا فالمعدل لا یعدله۔ | کذا فی المحیط |

[1] حکم نمبر ۴۶/۴۳۲ ملاحظہ ہو اور اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۶/۴۲۹ ملاحظہ ہو (مترجم) [2] حکم نمبر ۴۵/۴۳۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

[3] حکم نمبر ۵۱،۵۰/۴۳۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

[4] حکم نمبر ۴۹،۵۰/۴۳۲ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات وتحقی نمبر | بارہواں باب، جرح وتعدیل کے احکام — جرح وتعدیل کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۷ | طعن کیا اور اس نے قاضی سے کہا کہ ان (کی عدالت) کا حال فلاں اور فلاں سے دریافت کرو اور اس نے کچھ ایسے لوگوں کا نام لیا جو گواہوں (کی عدالت) کے متعلق دریافت کیئے جانے کی صلاحیت رکھتے ہیں تو قاضی ان لوگوں سے دریافت کرے گا پس اگر انہوں نے جرح کی یا انہوں نے جرح صالح کو بیان کیا تو جرح مقدم ہے [1] | قاضیخان المحیط |
| ۴۸ | اور نوادر ابن سماعہ رح میں ہے کہ امام محمد رح سے دریافت کیا گیا کہ کیا قاضی، مشہود لہ (یعنی مدعی) کو حکم کرے گا کہ وہ ایسے شخص کو لائے جو اس کے گواہوں کی تعدیل کرے تو آپ نے فرمایا کہ نہیں [2] | ذخیرہ |
| ۴۹ | اگر قاضی کے ہاں گواہوں کی عدالت ثابت ہوگئی اور اس نے ان کی گواہی کے بموجب حکم کر دیا پھر ان گواہوں نے اس قاضی کے ہاں ایک اور مقدمہ میں گواہی دی تو اگر (سابقہ مقدمہ کا) عرصہ قریب کا ہے تو وہ قاضی ان گواہوں کی تعدیل میں مشغول نہ ہو اور اگر عرصہ بعید کا ہے تو ان کی تعدیل میں مشغول ہو [3] | محیط سرخسی |
| ۵۰ | اور (مشائخ نے مذکورہ صورت میں) ان دونوں (یعنی ان دونوں مقدموں میں قریب اور بعید عرصہ) کے مابین حد فاصل کے متعلق اختلاف کیا ہے اور اس میں دو قول صحیح ہیں ایک یہ کہ وہ عرصہ چھ ماہ ہے اور دوسرے یہ کہ اس حد فاصل کا مدار قاضی کی رائے پر ہے [4] | محیط سرخسی |
| ۵۱ | اور (مذکورہ صورت میں) صحیح حکم یہ ہے کہ وہ (حد فاصل) قاضی کی رائے پر ہے [5] | قاضی خان |
| ۵۲ | (د) اگر (دو گواہوں نے گواہی دی اور ان کی وفات ہوگئی اور ان) دو گواہوں کی تعدیل ان کی وفات کے بعد ہوئی تو قاضی ان کی گواہی کے بموجب حکم کرے گا (ب) اسی طرح اگر وہ دونوں (یعنی وہ دو گواہ گواہی دینے کے بعد) غائب ہو گئے پھر ان کی تعدیل ہوگئی تو یہی حکم ہے (یعنی قاضی ان کی گواہی کے بموجب حکم کرے گا) | خزانۃ مفتین |
| ۵۳ | اور اگر (مذکورہ صورت میں دو گواہ گواہی دینے کے بعد) وہ دونوں گونگے ہو گئے یا نابینا ہو گئے پھر ان کی تعدیل ہوگئی تو قاضی ان کی اس گواہی کے بموجب حکم نہ کرے گا۔ | خزانۃ مفتین |
| ۵۴ | اگر کوئی شخص جو عادل ہو مشہور پسندیدہ ہو غائب ہوگیا پھر وہ حاضر ہوا اور گواہی دی اور تزکیہ کنندہ سے اس (کی عدالت کا حال) دریافت کیا گیا تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر اس کے غائب ہونے کا عرصہ قریب کا ہو تو تزکیہ کنندہ کو اس کی تعدیل کر دینے کی گنجائش ہے اور اگر اس کا غائب ہونا غیبت منقطعہ ہو (یعنی زیادہ اور بعید عرصہ کی مسافت یعنی سفر ہو مثلاً) وہ چھ ماہ یا اس کی مانند غائب رہا تو اگر اس شخص کا پسندیدہ ہونا مشہور ہو جیسا کہ امام ابوحنیفہ رح اور ابن ابی لیلیٰ تو تزکیہ کنندہ کو اس کی تعدیل کر دینی چاہیے اور اگر وہ شخص عدالت میں مشہور نہ ہو تو تزکیہ کنندہ (از سر نو تحقیق کے بغیر) اس کی تعدیل نہ کرے گا [6] | محیط |

[5] حکم نمبر ۴۹، ۵۰ / ۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[6] اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۴۵ / ۴۳۱ نیز ۵۹ / ۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل — الجرح والتعدیل | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۴۳۲/۵۵ | رجل نزل بین ظهرانی قوم لا یعرفونه قبل ذلک فاقام بین اظهرهم ولم یظهر لهم منه الا الصلاح والاستقامة قال محمد رح لا اوقت فیه وقتا وهو علی ما یقع فی قلوبهم وعلیه الفتوی۔ | کذا فی فتاوی قاضیخان |
| ۵۶ | لو ان صبیا بلغ وشهد شهادة فحکمه حکم الغریب الذی نزل بین ظهرانی قوم وهو المشهور۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۵۷ | ولو ان نصرانیا اسلم ثم شهد فان کان القاضی عرفه عدلا فی النصرانیة یقبل شهادته ولا یتأنی وان لم یعرفه بالعدالة یسئل ممن عرفه بالعدالة فی النصرانیة ویسعه ان یعدله من غیر تأن۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۵۸ | فی کتاب الاقضیة عن محمد رح فی نصرانیین شهدا علی نصرانی وعدلا فی النصرانیة ثم اسلم المشهود علیه ثم اسلم الشاهدان فالقاضی لا یقضی بتلک الشهادة فان اعادا شهادتهما بعد الاسلام فالقاضی یسأل المعدل المسلم عن حالهما ولو کان التعدیل السابق من المسلمین قضی القاضی بشهادتهما لان ذلک التعدیل وقع معتبرا۔ | کذا فی المحیط۔ |
| ۵۹ | لو عرف فسق الشاهد فغاب غیبة منقطعة بسنة او اکثر ثم قدم ولا یدری منه الا الصلاح لا ینبغی للمعدل ان یجرحه۔ | کذا فی الخلاصة |
| | ولا ینبغی ان یعدله ایضا حتی یتبین عدالته۔ | کذا فی الذخیرة |
| ۶۰ | وکذلک الذمی لو اسلم وعرف منه ما هو جرح قبل الاسلام لا ینبغی للمعدل ان یجرحه ولا یعدله حتی تظهر عدالته۔ | کذا فی الذخیرة |

۱ حکم نمبر ۵۶/۴۳۲ نیز ۳۰/۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

۲ حکم نمبر ۵۵/۴۳۲ نیز ۳۰/۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | بارھواں باب، جرح و تعدیل کے احکام — جرح و تعدیل کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۴۲ ۵۵ | کسی شخص نے ایسے لوگوں میں آکر رہائش اختیار کی جو اسے اس سے پہلے نہیں جانتے پس وہ ان میں قیام پذیر رہا، اور ان لوگوں کے ہاں اس سے سوائے خوبی اور سیدھا پن کے کچھ ظاہر نہ ہوا تو اس (کی عدالت) کے متعلق امام محمدؒ کا قول ہے کہ میں اس (کی تعدیل) کے لیے کوئی وقت مقرر نہیں کروں گا اور وہ (عادل ہونے کی حیثیت سے) اس حالت پر ہے جو ان لوگوں کے دلوں میں واقع ہو اور اس پر فتویٰ ہے [1] | قاضی خان |
| ۵۶ | اگر کوئی نابالغ لڑکا بالغ ہوا اور اس نے گواہی دی تو اس (کی عدالت) کے متعلق وہی حکم ہے جو اس مسافر (کی عدالت) کے متعلق ہے جس نے کچھ لوگوں میں آکر رہائش اختیار کی اور یہی مشہور ہے [2] | ذخیرہ |
| ۵۷ | (ا) اگر کوئی نصرانی شخص اسلام لے آیا پھر اس نے گواہی دی تو (اس کے متعلق حکم یہ ہے کہ) اگر قاضی اس کے نصرانی ہونے کی حالت میں اسے عادل جانتا تھا تو اس کی گواہی قبول کرے اور انتظار اور توقف نہ کرے (ب) اور اگر قاضی اس کی عدالت نہ جانتا تھا تو قاضی اس شخص سے جو اس کے نصرانی ہونے کی حالت میں اس کی عدالت کا حال جانتا ہو اس سے دریافت کرے (ج) اور اسے یہ گنجائش (بھی) حاصل ہے کہ وہ انتظار و توقف کیے بغیر اسے عادل قرار دے۔ | ذخیرہ |
| ۵۸ | کتاب الاقضیہ میں امام محمدؒ سے ان دو نصرانیوں کے بارے میں مروی ہے جنہوں نے ایک نصرانی پر گواہی دی اور نصرانی ہونے کی حالت میں ان دونوں نصرانی گواہوں کی تعدیل ہو گئی پھر مشہود علیہ (یعنی مدعا علیہ) اسلام لے آیا اور وہ دونوں گواہ (بھی) اسلام لے آئے تو قاضی اس گواہی کی بنا پر حکم نہ کرے گا پس اگر ان دونوں گواہوں نے اسلام لانے کے بعد اپنی گواہی کا اعادہ کیا تو قاضی مسلمان تزکیہ کنندہ سے ان دونوں گواہوں (کی عدالت) کا حال دریافت کرے گا اور اگر (ان دو گواہوں کے متعلق) پہلی تعدیل مسلمانوں کی طرف سے تھی تو قاضی ان کی گواہی پر حکم کر دے گا اس لیے کہ وہ تعدیل معتبر واقع ہو چکی ہے۔ | محیط |
| ۵۹ | (ا) اگر کسی گواہ کا فاسق ہونا معلوم ہو گیا پھر وہ بطور غیبت، شش ماہ یا زائد عرصہ غائب ہو گیا پھر (واپس) آیا اور اس سے اچھائی کے سوا کوئی امر معلوم نہیں ہوتا تو تزکیہ کرنے والے کو اس پر (وہ) جرح نہیں کرنی چاہیے۔ (ب) اور (مذکورہ صورت میں) اسے (یعنی تزکیہ کرنے والے کو) اس (مذکورہ) گواہ کی تعدیل بھی نہیں کرنی چاہیے حتیٰ کہ اس کا عادل ہونا واضح ہو جائے۔ | خلاصہ / ذخیرہ |
| ۶۰ | اسی (مذکورہ صورت کے حکم کی) طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر کوئی ذمی شخص اسلام لے آیا اور (اس کے) اسلام لانے سے پہلے اس سے جرح قرار پانے والا امر معلوم ہوا تھا تو تزکیہ کرنے والے | |

[1] اس کی نظیر کے متعلق حکم نمبر ۶۳۲ / ۵ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل — الجرح والتعدیل | حوالہ |
|---|---|---|
| ۴۳۲ | | |
| ۶۱ | قال محمدؒ فی رجل ارتکب ما یصیر به ساقط الشهادة من الکبائر ثم تاب و شهد عند القاضی قبل ان یأتی علیه زمان لا ینبغی للمعدل ان یعدله حتی یاتی علیه زمان و هو علی توبته یقع فی القلب انه صحت توبته۔ | کذا فی المحیط |
| ۶۲ | ولا یسمع القاضی الشهادة علی الجرح المجرد عن حق الشرع او العبد و ذلک بان یشهدوا ان الشهود فسقة او زناة او آکلة الربا او شربة الخمر او علی اقرارهم انهم شهدوا بالزور او انهم رجعوا عن الشهادة او علی اقرارهم انهم اجراء فی هذه الشهادة او اقرارهم ان المدعی مبطل فی هذه الدعوی او اقرارهم علی ان لا شهادة لهم علی المدعا علیه فی هذه الحادثة | هکذا فی فتح القدیر |
| ۶۳ | ولو اقام المدعا علیه البینة علی جرح فیه حق من حقوق العباد او حق من حقوق الشرع بان اقام البینة انهم زنوا و وصفوا الزنا او شربوا الخمر او سرقوا منی ولم یتقادم العهد او انهم عبید او احدهم عبد او شریک المدعی والمدعا مال او قاذف والمقذوف یدعیه او محدودون فی القذف او علی اقرار المدعی انه استأجرهم علی اداء هذه الشهادة تقبل۔ | کذا فی الکافی |
| ۶۴ | ثم المدعا علیه اذا اقام البینة ان شاهد المدعی محدود فی القذف فالقاضی یسئل الشهود من حده۔<br>لان اقامة الحد ان حصل من السلطان او من نائبه تبطل شهادته و ان حصل من واحد من الرعایا لا تبطل شهادته فلا بد من السوال عن ذلک و ان قال حده قاضی کورة کذا فالقاضی هل یسئله فی ای وقت حده لم یذکره محمدؒ فی الاصل | هکذا فی الاصل |

لہ حکم نمبر ۵۸/۴۲۰ ، ۶/۴۲۳ اور ۳۱/۴۳۱ مع حواشی ملاحظہ ہوں (مترجم)
لہ حکم نمبر ۶۲ تا ۶۷/۴۳۲ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات وتحتی نمبر | بارھواں باب، جرح وتعدیل کے احکام — جرح وتعدیل کے احکام کا بیان | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۴۲ | گواس کے متعلق جرح نہیں کرنی چاہیے اور نہ اس کی تعدیل کرنی چاہیے حتی کہ (اس کے اسلام لانے کے بعد) اس کا عادل ہونا ظاہر ہو۔ | ذخیرہ |
| ۶۱ | امام محمدؒ نے اس شخص کے بارے میں فرمایا جس نے کبیرہ گناہوں میں سے ایسے امر کا ارتکاب کیا جس سے اس کی گواہی ساقط قرار پاتی ہے پھر اس نے توبہ کر لی اور اس پر کچھ عرصہ گذرنے سے پہلے اس نے قاضی کے ہاں گواہی دی تو تزکیہ کنندہ کو اس کی تعدیل نہیں کرنی چاہیے حتی کہ وہ اپنی توبہ پر اتنا عرصہ قائم رہے کہ دل میں یہ واقع ہو کہ اس کی توبہ صحیح ہو چکی ہے[1] | محیط |
| ۶۲ | قاضی (کسی گواہ پر) جرح کی ایسی گواہی کی سماعت نہ کرے گا جو شرع کے حق یا بندے کے حق سے مجرد (محض) جرح (یعنی خالی جرح) ہو اور وہ اس طرح ہے کہ مثلاً (جرح کے) گواہ یوں گواہی دیں کہ یہ گواہ فاسق ہیں یا زانی ہیں یا سود خور ہیں یا شرابی ہیں یا وہ انؓ (گواہوں) کے اس اقرار پر (گواہی دیں) کہ انہوں نے جھوٹی گواہی دی ہے یا یہ کہ انہوں نے اس گواہی سے رجوع کر لیا ہے یا وہ ان کے اس اقرار پر گواہی دیں کہ وہ اس گواہی میں اجرتی (گواہ) ہیں یا وہ ان کے اس اقرار پر کہ مدعی اس دعوی میں باطل پر ہے یا وہ ان کے اس اقرار پر کہ ان کے پاس اس حادثہ میں (یعنی اس مقدمہ میں) مدعا علیہ پر کوئی گواہی نہیں ہے[1] | فتح قدیر |
| ۶۳ | اگر مدعا علیہ نے (مدعی کے گواہوں پر) جرح کی ایسی گواہی قائم کی جس میں حقوق العباد سے کوئی حق یا حقوق شرع سے کوئی حق ہو مثلاً اس نے یہ گواہی قائم کی کہ انؓ (گواہ) لوگوں نے زنا کیا ہے اور انہوں نے زنا کا وصف بیان کیا یا یہ کہ انہوں نے شراب پی ہے یا یہ کہ انہوں نے میرا مال چوری کیا ہے اور ابھی زائد المیعاد نہیں ہوا ہے یا یہ کہ وہ غلام ہیں یا یہ کہ ان میں سے ایک غلام ہے یا یہ کہ وہ (گواہ) مدعی کا شریک ہے اور دعوی مال کا ہے یا یہ کہ اس نے قذف کیا ہے اور مقذوف اس کا دعوی کرتا ہے یا یہ کہ ان پر حد قذف لگی ہے یا یہ کہ وہ اس مدعی کے اس اقرار پر (گواہی دیں) کہ اس نے ان (گواہوں) کو اس گواہی کی ادائیگی کے لیے اجرت پر حاصل کیا ہے تو (مدعا علیہ کی طرف سے جرح کی) یہ گواہی قبول کی جا سکے گی[1] | کافی |
| ۶۴ | (ا) جب (مذکورہ صورت میں) مدعا علیہ نے (جرح کی گواہی قائم کرتے ہیں) یہ گواہی قائم کی کہ مدعی کے گواہ کو حد قذف لگی ہے تو قاضی (جرح کے) ان گواہوں سے دریافت کرے گا کہ اسے کس نے وہ حد جاری کی۔ (ب) اس لیے کہ (مذکورہ صورت میں) اس حد (قذف) کا قائم کرنا، اگر سلطان یا اس کے نائب سے ہوا تو اس (حد قذف لگے ہوئے) شخص کی گواہی باطل قرار پائے گی اور اگر اس حد (قذف) کا قائم کرنا رعایا میں سے کسی سے ہوا تو اس شخص کی گواہی باطل نہ ہوگی پس اس بارے میں دریافت کرنا ضروری ہے اور اگر (جرح کے) اس (گواہ) نے یہ کہا کہ اس (گواہ) کو فلاں ضلع کے قاضی نے حد (قذف) لگائی ہے تو کیا قاضی اس سے یہ | الاصل |

[1] حکم نمبر ۶۲/۷۳۲، ۸۵/۳۶۴، ۱۴۵ تا ۱۴۷/۴۶۶ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل — الجرح والتعدیل | حوالہ |
| --- | --- | --- |
| ۷۳۲ | و فی کتاب الاقضیة ان القاضی یسئل لیعلم انه هل کان قاضیا فی ذلک الوقت۔ | کذا فی المحیط |
| | فان قال المدعی انا اقیم البینة علی اقرار ذلک القاضی انه لم یجده اوعلی انه مات قبل الوقت الذی شهدوا او علی اقرار ذلک القاضی انی کنت غائبا عن المصر فی ذلک الوقت لا یقبل الکل۔ | کذا فی الخلاصة |
| ۶۵ | لو شهدوا ان المدعی استأجرهم بعشرة واعطاهموها من مالی الذی کان فی یده او انی صالحتهم علی کذا من المال ودفعت الیهم علی ان لا یشهدوا علی بالباطل وقد شهدوا وطالبهم برد المال او علی اقرارهم بانهم لم یحضروا ذلک المجلس الذی کان فیه ذلک الامر او علی اقرار المدعی انهم فسقة ونحو ذلک من اقراره بما یبطل شهادتهم تقبل۔ | هکذا فی فتح القدیر |
| ۶۶ | و فی نوادر ابن سماعة رح عن محمد رح رجل ادعی دارا فی ید رجل فاقام علی ذلک شهودا او[2] اقام المشهود علیه شهودا ان هذا الشاهد کان یدعیها و یزعم انها له فهذا جرح ان عدلت بینته وکذلک لو اقام بینة ان الشاهد کان یدعی الشرکة۔ | کذا فی المحیط |
| ۶۷ | واذا اقام المشهود علیه البینة ان المدعی و کل الشاهد فی | |

[1] حکم نمبر ۷۳۳ ملاحظہ ہو (مترجم)

[2] بحوالہ المحیط، فتاوی عالمگیری عربی مطبوعہ مطبع الامیریہ مصر ج ۳ ص ۵۳۳، مطبع المیمنیہ مصر ج ۳ ص ۴۰۷ اور مطبع مجیدی کانپور ہند ج ۳ ص ۲۲۸ میں یہ عبارت یوں ہی درج ہے "او اقام"، یعنی یا مشہود علیہ نے گواہ قائم کیے "، اس میں اگر "او" کی بجائے "و" ہوتی اور مفہوم یوں ہوتا کہ اور مشہود علیہ نے گواہ قائم کیے تو مفہوم واضح رہتا۔ واللہ اعلم بالصواب (مترجم)

| حوالہ | بارہواں باب، جرح و تعدیل کے احکام — جرح و تعدیل کے احکام کا بیان | دفعات وشق نمبر |
|---|---|---|
| محیط | دریافت کرے گا کہ اس قاضی نے اسے کسی وقت وہ حد لگائی تھی اس کے متعلق امام محمدؒ نے الاصل میں کچھ ذکر نہیں کیا اور کتاب الاقضیہ میں ہے کہ قاضی اس سے یہ سوال کرے گا تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ کیا وہ (قاضی) اس وقت وہاں قاضی تھا۔ | ۳۲ |
| خلاصہ | (ج) پھر اگر (مذکورہ صورت میں) مدعی نے یہ کہا کہ میں اس (مذکورہ) قاضی کے اس اقرار پر گواہی قائم کرتا ہوں کہ اس نے (اس کو) حد (قذف) نہیں لگائی یا اس پر (گواہی قائم کرتا ہوں) کہ وہ قاضی اس وقت سے پہلے ہی وفات پا گیا تھا جس وقت (میں اس گواہ پر حد قذف) کے بارے میں انہوں نے گواہی دی یا اس قاضی کے اس اقرار پر (گواہی قائم کرتا ہوں) کہ میں اس وقت اس شہر سے غائب تھا تو (ان سب صورتوں میں) یہ سب (گواہیاں) قبول نہ کرے گا۔ | |
| فتح قدیر | اگر (مدعی کے گواہوں پر مدعا علیہ کے جرح کے) ان گواہوں نے یہ گواہی دی کہ مدعی نے گواہوں کو دس (درہم) اجرت پر حاصل کیا اور اس نے وہ دس درہم میرے مال سے دیئے جو اس کے پاس تھے یا یہ کہ میں نے ان گواہوں سے اتنے مال پر صلح کی تھی اور وہ مال میں نے ان کو اس شرط پر دے دیا تھا کہ وہ مجھ پر باطل گواہی نہ دیں گے اور انہوں نے وہ (باطل) گواہی دے دی اور اس نے ان گواہوں سے اس مال کی واپسی کا مطالبہ کیا یا (انہوں نے یعنی جرح کے گواہوں نے) ان کے (یعنی مدعی کے گواہوں کے) اس اقرار پر (گواہی دی) کہ وہ اس مجلس میں حاضر نہ تھے جس میں وہ امر واقع ہوا یا (انہوں نے) مدعی کے اس اقرار پر (گواہی دی) کہ (اس کے) وہ گواہ فاسق لوگ ہیں یا اس کے اس کی مانند کے اقرار پر جس کی بنا پر گواہوں کی وہ گواہی باطل قرار پاتی ہے تو (جرح کی یہ گواہیاں) قبول کی جا سکیں گی [1] | ۶۵ |
| محیط | نوادر ابن سماعہ میں امام محمدؒ سے اس شخص کے بارے میں مروی ہے جس نے ایک ایسے گھر کا دعوی کیا جو ایک اور آدمی کے قبضہ میں ہے اور اس نے اس پر گواہ قائم کیے یا مشہود علیہ (یعنی مدعا علیہ) نے گواہ قائم کیے کہ (مدعی کا) یہ گواہ اس گھر کا دعوی کرتا تھا اور اس کا گمان تھا کہ یہ گھر اس کا ہے پس اگر اس (مدعا علیہ) کی گواہی کی تعدیل کی گئی تو یہ (مدعی کے گواہ پر) جرح قرار پائے گی اور اسی طرح یہی حکم اس صورت میں ہے کہ اگر اس (مدعا علیہ) نے یہ گواہی قائم کی کہ (مدعی کا) وہ گواہ (اس گھر میں) شریک ہونے کا دعوی کرتا تھا (تو یہ مدعی کے گواہ پر جرح قرار پائے گی) [2] | ۶۶ |
| | جب مشہود علیہ (یعنی مدعا علیہ) نے یہ گواہی قائم کی کہ مدعی نے (اپنے) گواہوں کی گواہی سے پہلے اس | ۶۷ |

[2] حکم نمبر ۲۸/۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| حوالہ | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل مما یتصل بذلك مسائل | دفعات و شق نمبر |
|---|---|---|
| کذا فی فتاوی قاضیخان | هذه الخصومة قبل شهادتهم وقد خاصم فقبلت شهادتهم۔[1] | ۶۷/۴۳۲ |
| | **ومما یتصل بذلك** تعداد شق ۶ | ۴۳۳ |
| کذا فی المحیط | ۱ قال صاحب الاقضیة وشاهد الزور عندنا المقر علی نفسه بذلك فیقول کذبت فیما شهدت متعمدا او یشهد بقتل رجل او بموته فیجیء المشهود بقتله او بموته حیا۔ | |
| کذا فی فتح القدیر | ۲ ولا یحکم به برد شهادته بمخالفة الدعوی او الشاهد الآخر او تکذیب المدعی له۔ | |
| هکذا فی النهایة | ۳ ولا اذا قال غلطت او أخطأت۔ | |
| هکذا فی النهایة | ۴ او ردت شهادته لتهمة | |
| هکذا فی الکافی | ۵ شاهد الزور یعزر اجماعا اتصل القضاء بشهادته او لم یتصل قال ابوحنیفة رح تعزیره تشهیره فقط | |
| کذا فی المحیط | فان کان سوقیا[3] یبعث به القاضی الی اهل سوقه وقت الضحوة اجمع ما کانوا وان لم یکن سوقیا یبعث الی محلته اجمع ما کانوا ویقول امین القاضی ان القاضی یقرء السلام ویقول انا وجدنا هذا شاهد زور فاحذروه وحذروه الناس۔ | |

[1] حکم نمبر ۶۷/۴۳۲ کا تیسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم) [2] حکم نمبر ۲۴/۴۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

[3] فتاوی ہذا کی اس اشاعت میں غلطیوں سے مخصوص تقریباً ۴ احکام کا اندراج متروک ہے اس کے متعلق حکم نمبر ۴۱/۴۱۸ کا دوسرا حاشیہ ملاحظہ ہو (مترجم)

[4] حکم نمبر ۲ تا ۴/۴۳۳ نیز ۶،۵/۴۳۳ ملاحظہ ہوں (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | بارھواں باب۔ جرح اور تعدیل کے احکام — مذکورہ سے ملتے جلتے مسائل | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۳۲/۶۷ | خصومت (یعنی مقدمہ) میں (اپنے) اس گواہ کو وکیل مقرر کیا اور اس نے خصومت کی ہے تو (مدعا علیہ کے) ان (گواہوں) کی وہ گواہی قبول کی جا سکے گی [۲] [۳] | قاضی خان |
| ۷۳۳ | **مذکورہ سے ملتے جلتے مسائل** اور اس میں ۶ شقیں ہیں | |
| ۱ | صاحب الاقضیہؒ کا قول ہے کہ جھوٹا گواہ ہمارے ہاں وہ ہے (د) جو اپنے آپ پر جھوٹ کا اقرار کرے پس وہ یوں کہے کہ میں نے جو گواہی دی ہے اس میں میں نے جان بوجھ کر جھوٹ کہا ہے (ب) یا کوئی شخص کسی آدمی کے قتل یا اس کی موت کے متعلق گواہی دے پھر جس آدمی کے قتل یا اس کی موت کے متعلق گواہی دی گئی ہے وہ زندہ آجائے [۴] | محیط |
| ۲ | گواہ کے جھوٹا ہونے کا حکم اس سے نہ کیا جائے گا کہ اس کی گواہی، دعوی کے خلاف ہوتے، یا دوسرے گواہ کے خلاف ہونے یا مدعی کی طرف سے اس کی تکذیب کرنے کی وجہ سے رد کی گئی ہے [۵] | فتح قدیر |
| ۳ | اسی طرح (مذکورہ حکم یعنی گواہ کے جھوٹا ہونے کا حکم) اس سے نہ ہوگا کہ جب اس نے یہ کہا کہ میں نے غلطی کی یا میں نے خطا کی۔ | نہایہ |
| ۴ | اس طرح (مذکورہ حکم یعنی گواہ کے جھوٹا ہونے کا حکم) اس سے نہ ہوگا کہ کسی تہمت کی وجہ سے اس کی گواہی رد کر دی گئی ہو [۶] | نہایہ |
| ۵ | (د) جھوٹی گواہی دینے والے کو بالاجماع تعزیری سزا دی جا سکے گی خواہ اس کی گواہی پر (قاضی کا) فیصلہ ہوا ہو یا نہ اور اسے تعزیری سزا دینے کے متعلق امام ابوحنیفہؒ کا قول یہ ہے کہ فقط اس کی تشہیر کرا دی جائے۔ | کافی |
| | (ب) اور (اس تشہیر کا طریق یہ ہے کہ) اگر وہ بازار کا رہنے والا ہو تو قاضی اس کے ساتھ (اپنے امین کو) اہل بازار کی طرف چاشت کے وقت ان کے زیادہ مجمع کو بھیجے گا اور اگر وہ بازار کا رہنے والا نہ ہو تو قاضی اس کے محلہ کی طرف ان کے زیادہ مجمع کو بھیجے گا اور قاضی کا امین (اس تشہیر میں) یوں کہے گا کہ قاضی صاحب آپ لوگوں کو سلام بھیجتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم نے اس آدمی کو جھوٹا گواہ پایا ہے پس تم لوگ اس سے محتاط (اور ہوشیار) رہو اور لوگوں کو بھی اس سے محتاط (اور ہوشیار) رکھو | محیط |

[۵] دعوی کے خلاف گواہی کے احکام کے متعلق حکم نمبر ۷۲۵ تا ۷۲۷، اختلاف بین الشاہدین کے متعلق ۷۲۸ اور مدعی کی طرف سے اپنے گواہ کی تکذیب کے متعلق حکم نمبر ۹/۷۲۵ مع حاشیہ ملاحظہ ہوں (مترجم)

[۶] تہمت کی بنا پر گواہی قبول نہ ہونے کے متعلق حکم نمبر ۷۲۱ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات و شق نمبر | الباب الثانی عشر فی الجرح والتعدیل مما یتصل بذلک مسائل | حوالہ |
|---|---|---|
| ۷۳۳ | ولا یضرب عند ابی حنیفةؒ وعلیه الفتوی وقالاؒ یضرب وجیعا ویحبس تأدیبا۔ | کذا فی السراجیة |
| | وذکر شمس الائمة السرخسیؒ انه یشتهر عندهماؒ ایضا۔ | کذا فی الهدایة |
| | قال الحاکم الامام ابو محمد الکاتبؒ ان رجع علی سبیل التوبة والانابة والندامة لا یعزر من غیر خلاف ولو رجع علی سبیل الاصرار یعزر بالضرب من غیر خلاف وان کان لا یعلم فعلی الاختلاف۔ | کذا فی النهایة |
| ۶ | والرجال والنساء واهل الذمة فی شهادة الزور سواء۔ | کذا فی التبیین |
| | واللہ اعلم بالصواب والیه المرجع والمآب | |



لہ حکم نمبر ۷۳۳ تا ۶ اور تعزیری سزا کے متعلق حکم نمبر ۲۶۷ ملاحظہ ہو (مترجم)

| دفعات وشق نمبر | بارہواں باب، جرح اور تعدیل کے احکام | مذکورہ سے ملتے جلتے مسائل | حوالہ |
|---|---|---|---|
| ۷۳۳ | (ج) اور اس (یعنی مذکورہ یعنی جھوٹے گواہ) کو امام ابوحنیفہ رح کے ہاں ضرب (کی سزا) نہ ہو گی اور اس پر فتوی ہے اور صاحبین رح (یعنی امام ابو یوسف رح اور امام محمدؒ) کا قول ہے کہ اسے دردناک ضرب کی سزا دی جا سکے گی اور تادیبا اسے قید کیا جا سکے گا۔<br>(د) اور شمس الائمہ السرخسی رح کا قول ہے کہ صاحبینؒ (یعنی امام ابو یوسفؒ اور امام محمدؒ کے ہاں اس کی (مذکورہ) تشہیر بھی کرائی جائے گی۔<br>(ہ) الحاکم الامام ابو محمد الکاتبؒ کا قول ہے کہ اگر جھوٹے گواہ نے بطور توبہ کر لینے، اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہونے اور بطور نادم ہونے کے رجوع کر لیا تو اسے بلا خلاف تعزیری سزا نہ دی جائے گی اور اگر اس نے دوبارہ ایسا کرنے کے لیے رجوع کیا تو بلا خلاف اسے تعزیری سزا میں ضرب کی سزا دی جا سکے گی اور اگر کچھ معلوم نہ ہو سکا تو اس کے متعلق (مذکورہ سزا میں مذکورہ) اختلاف ہے [1] | | سراجیہ<br>ہدایہ<br>نہایہ<br>تبیین |
| ۶ | جھوٹی شہادت کے حکم میں، مرد، عورتیں اور اہل ذمہ سب برابر ہیں [1] | | |
| | واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب | | |

اللھم انا نسئلک الاخلاص فی القول والعمل، وحسن الختام عند انتھاء الاجل، والعون علی الاتمام یاذا الجلال والاکرام، والحمد للہ الذی بنعمتہ تتم الصالحات، اللھم تقبلہ واغفر لمؤلفہ ولمترجمہ ولمعاونہ ولقاریہ ولسامعہ ولمشاورہ ولمحبہ، اللھم اغفرلنا ولآبائنا ولامھاتنا ولاساتذتنا ولمشائخنا ولعشائرنا ولقبائلنا ولاولادنا ولاولاد اولادنا، ولمن لہ حق علینا ولجمیع المؤمنین والمومنات والمسلمین والمسلمات الاحیاء منھم والاموات اللھم نسئلک العافیہ فی الدنیا والآخرۃ ویرحم اللہ عبدا قال آمین یا ارحم الراحمین وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا محمد وعلی آلہ واھل بیتہ واصحابہ اجمعین،

آمین

[1] اہل ذمہ اور ان کے متعلق احکام، حکم ۱۰۹۵ میں ملاحظہ ہوں (مترجم)

# حرفِ آخر

جلد ۲۵ بفضلہ تعالیٰ اشاعت پذیر ہوئی و للہ الحمد

**قارئین کرام** فتاویٰ ہذا کی اس اشاعت میں جملہ احکام بعینہ حسب سابق ہیں۔ اشاعت کا اسلوب جدید تعارفی کتاب میں ملاحظہ ہو۔ مجلس نے اس عظیم کام کی نزاکت، عظمت اور اہمیت کے پیشِ نظر بساط بھر کوشش کی ہے کہ عربی عبارت صحیح ہو۔ اردو میں اسکے مفہوم کی ترجمانی محتاط ہو۔ سابقہ متعین شدہ عنوانات اور انکی شقوں میں نکھار ہو۔ حوالہ جات میں وضاحت و موزونیت ہو۔ کاغذ اور طباعت معیاری ہو۔ نیز استفادہ میں آسانی بہم پہنچانے کیلئے اہم مقامات میں علماء کرام و مفتی صاحبان سے مشورہ کے بعد حسب ضرورت حاشیہ پر ایسے معلوماتی۔ تائیدی اور وضاحتی مستند نوٹ بھی دیئے گئے ہیں جن سے دوسرے نسخوں کی عبارت کی نشاندہی۔ مندرجہ حکم سے ملتے جلتے دوسرے احکام کی طرف اشارہ۔ مذکورہ حکم کی مثال۔ اسکی نوعیت و حیثیت کی وضاحت میں مدد ملتی ہے۔ اور اس محنت میں فتاویٰ ہذا کے دیگر نسخوں۔ فقہ و فتاویٰ کی کئی دوسری کتابوں۔ قدیم تراجم اور مستند عربی لغات سے بھی استفادہ بھی کیا گیا ہے۔

سیعرف قدر الترجمان وجهده ومحنته من يبتلي ببلائها

**اعتذار و استدعا** تاہم مجلس سہو و خطا سے مبرا نہیں ہے۔ ہمیں اپنی بے بضاعتی۔ تہی دستی اور علمی فرومائیگی کا احساس ہے۔ اہلِ علم حضرات اگر کہیں کوئی غلطی ملاحظہ فرمائیں تو درست فرما کر ممنون فرمائیں۔ اور اگر اپنے زرین مشوروں سے سرفراز فرمانا چاہیں تو ناظم مجلس کو مطلع فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔

ربنا تقبل منا انك انت السميع العليم وتب علينا انك انت التواب الرحيم - ربنا لا تؤاخذنا ان نسينا او اخطأنا وكف عنه لسان المجادلين اللهم هذا منك ولك فتقبله واجعله ذخيرة لنجاتي وثقلا في ميزاني واغفر لي ولوالدي ولجميع اساتذتي ومشائخي ولمن سعى فيه - بدعوة سيدنا محمد صلى الله عليه وسلم وعلى آله واصحابه اجمعين برحمتك يا ارحم الراحمين - آمين - بارگاہ ایزدی میں بغایت عجز و انکساری التجا ہے۔ کہ وہ قبولیت عطا فرمائے۔ رکاوٹوں کو دور اور مشکلات کو حل فرمائے اور اس کام کو اس گنہگار کیلئے۔ میرے رفقاء کار کیلئے، والدین اور اساتذہ کرام اور مشائخ عظام سبھی کیلئے سرمایہ آخرت بنائے۔ آمین۔

شعر

لكل بني الدنيا مراد ومقصد وان مرادي صحة وفراغ

لابلغ في علم الشريعة مبلغا يكون به لي في الجنان بلاغ

*

شعر

غرض نقشے است کز ما یاد ماند که ہستی را نمے بینم بقائے

مگر صاحبدلے روزے برحمت کند برحالِ این مسکین دعائے

دعاجو:۔ خویدم اہل السنت والجماعت:۔ محمد صادق عفی عنہ مترجم و ناظم مجلس منتظمہ اشاعت فتاویٰ عالمگیری

(المنتوطن)، بہانہ موہڑہ ڈاکخانہ فریال براستہ دو نالہ ضلع راولپنڈی

(خط و کتابت کا پتہ) قاضی محمد صادق منزل (ناظم) اعوان ٹاؤن گرجا روڈ ڈاکخانہ جی پی او، صدر راولپنڈی (پاکستان)

*